# تہذیب الاخلاق






## جلد پنجم

بابت سال تمام سنہ ۱۲۹۱ ہجری





مطبوعہ مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ



باہتمام حافظ عبدالرزاق

سنہ ۱۲۹۱ ہجری مطابق سنہ ۱۸۷۴ ع

# اطلاع

## بخدمت ممبران و خریداران تہذیب الاخلاق

اُن صاحبوں کو جن کے پاس تہذیب الاخلاق سنہ ۱۲۹۱ ہجری جمع ہی مناسب ہی کہ اب اُس کو ایک جلد میں مجلد فرمالیں اور یہہ دو ورقہ جس میں پہلا ورق بطور ٹائیٹل پیج کے ہی اور دوسرے ورق پر فہرست مضامین ہی اس جلد کے اول لگاویں تاکہ وہ سب پرچے بصورت کتاب بن جاویں اور فہرست سے مضامین کا نکالنا جب چاہیں آسان ہوجاوے *

# فہرست مضامین تہذیب الاخلاق بابت سنہ ۱۲۹۱ ہجری

# حساب جمع خرچ پرچه تهذیب‌الاخلاق بابت سنه ۱۲۹۱ هجري *

باقیات سابق بتحویل منیجر ... ... ... للعـہ ۱۲ر۳پائي

## آمدني زر چنده از ممبران

جناب حضرت مولوي سید امداد علي صاحب سب آرڈینٹ
جج بهادر صاحب‌گنج عرف گیا بابت سنه ۱۲۹۰ هجری سـہ
مولوي سید مهدیعلیصاحب منجمله زر چنده سنه ۱۲۹۰هجري صـہ
سید احمد خان بهادر سي ایس آئي سب آرڈینٹ جج
بهادر بنارس بابت سنه ۱۲۹۰ هجري ... سـہ
مرزا محمد رحمت‌الله بیگ صاحب وکیل عدالت دیواني
بنارس بابت سنه ۱۲۹۰ هجري .. ... سـہ
مولوي محمد سمیع‌الله خان صاحب سب آرڈینٹ جج بهادر
علیگڈه بابت سنه ۱۲۹۰ هجري .. ... سـہ
مولوي سید زین‌العابدین صاحب منصف بلند شهر بابت
سنه ۱۲۹۰ هجري .. .. .. سـہ
مولوي خواجه محمد یوسف صاحب وکیل عدالت دیواني
علیگڈه بابت سنه ۱۲۹۰ هجري ... ... سـہ

## آمدني سالانه از خریداران اخبار

مولوي عبدالقیوم صاحب سب آرڈینٹ جج بهادر آگره
منجمله قیمت بابت سنه ۱۲۹۱ هجري ... ـلـ ۸ر
مولوي سید علاءالدین صاحب تحصیلدار ریاست رتلام بابت
بقیه سنه ۱۲۹۰ هجري ... ... ... ـلـ ۸ر
مولوي سید علاءالدین صاحب تحصیلدار ریاست رتلام بابت
سنه ۱۲۹۱ هجري ... ... ... للعہ
مولوي خواجه فضل احمد خانصاحب ڈپٹي کلکٹر بهادر
باندا بابت سنه ۱۲۹۱ هجري .. .. للعہ
شیخ وهاب‌الدین صاحب هیڈ ماسٹر از لاهور ابتدای
شوال سنه ۱۲۸۷ لغایت آخر سنه ۱۲۹۱ هجري .. عـہ
سید [illegible] صاحب اورسیر از دیالپور بابت
[illegible] .. .. .. للعہ

لاله چني لعل صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس بابت
سنه ۱۲۹۱ هجري .. ... .. للعہ
لاله چهنو لعل صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس بابت
سنه ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
منشي محمد ابوالحسن صاحب منصف تاجپور ضلع ترهت
بابت سنه ۱۲۹۱ هجري ... .. ... للعہ
نواب احمدالله خانصاحب پترول پرمٹ از هردا ابتدای
شوال سنه ۱۲۸۷ لغایت سنه ۱۲۸۹ هجري ... لعہ
نواب احمدالله خانصاحب پترول پرمٹ از هردا بابت
سنه ۱۲۹۱ هجري . ... .. للعہ
نواب سیف‌الله خانصاحب و اسلام‌الله خانصاحب ابتدای
سنه ۱۲۹۰ لغایت سنه ۱۲۹۱ هجري .. ... ـلـ
مولوي سید محمد صاحب از جونپور بابت سنه ۱۲۹۱ هجري للعہ
مولوي نورالحق صاحب مدرس مشن اسکول گورکهپور
بابت سنه ۱۲۹۱ هجري . .. ... للعہ
میانجي سید محمد حسن صاحب از دیوبند بابت
سنه ۱۲۹۱ هجري. . .. . للعہ
شیخ قدرت‌الله صاحب سوداگر از پٹیاله بابت سنه ۱۲۹۱
هجري . ... .. .. .. للعہ
سید عنایت علیصاحب نایب بخشي از پٹیاله بابت
سنه ۱۲۹۱ هجري .. ... .. للعہ
منشي غلام محمد صاحب از بمبئي بابت سنه ۱۲۹۱ هجري للعہ
مولوي سید فضل‌الرحمن صاحب از پٹنه بابت بقیه
سنه ۱۲۹۱ هجري .. .. .. ـلـ
مولوي شیخ محمد صاحب از اعظم‌گڈه بابت بقیه
سنه ۱۲۹۱ هجري .. ... .. ـلـ
منشي سید علي حسن صاحب تحصیلدار رڑکي ابتدای
سنه ۱۲۹۰ هجري لغایت سنه ۱۲۹۱ هجري . ـلـ
حاجي محمد سیف‌الدین صاحب و خان محمد شاه صاحب
از امرتسر ابتدای سنه ۱۲۹۰ هجري لغایت
سنه ۱۲۹۱ هجري ... .. ... ـلـ
منشي محمد عبدالله صاحب مدرس چهترااین کالج بنارس
بابت سنه ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

منشي محمد عبدالله صاحب مدرس چترابن کالج بنارس
ابتدای شوال سنة ۱۲۸۷ لغایت سنة ۱۲۸۸ هجري صہ
منشي عبداللطیف صاحب رایتر کمسریت اگزامنر آفس از
مدراس بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
شیخ فخرالدین احمد صاحب هیڈ ماسٹر ضلع اسکول
ترسنگپور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري ... ... للعہ
منشي غلام مرتضي صاحب رئیس و وکیل منصفي فتحآباد
ضلع آگرة بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. للعہ
شیخ الطاف حسین صاحب از کانپور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ
مولوي عبدالصمد صاحب وکیل عدالت دیواني غازیپور
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
قاضي ارشاد علیصاحب منصرم عدالت منصفي غازیپور
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... .. للعہ
مولوي عبدالواسع صاحب مدرس لور اسکول ریواڑي بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
ماسٹر محمد خدا بخش خانصاحب ناظم نهر از پٹیالة
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
سید اقبال علیصاحب وکیل عدالت پرتاب گڈة بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. .. للعہ
منشي وکیل احمد صاحب از حیدرآباد دکهن قصبة رایچوڑ
ابتدای شوال سنة ۱۲۸۷ لغایت آخر سنة ۱۲۹۱ هجري عـہ
مولوي وارث علیصاحب از الهٰآباد بابت بقیة سنة۱۲۹۱هجري صہ
منشي اجودهیا پرشاد صاحب سب آرڈینٹ جج اعظمگڈة
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
منشيمحمد امین‌الدین خانصاحب سب انسپکٹر ڈاکخانجات
از فتحپور هنسوا بابت سنة ۱۲۹۱ هجري ... للعہ
بابو محمد شایق صاحب سب اسسٹنٹ سرجن گورکهة پور
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ... للعہ
محمد اکرام‌الله خان صاحب از دهلي بابت سنة ۱۲۹۱
هجري .. ... ... للعہ
نواب محمد حسن خان صاحب از بنارس منجملة قیمت
بابت سنة ۱۲۹۰ هجري .. .. صہ ۰۷/

سید عطاءالله خان صاحب از ناگپور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ
مولوي سید اکرام علي صاحب از کوٹلة بابت سنة ۱۲۹۱
هجري ... .. .. .. للعہ
سید فدا حسین صاحب سب انسپکٹر پولس از بنارس بابت
بقیة سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. سے ۸/

مرزا جلال‌الدین صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... للعہ
منشي محمد معصوم علي خان صاحب پیشکار تحصیل
هاترس بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. للعہ
مولوي محمد کریم صاحب ڈپٹي کلکٹر بهادر الهٰآباد
ابتدای سنة ۱۲۹۰ هجري لغایت آخر سنة ۱۲۹۱ هجري سے
قاضي شهاب‌الدین صاحب بابت سنة ۱۲۹۱ هجري . للعہ
شیخ الهي بخش صاحب ٹهیکه دار از میرٹهه ابتدای
شوال سنة ۱۲۸۷ هجري لغایت سنة ۱۲۹۱ هجري عـہ
منشيمحمد عبدالستار صاحب وکیل عدالت دیواني گورکهةپور
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري . .. .. للعہ
منشي محمد معصوم خان صاحب منصرم عدالت ججي
گورکهة پور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري . .. للعہ
منشيصفدر حسین خان صاحب ناظر عدالت دیواني گورکهة پور
ابتدای سنة ۱۲۸۷ هجري لغایت سنة ۱۲۹۱ هجري عـہ
مولوي علي احمد صاحب وکیل منصفي بانسي بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
شیخ غلام حسن صاحب تاجر پشمینة از امرتسر ابتدای
سنة ۱۲۹۰ لغایت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. سے
مولوي محمد عبدالرحمن خان صاحب کیاني مدرس و حاکم
اپیل عدالت دیواني و فوجداري اودی پور میواڑ
ابتدای شوال سنة ۱۲۸۷ لغایت آخر سنة ۱۲۹۱ هجري عـہ
منشي محمد الهي بخش صاحب سب انجینیر و ڈپٹي
مجسٹریت نهر گنگ ضلع بلند شهر بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ
خان بهادر شیخ عبدالقادر صاحب انسپکٹر پولس پونا
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ... للعہ
مولوي حاجي علي بخش خان صاحب سب آرڈینٹ جج
بهادر گورکهة پور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. للعہ
هائي اسکول لودهیانة بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. للعہ
مولوي محمد کریم بخش خان صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ
کمشنر کونچ ضلع جالون بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. للعہ
مولوي احمد شفیع صاحب هیڈ ماسٹر اسکول وزیرآباد
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ
منشي محمد سلطان خان صاحب ڈپٹي مجسٹریت نهر
گنگ ڈویزن میرٹهة بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. للعہ
نواب محمد تقي علي خان صاحب از کاکوري ضلع لکهنؤ
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. .. للعہ
منشي محمد یسین صاحب سکرٹري محمدن امپرومنٹ
ایسوسي‌ایشن کشنگڑهي بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

منشي محمد عبدالسلام صاحب انسپکٹر پولس ايلور بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... ... للعہ

سيد محمد علي صاحب سرشتة دار اجلاس خاص سرکار حضور
مهاراجة صاحب والي پتيالة بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

حافظ مجتبي کريم صاحب داروغة صفائي شهر بنارس
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. ... للعہ

منشي غلام حسين خان صاحب صوبة دار رجمنت ۲۸ پنجابي
از کلکتة بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... للعہ

منشي اودة بهاري لعل صاحب پيشکار کلکٹري بنارس بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

حافظ حاجي محمد حسين صاحب از اجمير بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. ... للعہ

شيخ محمد حسين صاحب از سنبهل مرادآباد ابتداى
سنة ۱۲۸۹ لغايت آخر سنة ۱۲۹۱ هجري .. عـــہ

مولوي محمد نورالحسن صاحب تحصلدار کالپي بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... .. للعہ

مولوي منيرالدين احمد صاحب منصف جونپور بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

مولوي محمد افضل حسين صاحب مدرس فارسي مدرسة
رتلام بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... للعہ

مولوي محمد انوارالحق صاحب وکيل عدالت مرادآباد
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

لالة دهنپت راى صاحب هيڈ کلارک دفتر اسٹور کيپر
محکمة ريلوي از وزيرآباد بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

منشي کشن گوپال صاحب از وزيرآباد بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

منشي تفضل حسين صاحب ديپٹي کلکٹر بهادر بستي
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... ... للعہ

کنور جوالا پرشاد صاحب از الهآباد بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

سيد چراغ شاة صاحب مدرس اول تعليم المعلمين از بهاولپور
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

سيد محمد نورالحسن صاحب منصف ضلع شاةآباد بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري... .. .. .. للعہ

منشي فضل ربي صاحب از مرشدآباد بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

سيد حسن عسکري صاحب سرشتة دار کلکٹري ضلع بهاگلپور
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

راجة شيوپرشاد صاحب سي ايس آئي از بنارس بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

مسٹر هارووي صاحب بهادر از امرتسر منجملة قيمت سنة ۱۲۹۱ ه عصا

۵مر

مکرم الدولة بهادر صدرالمهام مال از حيدرآباد دکهن
ابتداى سنة ۱۲۸۷ هجري لغايت آخر سنة ۱۲۹۱ هجري عـــہ

نواب اسدالله خان صاحب از سهارنپور بابت سنة ۱۲۹۱ ه للعہ

محمد رمضان صاحب نقشة نويس از مقام رورکي ابتداى
سنة ۱۲۸۹ لغايت سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... لعہ

حافظ عبدالرحمن صاحب مدرس از پالم‌پور بابت سنة ۱۲۹۱ ه للعہ

محمد بخش صاحب بگل ميجر رجمنت ۲۸ پنجابي از کلکتة
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ... للعہ

مولوي محمد حيدر حسين صاحب وکيل عدالت ديواني
گورکهپور ابتداى سنة ۱۲۸۷ لغايت سنة ۱۲۹۱ هجري عـــہ

منشي شيو شنکر لعل صاحب تحصلدار هاٹا ابتداى
سنة ۱۲۸۷ لغايت سنة ۱۲۹۰ هجري . ... ـــہ

عبدالمجيد صاحب طالب‌علم از رامپور ابتداى سنة ۱۲۸۷
لغايت سنة ۱۲۸۹ هجري .. ... .. صـہ

۸مر

منشي منگل سين صاحب ڈپٹي کلکٹر بندوبست از عليگڈة
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. للعہ

محمد عزيزالدين خان صاحب از اندور بابت سنة ۱۲۹۱ ه للعہ

مولوي سيد لطف حسن صاحب از ضلع اوناؤ بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... ... للعہ

مولوي عبيدالله صاحب عبيدي سپرنٹنڈنٹ مدرسة ڈهاکة
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

مولوي محمد عمر صاحب ضلعدار نهر گنگ از بلند شهر
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

مولوي محمد حنيف صاحب هيڈ ماسٹر اسکول ترهت
ضلع ترهت ابتداى سنة ۱۲۸۷ هجري لغايت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. عـــہ

مولوي شيخ احمد حسين صاحب از حيدرآباد دکهن بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. للعہ

مولوي ذکاءالله صاحب از گورکهپور ابتداى سنة ۱۲۸۷ لغايت
سنة ۱۲۹۰ هجري ... .. ... ـــہ

مولوي محمد نجم‌الدين صاحب مدرس از دهلي ابتداى
سنة ۱۲۸۷ لغايت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ـــہ

مولوي ماجد علي صاحب از مرزا پور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

امانت خان صاحب مالگذار از ناگپور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

مولوي عبدالقيوم صاحب از مرزاپور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعہ

امر ناتهة صاحب انسپکٹر مدارس رتلام ابتداى سنة ۱۲۸۹
لغايت سنة ۱۲۹۰ هجري .. .. صـہ

مولوي محمد محسن علي صاحب از چنسورا منجملة بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. عصا

نواب علي احمد خاں صاحب تحصیلدار غازي‌آباد ضلع
میرٹهه ابتدای شوال سنة ۱۲۸۷ لغایت سنة ۱۲۹۱ هجري عــه
محمد عبدالحامد صاحب نایب تحصیلدار جالون بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ... للعه
محمد عبدالغفار خاں صاحب از پریوا تحصیل پیلي بهیت
ضلع بریلي ابتدای شوال سنة ۱۲۸۷ هجري لغایت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ... عــه
مولوي امین‌الدین صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس
بابت سنة ۱۲۸۹ هجري .. .. .. عصا ۸ر

سید عبدالسلام صاحب از بیر بهوم منجملة بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري — .. ... عصا
منشي حشمت حسین صاحب از مظفر پور بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. ... للعه
جناب حسن بن عبدالله صاحب بهادر از حیدرآباد ابتدای
شوال سنة ۱۲۸۷ لغایت سنة ۱۲۹۱ هجري : عــه
منشي محمد انور حسین صاحب از غازیپور بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. .. للعه
مولوي اکبر حسین صاحب وکیل های کورٹ الهٰ‌آباد
ابتدای شوال ۱۲۸۷ لغایت سنة ۱۲۹۱ هجري ... عــه
مولوي عین‌الحق صاحب نایب صدر منصرم گونڈه بابت
بقیة سنة ۱۲۹۰ هجري .. .. ... عصا
شیخ اثیرالدین صاحب مختار محکمة کلکتري بنارس
بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. ... للعه
مولوي محمد ذکاءالله صاحب از الهٰ‌آباد بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... .. .. للعه
مولوي فضل‌الله صاحب از بانکے پور بابت سنة ۱۲۹۱ هجري للعه
منشي مادهو لعل صاحب منصف مرزا پور ابتدای شوال
سنة ۱۲۸۷ هجري لغایت آخر سنة ۱۲۹۱ هجري ... عــه
محمد عمر بخش صاحب از جالندهر بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري .. .. .. .. للعه
شاه دلاور حسین احمد خاں صاحب بهادر ڈپٹي کلکٹر و
ڈپٹي مجسٹریٹ مونٹي هاري بابت سنة ۱۲۹۱ هجري . للعه
منشي بحال سنگه صاحب سرشته دار نیابت عدالت
دیواني پٹیاله بابت سنة ۱۲۹۱ هجري .. للعه
منشي محمد ذکاءالله صاحب پروفسر میور کالج الهٰ‌آباد بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... . للعه
صادق علي صاحب از کپور تهله ابتدای شوال
سنة ۱۲۸۷ هجري لغایت سنة ۱۲۸۹ هجري ... صمه ۸ر

شیخ محمد کریم صاحب عطا زمیندار اعظم گڈه بابت
بقیة سنة ۱۲۹۱ هجري .. ... ... سے
سید لعل محمد صاحب از اجمیر بابت محصول اخبار بابت
سنة ۱۲۹۱ هجري ... ... .. عصه
بابت قیمت پرچه های متفرق .. .. : سے
واپس از اجرت چهپوائي حساب جمع خرچ سنة ۱۲۹۰ هجري عصا

## بیشگي جو خریداروں سے وصول هوا
## بابت سال آینده

---

منشي محمد ابوالحسن صاحب منصف تاجپور ضلع ترهت
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. عصه
سید حسن عسکري صاحب سرشته دار کلکتري از بهاگلپور
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. عصه
محمد عبدالغفار خاں صاحب از پریوا تحصیل پیلي بهیت
ضلع بریلي بابت سنة ۱۲۹۲ هجري و بابت سه ماهي
اول سنة ۱۲۹۳ هجري ... .. .. صمه
مولوي محمد افضل حسین صاحب مدرس مدرسة رتلام
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. عصه
منشي مادهو لعل صاحب منصف مرزا پور بابت
سنة ۱۲۹۲ هجري . .. .. للعه
شیخ عبدالقادر صاحب انسپکٹر پولیس از پونا بابت
سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. عصه
نواب محمد نقي علي خاں صاحب از کاکوري بابت
سنة ۱۲۹۲ هجري ... .. ... عصه
سید اقبال علي صاحب وکیل عدالت پرتاب گڈه بابت
سنة ۱۲۹۲ هجري ... ... ... للعه
سید جعفر حسین صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري ... ... ... للعه
لاله کولیشر پرشاد صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري ... ... ... للعه
مولوي امین‌الدین صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري ... ... .. للعه
مرزا جلال‌الدین صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس بابت
سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. للعه
حافظ فضل‌الرحمن صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس
بابت سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. للعه
مولوي عبدالستار صاحب وکیل عدالت دیواني بنارس بابت
سنة ۱۲۹۲ هجري ... .. .. للعه

| | |
|---|---|
| لاله چهنون لعل صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس بابت سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. | للعہ |
| مولوي شجاع الدين حيدر صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس بابت ۱۲۹۲ هجري .. ... | للعہ |
| لاله پونيت لعل صاحب خلف لاله گوبند پرشاد صاحب وكيل عدالت ديواني بنارس بابت سنة ۱۲۹۲ هجري | للعہ |
| مولوي فخرالدين خان صاحب سابق ڈيٹي انسپكٹر مدارس ضلع بدايوں بابت سنة ۱۲۹۲ هجري ... ... | للعہ |
| مولوي محمد فريدالدين احمد صاحب سرشتة دار عدالت ديواني بزرگ از حيدرآباد دكهن بابت سنة ۱۲۹۲ هجري | للعہ |
| سيد فدا حسين صاحب سب انسپكٹر پولس بنارس بابت سنة ۱۲۹۲ هجري .. .. .. | للعہ |
| ميزان كل | الـــ ما ـــہ<br>۱۰ر ۹ پائي |

اخراجات بابت سنة ۱۲۹۱ هجري

| | |
|---|---|
| خريد كاغذ از لندن و كلكتة معه اخراجات كرايه ريل و جهاز وغيرة ... ... ... | سما صـــہ<br>۲ر |
| اجرت چهپائي معمولي ... .. .. .. | سما صـــہ<br>۱۰ر |
| محصول خطوط و تقسيم پرچه تہذيب الاخلاق معه محصول آمدورفت پولندة پرچه مذكور از عليگڈة تا بنارس . | ما لـعـــہ<br>۸ر |
| ٹيسبندي پرچه هاى اخبار سنة ۱۲۹۰ هجري .. | صہ<br>۸ر |
| خريد كاغذ براى ٹيسبندي سنة ۱۲۹۰ هجري ... | عصا |
| خريد كاغذ بانس براى پشت بند اخبار .. .. | عصر |
| تنخواة محرر معمولي بابت يكسال .. .. | ســـہ |
| تنخواة محرر جديد بابت يكسال .. .. | مالـــہ |
| واضح هوكه يه محرر جديد تہذيب الاخلاق اور كميٹي مدرسة مسلمانان دونوں كا كام كرتا هى مگر اسكي كل تنخواة تہذيب الاخلاق كے حساب ميں اسليئے ڈال دي گئي هى كه كميٹي مدرسة مسلمانان ميں كفايت هو اور اميد هى كه ممبران تہذيب الاخلاق اسكو ناپسند نه فرماوينگے .. ... .. .. | |
| اجرت چهپائي پرچه حساب .. ... | عـــہ<br>للعـــہ |
| ميزان كل | الـــہ ما ـــہ<br>۱۲ر ۳ پائي |
| فاضل | عـــہ<br>لعـــہ<br>ار ۶ پائي |

جن لوگوں كا چندة اس حساب كے طيار هونے كے بعد آيا هى وه سنة ۱۲۹۲ هجري كے حساب كے ساتهه چهپ جاويگا ●

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تہذیب الاخلاق

جلد پنجم ] یکم محرم الحرام سنہ ۱۲۹۱ ہجری سنہ ۱۳۰۵ نبوی [ نمبر ۱

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاری کیا ہی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی کہ اگر چاہیں تو اَور کسی کو بھی بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھی ساتھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خان صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۷۳

# اختتام سال سنہ ۱۲۹۰ ہجری
و
## شروع سال سنہ ۱۲۹۱ ہجری

از بندہ خضوع و التجا می زیبد
بخشایش بندہ از خدا می زیبد
کردم کنم آنکہ آں مرا نازیبا است
تو کن ہمہ آنکہ آں ترا می زیبد

الحمد للہ کہ سنہ نوے پورا ہوا اور سنہ اکیانوے شروع ہوگیا ہمارے اس پرچہ کو جاری ہوئے سوا تین برس ہوگئے *

پچھلا سال بھی خندۂ گل و نالہ بلبل سے خالی نہیں گیا ہمارے آہ و نالہ نے بدستور غلغلہ رکھا اور ہمارے ناصحان شفیق کا بھی شور و شغف کم نہوا *

حسن شہرت عشق و رسوائی تقاضا میکند
جرم معشوق و گناہ عاشق بیچارہ نیست

ناصحان شفیق نے ہمکو کبھی کچھہ کہا اور کبھی کچھہ آخرکار ہمکو کافر و ملحد ٹھہرا ہی دیا دور و نزدیک کے مولوی صاحبوں سے کفر کے فتووں پر مہریں چھاپ والی منگوائیں اور ہمارے نقر پر ہمارے ناصح شفیق جناب مولوی حاجی سید امدادالعلی صاحب نے ایک رسالہ چھاپ ہی دیا اور امداد الآفاق اسکا نام رکھا بھلا اور کچھہ ہوا یا نہوا بیچارے غریب چھاپے والے کو تو فائدہ ہوگیا *

اسی سال میں ہماری تحریرات کی تردید میں مولانا علی بخش خاں بہادر نے (جو اُمید ہی کہ اب تک حاجی بھی ہوگئے ہونگے اور انشاءاللہ تعالی آیندہ سے اُنکو بھی حاجی لکھا کرینگے) دو رسالے تحریر فرمائے ہیں جن میں سے ایک کا نام شہاب ثاقب ہی اور دوسرے کا نام تائیدالاسلام *

اخباروں میں نورالانوار تو اپنا نور عالم میں برساتا ہی تھا مگر اوس سے ایک اَور پرچہ اُنکے گھر کا اوجالا مسمی بہ نورالآفاق لدفع ظلمۃ اہل النفاق پیدا ہوا ہی جو نہایت ہی دلچسپ ہی اور ہمارے اس پرچہ تہذیب الاخلاق کے جواب میں نکلا ہی اُسکے مضامین ظاہرا تو جناب حاجی مولوی سید امدادالعلی صاحب بہادر کے طبع زاد معلوم ہوتے ہیں مگر بعضی لوگ اُن مضامین کو لے پالک بتاتے ہیں بہرحال ہمکو اس سے کیا کہ وہ میاں نذیر کے ہیں یا میاں بشیر کے کسیکے ہوں مگر دلچسپ ہیں خدا اُسکی بھی عمر دراز کرے *

ہمنے بھی اپنے مضامین لکھنے اور قومی بھلائی کی کوشش میں کمی نہیں کی اگرچہ پچھلے سال میں کارروائی مدرسۃالعلوم مسلمانان کی اکثر چھپتی رہی الا مضامین دلنشین سے بھی یہہ پرچہ خالی نہیں رہا ہمارے غمزدہ و دل شکستہ دوست مولوی سید مہدیعلی کا لکچر مسلمانوں کی تہذیب پر جو اس سال کے پرچوں چھپا درحقیقت ایک ایسا کارنامہ ہی جسکی قدر وہی لوگ جانتے ہیں جو اُسکی قدر جانتے ہیں — ہمارے ہمعصر اڈیٹر اودہ اخبار نے اُسکی ویسی ہی قدر دانی کی ہی جسکا وہ مستحق ہی ہمکو نہایت فخر ہی کہ ایسا عالی مضمون ہمارے اس ناچیز پرچہ کے ذریعہ سے مشتہر ہوا جو ہماری قوم کی اگلی حالت کو یاد دلاتا ہی اور پچھلی حالت بتاکر شرمندہ کرتا ہی اور پھر آیندہ کی بہتری کی توقع سے دل و جان کو تقویت دیتا ہی *

بڑی مبارکی اس سال میں ہمارے پرچہ کو یہہ ہوئی ہی کہ جناب مولوی چراغ علی صاحب نے بھی اس میں مضمون لکھنے شروع کیئے ہیں ایک آدہ مضمون اُنکا پچھلے سال میں چھپا ہی اور آیندہ اور بہت سے عمدہ مضامین کے چھپنے کی توقع ہی *

ہم دیکھتے ہیں کہ ہماری تحریروں کے سمجھنے میں جو کبھی بھی نسبت مسایل مذہبی لکھی جاتی ہیں اکثر لوگ غلطی کرتے ہیں وہ نہیں سمجھتے کہ ہمارے اُصول کیا ہیں اور کن اُصولوں پر ہماری تحریریں مبنی ہیں اس لیئے مناسب معلوم ہوتا ہی کہ اس سال کے شروع میں ہم اپنے اُن اُصول کو لکھدیں تاکہ لوگ اُن اصول کی صحت و سقم پر غور کریں اگر وہ اُصول صحیح ہیں تو اُمید ہی کہ جو تحریریں اُنپر متفرع ہیں اُنمیں بھی کچھہ غلطی نہوگی یا اینہمہ یہہ مقولہ نہایت صحیح ہی —

کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود

اور وہ اُصول یہہ ہیں —

اول خداے واحد ذوالجلال ازلی و ابدی خالق و صانع تمام کائنات کا ہی *

دوم اُس کا کلام اور جس کو اُس نے رسالت پر مبعوث کیا اُس کا کلام ہرگز خلاف حقیقت اور خلاف واقع نہیں ہوسکتا *

سوم قران مجید بلاشبہہ کلام الہی ہی کوئی حرف اُس کا نہ خلاف حقیقت ہی اور نہ خلاف واقع *

چہارم قران مجید کی اگر کوئی آیت ہمکو بظاہر خلاف واقع یا خلاف حقیقت معلوم ہو تو دو حال سے خالی نہیں یا تو اُس آیت کا مطلب سمجھنے میں ہم سے غلطی ہوئی ہی یا جسکو ہم نے حقیقت اور واقع سمجھا ہی اُس میں غلطی کی ہی — اس کے برخلاف کسی مفسر یا محدث کا قول ہمارے نزدیک قابل تسلیم نہیں ہی *

اختتام سال

پنجم جسقدر کلام الہي جناب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و سلم پر نازل ہوا وہ سب بین الدفتین موجود ھی ایک حرف بھي اُس سے خارج نہیں ھی — اِس لیئے کہ اگر ایسا مانا جاوے تو کوئي ایک آیت بھي قران مجید کي بطور یقین قابل عمل نہوگي کیونکہ ممکن ھی کہ کوئي ایسي آیت خارج رہ گئي ھو جو آیات موجودہ بین الدفتین کے برخلاف ھو *

نہ ملنا کسي ایسي آیت کا اُس کے عدم وجود کي دلیل نہوسکیگا *

ششم کوئي انسان سواے رسول خدا صلی اللہ علیہ و سلم کے ایسا نہیں ھی جسکا قول و فعل بلا سند صحیح قول و فعل رسول کے دینیات میں قابل تسلیم ھو یا جسکي عدم تسلیم سے کفر لازم آتا ھو — اس کے برخلاف اعتقاد رکھنا شرک في النبوۃ ھی *

مقصود یہہ ھی کہ جسطرح امت و پیغمبر میں تفاوت درجہ ھی اِسیطرح اُن کے قول و فعل میں بھي جو دینیات سے متعلق ھیں درجہ و رتبہ کا تفاوت ھی *

ھفتم دینیات میں سنت نبوي علی صاحبہا الصلواۃ والسلام کي اطاعت میں ھم مجبور ھیں اور دنیاوي امور میں مجاز *

اس مقام پر سنت کے لفظ سے میري مراد احکام دین ھی *

ھشتم احکام منصوصہ احکام دین بالیقین ھیں اور باقي مسائل اجتہادي اور قیاسي اور وہ جنکي بنا امر ظني پر ھی سب ظني ھیں *

نہم اِنسان خارج از طاقت انساني مکلف نہیں ھوسکتا پس اگر وہ ایمان پر مکلف ھی تو ضرور ھی کہ ایمان اور اُس کے وہ احکام جنپر نجات منحصر ھی عقل انساني سے خارج نہوں *

مثلاً ھم خدا کے ھونے پر ایمان لانے کے مکلف ھیں مگر اُس کي ماھیت ذات کے جاننے پر مکلف نہیں *

دھم افعال مامورہ في نفسہ حسن ھیں اور افعال ممنوعہ في نفسہ قبیح ھیں اور پیغمبر صرف اُن کي خواص حسن یا قبح کے بتانے والے ھیں جیسیکہ طبیب جو ادویہ کے ضرر اور نفع سے مطلع کردے *

اِس مقام پر لفظ افعال کو ایسا عام تصور کرنا چاھیئے جو افعال جوارح اور افعال قلب وغیرہ سب پر شامل ھو *

یازدھم تمام احکام مذھب اسلام کے فطرت کے مطابق ھیں اگر یہہ نہو تو اندھے کے حق میں نہ دیکھنا اور سوجا کے حق میں دیکھنا گناہ ٹھہر سکیگا *

دوازدھم وہ قوی جو خدا تعالی نے انسان میں پیدا کیئے ھیں اُن میں وہ قوی بھي جو انسان کو کسي فعل کے ارتکاب کے محرک ھوتے ھیں اور وہ قوت بھي ھی جو اُس فعل کے ارتکاب سے روکتي ھی ان تمام قوی کے استعمال پر انسان مختار ھی — مگر ازل سے خدا کے علم میں ھی کہ فلاں انسان کن کن قوی کو اور کس کس طور پر کام میں لاویگا — اُس کے علم کے برخلاف ھرگز نہوگا مگر اِس سے انسان اُن قوی کے استعمال یا ترک استعمال پر جب تک کہ وہ قوی قابل استعمال کے اُس میں ھیں مجبور نہیں متصور ھوسکتا *

سیزدھم دین اسلام اُن مجموع احکام کا نام ھی جو یقیني من اللہ ھیں *

چہاردھم احکام دین اسلام دو قسم کے ھیں ایک وہ جو اصلي احکام دین کے ھیں اور وہ بالکل فطرت کے مطابق ھیں دوسرے وہ جن سے اُن اصلي احکام کي حفاظت مقصود ھی مگر اطاعت اور عمل میں اُن دونوں کا رتبہ برابر ھی *

پانزدھم تمام افعال اور اقوال رسول خدا صلی اللہ علیہ و سلم کے بالکل سچائي تھے مصلحت وقت کي نسبت رسول کي طرف کرني سخت بے ادبي ھي جسمیں خوف کفر ھی *

مصلحت وقت سے میري مراد وہ ھی جو عام لوگوں نے مصلحت کے معني سمجھے ھیں کہ دل میں کچھہ اور کہنا یا کرنا کچھہ یعني ایسے قول یا فعل کو کام میں لانا جو در حقیقت بیجا تھا مگر بندہ وقت بن کر اُس کو کہدیا یا کرلیا *

ھمارا خیال یہہ ھی کہ یہہ اصول پانزدہگانہ ایسے ھیں کہ جن سے کوئي مسلمان انکار اور اختلاف نہیں کرسکتا اور جب وہ لوگ جو ھم سے اختلاف راے رکھتے ھیں ان اصولوں پر غور کرینگے اور یہہ بھي سمجھینگے کہ ھماري تحریریں ایسے سچے اصولوں پر مبني ھیں تو کیا عجب ھی کہ وہ بھي ھم سے متفق ھوجاویں *

## تہذیب قومي

اصلي مقصود تو ھمارے اِس پرچہ کا تہذیب قومي ھی مسایل مذھبي کي بحث بمجبوري آجاتي ھی اس سال میں بھي جہاں تک ھوسکا ایسے مضامین جو قومي تہذیب سے علاقہ رکھتے ھیں اِس پرچہ میں لکھے گئے ھیں اور کچھہ عجب نہیں کہ اُن مضمونوں نے کسي کے دل پر اثر بھي کیا ھو مگر ھمکو بہ نسبت اسکے کہ ھمارے مضمونوں نے کسي دل کو نرم کیا ھی اِس بات سے زیادہ خوشي ھی کہ ھم اپنے فرض کو ادا کرتے ھیں اور یہي ھمارا مقصد ھونا چاھیئے کیونکہ بندہ کا کام صرف سعي کرنا ھی اور اُس کو پورا کرنا اور اثر دینا خدا کا کام ھی السعي مني والاتمام من اللہ تعالی ایک مشہور مقولہ ھی پس شکر ھی کہ جہاں تک ممکن ھے ھم اپنا فرض ادا کرتے ھیں *

مگر نہایت افسوس ہی کہ ہماري قوم اپنے جہل مرکب میں گرفتار ہی' کہ اُس کو اپنا بھلا یا برا مطلق نہیں سوجھتا جو بات قومي بھلائي کي کہو لوگ اُس کو اُلٹا سمجھتے ہیں قومي بھلائي پر کوشش کرنے والے خیال کرتے ہیں کہ تقدیر پلٹ گئي ہی ادبار چھا رہا ہی بھلائي کي بات کیونکر خیال میں آسکتي ہی مگر توقع نہیں توڑتے خدا کي رحمت سے نا اُمید نہیں ہوتے لا تقنطوا من رحمة اللہ پر بھروسا کرکر کوشش کیئے جاتے ہیں *

ابھي دو تین ہفتوں میں پایونیر نے ایک نہایت عمدہ آرٹیکل میں ایک مضمون قریب قریب اِس مضمون کے لکھا تھا کہ قومي باتیں جب ہي ترقي پر ہوسکتي ہیں جب کہ قوم میں قومیت کي شرطیں بھي موجود ہوں یعني ——

۱ عام لوگوں میں وہ قوت موجود ہو جس سے کسي عمدہ بات کي قدر کي جاتي ہی

۲ آپسکے میل جول میں آزادي اور ہمسري ہو

۳ خیال سب کے آزاد ہوں

۴ اور سب سے بڑہ کر یہہ بات ہی کہ بہت سے ایسے دل موجود ہوں جن سے اُس ترقي اور ایجاد کرنے والي قوت کے جواب میں جو زمانہ کي تاثیر سے پیدا ہوتي ہی صدا نکلے *

ان باتوں میں سے کوئي بات بھي ہماري قوم میں نہیں ہی پس ترقي ہو تو کیونکر ہو مگر خدا سے اُمید ہی کہ کوئي زمانہ ایسا آویگا جو لوگ ان باتوں کو سمجھینگے اور اپني قوم کو قوم بناوینگے اور اُسکي بہتري و ترقي میں کوشش کرینگے *

## مدرسة العلوم

ان سب باتوں کو قوم میں پیدا کرنے والا ہماري دانست مدرسة العلوم ہوگا جسکے قایم کرنے پر نہایت دل سے کوشش ہو رہي ہی *

ہمکو اِس بات کے کہنے سے نہایت خوشي ہی کہ بہت سے دل رفتہ رفتہ مدرسة العلوم مسلمانان کي طرف مایل ہوتے جاتے ہیں اور ہر ایک کے دل میں یہہ خیال کہ ایسے مدرسة العلوم کي بلاشبہہ نہایت ضرورت ہی پیدا ہوتا جاتا ہی —— جن بزرگوں کو ہمارے ذاتي اعمال و اقوال کے سبب مدرسة العلوم سے نفرت تھي وہ بھي بر سر انصاف آتے جاتے ہیں اور اِس بات کو تسلیم کرنے لگے ہیں کہ ہمارے ذاتي اعمال و اقوال کو مدرسة العلوم سے کچھہ تعلق نہیں ہی —— کیا عجب ہی کہ کسي دن ہماري قسمت ایسي بھي یاور ہوجاوے کہ جناب مولوي حاجي سید امدادالعلي صاحب بھي ہماري شامت اعمال سے قطع نظر فرماکر مدرسة العلوم مسلمانان کے حامي اور سر پرست بن جاویں آمین *

ہماري ان کوششوں نے ہمارے ہموطن بھائي اہل ہنود کے دلوں بھي بہت بڑا اثر کیا ہی باوجودیکہ سرکاري مدارس اُن کي تعلیم کے لیئے نا مناسب نہیں ہیں اس پر بھي اُن کو اپني پاک زبان اور مقدس کتابوں کے چرچے کا دل میں شوق اُٹھا ہی اور وہ بھي مثل ہمارے مدرسة العلوم کے ایک قومي مدرسہ جاري کرنے پر آمادہ و مستعد ہوئے ہیں جا بجا نہایت سرگرمي اور بڑي کامیابي سے چندہ جاري ہی ہم سنتے ہیں کہ جسقدر چندہ ہمنے ایک سال میں ہزاروں مصیبتوں سے جمع کیا ہی اُنہوں نے اُس سے زیادہ ایک مہینے میں اکٹھا کرلیا ہی ہماري نہایت خوشي ہی کہ ہندوستان کي دونوں قومیں ساتھہ ساتھہ ترقي کرتي جاویں —— ہمارے ہموطن ہندو صاحبوں کي کامیابي میں ہمکو شبہہ نہیں ہی —— وہ ہم سے تعداد میں زیادہ ہیں —— ہم سے دوراندیش زیادہ ہیں —— ہم سے دولتمند زیادہ ہیں —— ہماري مانند پر فساد نہیں ہیں —— مثل ہمارے حسد و بغض و تعصب نہیں رکھتے —— اتفاق قومي اُن میں ہی —— ہندوستان میں اُنکي قوم کے بڑے بڑے سردار والیان ملک موجود ہیں —— ہماري قوم کے اول تو سردار ہي کم ہیں اور جو ہیں وہ کچھہ پرواہ تک نہیں کرتے —— گویا ہندوں کے مربي و سر پرست زندہ و سلامت ہیں —— اور ہمارے مربي و سرپرست دنیا سے تشریف لیگئے ہیں —— وہ باسر ہیں اور ہم بےسر —— پس اُنکي کامیابي میں کچھہ شبہہ نہیں مگر افسوس یہہ ہی کہ ہمکو اپني کامیابي میں شبہہ ہی —— ہاں اگر ہماري قوم کو بھي غیرت آوے اور خدا اُن کے دلکو سیدھا کرے اور پر فساد خیالات کو انکے دماغ سے نکالے اور قومي ہمدردي اُنکے دل میں ڈالے تو ہمکو بھي اپني کامیابي میں کچھہ شبہہ نہیں ہی *

اے برادران دیني اب یہہ وقت نہیں ہی کہ ہم آپس کي تکرار و فساد میں پڑیں تو تو میں میں کرکر کسیکو کافر اور کسیکو ملحد بناویں اور کم و بیش جو کوشش و سعي کہ ہم سے ہوسکتي ہی اُسکو بھي آپسکے اختلافوں سے بیکار کردیں پس اُمید ہی کہ ہماري قوم میري اس صدا کو توجہہ سے سنیگي اور مدرسة العلوم کي امداد میں دل و جان سے سعي و کوشش کریگي —— واللہ المستعان *

راقم
سید احمد

نمبر ۱۲۳

# انسان کي زندگي

## انسان کي زندگي کي ٹرین بھي ریل کي ٹرین سے مشابہ ھی

ایک نوے برس کا صوفي مشرب بڈھا جسکو اپنے اس فاني زمانہ کي بہ نسبت ھمیشہ کے آنے والے زمانہ کا زیادہ دھیان رھتا تھا ایک رات ریل میں سوار ھوا اُسکي ٹرین راستہ میں متعدد اسٹیشنوں پر ٹھہرتي اور مسافروں کو اُتارتي اور سوار کرتي ھوئي پچھلي رات میں جب کہ چاندني پھیکي پڑتي جاتي تھي اُس اسٹیشن پر پہونچي جہاں وہ بڈھا مسافر اُترنے کو تھا جب ھي ٹرین اسٹیشن میں داخل ھوئي انجن کي نرم نرم رفتار اور ٹرین کي سریلي آواز سے ملي ھوئي یہہ صدائیں اُس کے کان میں آئیں " ٹکٹ کھولو ٹکٹ کھولو " وہ بڈھا مسافر اُن آوازوں کو سنکر چونک پڑا اور گذشتہ نوے برس کا زمانہ ایک دفعہ اُڑ اُس کي نظروں کے سامنے پھرگیا — اُس نے خیال کیا کہ اسي طرح مرنے کے بعد ایک دن لوگوں سے اُن کے اعمال کا حساب طلب ھوگا پھر جتنا جتنا وہ پیر مرد خیال کرتا اور فکریں دوڑاتا تھا اُسي قدر اُس کو یہہ معلوم ھوتا تھا کہ انسانوں کي زندگي کا اور ریل کا بالکل ایک سا حال ھی دونوں ٹرینیں ایک سي کیفیت سے منزلیں طی کر رھي ھیں *

اُس نے خیال کیا کہ جس طرح ریل کے مسافر ایک حد یا میعاد معین تک کا ٹکٹ لیکر سوار ھوتے ھیں اور مقام مقصود پر پہونچ کر اُتر جاتے ھیں اسي طرح انسان ایک محدود زندگي خدا کے ھاں سے لیکر اس دنیا میں آتے ھیں اور وقت معینہ پر دنیا سے سدھار جاتے ھیں *

جس طرح ٹرین راستہ میں مختلف اسٹیشنوں پر ٹھہرتي ھی اور بہت سے مسافر وھاں سے اُترتے ھیں بہت سے سوار ھوتے ھیں اسي طرح ھر نئے دن میں جو انسانوں پر گذرتا ھی اور جس کو انسانوں کي زندگاني کا اسٹیشن کہنا چاھیئے بہت سے آدمي مرتے ھیں اور بہت سے نئے پیدا ھوتے ھیں *

جس طرح مسافر کو راستہ میں بہت سے خطرے پیش آتے ھیں اور ھر وقت اس لیئے اُس کو ھوشیاري کرني پڑتي ھی کہ چور اور راھزن اُس کے مال و متاع کو نہ لیجاویں اسي طرح اپني زندگي میں ھر عاقل انسان کو اس لیئے ھوشیار رھنا پڑتا ھی کہ شیطان وقت بے وقت اُس کے ایمان کو برباد نہ کردے *

ریل جس وقت کسي اسٹیشن پر پہونچتي ھی اُس اسٹیشن کے اُترنے والے اپني گٹھري بقچہ سنبھال کر ھوشیاري سے اپنے اپنے ٹکٹوں کو دیکھہ لیتے ھیں — اسي طرح انسان اپنے آخر وقت میں اکثر تائب ھوکر اوروں کي خطائیں بخش کر اور اپني خطائیں بخشوا کر مرنے کے لیئے تیار ھو جاتے ھیں اور ٹکٹ دیکھہ لینے کي جگہہ اپنے اپنے مذھبي خیالات کو تازہ کر لیتے ھیں مسلمان کلمہ طیبہ لا الہ الاللہ محمدالرسول اللہ کا اقرار کرتے ھیں *

جس طرح ریل کے مسافر گاڑي کھلتے ھي ٹکٹ دیکر اسٹیشن سے باھر چلے جاتے ھیں اسي طرح وہ انسان جو بہت ھوشیاري سے آخر وقت تک اپنا ایمان سلامت لے جاتے ھیں جب ھي اپني منزل پوري کر لیتے ھیں فرشتے اُن کا نامہ اعمال اور احوال دیکھہ کر اُن کو زندگي کي تکالیف سے آزاد کردیتے ھیں اور جنت کے دروازے اُن پر کھول دیتے ھیں *

اگر کسي مسافر نے غفلت سے اپنا ٹکٹ کھودیا تو ریل سے اُترتے ھي پکڑا گیا ریل والوں نے اُس کو چور سمجھہ کر گرفتار کیا پھرہ متعین ھوا اُس کے ساتھہ کے مسافر ٹکٹ دیتے جاتے ھیں اور جلدي جلدي اسٹیشن سے باھر چلتے جاتے ھیں اور وہ گرفتار بلا سب کو حسرت سے دیکھتا ھی بعض دولتمند بھي آئے جنھوں نے اپنا ٹکٹ گما دیا تھا اُن کو بھي ریل والوں نے روکا سپاھیوں نے ان کو بھي ذلیل کرنا چاھا لیکن اُنھوں نے کہا کہ ھمارے پاس اُڑر دام موجود ھیں تب سپاھیوں نے اُن سے زیادہ مزاحمت نہ کي اور اُن کو اسٹیشن ماسٹر کے پاس لے گئے آدمي نامي گرامي تھے اسٹیشن ماسٹر نے اُن کو دیکھتے ھي پہچان لیا اور اُن کي بڑي سي عزت کي لیکن اس بات پر اُن کو بہت شرمایا کہ آپ سے ایسي غفلت بڑے تعجب کي بات ھی اس قدر نوکر چاکر اور ریل بیگ اور مني بیگ اور پاکٹ بکیں آپ کے ھمراہ تھیں کیا ان میں آپ اپنے ٹکٹ کو محفوظ نہیں رکھہ سکتے تھے اور ٹکٹ کچھہ بوجھل بھي نہ تھا آپ اپني جیب میں بھي اُسکو رکھہ سکتے تھے غرض کہ اسٹیشن ماسٹر نے اُنکو بہت ھي شرمایا اور آخر میں فرمایا کہ ابھي آپ میں پوري تہذیب نہیں ھی جب آپ پورے مہذب ھوجاوینگے تو پھر کبھي ایسي غفلت نہ کرینگے — مسافروں نے آخرکار اور نقد دام اپنے پاس سے اسٹیشن ماسٹر کو ادا کیئے اور تھوڑي سي مزاحمت کے بعد وہ بھي رخصت ھوئے *

مگر وہ بیچارہ مسافر جسنے ٹکٹ بھي کھودیا ھی اور اور دام پاس نہیں سخت بیکسي کي حالت میں ھی حسرت سے اپنے ساتھیوں کو آساني سے چلے جاتے ھوئے دیکھتا ھی اور اپني خوار اور ذلیل حالت پر آٹھہ آٹھہ آنسوؤں سے رورھا ھی بہت ھي کڑوے کڑوے خیالات اُسکے

هل پر گذرتے هیں مگر چپ هی اپنے کیئے پر پشیمان هی اور چپ بیٹھا هوا هی روپیه پاس نهیں جو دولتمند قاتلوں اور کاهلوں کي طرح وه بهي رهائي پاتا — اُس نے اپنا جیبه ریل والوں کے سامنے پیش کیا که اِسکو لیلو اور مجهے آزاد کرو لیکن اُس میں ستر بهتر سوراخ تهے کسي نے بهي اُس طرف التفات نه کیا پهر اُس نے اپني پهٹي پراني میلي کچیلي دستار اپنے سر پر سے اُتار کر ریل والوں کے قدموں پر ڈالي که اسکو قبول کرو اور برائے خدا مجهے چهوڑ دو مگر کسیلیے یهه بهي نجاتا که کون بکتا هی اور کیا بکتا هی آخر اُس نے اپني جیب ٹٹولي اور اُس میں سے کچهه منصوري پیسے نکالے اور ریل والوں کے سامنے پیش کیئے که اب اِسکے سوا میرے پاس اور کچهه نهیں هی — ریل والوں نے وه پیسے اُس سے لیلیئے مگر وه بهي رهائي کے لیئے مکتفي نهوئے اور آخرکار اسي علت میں وه مجسٹریٹ کے هاں سے قید هوا اور کچهه میعاد تک جیلخانه کے عذاب اور ذلتیں بهگت نے کے بعد اُسنے اُس رسوائي سے نجات پائي *

یهي حال بجنسه اُن لوگوں کا هوتا هی جو اپني زندگي میں اپنے ایمان کي کچهه حفاظت نهیں کرتے نه اپنے جیتے جي کچهه ایسے کام کرجاتے هیں جو آخرت میں اُنکي نجات کا ذریعه هوں جب وه لوگ خالي هاتهوں اس دنیا سے سدهارتے هیں تو جاتے هي پکڑے جاتے هیں هر طرف سے پهٹکار هوتي هی عذاب کے فرشته متعین هوتے هیں وه اپنے اُن ساتهیوں کو دیکهتا هی جو زندگي میں اپنے ایمان کي طرف سے هوشیار تهے اُنکے نامه اعمال طرفةالعین میں معائنه هوتے هیں اور وه جنت میں داخل هوتے چلے جاتے هیں — پهر بعض ایسے لوگ آتے هیں جنهوں نے دنیا میں بهت سے عمده کام کیئے تهے بهت سي نیکیاں اپنے ساتهه لائے تهے اپني قوم کے لیئے ایسے ایسے مدرسے بنا گئے تهے جنکي بدولت دین و دنیا میں اُسکو عزت هو عامه خلایق کي بهلائي میں اُنهوں نے عمریں صرف کردي تهیں مگر اداے فرایض میں اُن سے کچهه قصور هوگیا تها اپني غفلت اور کاهلي سے نماز روزه کو اچهي طرح ادا نهیں کیا تها فرشتوں نے اُن کو بهي پکڑا جکڑا اور چاها که اِن کو بهي اور گنهگاروں کي طرح ذلیل کریں مگر آواز آئي که خبردار یهه میرے خاص بندے هیں اِنکو میرے پاس لاؤ تب فرشتے اُن کو خدا کے پاس لیگئے خدا کي عظمت و جلال دیکهکر اِن انسانوں کا رنگ فق هوگیا بدن کانپ گیا پاؤں ڈگمگا گئے اور زبان لڑکهڑانے لگي تمام اعضا میں رعشه سا آگیا تب خدا نے اُن سے ایک پر رعب آواز کے ساتهه ارشاد کیا که بے شک تمنے اپني زندگي میں اسقدر ذخیره اپني نجات کا اکهٹا کرلیا هی که وه آج تمهاري اِن تقصیرات کا جن میں فرشتوں نے تمکو پکڑا کافي معاوضه هوگا — آج میں اپنا وعده اِن الحسنات یذهبن السیات بهي پورا کرونگا اور تمکو تمهاري کوششوں کا پورا صله دونگا لیکن مجهکو تم سے بهت هي بڑي شکایت هی تم میرے خاص بندوں میں تهے اور همیشه اسبات کي اُمید کرتے تهے که ایک دن خدا کے سامنے عزت سے حاضر هونگے تم سے اداے فرایض میں قصور اور کاهلي هونا نهایت افسوس کي بات هی تم میں سے هرایک کي کاهلي نے میرے اور بندوں کو بهي کاهلي کي تعلیم دي اور اپنےاس کردار سے میرے بهت سے بندوں کو اپني بکار آمد کوششوں میں شریک هونے اور اپني عمده نصیحتوں پر عمل کرنے سے باز رکها — کیا تم نے یهه جان لیا تها که مجهکو تمهاري یهه کاهلي کچهه خوش معلوم هوتي هوگي کیا تم نے دنیا میں کسي ایسے بادشاه کا دربار ندیکها تها یا اُسکے حال سے واقف نه هوئے تهے جسنے اپنے درباریوں اور اپنے نوکروں اور اپني رعایا کے واسطے کوئي ضابطه بادشاه کي تعظیم بجا لانے کا مقرر کردیا هو کیا تم یهه نجانتے تهے که اگر کوئي شخص یا کوئي اعلی رتبه کا امیر اُس بادشاه کي تعظیم اُس طریقه سے بجا نه لاتا تو اُس بادشاه کا قهر و غضب کسقدر مشتعل هوتا کیا کوئي امیر اُس بادشاه کا گو اُسکي ذات سے کیسي هي عمده عمده خدمتیں ظهور میں آئي هوتیں یهه جرات کرسکتا تها که بغیر حکم بادشاه کے اپني کاهلي سے اُسکي مقرره تعظیم میں کچهه قصور کرے پهر کیا تمهارے پاس میرا کوئي فرمان آگیا تها یا کوئي فرشته تمهارے کان میں کهه گیا تها که تمهارا روزه نماز تمهاري خوشي پر منحصر هی یا تمکو اسقدر عقل نه تهي جو یهه سمجهتے که احکم الحاکمین هماري اِس کاهلي سے ناخوش نه هوتا هوگا — اگر کوئي عام آدمي ایسي غفلت میں گذارتا تو مجهکو اُس سے اسقدر شکایت نهوتي اور ایک خفیف سا عذاب اُسکو دیکر چهوڑ دیتا لیکن تم میرے برگزیده بندوں میں سے تهے تمهاري ان کم ادائیوں سے مجهکو بهت رنج هوا هی *

پهر خدا نے اُن سے سوال کیا که آیا تمکو یهه اُمید تهي یا نهیں که خدا کے هاں هم عزت سے حاضر هونگے تب اُنهوں نے بهت هي دبي هوئي اور روتي هوئي آواز سے جواب دیا که هاں اے باري تعالی همکو تیرے رحم اور فضل و کرم سے ایسي هي توقع تهي تیري عنایت سے همکو ایساهي بهروسه تها اور هم تیري ایسي عنایت کے بهروسه پر اپنے ارادوں میں اسقدر ثابت قدم ره سکے — پهر خدا نے اُن سے پوچها که کیا تمکو عامه خلایق اور قومي بهلائي میں ساعي هونے میں انبیاء کرام سے بهي کچهه زیاده دعوے تها جواب دیا که حاشا ثم حاشا اُنکي خاک پا کے برابر بهي کبهي رتبه نهیں هوا پهر خدا نے اُنسے پوچها که کیا انبیاء کے صحابیوں سے تمهارا درجه ان کوششوں کے لحاظ کچهه بڑها هوا تها جواب دیا که نهیں هماري کیا مجال تهي که هم تیرے اُن

مقدس بندوں کی برابری کا دعوی کرتے خدا نے فرمایا کہ پھر تمہاری بصارت کی قوت کہاں کھوئی گئی تھی جب ہمارے نبی اور ہمارے انبیاء کے صحابہ باوجود عامۂ خلائق اور اپنی امت کی اصلاح حال میں اسقدر کوشش بلیغ اور سعی موفورہ کرنے کے کبھی ایک لحظہ کے واسطے بھی ہمارے فرایض کے ادا میں کاہل نہ پائے گئے تیروں اور تلواروں کے طوفان میں بھی اُنہوں نے نماز روزہ کو نہ چھوڑا سخت سے سخت مصیبت میں بھی وہ ہمیشہ ان فرایض کے ادا میں ثابت قدم رہے تو تمنے کیا سمجھہ لیا تھا جو ہمارے خاص ان فرایض کے بجالانے میں کوتاہی کی — انبیاء اور صحابہ کا اس قسم کے اداے فرایض میں ثابت قدم رہنا ہی ایک بڑا ثبوت اسبات کا تھا کہ خدا کے بندوں کو اُس کے بجالانے میں کاہلی مناسب نہیں علاوہ اس کے میں نے قران میں بھی صدہا مقام پر بالتخصیص نماز کی تاکید کی اُس کی خوبیاں بتلائیں اُس کے فائدوں کو جتلایا مگر بااینہمہ تم نے میرے اُن احکام کی کچھہ قدر نہ کی آج تم کس مونھہ سے اپنے کاموں کا صلہ مجھسے چاہتے ہو — تب یہہ گنہگار کچھہ جواب نہ دے سکے اور بے اختیار رو دیئے اور اپنے کیئے پر بہت ہی پشیمان ہوئے اور بڑی عاجزی اور زاری سے عرض کیا کہ الہی ہمکو اپنے کاموں کا کچھہ دعوی نہیں ہی تو محض اپنے کرم اور فضل سے چاہے ہمکو بخش دے اور چاہے نہ بخشدے بے شک ہم گنہگار ہیں مگر تیری ذات غفورالرحیم ہی اور تیری اس صفت پر جو تیری عین ذات ہی ہمیشہ ہمکو سچا یقین رہا ہی آج اُسی سے ہمکو اپنی نجات کی توقع ہی — تب اُس غفورالرحیم نے بڑے جوش میں آکر حکم دیا کہ میں نے تمکو بخشدا اور یہہ بھی فرمایا کہ تمہاری خدمتیں جو اسلام کے حق میں ہوئیں سب میں نے قبول کی ہیں یہہ خدمتیں جنکی تمہاری بدنصیب قوم نے کچھہ قدر نہ کی ایسی بڑی عظمت کی ہیں کہ اُن میں سے ہر ایک خدمت تمہاری ایسی ایسی سو کاہلیوں کا تلافی ہوسکتی ہی لیکن شکایت اسبات کی تھی کہ تم میرے خاص بندے تھے تمہارا رتبہ میرے ہاں بہت بڑھا ہوا تھا اسلیئے تمکو اپنا کام بہت احتیاط سے کرنا مناسب تھا — سچ ہی جن کے رتبے ہیں سوا اُن کو سوا مشکل ہی *

جو لوگ اپنے ساتھہ بہت سی نیکیاں لائے تھے وہ باوجود اپنی غفلت اور قصور کے بھی اسی طرح سے خوشی خوشی جنت کو تشریف لیگئے اور پھر وہاں جو جو کچھہ اُن کی خاطر و مدارات ہوئی وہ بیان میں نہیں آسکتی ما لاعین رات ولا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر *

مگر وہ بیچارہ غریب مسافر جو بالکل خالی ہاتھوں آیا مشکیں بندھی ہوئی قیامت کے اُس ہولناک میدان میں دم بخود کھڑا ہی

اے تہی دست رفتہ دربازار * ترسمت باز ناوری دستار

دنیا میں کوئی ایسا نیک کام نہیں کیا جس کی عوض میں اُس عذاب اور ذلت سے رہائی ہوتی مدرسۃالعلوم مسلمانان میں خلوص نیت سے کبھی ایک ٹکا نہیں دیا جس کے بدلے نجات ملتی آخر جب وہ بہت گھبرایا تو اپنے دنیا کے اُن کاموں کو اُس نے یاد کیا جن کو وہ نیک جانتا تھا اُس نے فرشتوں سے کہا کہ میں نے دارالحرب سے ہجرت کی اور مکہ معظمہ میں اقامت اختیار کی تھی کیا اس کا کچھہ ثواب بھی آج مجھکو نہ ملیگا فرشتوں نے جواب دیا کہ وہ ہجرت خدا کے واسطے نہ تھی پوری روداں مالا وش اوقتیوں کے اشتیاق میں ایک وحشیانہ حرکت تھی لوگوں کی نظروں میں اُس بیہودہ کام سے تمنے اپنی عزت پیدا کی لیکن خدا کو تو تمہاری نیت کا حال معلوم ہی *

پھر اُس نے کہا کہ میں نے بیسیوں دفعہ بھنڈارہ کیا اور راہ خدا میں فقیروں کو کھلایا کچھہ اُس کا حساب دیکھو — فرشتوں نے جواب دیا کہ وہ تمہاری ایک بیجا فضول خرچی تھی اُن تمام بھنڈاروں میں کسی ایک مستحق کو بھی کھانا نہیں پہونچا البتہ ایک کتہ کو تمنے پلاؤ کی بچی ہوئی ہڈیاں ڈال دی تھیں اُسکا کچھہ تھوڑا سا ثواب ملا ہی جس سے تمہارے عذاب میں کچھہ تخفیف ہوگئی ہی اُس بھنڈارہ میں سب کے سب ایسے لوگ تمہارا مال کھا گئے جنہوں نے بھنگ وبوزہ کے سوا نماز و روزہ کی کچھہ بھی حقیقت نہیں جانی پھر فرشتے اُسکو ایک اونچے ٹیلہ پر لیگئے وہاں سے اُس نے کچھہ لوگوں کو دیکھا جو نہایت ہی سخت عذاب میں مبتلا ہیں یہہ شخص اُنکو دیکھکر ڈرگیا فرشتوں نے کہا کہ یہی وہ فقیر ہیں جو تمہارے بھنڈارہ میں حاضر تھے راہ خدا میں اگر کچھہ دینا تھا تو مدرسۃالعلوم مسلمانان کے طالبعلموں کے واسطے کچھہ انعام اور وظائف مقرر کیئے ہوتے اگر اُس کو برا جانتے تھے تو دیوبند ہی کے مدرسہ کے طلباء کی خدمت کی ہوتی تم نے تو کچھہ بھی نہیں کیا جس کام میں سو آدمیوں نے تمہیں واہ واہ کہی اُسی کو تم نے پسند کیا پھر ثواب کہاں سے ملتا *

پھر اُس بد نصیب نے فرشتوں سے کہا کہ میںنے فلاں فلاں مولوی صاحب اور خواجہ صاحب اور مفتی صاحب اور ملاں صاحب و غیرہم کی خدمت کی تھی بہت سا روپیہ ہر سال یہہ لوگ میری سرکار میں سے لیجاتے تھے اور وہ سب مجھسے کہا کرتے تھے کہ یہی دینا خدا کی راہ کا دینا ہی اُس حساب کو دیکھو اُس میں ضرور تمکو مغالطہ ہوا ہی غالبا اس حساب میں بہت سا ثواب ملیگا — فرشتوں نے جواب دیا کہ میاں دیوانہ ہوئے ہو ہم کو بھی تم نے اپنی سرکار کا کوئی مصور سمجھا ہی جو ہم سے غلطی ہوجانے کا گمان کرتے ہو اِس حساب

ميں بهي خاک تمهارا جانتي نهيں هى سب حساب همارا ديكها هوا هى جسوقت تم روپيه ديتے جاتے تهے هم اُسي وقت ديكهتے جاتے تهے — كيا خدا نے تم كو ان سب لوگوں كا نام بتلا ديا تها كه ان كا دينا ثواب هى يا جو كچهه يهه كهيں وه سب سچ هى ان سب پيٹ كے پاپيوں نے تمكو دغا دي اُنهوں نے دين كے پرده ميں دنيا كمائي تمهارے خوش كرنے كے واسطے بهت سے فتوے تمهاري مرضي كے مطابق لكهديئے جس فتوے كو وه درحقيقت غلط جانتے تهے اُسپر بهي اُنهوں نے تمهاري خاطر سے مهريں كرديں — مدرسةالعلوم مسلمانان ميں روپيه دينے كو برا بتايا تاكه اُن كي روزي ميں خلل نه پڑے اور خود رقميں كي رقميں هضم كو گئے اور كبهي ڈكار تک نهيں لي خراه هزاروں روپيه كے مالک تهے مگر زكواة كا پيسه هميشه ليتے رهے ميت كے وارثوں كو هميشه اس بات كا يقين دلايا كه ميت كا اسباب هم سے لوگوں كو دينے سے ميت كي روح كو ثواب پهنچيگا كيا ايسے فريبي اور دغابازوں كا دينا الله كي راه كا دينا هى — الله كي راه ميں عالموں كي خدمت كرني تهي تو مدرسةالعلوم مسلمانان ميں مسلمان عالم مدرسوں كي تنخواهوں كے واسطے سرمايه ديا هوتا ديوبند اور عليگڈه هي كے عربي مدرسے ميں كسي مدرس كي تنخواه كي كفالت كي هوتي يهه كهكر فرشتے اُس بد نصيب كو پهر ايک اُونچے ٹيلے پر ليگئے وهاں سے اُسنے ديكها كه كچهه لوگ ايک آتشي گڑهے ميں پڑے هوئے هيں اور خدا كا عذاب اُن پر نازل هو رها هى — وه روپيه جو اُنهوں نے دغا اور فريب سے حاصل كيا تها سانپ اور بچهوؤں كي صورت ميں اُن كے بدن سے لپٹا هوا هى اور ان موزي جانوروں نے كاٹ كاٹ كر تمام بدن كو چهلني كرديا هى مگر اُن كے هاتهه كي اُنگليوں پر سب سے زياده تكليف هى وه زهريلے جانوروں كے ڈنک كے اثر سے پاني پاني هوكر بهه جاتي هيں اور پهر دوباره يهي مصيبت برداشت كرنے كے واسطے تازه جهلي پاكر اپني حالت اصلي پر آجاتي هيں — يهه شخص اُن كي مصيبت اور عذاب كو ديكهكر ڈر گيا اور خوف كے مارے كانپنے لگا اور كچهه نه پهچان سكا كه يهه كون لوگ هيں تب فرشتوں نے اُس كو بتلايا كه يهي وه مولوي صاحب اور خواجه صاحب اور مفتي صاحب اور ملاں صاحب هيں جو دغا ديكر تجهه سے هر سال رقميں كي رقميں ليجاتے تهے اور تجهكو دهوكا ديكر اس صرف كو خدا كي راه كا صرف بتلا ديتے تهے ان كي صورتيں اب مسخ هوگئي هيں اسليئے تو اُنكو پهچان نهيں سكتا پهر اُس نے پوچها كه اُن كي اُنگليوں پر كيوں ايسا عذاب هى فرشتوں نے كها كه اُنهوں نے بالكل بد نيتي اور تعصب كي راه سے نه مصلحة يا اختلاف راے كي وجهه سے ان اُنگليوں سے مدرسة العلوم مسلمانان ميں چنده نه دينے پر مهريں كي تهيں اور اس ذريعه سے اُنهوں نے تمام مسلمانوں كو ذلت اور ادبار ميں پڑے رهنے كي تدبير كي تهي اور اُن كي ديني اور دنياوي ترقيات ميں هارج هوئے تهے اسليئے خدا نے اُن كي اُونگليوں پر زياده سخت عذاب نازل كيا هى پهر اُس بد نصيب نے فرشتوں سے پوچها انهيں لوگوں پر كيا منحصر هى مدرسةالعلوم كي نسبت تو اور بهي بهت سے عوام آدميوں كي راے مخالف تهي فرشتوں نے جواب ديا كه وه بهي انهيں حضرات كے بهكانے سے تهے علاوه اس كے ابهي اُن لوگوں كا معامله تيري آنكهوں كے سامنے گذر چكا هى جنهوں نے نماز و روزه ميں كاهلي كي تهي اور تونے ديكها كه خدا اُن پر كس قدر خصه هوا وه كيا بات تهي وه يهي بات تهي كه وه لوگ خدا كے خاص بندوں ميں تهے اُن سے ايسي حركت كا هونا نهايت نا پسنديده تها على هذاالقياس يهه لوگ جو عالم اور فقيهه اور ملاں اور مفتي اور مجتهد كهلاتے تهے اور اُنهوں نے علم حاصل كيا تها دين كي كتابيں پڑهي تهيں هر طرح كي سمجهه ركهتے تهے اُن كا كام يهه تها كه لوگوں كو نيک كام پر رغبت دلاتے نه يهه كه اُلٹا اُنهوں نے اَوْر اُن كو گمراه كيا اسي ليئے خدا نے ان پر سخت عذاب نازل كيا هى اور نهيں معلوم كه كب تک اُن پر يهه عذاب قايم رهتا هى *

تب وه بد نصيب گنهگار جو خالي هاتهوں خدا كے هاں آيا بهت پچهتايا اپنے اور تمام كاموں كو جن پر اُس كو بهت بهروسه تها اس طرح اوڑتي هوئي خاک كي طرح برباد هوتا هوا ديكهه كر بهت رويا مگر پهر كچهه ياد كركے اور همت باندهه كر سنبهل بيٹها اور ايک زنده آواز كے ساتهه فرشتوں سے اُس نے كها كه مينے اپنے جيتے جي بهت سي مسجديں راه خدا ميں تعمير كرائي هيں اُن كا حساب كهاں هى جن زمينوں پر مينے مسجديں بنوائيں وه مجهكو كچهه بهكانے نهيں آئي تهيں جو اينٹيں اور مصالح ميئنے اُن مقدس اور پاک عمارتوں ميں صرف كيا تها اُس بے زبان نے كچهه اس كام كے واسطے ميري خوشامد نه كي تهي يهه كام ميرا اس طرح اكارت هوگا — فرشتوں نے وه سب حساب اُس كو دكهلا ديا جن مسجدوں ميں هزار ها روپيه صرف هوا تها اور جن پر اُس كمبخت كو بهت ناز تها وه بالكل راه خدا كے حساب ميں سے خارج كر دي گئيں تهيں اُن ميں سے كسي كي نسبت تو يهه لكها هوا تها كه گانوں كے ٹهاكروں سے بيدخلي كاشت پر نزاع هوا تها اُن كو رنج دينے كے واسطے يهه مسجد اُن كے مندر كے پاس بنائي گئي هى هم سے اس مسجد سے كچهه واسطه نهيں اور كسي كي نسبت حساب ميں يهه ياد داشت تحرير تهي كه اسپر ايک بڑا كتبه قايم كيا گيا تها جس پر اس كے بنانے والے نے اپنے آپ كو حاتم دوران اور حامي دين و ايمان لكهوايا تها اور اُس سے يهه غرض تهي كه ميرا نام نيک اس كے ذريعه سے دنيا ميں قايم رهى چنانچه جب تک وه مسجد زمين پر قايم رهي اُسكا وه مقصد دنيا ميں حاصل رها همارے

انسان کی زندگی

حساب سے اُس کو کچھ سروکار نہیں ہی البتہ چند چھوٹی چھوٹی مسجدوں اور بعض پرانی مسجدوں کی مرمتوں کو راہ خدا کے حساب میں شامل کیا گیا تھا اور اُن کا ثواب بھی جاری تھا فرشتوں نے اُس بد نصیب سے کہا کہ صبح اور شام ایک ایک جام ٹھنڈے پانی کا جو تجھکو مل جاتا ہی وہ اسی ثواب کی وجہ سے ہی یہہ سنکر وہ بد نصیب پھر رونے لگا اور اپنی زندگی کی حالت پر بہت افسوس کیا مگر تھوڑی سی مزاحمت کے بعد اُس نے بھی اُس مفلس مسافر کی طرح جس نو اپنا ٹکٹ کمانے کی بدولت کچھہ روزوں جیلخانہ میں رھنا پڑا عذاب سے رھائی پائی *

پھر جس طرح ریل کی ٹرین میں گاڑیاں مختلف درجہ کی ہوتی ہیں کوئی شاہی گاڑی ہی اور کوئی امراء شاہی کی کوئی اول درجہ کی کوئی دوم درجہ کی کوئی درمیانی درجہ ہی اور کوئی سب سے آخر کا درجہ — اسی طرح انسانوں کی زندگی کی ٹرین کا حال ہی وہ بھی مختلف درجوں میں منقسم ہی شاہی گاڑیوں سے انبیا صلواۃ اللہ علیہم اجمعین کی زندگی مراد ہی جنہوں نے اپنی تمام تمام عمریں اپنی اُمت کی اصلاح حال میں صرف کیں اُن سے گالیاں سنیں پتھر کھائے مگر ہمیشہ اُن کو دعاے خیر سے یاد کیا اور بڑے استقلال مگر ملائمت اور نرمی کے ساتھہ اپنا کام کرتے رہے *

اس کے بعد امراء شاہی کی گاڑیوں کے مقابلہ میں نبیوں کے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی زندگی ہی جو بالکل انبیا کے قدم بقدم چلے اور جن کاموں کی بنیاد اُن کے نبی ڈال گئے اُس کو اُنہوں نے ویسے ہی استقلال اور تحمل کے ساتھہ پورا کیا *

ریل کے اول درجہ کی گاڑیوں کی مناسبت میں اُن عالی رتبہ لوگوں کی زندگی ہی جنہوں نے عام مخلوق اور اپنی قوم کی بھلائی میں اپنا وقت اپنا آرام اپنا مال صرف کیا اور کر رہے ہیں جنکی بھلائی چاہتے ہیں وہی برائی پہونچانے پر مستعد ہیں جن کے ساتھہ دوستی کرتے ہیں وہی دشمنی سے پیش آتے ہیں جن پر اپنی جان قربان کرتے ہیں وہی گلے کا ہار ہوتے ہیں جنکی حمایت کرتے ہیں وہی مخالفت پر کمر کستے ہیں — جنکے اسلام کو مضبوط کرنا چاہتے ہیں وہی کفر کے فتوے سناتے ہیں — اور یہہ خدا کے شیر اپنی قوم سے برا بھلا سنتے ہیں اور خوش ہیں کفر کے فتوے سنتے ہیں اور پھولے نہیں سماتے قوم کی پست ہمتیاں اور نااتفاقیاں دیکھتے ہیں مگر ہمت نہیں ہارتے — میرے نزدیک اسی درجہ کے انسانوں کو وارث انبیاء کہنا صحیح ہی فلسفہ اور منطق اور ریاضیات اور ادب وغیرہ میں لاجواب ہونے اور صاحب جبہ و دستار بن جانے سے انبیاء کا ورثہ نہیں مل سکتا — فر بھی چیزے دیگر آماس چیزے دیگرست *

ریل کے دوم درجہ کی گاڑیوں کے مقابلہ میں فی زماننا اُن لوگوں کی زندگی ہی جو اول درجہ کے لوگوں کی مدد کر رہے ہیں اور اُنکے ارادوں کی تکمیل میں ساعی ہیں ایسے لوگوں کا وجود بھی بہت ہی غنیمت ہی بڑی خوشی کی بات تو یہہ ہی کہ اس درجہ کے لوگ ایسی ترقی کریں جو اس ٹرین میں بہت سی اول درجہ کی گاڑیاں اُنکے واسطے زاید لگانی پڑیں ورنہ کم سے کم اسقدر کوشش اُن کو ضرور کرنا چاہیئے کہ اگر وہ پہلے درجہ کے لوگ جنکی عمر خدا دراز کرے اور اُن کو ابھی مدت تک صحیح و تندرست رکھے جسوقت اپنی منزل پوری کرکے اپنی گاڑی میں سے اُتریں اور اول کے اسٹیشن ماسٹر کو اپنا ٹکٹ حوالہ کریں تو یہہ دوسرے درجہ کے لوگ اُن کے جانشین ہوجاویں اور اس ٹرین کی اُن معزز گاڑیوں کو خالی نہ چھوڑیں *

درمیانی درجہ تھوڑے روزوں سے ریل کی ٹرین میں شامل ہوا ہی یہہ اُن لوگوں کی زندگی کے ٹھیک ٹھیک مناسب ہی جو کچھہ تھوڑے روزوں سے زمانہ کے حالات پر غور کرنے لگے ہیں اور اپنے آپ کو پست حالت سے نکالنے کی فکر میں ہیں لیکن بے استطاعتی یا کم ہمتی سے ابھی اوپر کی معزز گاڑیوں میں جانے سے جھجکتے ہیں مگر اُمید ہی کہ وہ سب اعلی درجہ میں رفتہ رفتہ ترقی کرینگے *

سب سے اخیر درجہ ریل کا جواب تیسرا درجہ کہلاتا ہی اُن عام انسانوں کی زندگی ہی جنکی اصلاح اور ترقی میں معزز گاڑیوں والے کوشش کر رہے ہیں اور تھوڑے بہت فاصلہ سے اُن کے ساتھہ ساتھہ اس ٹرین میں اپنی زندگانی طے کر رہے ہیں اُن کی دلی خواہش یہہ ہی کہ اس ذلیل درجہ میں سے سب لوگوں کو نکالکر معزز درجہ کی مختلف گاڑیوں میں سوار کردیں لیکن مجبوری یہہ ہی کہ خود اس قدر مقدور نہیں رکھتے جو سب کے لیئے اعلی درجہ کا ٹکٹ لے دیویں اور اس ذلیل درجہ کے بیٹھنے والے صرف ہمت نہیں کرتے *

غرض کہ جہاں تک غور کیجیئے ریل کی ٹرین اور انسانوں کی زندگی بہت سے حالات کے لحاظ سے یکساں طریقہ سے چل رہی ہی یہاں تک کہ ہم در حقیقت کسی ملک کی ریل کی ٹرین کو دیکھکر یہہ دریافت کرسکتے ہیں کہ اس ملک کے انسانوں کی زندگی کسطرح پر بسر ہوتی ہی ہمارے ملک کی ٹرین میں سب سے پست درجہ میں مسافروں کی بہت کثرت ہوتی ہی جسکا نتیجہ ملک کی حالت کے ٹھیک ٹھیک مناسب ہی یعنی سب تباہی اور ذلت میں مبتلا ہیں معزز درجہ کی گاڑیوں میں بیگانہ ملکوں کے کالی کرتی والوں کے سوا اِس ملک کے سفید پوش بہت ہی کم نظر آتے ہیں چنانچہ ظاہر ہی کہ ہمارے اس تمام علی غول میں بہت کم ایسے ہیں جو در حقیقت اصلی عزت کے مستحق ہیں *

اب میں اپنے مسلمان بھائیوں سے بہ منت عرض کرتا ہوں کہ وہ اس خراب اور ذلیل حالت سے بالا تر درجوں میں ترقی کرنے کی فکر کریں اور جو لوگ اِس عمدہ کام میں اُن کی دستگیری کر رہے ہیں اُن کی نصیحتوں کو تمام تر شکر گذاری کے ساتھہ سنیں اور اُن پر عمل کریں والسلام *

راقم
مشتاق حسین

۴ والارض وضعہا للانام — فیہا فاکہۃ والنخل ذات الاکمام والحب ذوالعصف والریحان ***** مرج البحرین یلتقیان — بینہما برزخ لا یبغیان † [ رحمان ]

۵ افلم ینظروا الی السماء فوقہم کیف بنیناہا و زیناہا ومالہا من فروج — والارض مددناہا والقینا فیہا رواسی وانبتنا فیہا من کل زوج بہیج — تبصرۃ وذکری لکل عبد منیب ونزلنا من السماء ماء مبارکا فانبتنا بہ جنات و حب الحصید — والنخل باسقات لہا طلع نضید — رزقا للعباد و احیینا بہ بلدۃ میتا — ( ق )

۶ والذی خلق الازواج کلہا و جعل لکم من الفلک والانعام ماترکبون لتستووا علی ظہورہ ثم تذکروا نعمۃ ربکم اذا استویتم علیہ وتقولوا سبحان الذی سخرلنا ھذا و ماکنا لہ مقرنین — وانا الی ربنا لمنقلبون — [ زخرف ]

۷ ومن آیاتہ الجوار فی البحر کالاعلام ان یشاء یسکن الریح فیظللن رواکد علی ظہرہ — ان فی ذلک لآیات لکل صبار شکور — [ شوری ]

---

۴ † اور زمین کو رکھا واسطے خلق کے اس میں میوہ ہی اور کھجوریں جس کے میوہ پر غلاف ہیں اور اناج جس کے ساتھ بھس ہے اور پھول خوشبو کے ***** چلائے دو دریا جو آپسمیں ملکر چلتے ہیں اُنکے بیچ میں ہی ایک پردہ زیادتی نہیں کرتے —

۵ کیا نگاہ نہیں کیا اسمان کو اپنے اوپر کیسا ہمنے بنایا اسکو اور رونق دی اور اُس میں نہیں کوئی سوراخ اور زمین کو پھیلایا اور ڈالا اس میں بوجھہ اور اُگائی اس میں ہر قسم کی رونق کی چیز سوجھانے کو اور یاد دلانے کو اُس بندے کو جو رجوع رکھے اوراُتارا ہمنے آسمان سے پانی برکت کا پھر اُگائے ہمنے اس سے باغ اور اناج کہیتی کہیت کا اور کھجوریں لنبی اُن کا گابہا ہی تہ پر تہ روزی دینی کو بندوں کے اور جلایا اس سے ہمنے دیس مردہ —

۶ جس نے بنائے سب چیز کے جوڑے اور بنادیئے تمکو چوپائے اور کشتی جس پر سوار ہوتے ہو تا چڑہ بیٹہو اسکی پیٹہ پر پھر یاد کرو اپنے رب کا احسان جب بیٹھہ چکو اُسپر اور کہو پاکذات ہی وہ جس نے بس میں دیا ہمارے یہہ اور ہم نہ تھے اسکے مقابل ہونے والے اور ہمکو اپنے رب کی طرف پھر جانا ہی —

۷ اور ایک اسکی نشانی ہی چلتے جہاز دریا میں جیسے پہاڑ اور چاہے تھام دے ہوا پھر رہ جاویں سارے دن ٹہرے اس کی پیٹھہ پر مقرر اس میں پتے ہیں ہر ٹہرنے والے کو جو حق کی بات مانے —

۸ ان فی خلق السموات والارض لآیات للمومنین — و فی خلقکم و ما یبث من دابۃ آیات لقوم یوقنون — و اختلاف اللیل والنہار وماانزل اللہ من السماء من رزق فاحیا بہ الارض بعد موتہا و تصریف الریاح آیات لقوم یعقلون — † [ جاثیہ ]

۹ و آیۃ لہم اللیل نسلخ منہ النہار فاذا ہم مظلمون — والشمس تجری لمستقرلہا ذلک تقدیر العزیز العلیم — والقمر قدرناہ منازل حتی عادکالعرجون القدیم — لاالشمس ینبغی لہا ان تدرک القمر ولااللیل سابق النہار — و کل فی فلک یسبحون — [ یس ]

۱۰ الم تر ان اللہ انزل من السماء ماء فاخرجنا بہ ثمرات مختلفا الوانہا و من الجبال جدد بیض وحمر مختلف الوانہا و غرابیب سود و من الناس والدواب والانعام مختلف الوانہ — [ فاطر ]

۱۱ خلق السموات بغیر عمد ترونہا والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم وبث فیہا من کل دابۃ و انزلنا من السماء ماء فانبتنا فیہا من کل زوج کریم [ لقمان ]

---

† ۸ بیشک اسمانوں میں اور زمین میں بہت پتے ہیں ماننے والوں کو اور تمہارے بنانے میں اور اُڑ جانوروں کے پھیلانے میں پتے ہیں لوگوں کو جو یقین رکھتے ہیں اور بدلنے میں رات دن کے اور وہ جو اتاری اللہ نے آسمان سے روزی پھر جلائی اس سے زمین کو مرگئے پیچھے اوربدلنے میں ہواؤں کے پتے ہیں ان لوگوں کو جو بوجھتے ہیں —

۹ اور ایک نشانی ہی انکو رات ادھیڑ لیتے ہیں ہم اس سے دن پھر رہجاتے ہیں اندھیرے میں اور سورج چلاجاتا ہی اپنی ٹہری راہ پر یہہ سادھا ہی اس زبردست باخبر کا اور چاند کو ہمنے بانٹ دی ہیں منزلیں کہ پھرآ رہے جیسے ٹہنی پرانی پہنچہ سورج کو پہونچے کہ پکڑلے چاند کو اور نہ رات آگے بڑھے دن سے اور ہرکوئی ایک ایک گھیرے میں تیرتے ہیں —

۱۰ تونے نہ دیکھا کہ اللہ نے اتارا آسمان سے پانی پھر نکالے اس سے میوے طرح طرح کے اُنکے رنگ اور پہاڑوں میں گھاٹیاں ہیں سفید اور سرخ طرح طرح کے اُنکے رنگ اور کالے بھجنگ اور آدمیوں میں کیڑوں میں چرپایوں میں کئی رنگ کے ہیں —

۱۱ بنائے آسمان بے ٹیکی اُسے دیکھتے ہو اور ڈالے زمین پر بوجھہ کہ تمکو لیکر جھک نہ پڑے اور بکھیرے اُس میں سب طرح کے جانور اور اُتارا ہمنے آسمان سے پانی پھر اُگائے زمین میں ہر قسم کے جوڑے خاصے —

۱۲ اللہ الذي یرسل الریاح فتثیر سحابا فیبسطہ في السماء کیف یشاء ویجعلہ کسفا فتری الودق یخرج من خلالہ فاذا اصاب بہ من یشاء من عبادہ اذا ھم یستبشرون † ( روم ۲۵ )

۱۳ و ان لکم في الانعام لعبرۃ نسقیکم مما في بطونہ من بین فرث ودم لبنا خالصاً سائغا للشاربین — ومن ثمرات النخیل والاعناب تتخذون منہ سکرا و رزقا حسنا ( نحل )

۱۴ و اوحی ربک الی النحل ان اتخذي من الجبال بیوتاً و من الشجر و مما یعرشون — ثم کلي من کل الثمرات فاسلکي سبل ربک ذللا یخرج من بطونہا شراب مختلف الوانہ فیہ شفاء للناس ( نحل )

۱۵ واللہ اخرجکم من بطون امہاتکم لاتعلمون شیا وجعل لکم السمع والابصار والافئدۃ لعلکم تشکرون — الم یروا الی الطیر مسخرات في جو السماء مایمسکہن الا اللہ ان في ذلک لایات لقوم یوقنون — واللہ جعل لکم من بیوتکم سکنا وجعل لکم من جلود الانعام بیوتا تستخفونہا یوم ظعنکم و یوم اقامتکم و من اصوافہا و اوبارہا و اشعارہا اثاثا ومتاعاً الی حین — واللہ جعل لکم مما خلق ظلالاً وجعل لکم من الجبال اکنانا وجعل لکم سرابیل تقیکم الحر و سرابیل تقیکم باسکم کذلک یتم نعمتہ علیکم لعلکم تشکرون ‡ ( نحل )

۱۶ والانعام خلقہا لکم فیہا دفء و منافع و منہا تاکلون ولکم فیہا جمال حین تریحون و حین تسرحون — و تحمل اثقالکم الی بلد لم تکونوا بالغیہ الا بشق الانفس ان ربکم لرؤف الرحیم — والخیل والبغال والحمیر لترکبوہا بزینۃ و یخلق لکم ما لاتعلمون ( نحل )

۱۷ ولہ الجوار المنشات في البحر کالاعلام ( رحمان )

۱۸ ولا اقسم بالخنس الجوار الکنس [ کورت ]

غرض کہ اسي طرح تمام قران میں نیچرل ھسٹري اور نیچرل فیلاسوفي کے اصول کي مفصل کیفیتیں اور مکرر اشارتیں ھیں مگر یونانیوں کي طبعي والہي کي نہیں بلکہ حقیقي باتوں کي اور نیز دیگر علوم حکمیہ کے اشارے خصوصا علم جیالوجي کے اصول پر نظرت سے حوالہ ھوا ھی مگر جن لوگوں نے اس علم کا نام بھي نہ سنا ھو وہ اُس کے استنباط پر کیسے قادر ھوسکتے ھیں *

۲۱ [ ۲ ] دوسرا ایک عظیم الشان علم جو خاص مسلمانوں میں ایجاد ھوا وہ علم اسماءالرجال ھی Mahomedan Biographies. جس کو یوناني زبان میں بیوگرافي کہتے ھیں — جس کثرت سے مسلمانوں نے اس علم خاص پر توجہہ کي اور جس دقت اور تلاش سے ھر ھر اھل علم اور راویوں کے حالات ضبط کیئے اور اُن کے مولد اور منشاء کا بیان اور مزاج کي کیفیت اور راے کے تغیرات اور علم روبہ کے حالات کو ڈھونڈھا اور بڑي بڑي مجلد کتابوں میں قلمبند کیا وہ آج تک کسي قوم میں اور کسي مذھب میں نہیں ھوا *

† ۱۲ اللہ جو چلاتا ھی ھوائیں پھر ابھارتا ھی بدلي پھر پھیلاتا ھی اُس کو آسمان میں جس طرح چاھے اور رکھتا ھی اُس کو تہہ پر تہہ پھر تو دیکھے مینہہ نکلتا ھی اُسکے بیچ سے پھر جب اُس کو پہونچایا جس جگہہ چاھے اپنے بندوں میں تبھي وہ لگے خوشیاں کرنے —

۱۳ اور تمکو چوپاؤں میں عبرت کي جگہہ ھی پلاتے ھیں ھم تمکو اُس کے پیٹ کي چیزوں میں سے گوبر اور لہو کے بیچ میں سے دودھ ستھرا رچتا پینے والوں کو اور میووں سے کھجور کے اور انگور کے بناتے ھو اُس سے نشا اور روزي خاصي —

۱۴ اور حکم بھیجا تیرے رب نے شہد کي مکھي کو کہ بنائے پہاڑوں میں گھر اور درختوں میں اور جہاں چھتریاں ڈالتے ھیں پھر کھا ھر طرح کے میووں سے اور چل راھوں میں اپنے رب کي صاف پڑي ھیں نکلتي ھی اُن کے پیٹ میں سے پینے کي چیز جس کے کئي رنگ ھیں اس میں آزار چنگے ھوتے ھیں آدمیوں کے *

۱۵ اور اللہ نے نکالا تمکو تمہاري ماں کے پیٹ سے کچھہ نہ جانتے تھے اور دیئے تمکو کان اور آنکھیں اور دل شاید تم احسان مانو کیا نہیں دیکھتے اُڑتے جانور حکم کے باندھے آسمان کي ھوا میں کوئي نہیں تھام رھا اُن کو اللہ کے سوا اس میں پتے ھیں اُن لوگوں کو جو یقین لاتے ھیں اور اللہ نے بنادیئے تمکو تمہارے گھر بسنے کي جگہہ اور بنادیئے تمکو چوپایوں کي کھال سے ڈیرے جو ھلکے لگتے ھیں تمکو جس دن سفر میں ھو اور جسدن گھر میں ھو اور اُنکي اُون سے اور پشمیوں سے اور بالوں سے کتنے اسباب اور برتنے کي چیزیں ایک وقت تک

اور اللہ نے بنادي تمکو اپني بنائي چیزوں کي چھائیں اور بنادي تمکو پہاڑوں میں چھپنے کي جگہہ اور بنادیئے تمکو کرتے جو بچاؤ ھیں گرمي کے اور کرتے جو بچاؤ ھیں لڑائي کے اسي طرح پورا کرتا ھی اپنا احسان تمپر شاید تم احسان مانو —

۱۶ اور چوپائے بنا دیئے تمکو اُن میں جڑاول ھی اور کتنے فائدے اور بعضوں کو کھاتے ھو اور تمکو اُن سے رونق ھی جب شام کو پھیر لاتے ھو اور جب چراتے ھو اُٹھا لیچلتے ھیں بوجھہ تمہارے اُن شہروں تک کہ تم نہ پہونچتے وھاں تک مگر جان توڑ کے بیشک تمہارا رب بڑا شفقت والا مہربان ھی اور گھوڑے بنائے اور خچریں اور گدھے کہ اُن پر سوار ھو اور رونق ھو اور بناتا ھی جو تم نہیں جانتے —

۱۷ اور اُس کے ھیں جہاز اُنچے کھڑے دریا میں جیسے پہاڑ —

۱۸ سو قسم کھاتا ھوں میں پیچھے ھٹ جانے سیدھے چلنے دبک جانے والوں کي —

ڈاکٹراسپرنگر صاحب جن کي مہارت علوم عربيه ميں مشہور هى اور بڑے صاحب نظر تهے اُنهوں نے جب صاحبان کورٹ آف ڈائرکٹرس کي هدايت اور کلکته ايشياٹک سوسئيٹي کے زير اهتمام کتاب الاصابه في تميزالصحابه تصنيف علامه شيخ ابن حجر عسقلاني [ مات ٨٥٠ ] چهاپني شروع کي تو اُس کے ديباچه ميں بزبان انگريزي يهه مضمون لکها که " مسلمانوں کے علوم کي عزت علم اسماء الرجال هى نه تو کوئي ايسي قوم گذري اور نه کوئي اب هى جس نے مسلمانوں کي مانند پاوه سو برس کے عرصه ميں هر ايک اهل علم کے حالات زندگي قلمبند کيئے هوں — اگر مسلمانوں کي کتب رجال جمع کي جاويں تو غالبا همکو پانچ لاکهه علماء مشاهير کا تذکرہ مل جاوے — ان کي تاريخ ميں کوئي قرن يا نامي جگهه ايسي نهيں هى جس کا کوئي آدمي اس تذکرہ ميں نهو — " انتهي *

فن رجال ميں تحقيق و تلاش کي ترقي ابن سعد کے زمانه ميں خوب هوئي جس کي کتاب اسماء رجال و احوال روات کے طبقات ابن سعد کے نام سے مشهور هى — اور محمد بن اسمعيل بخاري اور ابن ابي خيثمه نے اپني اپني تاريخوں ميں اور ابن ابي حاتم نے کتاب الجرح و التعديل ميں عموماً راويوں کي بيوگرافي لکهي اور عجلي اور ابن حبان اور ابن شاهين نے ثقه راويوں کو الگ چهانٹا اور ابن عدي اور پهر ابن حبان نے مجروح اور ضعيف راويوں کو جدا کيا — اور بعضوں نے خاص خاص کتب حديث کے راويوں کے طبقات اُن کے مواليد اور وفيات علحده علحده لکهے مثلاً ابي نصرالکلا بادي نے بخاري کے راويوں کو اور ابي بکر منجويه نے مسلم کے راويوں کو اور ابي الفضل بن طاهر نے دونوں بخاري اور مسلم کے راويوں کو اکهٹا جمع کيا اور عبدالغني المقدسي نے کل صحاح ستة کے راويوں کو کتاب الکمال في معرفة الرجال ميں ضبط کيا اور پهر مزي نے اس کتاب کا خلاصه کيا جسکا نام تهذيب الکمال هى — اور علامه ابن حجر عسقلاني نے اسکو خلاصه کرکے اور اور بہت کچهه اس پر زيادہ کرکے تهذيب التهذيب نام کي کتاب لکهي *

اور فرقه اماميه ميں بهي اس فن کي تدوين قديم زمانه سے هوئي چنانچهه حسن بن علي بن فضال اور عبدالله بن جبله نے [سنه ٢٠٠] اسماء رجال ميں کتابيں لکهيں اور حميد بن زياد نينوي نے [سنه ٣٠٠] رجال کي جرح و تعديل ميں کتاب لکهي اور محمد بن عيسى بن عبيد بن يقطين نے بهي اس فن ميں کتابيں لکهيں اور ايسے هي شيخ محمد بن يعقوب کليني اور شيخ صدوق محمد بن بابويه قمي اور کشي اور نجاشي اور شيخ ابو جعفر طوسي نے کتابيں لکهيں اور متاخرين کي کتابيں مثل تصنيف علامه حلي و تقي الدين بن داؤد و شيخ شهيد ثاني اور اُن کے بعد فاضل محمد استرا بادي و مير شرف الدين علي [ صاحب کتاب ايضاح المقال ] مشهور و معروف هيں *

اور محققين اهل سنت ميں متاخرين کي مشهور کتابيں مثل استيعاب ابن عبدالبر اور ميزان الاعتدال في نقدالرجال حافظ شمس الدين ذهبي کي اور نيز کاشف اور کتاب الضعفاء المتروکين اور شيخ الاسلام محي الدين نووي کي کتاب تهذيب الاسماء و تقريب اور امام ابن حجر عسقلاني کي تهذيب التهذيب و تقريب التهذيب و لسان الميزان اور اصابه في تميز الصحابه اور علامه سيوطي کي تدريب الراوي شرح تقريب النواوي اور اَور کتابيں نامي اور مستند هيں *

Preservation of traditions and their critical examination not to be found in any other nation.

٤٢ [ ٣ ] ايک اور علم جليل الشان علم حفظ اسناد اور اصول درايت هى دوسري صدي هجري سے مسلمانوں ميں حديثوں کے قلمبند کرنے اور روايتوں کو جمع کرکے لکهنے کا شوق هوا اور بيسيوں تصنيفيں روايتوں کي جمع هوگئيں اسليئے ان کے تنقيه اور راويوں کي جرح و تعديل خوب ضبط اور تحقيق سے نهيں هوئے حتى که اهل صحاح نے اس ميں بڑا ضبط اور اهتمام کيا مگر متقدمين رجال کي نظر ميں ان ميں بهي بہت سے راوي متکلم فيه اور مجروح نکلے *

البته جو طريقے اصول درايت کے قايم کيئے اور جسطرح روايتوں کو اصطلاحي قسموں پر تقسيم کيا اُن سے اُن کي دقت نظر باريک بيني نهانت اور عدم تقليد خوب ثابت هى — ابتدا ميں رامهرمزي نے ايک مختصر تصنيف فن درايت ميں لکهي پهر حاکم نيشاپوري معروف بابن البيع نے معرفت حديث ميں کتاب لکهي اور پهر احمد بن عبدالله ابونعيم اصفهاني نے کتاب النهاية فن حديث ميں لکهي اور خطيب بغدادي نے جنکي شهرت اور تلقي بالقبول تمام علماءاسلام ميں ظاهر هى اس فن ميں کتاب کفاية لکهي اور اور کتابيں مثل شرف اصحاب الحديث والسابق و اللاحق والمتفق و المفترق و المؤتلف و المختلف و تلخيص المتشابه و غنية المقتبس في تميز الملتبس و تميز متصل الاسانيد وغيرہ ذلک تصنيف کيں اور جبسيکه اپنے زمانه ميں خطيب تمام ايشيا ميں بے مثل تهے ايسے هي انهيں کے معاصر فرنگستان ميں [ پانچويں صدي ميں هى ] ابن عبدالبر صاحب کتاب الاستيعاب حافظ مصر تهے *

يهه علم سياقت سلسه روات کي تحقيق اور راويوں کي تفتيش مسلمانوں هي سے مخصوص هى — يهود نصارى ميں احاديث اور روايتوں پر عمل رها اور کتاب تالمود اور مشنا وغيرہ کتب يهود

إسلام كي دنيوي بركتيں

روايتوں کے مجموعہ هيں ان ميں سے مشنا کي روايتيں دوسري صدي عيسوي ميں قلمبند هوئيں اور تالمود هجرت سے سو برس پيشتر لکهي گئي مگر سلسلۂ اسناد گويا کہ ندارد هي هي جہ جاے ان ميں وہ باريکياں اور نازک خياليان اور خبر کے افادۂ علم کرنے يا مفيد يقين هونے کے معقول قاعدے معلوم هوئے هوں *

٢٣ [ ٤ ] ايک اور علم مهتم بالشان علم کلام هي يونانيوں ميں علوم عقليہ و حکمت کي اشاعت سن عيسوي سے پانچ يا چهہ سو برس پيشتر هوگئي تهي اس ليئے يهوديوں عيسائيوں اور مسلمانوں کے مذهب پر يوناني فلسفہ کا

Grecian phislosophy and its influence on the people of the Book.

کم و بيش ضرور اثر هوا يهود کي ديني کتاب يعني توراة ميں تو اسکا کچهہ اثر نہيں پايا جاتا کيونکہ اسکي تاليف يا تصنيف اس فلسفہ کي اشاعت سے سالها سال پيشتر کي هي البتہ مصريوں کے علوم و فنون کا تعلق توراة کے احکام سے اگر کوئي غور کرے تو دريافت هوسکتا هي مگر يوناني فلسفہ کي اشاعت هوجانے کے بعد يهود کے عقايد ميں بهت کچهہ فلسفيت آگئي تهي اور عيسائيوں نے تو اول واول عقايد کو اسي طرز پر قايم کيا اور حضرت يوحنا اور پولوس نے اور پطرس نے بهي شايد عموماً يونانيوں کي زبان اور علوم کي شهرت اور رواج سے اور خصوصاً فلو يهودي سرآمد فلاسفہ و جامع معقول و منقول کي معاصرت اور کچهہ مصاحبت سے بهي تعدد قدما کا سا مسئلہ بالتخصيص لوگوس يعني کلمہ کي ازليت اور واجب الوجود سے اُس کي عينيت ويسي هي اعتقاد کرنے جيسي فلو يهودي فيلسوف اور يونانيوں نے کي تهي *

يهود ميں علم حکمت و معقولات کا رواج حضرت داؤد اور سليمان سے هوا — حضرت سليمان کے رسالے حکمت کے مختلف علوم کے جدت سے مخفوظ نہيں [ علم حيوانات ميں سے بالتخصيص علم منطق الطير کا ذکر قران مجيد ميں بهي آيا هي — يهہ اُڑتے جانوروں کا علم ايک شاخ هي نيچرل هسٹري کي — اور منطق کا لفظ يوناني زبان کے لوجي کے مقابلہ ميں هي جس کے معني هيں علم جيسے جيولوجي — زولوجي فزيولوجي ميں اور اسي منطق الطير اور ديگر علوم سليماني کا ذکر کتاب اسلاطين باب ٥ ورق ١٣ ( نسخۂ عبراني ) ميں هي ] مگر بعد زمانۂ حضرت سليمان عليہ السلام کے يهوديوں نے علوم حکميہ ميں بهت کم ترقي کي — قيد کے زمانہ ميں اُنهوں نے بهت سي نئي باتيں حاصل کيں اور بعد ميں فلسفۂ يونان ميں سے بهت کچهہ حق اور باطل باتيں حاصل کيں — اور کتاب حکمت سليمان ميں فلسفۂ يونان بهرا هوا هي — اور بعد ميں فلسفہ کو يهود ميں بهت ترقي هوئي — اور اسي فلسفہ کي بنا پر ان ميں کئي فرقے مثلاً صدوقي فريسي وغيرہ هوگئے اور حضرت عيسى کے زمانہ ميں فريسيوں ميں بهي کئي فرقے اور هوچلے تهے اور اسي زمانہ ميں هلل يهود ميں حکيم اور فيلسوف اور شمامي [ يوناني سمياس شايد سمعون — ارق ٢ و ٢٥ ] اور گمليل [ اعمال $\frac{5}{34}$ و $\frac{22}{3}$ شايد وهي جو استاد پولوس مقدس تها ] بهت نامي زبردست اور صاحب مذاهب متبعہ گذرے *

جب سے فلسفۂ يونان يا کالديئياں نے رواج پايا تها يهوديوں نے روح کے تناسخ اور غير فاني اور پهلے سے پيدا هوچکنے کے مسئلہ کو تسليم کرليا تها † پيروان فيثاغورس وامپيڈقلوس بلکہ افلاطون سے بهي مسئلۂ تناسخ ‡ و تقدم خلق ارواح کے § ايجاد هوئے اُنهوں سے يهوديوں نے اور اُن سے عيسائيوں نے سيکها اور اسي طور سے مسئلہ وجود لوگوس يعني کلمہ اس طرح پر کہ وہ عين ذات الهي اور قديم هي عيسائيوں نے فلسفۂ يونان سے حاصل کرکے اپنے ديني عقايد کے مسئلوں ميں شامل کر ليا حتى کہ حواريوں کے زمانہ ميں فلو يهودي فيلسوف جسطور کہ فلاسفۂ يونان کے تتبع پر لوگوس کا مسئلہ بيان کرتا تها بعينہ اسي طور پر حضرت يوحنا حواري نے جيسا کہ مشهور هي اپني انجيل کے ديباچہ ميں [ باب اول ١ — ٣ || ] اسے درج کيا

† ديکهو تاريخ روما الکبرا مصنفہ گبن باب ٤٧

‡ تناسخ کا سا مسئلہ حواريان مسيح کے اعتقاد ميں بهي معلوم هوتا هي ديکهو انجيل يوحنا $\frac{9}{2}$

§ عالم ارواح کا مسئلہ يعني سب روحيں آدميوں کے پيدا هونے سے پهلے پيدا هو چکي تهيں مسلمانوں ميں بهي آيا اس اعتقاد سے کچهہ اُن کي الهيات ميں خلل نہيں واقع هوا کيونکہ اُس کا اثر ذات الهي کے متعلق مسئلوں پر کم پهونچتا هي مگر هرچند کہ عوام يا متفلسفين نے اسے قبول کيا الا محققين اسلام اور جامع معقول و منقول علماء مثل سيد مرتضى علم الهدي و امام غزالي نے اس سے انکار کيا اور عوام الناس جو سورۂ اعراف کي [ ١٧١ ] ايت اور بعضي روايتوں سے جن کو اصحاب مراود بهت پڑهتے هيں اس پر غلط استدلال کيا تها اچهي طرح پر اُس کے صحيح معني ظاهر کيئے هيں چنانچہ سيد مرتضى نے کتاب دروغرر ميں اور امام غزالي نے کتاب النفخ والتسويہ [ المضنون بہ على غيرہ ] ميں اُس کي تفصيل کي هي —

|| " ابتدا ميں کلام تها اور کلام خدا کے ساتهہ تها اور کلام خدا تها وهي ابتدا سے خدا کے ساتهہ تها " ( انجيل يوحنا ) مگر ياد رهے کہ نسخۂ کليمنس الکسندريانوس ميں بجاے آيت يوں هي * * * اور کلام خدا ميں تها *** پس حال کي عبارت سے جو تعدد قدما لازم آتا هي جاتا رهتا هي — اور دوسري آيت تو چند قديم اور معتبر نسخوں ميں جو محققين گير بسباخ اور ميتهائي نے مقابلہ کي پائي نہيں جاتي *

اس سے پايا گيا كه فلسفه كا بهت بڑا اثر يهوديوں اور علي الخصوص عيسائيوں پر هوا مگر مسلمانوں نے فلسفهٔ يونان كے مقابله ميں علم كلام ايجاد كيا اور عمدهٔ عمدهٔ كتابيں اصول عقايد كي لكهيں اور اُس كي ترديد اور تطبيق ميں كوشش كي *

Real progress of Moslems in Sciences.

۲۴ مسلمانوں ميں علوم كي عموماً ترقي اور حكمت اور فلسفه يونان كي تحصيل دوسري صدي سے شروع هوئي *

علامه ذهبي نے سنه ۱۴۳ ع كے بيان ميں لكها شرع علماءالاسلام في هذاالعصر في تدوين الحديث والفقه والتفسير فصنف ابن جريج بمكة و مالك الموطابالمدينة والاوزاعي بالشام و ابن ابي عروبة و حماد بن سلمة و غيرهما بالبصرة و معمر باليمن و سفيان الثوري بالكوفة صنف ابن اسحاق المغازي و صنف ابو حنيفة رحمةالله الفقه والراے ثم بعد يسير صنف هشيم و الليث و ابن لهيعة ثم ابن المبارك و ابويوسف و ابن وهب و كثيرتدوين العلم وتبويبه و دونت كتب العربية و اللغة و التاريخ و ايام الناس [ تاريخ الخلفاء سيوطي ] —

چيمبرس كے سائكلوپيڈيا ميں ايک مختصر سي كيفيت اسلام ميں ترقي علوم و فنون كے بيان ميں لكهي گئي هے اُس كا كچهه انتخاب يهاں نقل كيا جاتا هے *

” سنه ۷۴۹ ع ميں خلفاء عباسيه كے عهد ميں علم ادب و فنون حكمت كا ظهور هوا اور المنصور [ سنه ۷۵۴ — ۷۷۵ ] كے ايام حكمراني سے هارون الرشيد [ ۷۸۶ — ۸۰۸ ] تک بڑي فياضي سے اُن كي تربيت هوئي بهت سے ملكوں سے اهل علم طلب كيئے گئے اور بادشاهانه سخاوت سے اُن كي بهت كچهه داد و دهش كي گئي اهل يونان و شام و ايران قديم كي عمدهٔ عمدهٔ كتابيں عربي ميں ترجمه هوكر مشتهر اور شايع هوئيں خليفه مامون نے [ جس نے ۸۱۳ سے ۸۳۲ تک سلطنت كي ] سلطان روم كو ساڑهے بارہ من سونا اور هميشه كي صلح اس شرط پر منظور كي كه ليو فيلسوف كو اجازت دي جاوے كه چند عرصه كے ليئے وه يهاں آكر مامون كو فلسفه و حكمت سكهلا جاوے فلسفه حاصل كرنے كے ليئے ايسے زر خطير صرف كرنے كي بهت كم مثال مليگي — اسي مامون كے زمانه ميں بغداد بصرہ بخارا اور كوفه ميں بڑے بڑے مدرسوں كي بنا پڑي اور اسكندريا بغداد اور قاهره ميں عظيم الشان كتب خانے بنائے گئے — اسپين ميں مدرسهٔ اعظم مقام قرطبه كا بغداد كي علمي شهرت كي همسري كرتا تها — اور عموماً دسويں صدي ميں جهاں ديكهو وهاں مسلمان هي علوم كے حافظ اور سكهلانے والے نظر آتے تهے — فرانس اور اور ممالک فرنگستان كے طالب علم جوق جوق اندلس كو آنے شروع هوئے اور رياضي اور طب عربوں سے سيكهنے لگے — اندلس ميں ۱۴ مدرسے اور ۵ بڑے بڑے كتب خانے جن ميں سے حاكم كے كتب خانے ميں ۶ لاكهه كتابيں تهيں جمع هوئے — يهه كيفيت ترقي علم كي جب كه اُس زمانه سے ملائي جاوے جو قبل زمانه ( محمد صلعم ) گذرا تو ثابت هوتا هے كه جيسا كه عرب فتوحات ميں سبقت كرتے تهے ايسے هي ترقي علم ميں بهي يهه لوگ تيز رفتار تهے *

” جغرافيه تاريخ فلسفه طب طبيعات اور رياضي ميں مسلمانوں نے بڑا هي كام كيا — اور عربي الفاظ جو اب تک علوم حكميه ميں بولے جاتے هيں مثلاً الكحل عظيمه زيتة ناهر اور بهت سے ستاروں كے نام وغيرہ فلک اس بات كي دليل هيں كه يورپ كے انتساب علوم پر قديم سے مسلمانوں كو بهت دخل و تصرف هوا — مگر بعد كے زمانه ميں ان سے جغرافيه كا علم بهت كچهه يورپ كو حاصل هوا — ايشيا اور افريقه ميں جغرافيه كي بهت اشاعت هوئي اور علم جغرافيه ميں پراني عربي كتابيں اور سفر و سياحت كے رسالے تصنيفات ابوالفدا ادريسي ليو افريقانوس ابن بطوطه ابن فضلان ابن جبير البروني المنجم اور اوروں كي تحريريں اب تک مفيد اور گرامي قدر هيں ” *

” علم تاريخ بهي محنت سے حاصل كيا گيا اور قديم عربي مورخ جس كا حال همكو ملتا هے محمد الكلبي هے ( جو سنه ۸۱۹ ع ميں مرگيا ) مگر اسي زمانه ميں اور كئي ايک مورخ گذرے — اور دسويں صدي كے شروع سے تو عرب نے علم تاريخ پر بهت توجه كي اور جن لوگوں نے تمام جهان كي تاريخ لكهنے كا ارادہ كيا اُن ميں اول مسعودي — طبري — حمزہ — اصفهاني — اور يوطيكيوس بطريق اسكندريه هيں ( مسعودي كي تاريخ كا نام مروج الذهب و معدن الجواهر هے ) ان كے بعد ابوالفرج اور جارج المافين [ هر دو عيسائي ] اور ابوالفدا وغيرہ هيں — نويري نے جزيرہ سقليه كي تاريخ ايام سلطنت عرب كي لكهي — بهت سے ابواب عربي تاريخوں كے جن ميں عيسائيوں كي جنگ مقدس كا بيان هے فرانسيسي زبان ميں ترجمه هوئے هيں اور اُندلس ميں مسلمانوں كي سلطنت كے حالات ابوالقاسم قرطبي [ مات ۱۱۳۹ ع ] تميمي وغيرہ نے متعدد كتابوں ميں لكهے هيں جس كسي كو ان حالات كے دريافت كرنے كا زيادہ شوق هو تو قطر يمر كي تصنيفات خصوصاً وان هيمر كي كتابوں پر رجوع كرے ” *

* * * * * * * * * * *

” عرب كے فلسفه كو جو يوناني الاصل تها قرآن سے وهي نسبت تهي جو اوسط زمانے كے معقولات كو عيسائيوں كي كتب مقدسه سے تهي

یعني فلسفہ کو دینیات کا خادم سمجھاجاتا تھا عربوں نے ارسطاطالیس کي تصنیفات کو بہت پڑھا اور اسپین میں اُس کي بڑي شہرت ھوئي اور بالاخر تمام فرنگستان میں عربي زبان سے لاطیني میں ترجمہ کے ذریعہ سے اس کي اشاعت ھوئي گو عرب کو خود ھي عہد عباسیہ میں ترجمہ کے وسیلے سے حاصل ھوا تھا — منطق اور علم مابعد الطبیعۃ پر زیادہ تر توجہہ ھوئي — اور مسلمانوں میں مشاھیراھل فلسفہ یہہ لوگ ھوئے ھیں الکندي بصري جو نویں صدي عیسوي میں تھا الفارابي جس نے سنہ ۹۵۴ میں اصول [ ؟ ] میں کتاب لکھي ابن سینا [ مات ۱۰۳٦ ] جس نے منطق اور علم مابعد الطبیعۃ اور طب کو جمع کیا اور علم کیمیا و تشخیص امراض اور شناخت ادویات نباتي میں بڑي ترقي کي — ابن یحیی جس کي تحقیق کي بڑي شہرت ھوئي — الغزالي [ مات ۱۱۱۱ ] جس نے کتاب تھافۃالفلسفہ تصنیف کي — ابوبکر ابن طفیل ( مات ۱۱۹۰ ) جس نے اپنے قصہ حي ابن یقظان [ مطبوعہ پوکوک مقام اکسفورڈ سنہ ۱٦۷۱ ] میں انسانوں کا حیوانوں سے ظہور میں آنے کا مسئلہ بیان کیا اور اس کا شاگرد ابن الرشد جو ارسطاطالیس کے مفسر ھونے میں بڑا مشہور اور گرامي قدر تھا — ان لوگوں کا اور ان کے مسلک کا بیان ھمولدرس اور رٹر کي کتابوں میں مفصل ملیگا " *

" بہت سے ان عرب فیلسوفوں میں طبیب بھي تھے ان کے علم خواص ادویہ میں مہارت کامل حاصل کرنے کو ھپوکراٹ نے معلومات جغرافیہ سے منسوب کیا ھی * * * * * * * * * * * *

* * علم طب اس حیثیت سے کہ وہ ایک علم ھی عرب ھي کي ایجاد ھی جنکر نہایت قدیم اور وسیع ماخذ یعني ھندي طبیب شروع ھي سے مل گئے تھے — معجون بنانے کي کیمیائي ترکیب عربوں نے ھي ایجاد کي اور دواؤں کے مرکب کرنے اور نسخہ لکھنے کي ایجاد بھي انہیں سے ھوئي — اور مدرسہ سلرنو کے ذریعہ سے یہہ علم فرنگستان جنوبي میں پھیل گیا [ دیکھو رسالہ کوس موس مصنفہ ھمبولٹ جلد ۲ ص ۵۸۱ ترجمہ بوھن ] دواسازي اور قرابادین کي وجہہ سے علم نباتات اور کیمیا کي حاجت پڑي — اور تین سو برس تک یعني ۸ سے ۱۱ صدي ع تک کثرت سے ان علوم کي تحصیل ھوتي رھي — اور جندسابور بغداد اصفہان فیروزآباد بلخ کوفہ بصرہ اسکندریا قرطبہ وغیرہ میں فلسفہ اور طب کے مدرسے جاري ھوگئے — اور طبابت کے ھر ایک صیغہ میں بجز علم تشریح کے بڑي ترقي ھوئي — اس کے استثنا کي یہہ وجہہ ھی کہ قران میں اجسام کي تشریح منع کي گئي ھی [ ؟ ] — علم طب میں یہہ لوگ بڑے نامي مشہور ھوئے ھارون الکندي — ابن سینا † جس نے قانون لکھا اور ایک عرصہ تک اس فن میں یہي ایک کتاب درس میں رھي — علي بن عباس — اسحاق بن سلیمان — ابوالقاسم — اور روس ‡ جس نے طب کي تکمیل کي اور علي ابن عیسی وغیرھم " *

" ریاضي میں اھل عرب نے بڑي ترقي کي اور الجبروالمقابلہ کو وسعت دي بغداد اور قرطبہ کے مدرسوں اور رصدگاھوں میں علم ھیئت کمال شوق سے پڑھا جاتا تھا الحسن نے علم مناظر و مرایا میں تصنیف کي اور نصیر الدین طوسي نے اصول اقلیدس کا ترجمہ کیا جبر ابن مقلہ نے بطلیموس کے علم مثلث پر شرح لکھي اور نظام بطلیموسي کي کتاب مجسطي کو الہازي [ ؟ ] اورسرجیوس نے سنہ ۸۱۲ میں عربي میں ترجمہ کیا — اور دسویں صدي ع میں البانن نے زمین کے دائرہ عظیمہ کے ارتفاع پر نظر کي اور محمد بن جبر البانی نے رفتار شمس کي دریافت کي — الپطراجیوس نے ثوابت کے بیان میں کتاب لکھي اور ابوالحسن علي نے آلات علم ھیئت میں تصنیف کي " انتہی

۳۵ اسلام کي علمي فیض بخشي دور و دراز ملکوں میں بھي ھوئي اور ممالک فرنگستان کے رھنے والےبھي مسلمانوں کي ترقي علوم سے بہرہ یاب ھوئے فرنگستان کے عیسائیوں کو مسلمانوں کي وجہہ سے عربي زبان اور عرب کے اخلاق و عادات کے علم سے بہت بڑا فائدہ دیتي یہہ ھوا کہ عہد عتیق کي کتابیں جن کي زبان عبراني مدت سے متروک‌الاستعمال ھی بہت سے مقامات پر عربي کي استعانت سے صاف صاف سمجھہ میں آني شروع ھوئیں — کیونکہ عہد عتیق میں بہت سے ایسے محاورات صرف ھوئے ھیں اور ایسے عادات کا بیان ھی جو

Literary benefits of Islam to most distant provinces.

† قانون في‌الطب عبراني زبان میں بھي ترجمہ ھوا — اور لاطیني زبان کا ترجمہ سنہ ۱۵۹۵ میں چھپا اور اور فلسفہ کے رسالے لاطیني زبان میں ترجمہ ھوکر سنہ ۱۴۹۰ و ۱۵۲۳ و ۱۵٦۴ع میں شہر وینس میں چھاپے گئے — اور قانون کا عربي متن سنہ ۱۵۹۳ ع میں روما میں چھاپا گیا — چ غ

‡ یعني ابن رشد جن کا پورا نام ابوالولید محمد بن احمد بن محمد ابن رشد ھی ولادت سنہ ۱۱۲۹ ع مقام قرطبہ اور وفات ۱۱۹۸ یا ۱۲۰٦ ع میں — ابن رشد کي تصنیفات سے ترجمہ حکمت ارسطاطالیس اور شرح ارسطاطالیس اور طب میں کلیات مشہور ھیں اور اکثر لاطن میں ترجمہ ھوئي اور جرمن میں اصل بھي چھپي چ غ

اسلام کي دنيوي برکتيں

اهل يورپ نهيں سمجهتے تهے مگر عرب ميں اُن کا استعمال اور رواج تها — مگر افسوس که يہاں کے مسلمان باوجود شدت احتياج زبان عبري يا يوناني نهيں سيکهتے اور بڑے بڑے افضل‌الفضلا يهه نهيں جانتے که فارقليط کس زبان کا لفظ هى — ميں سمجهتا هوں که همارے زمانه کے اکثر علماء دين اور نيز مفسرين سابقين چهارم قران کے مضمون کو اس وجهه سے اچهي طرح نهيں سمجهه سکے که اُن کو يهود کي زبان اور رسوم و عادات مذهب و خيالات طريق معاشرت اور اُن کي کتب ديني پر اطلاع نهيں †

هنري لوئيس نے هسٹري آف فلسفي ميں لکها هى که —

"مسلمانوں هي کي وجهه سے يورپ ميں علم اور فلسفه پهونچا اس امر خاص ميں يورپ اُن کا ممنون احسان هى اور اس سے بڑا احسان عرب کا يورپ پر يهه هى که اُن لوگوں نے علم هندسه اور هيئت اور طب اور کيميا ميں بڑي کوشش کي اور اُنهيں کي بدولت اسپين سے فرانس هوکر فرنگستان ميں علم پهيلا" ‡

اورئينٹل ٹرانسليشن کميٹي کي اول تجويز ميں اس امر کا اعتراف هى که شايد عربوں اور فارسيوں سے زياده کسي قوم ميں علم تاريخ و تذکره و فن بديع کے ذخيره جمع نهيں هيں — اُن کي تاريخوں اور تذکروں کي کتابيں جن ميں اُن کے ارد گرد کے ملکوں کے حالات لکهے هيں وهي کتابيں اصلي ماخذ هيں اُن ملکوں کي تاريخ اور نامي اشخاص کے تذکره کي — اُن کي تاريخيں جنگ مقدس کے بيان کي جن ميں صحيح صحيح حالات لکهے هوئے هيں اُن کے پڑهنے ميں هر ايک پڑهنے والے کا دل لگيگا اور اهل تاريخ کو اُن سے بڑي مدد مليگي — فن ادب اور خصوصاً قصص و حکايات ميں تو کوئي اُن سے بڑهکر نهيں هوا اور جو کچهه ايسي کتابيں فرنگي زبانوں ميں ترجمه هوئي هيں اُن کے پڑهنے سے افسوس آتا هى که ايسي کتابيں جن سے ايسي مسرت حاصل هوتي هى بهت کم ترجمه هوئي هيں — اور في‌الحال همکو کيسي هي فضيلت ايشيا کے علوم و فنون پر حاصل هو مگر جهاں سے همنے اپنے مبادي علوم کو حاصل کيا تها اُس کا دريافت کرنا بے سود نهوگا — اس نسبت ميں همکو تسليم کرنا چاهيئے که ايشيا کي زمين فرنگستان کي بڑي بهن اور معلمه هى — اور اگرچه وحشيوں کے ايک گروه نے اُس کے ملک غرب و شمال سے سيلاب کي مانند پهيل کرکے اُس کي روشني کو بجها ديا مگر تو بهي هم لوگ غرناطه قرطبه اور سيولي کي مسلمان سلطنتوں کے ممنون احسان هيں جنهوں نے پهر علم کي روشني قايم کي کيونکه يورپ نے بهت سے وه علوم و فنون جو اب اُس نے بڑے اعلے درجه پر پهونچائے هيں ابتدا ميں وهيں سے حاصل کيئے تهے — رياضي اور طب کي ايشيائي تصنيفوں سے تو اب شايد کچهه علم نه حاصل هو مگر جب که يونانيوں سے علم جاتا رها تها تو خلفاء کے عهد ميں ان علوم کي ترقي کا نشان پانا علم کے شايق کو بے مذاق نه معلوم هوگا کيونکه يونان کي مشهور کتابيں خلفاء بغداد نے عربي ميں ترجمه کرائيں تهيں تو کچهه بعيد نهيں که يونانيوں کي بعضي مفقود کتابيں اب عربي لباس ميں پائي جاويں الخ *

٣٦ يهه کيفيت ترقي کي مسلمانوں کي چند صديوں تک رهي مگر فقهاء کي کثرت اور فقه ميں بيحد توغل هونے سے وه ترقي رک گئي اور زوال شروع هو گيا — اور اب اس اخير زمانه ميں جهل اور اُس کي وجهه سے ذکبت اور فلاکت مسلمانوں کے نصيب حال هوئي جس طرح پر که متقدمين مسلمانوں نے حکمت قديم اور فلسفه يونان کي تحصيل و تحقيق ميں جودت اور ذهانت دکهلائي اور اپنے اصول عقايد سے اُس کي تطبيق يا ترديد کرنے ميں ناموري حاصل کي اسي طرح واجب اور لازم تها که متاخرين اهل اسلام بهي حکمت جديد اور فلسفه مجدده کو حاصل کرکے اپني فضيلت اور اسلام کي حقيقت تمام دنيا پر ظاهر کرتے کيونکه ان دنوں علوم جديده کي تحصيل بهت آسان هى اور نيز حکمت جديد مذهب اسلام کي مؤيد اور مصدق هى اور فلسفه فرنگ ميں وه دقتيں

All this culture of early ages of Mohamedanism presents a strong contrast to the ignorance which now prevails among them.

---

† واركعوا مع‌الراكعين [ بقر ٥ع ] کي تفسير ميں مفسرين متحير هيں اور بعضي بڑے مفسر لکهتے هيں " لان‌اليهود لاركوع في صلواتهم " ! اور ايسا هي تفسير بيضاوي — معالم — کمالين وغيره ميں هى !!! —

‡ پرچه تہذيب‌الاخلاق جلد ٣ ص ١٣٢

جو فلسفۂ یمنیہ قیاسیہ میں تبیین نہیں ہیں اور فلسفۂ شہودیہ جس کي بنا عیان و شہود پر ہی بہت مفید اور کار آمد ہی —؛

اس زمانہ میں بعضے دور اندیش دردمند اور مستعد مسلمانوں نے یورپ کے علوم جدیدہ کا اکتساب اور علوم اسلامي سے اُس کي تطبیق دیني چاہي ہی اور طرز معاشرت اور شایستگي عادات و طرز تحریر اور طریق تعلیم میں یورپ کا تتبع اختیار کیا ہی چنانچہ میکائل صباغ شامي جن کي کتاب بزبان عربي و فرانسیسي پاریس [ ۱۸۰۵ ع ] میں چھپي اور شیخ رفاعۃ القاہري جنکي متعدد تصنیفات نئي طرز پر قاہرہ اور پاریس میں منطبع ہوئیں اور اُن میں ایک کتاب تلخیص الابریز في تخلیص الپاریز ہی جس میں فرانس کے سیر و سفر کا حال لکھا ہی — اور سیف افندي بیروتي جس نے ڈي ساسي کے چھاپے ہوئے مقامات حریري [ سنہ ۱۸۲۲ ع ] پر محققانہ نظر کي اور جنرل خیرالدین احمد وزیر مملکت تونس ( ترسیس ) جن کي کتاب اقوم المسالک في احوال الممالک کا اردو ترجمہ بھي یہاں مشتہر ہونے والا ہی — اور شیخ احمد افندي جن کي کتاب کشف المخبا عن فنون او ربا جس کي نواب لفٹننٹ گورنر بہادر ممالک مغربي و شمالي نے کتب درسیہ میں داخل ہونے کي تجویز کي ہی — اور مولوي کرامت علي صاحب جونپوري متولي امام باڑہ محسنیہ ہوگلي صاحب رسالہ ماخذ علوم معہ ضمیمہ عمدۂ مصنفین ہیں — اور مولوي مہدي علي صاحب کي فرزانہ اور دردمند تقریریں اور حکیمانہ تحریریں مسلمانوں کي درد انگیز حالت پر نہایت مرتبہ پر تاثیر ہوتي ہیں — خصوصا جناب مولوي سید احمد خاں بہادر کي کوششیں جو مختلف طور سے بالفعل شتي مسلمانوں کي خراب حالت اور نکبت و فلاکت کي اصلاح اور درستي اور علوم جدیدہ کي اشاعت اور حمایت اسلام میں بروے کار آ رہي ہیں اُنہوں نے اکثر مخالف اور موالف کے پژمردہ بلکہ مردہ دلوں میں تحریک پیدا کر دي — اور ہندیوں کے تنگ و تاریک خیالات کو حقیقي نور کي آبیاري سے تر و تازہ کرنے کا سامان کیا — اور بالتخصیص مدرسۃ العلوم للمسلمین کي بنیاد ہمارے دین اور دنیا کي آرایش اور آسایش کا سرچشمہ ہی *

Modern writers have attempted to imitate European forms of thoughts and sentimentss.

۳۷ یہہ مختصر تحریر اسلام کي دنیوي نعمتوں کے بیان میں جیسي کہ مفصل اور متین چاہیئے تھي نہیں ہوسکي اور بہت سے محاسن ملي و مدني اور اخلاق اور معاشرت کي خوبیاں جو اسلام کي وجہہ سے مسلمانوں میں پھیلیں وہ اچھي طرح سے تحریر میں نہیں آسکیں اور جو فائدے غیر قوموں اور دور و دراز کے ملکوں کو اسلام کے نور سے حاصل ہوئے اُن کا بھي استقرا اس تحریر میں نہیں ہوسکا کیونکہ ان سب مضامین کے لیئے ایک ضخیم کتاب اور اُس کے لیئے بہت بڑا سامان چاہیئے اور نیز حوالوں اور سندوں کے بیچ میں آ پڑنے سے سلسلۂ کلام اور تقریر کے نظام میں خلل پڑ جاتا ہی مگر تاہم جس قدر اسلام کي خوبیاں اور اُس کے اثر میں بدیہي نتیجے ہمنے بیان کیئے ہیں اُن سے ثابت اور ظاہر ہی کہ جماعت اور قوم کے تمدن اور اخلاق پر اور نیز شخصي تہذیب اور تزکیہ میں اسلام کي جو تاثیر ہوئي اور جو اصلاح اُس کي مد نظر رہي وہ اُس کے منجانب اللہ ہونے کي مضبوط دلیل ہی — اور ہمیں خوب معلوم ہی کہ کسي فیلسوف کي حکمت یا کسي مزور کي جھوٹي باتیں ایسي الہي تاثیر اور عام اصلاح نہیں پیدا کرسکیں *

A brief review of the positive benefits produced by Islam on the moral and political society and in private life shows that it is of heavenly origin, and a blessing to the world.

اس تقریر کو میں اس شہادت پر ختم کرتا ہوں جو افضل العلماء ریورینڈ راڈویل صاحب نے قران کے حق میں لکھي ہی — گو چند کہ وہ اس پر تجویز خونریزي و غلامي وغیرہ کے غیر صحیح الزامات لگاتے ہیں مگر اُس کے کریمانہ اخلاق اور حکمت بالغہ کو تسلیم کرتے ہیں اور بالاخر لکھتے ہیں کہ " عرب کے سیدھے سادھے بھیڑیاں چرانے والے خانہ بدوش بدو لوگ ایسے بدل گئے جیسے کسي نے سحر کردیا ہو — وہ لوگ مملکتوں کے باني مباني اور شہروں کے بنانے والے اور [ جتنے کتب خانہ اُنہوں نے خراب کیئے † تھے اُن سے

---

† معلوم نہیں مصنف نے کس حادثہ پر اشارہ کیا ہی — لوگوں کے ذہن اُسي طرف جاوینگے کہ اسکندریہ کے کتب خانہ کي ویراني جو عمرو بن العاص کے ہاتھہ سے خلیفۂ ثاني کے حکم سے ہوئي — مگر

زیادہ ) کتب خانوں کے جمع کرنے والے ہوگئے — اور فسطاط — بغداد قرطبہ اور دلی کے شہروں کو وہ قوت ہوئی کہ عیسائی یوروپ کو کپکپا دیا — اور قرآن کی قدر ہمیشہ اُن تبدیلیوں کے اندازہ سے ہونی چاہیئے جو اُس نے اپنے ( طوعاً یا کرہاً ) ماننے والوں کے عادات اور اعتقادات میں داخل کیں — بت پرستی کے مٹانے — جنات اور مادیات کے شرک کے عوض اللہ کی عبادت قایم کرنے — اطفال کشی کی رسم کو نیست و نابود کرنے — بہت سے توہمات کو دور کرنے اور ازواج کی تعداد کو گھٹا کر اُس کی ایک حد معین کرنے میں قرآن بے شک عربوں کے لیئے برکت اور قدوم حق تھا گو عیسائی مذاق پر وحی نہو — اور چونکہ ہر ایک عیسائی کو بالضرور اس امر پر افسوس ہوگا کہ مسلمان فتحمندوں نے بہت سے پہولے پہلے مشرقی کلیسے ڈھا دیئے مگر اُسی وقت اس بات کو نہ بھولنا چاہیئے کہ یورپ نے منطقی فلسفہ کا علم — طبابت اور فن عمارت عربوں ہی سے حاصل کیا — اور مسلمانوں نے عیش و عشرت کے بہت سے سامان اور مفید چیزوں کو ایک ملک سے دوسرے ملک کو لیجانے میں مشرق اور مغرب کے قلابے ملا دیئے " —

( دیباچہ ترجمہ قرآن ص ۲۴ مطبوعہ سنہ ۱۸۶۱ع )

راقـــــم
چراغ علی

لکھنؤ — ۸ ذیقعد سنہ ۱۲۹۰ ھجری

---

اهل یورپ میں اب تو یہہ عام راے ہی کہ یہہ قصہ دروغ محض اور بے بنیاد ہی — چیمبرس کے انسائکلو پیڈیا جلد ایک میں اسکندریہ کے کتب خانہ کے بیان میں لکھا ہی کہ — متعصب عیسائیوں کے ایک گروہ نے بسرکردگی ارک بشپ تھیوفلیس حملہ کرکے سنہ ۳۹۱ ع میں جو پٹرسراپیس کے بتخانہ کو ڈھادیا اور غالباً وہاں کے علمی خزانہ یعنی کتب خانہ کوبھی برباد کیا — اور یہہ اُس وقت میں ہوا کہ کتب خانہ کی تباہی شروع ہوئی نہ کہ سنہ ۶۳۲ ع میں عرب کے ہاتھوں سے خلافت عمر رضی اللہ عنہ میں — وہ قصہ جس میں یہہ ہی کہ عربوں کو بہت سی کتابیں جو چھہ مہینے تک حمام گرم کرنے کے لیئے کافی ہوں وہاں ملگئیں تہیں — مسخرپن کے طور پر مبالغۃً بیان کیا گیا ہی — مورخ اُروسیوس جس نے اس مقام کو بعد ازاں کہ عیسائیوں نے اسے خراب کر ڈالا تھا ملاحظہ کیا لکھتا ہی کہ اُس نے اُس وقت کتب خانہ کی صرف خالی الماریاں دیکھیں *

عبداللطیف ( ۱۱۶۲ — ۱۲۳۱ ) صاحب تاریخ مصر سے ہوئی اس کے بعد ابوالفرجیوس ( ۱۲۲۶ — ۱۲۸۲ ) عیسائی مورخ ارمنی اسقف کے ذریعہ سے بہت شہرت ہوئی اور احمدالمقریزی القاہری [ ۱۳۶۰ — ۱۴۴۲ ] اور ابن خلدون وغیرہ مورخوں نے مقلدانہ نقل کیا — مگر یوطیکیوس مصری بطریق اسکندریہ ( ۸۷۶ — ۹۴۰ ع ) اور جارج الماسین مصری مورخ [ ۱۲۲۳ — ۱۲۷۳ ع ] ان دونوں عیسائی قدیم و جدید مورخوں نے اور شاہ اسمعیل ابوالفدا ( ۱۲۷۳ — ۱۳۳۱ ) مسلمان مورخ اور نیز اوروں نے اس امر کا ذکر نہیں کیا — اور اوڈارڈ گبن [ ۱۷۳۷ — ۱۷۹۴ ] اور الکسندر ہمبولٹ جرمنی نے بڑی قوت سے اس کا انکار کیا ہی [ دیکھو تاریخ رومیہ جلد ۶ صفحہ ۳۳۶ مطبوعہ سنہ ۱۸۶۲ ع ] [ اور جلد ۲ کتاب کاس موس ص ۵۸۲ سنہ ۱۸۶۴ ع ] *

مسلمانوں میں تاریخی واقعات میں تسامح اور مساہلت بہت ہوئی ہی اس وجہہ سے بے تکے اڑجاتے ہیں شاید اس قصہ کی ابتدا مجھے ایک حیرت ہی کہ جب کہ کتب خانہ اسکندریہ ۶۳۲ میں جل گیا تھا تو نسخہ قدس اسکندریہ جو قبل ہجرت کا لکھا ہوا کہلاتا ہی کیونکر بچ رہا ہوگا ! — ح غ *

بمقام علیگدہ — مطبع علیگدہ انسٹیٹیوت میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد پنجم ] یکم ربیع الثانی سنہ ۱۲۹۱ ہجری، سنہ ۱۳۰۵ نبوی [ نمبر ۴

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاری کیا ہی اور ساٹھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں، وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی کہ اگر چاہیں تو اَور کسی کو بھی بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھی ساٹھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خان صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس، بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنہی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی، اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار و امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۷۷

# حب ایمانی
## اور
## حب انسانی

کسی شخص کا قول ہی کہ محبت کسی حیثیت سے ہو ایک ایسی چیز ہی کہ محبوب کی دوستی دل میں بٹھا دیتی ہی اور یہی وجہہ ہی کہ کافروں سے دوستی و محبت کسی وجہہ سے کیوں نہو ممنوع ہی پس سید احمد خاں جو یہہ بات کہتے ہیں کہ مذہب اسلام کی رو سے کافروں سے صرف وہی دوستی ممنوع ہی جو من حیث الدین ہو اور اسکے سوا کسی کی دوستی اور سچی محبت جو ایک انسان کو دوسرے انسان سے ہوسکتی ہی کافروں سے کرنی شرعاً ممنوع نہیں تو ہم نہیں سمجھہ سکتے کہ دوستی و محبت میں ان دونوں حیثیتوں کی تمیز ہم کیونکر کرسکتے ہیں *

مگر ایسا کہنا اور ایک بدیہی امر میں تمیز نہ کرنا کافی طور پر غور نہ کرنے کا نتیجہ ہی — ان دونوں حیثیتوں سے جو محبت اور دوستی انسانوں میں ہوتی ہی وہ ایسی بدیہی ہی کہ ہر شخص اعلی و ادنی عالم و جاہل اُس میں تمیز کرتا ہی *

فرض کرو کہ کوئی شخص کسی سے محبت رکھتا ہی ہم اُس سے سوال کرتے ہیں کہ تم اُس سے کیوں محبت رکھتے ہو وہ اس کا جواب دیتا ہی کہ وہ میرا بڑا محسن ہی اُس نے بڑے مشکل مشکل وقتوں میں مجھپر احسان کیئے ہیں تنگی کے وقت روپیہ سے مدد کی ہی بیماری کی حالت میں میری تیمار داری کی ہی دوا دارو علاج معالجہ میں بڑی کوشش کی ہی —

یا وہ اس کا یوں جواب دیتا ہی کہ ہم اور وہ مدت تک ساتھہ رہے ہیں دن رات آپس میں اُٹھنا بیٹھنا کھانا پینا ساتھہ رہا ہی روز روز کی ملاقات بات چیت ہنسی مذاق دل لگی مزاج کی باہمی موافقت کے سبب آپس میں دوستی و محبت ہوگئی ہی —

یا وہ یہہ کہتا ہی کہ جس فن کا مجھکو شوق ہی اُس فن کا اُس کو بدرجہ غایت کمال ہی اُس فن کے کمال کے سبب جس کا مجھکو شوق ہی اُس شخص سے دلی محبت اور جانی دوستی ہوگئی ہی —

یا اُس کا سبب وہ یہہ بتلاتا ہی کہ وہ شخص نہایت خوبصورت ہی اُس کے حسن و جمال نے میرے دل میں اُس کی محبت بلکہ اُس کا عشق پیدا کردیا ہی *

پھر ہم اُس سے دوسرا سوال کرتے ہیں اور کسی بزرگ کا بزرگان دین میں سے نام لیتے ہیں اور پوچھتے ہیں کہ تم اُن بزرگ سے بھی محبت رکھتے ہو وہ ضرور جواب دیتا ہی کہ ہاں کیوں نہیں *

تب ہم اُس سے کہتے ہیں کہ وہ بزرگ تو تمسے کئی سو برس پہلے گذر چکے ہیں اُنہوں نے کوئی تمپر احسان نہیں کیا کسی مشکل کے وقت میں تمہارے کام نہیں آئے کبھی تنگی کے وقت میں تمکو کچھہ نہیں دیا کبھی تمہاری تیمار داری نہیں کی کبھی تمہاری دوا درمن علاج معالجہ میں کوشش نہیں کی کبھی وہ اور تم ساتھہ نہیں رہے نہ کبھی ساتھہ اُٹھے بیٹھے نہ کبھی آپس میں ملاقات بات چیت ہوئی نہ کبھی ہنسی مذاق ہوا نہ باہم مزاجی موافقت ہوئی جس فن کا تمکو شوق ہی وہ اُس کا نام بھی نہیں جانتے تھے نہ تمنے اُن کو دیکھا کہ اُن کے حسن و جمال نے تمکو فریفتہ کرلیا ہو پھر کیوں تم اُن سے محبت رکھتے ہو *

اس سوال کا وہ نہایت ناراض ہوکر اور گال موتہہ کرکر غصہ بھری آواز سے جواب دیتا ہی کہ میاں وہ بزرگان دین تھے خدا کے ہاں اُن کا بڑا درجہ ہی وہ دینداری میں یگانہ وقت تھے خدا پرستی اور زہد و تقوی و عبادت میں یگانہ تھے ایمان کامل اُن کو نصیب تھا دین میں سب کے سردار تھے اس لیئے اُن سے محبت رکھتے ہیں *

اب میں بتاتا ہوں کہ یہی پچھلی محبت ' محبت من حیث الدین ہی جس کو میں حب ایمانی کہتا ہوں اور یہی محبت غیر مذہب سے رکھنی شرعاً ممنوع اور حرام بلکہ کفر ہی اور پہلی محبت جس کو میں حب انسانی کہتا ہوں شرعا ممنوع نہیں اور دونوں قسم کی محبت میں بالبداہت تفرقہ و تمیز موجود ہی کہ ایک قسم کی محبت اُن اسباب ظاہری کی باعث تھی جو بمقتضاے فطرت انسانی ایک کو دوسرے کے ساتھہ پیدا ہو جاتے ہیں اور دوسری قسم کی محبت باوجود معدوم ہونے اُن تمام اسباب ظاہری کے صرف من حیث الدین تھی اب کون شخص ہی جو ان دونوں قسموں کی محبت میں تمیز نہیں کرسکتا *

پس جن لوگوں کا یہہ خیال ہی کہ غیر مذہب والوں سے سچی دوستی اور دلی محبت کرنا ممنوع ہی یہہ اُن کی محض غلطی ہی جو چیز کہ خدا تعالے نے انسان کی فطرت میں بنائی ہی وہ برحق اور بالکل سچ ہی ہمکو تمام دوستوں سے گو وہ کسی مذہب کے ہوں سچی دوستی اور دلی محبت رکھنی اور برتنی چاہیئے مگر وہ تمام محبت اور دوستی حب انسانی کے درجہ پر ہو نہ حب ایمانی کے کیونکہ حب ایمانی بلا اتحاد مذہب بلکہ بلا اتحاد مشرب ہونی غیر ممکن ہی اور میں سمجھتا ہوں کہ یہی ہدایت ہمکو ہمارے سچے مذہب اسلام نے کی ہی — وللہ درمن قال *

ما قصۂ سکندر و دارا نخواندہ ایم
از ما بجز حکایت مہر و وفا مپرس

راقم
سید احمد

نمبر ۱۷۸

# افسوس

## مسلمانوں کے حال پر

ناصرالاخبار دهلی نے قسطنطنیہ کے اخبار سے کچھہ حال بیت المقدس کے مسلمانوں کا لکھا هی هم بهی اُس کو اپنے اس پرچہ میں نقل کرتے هیں اس مراد سے کہ همارے بهائی هندوستان کے مسلمان اُس پر غور کریں اور اپنی قوم کی بهلائی و بهتری و ترقی کی کوشش کریں — دیکهو تمام دنیا کے مسلمانوں کا اور اُن کا بهی جو خود مسلمان پادشاهت میں رهتے هیں تعصب و جهالت و نادانی اور کم فهمی سے کیا حال هوگیا هی اور آیندہ کیا حال هونے والا هی پس اب کون سی ذلت اور خواری باقی هی جس کے آنے کی خوشی میں بیٹهے هو — دیکهو خبردار هو هوشیار هو جو راہ هم نے مدرسۃ العلوم قایم کرنے اور مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کی سوچی هی وهی راہ اُن کی بهلائی کی هی — دیکهو اُس کی امداد سے غافل نهو کوشش کرو اور دل و جان سے اُس کے لیئے چندہ جمع کرو — دیکهو هماری ناچیز کوششوں سے ایک لاکهہ ساٹهہ هزار سے زیادہ چندہ هوگیا هی اگر اور لوگ بهی دل سے کوشش کریں اور باهمی نفاق اور اختلاف کو نکال ڈالیں تو مسلمانوں کے حق میں زیادہ تر مفید هوگا — کیا تعجب کی بات هی کہ جو کوئی یہہ خیال کرے کہ اگر مجوزہ مدرسۃ العلوم قایم نهوا تو سید احمد کو خفت هوگی سید احمد کو خفت هو یا نهو اس میں کچهہ شک نہیں کہ هندوستان کے تمام مسلمانوں کو تو منهہ دکهانے کی جگهہ نهیں رهنے کی اور یہہ بهی هم اپنی عزیز قوم کو سمجهائے دیتے هیں کہ اگر یہہ تدبیر کارگر نهوئی اور انجام کو نہ پهنچی تو یقین جان لینا کہ پهر کبهی مسلمانوں کی بهلائی و بهتری کی توقع نهیں هوئیکی پس یہہ اخیر دوا هی خدا کو مانو اس کو هوتے هو اپنی قوم کے حق میں اپنے هاتهوں کانٹے مت بوؤ اگر مسئلہ مسایل میں بحث هی یا مخالفت هی تو هم سے مدرسۃ العلوم کو اُس سے کیا تعلق هی گنهگار هوں تو میں هوں تقصیر وار هوں تو میں تمام مسلمانوں نے اور اُن کی اولاد نے اور خود تمهاری اولاد نے تمهارا کیا قصور کیا هی جو مدرسۃ العلوم کی مخالفت سے یا اُس میں مدد نکرنے سے اُن کے ساتهہ دشمنی کرتے هو *

اُس اخبار میں لکها هی کہ اس زمانہ سے پیشتر شهر قدس میں ایک لاکهہ سے زیادہ مسلمان آباد تهے اور تین سو ساٹهہ سے زیادہ مدرسے تهے چنانچہ اب تک اُن کے نشان موجود هیں اور بزبان حال اس مضمون کے گویا هیں کہ سواے خدا کے سب هی کو تغیر و زوال هی اور اب اُس شهر میں تیس هزار سے زیادہ باشندے نهیں هیں جنمیں سے اٹهارہ هزار یهودی اور پانچ هزار مسلمان ایک هزار کاتهلک اور تین هزار رومی اور مسکوبی اور ایک هزار ارمنی و قبطی اور سریانی و حبشی اور ایکهزار انگریز پروٹسٹنٹ اور الیمانی اور ایک هزار اور مختلف قومیں هندی اور عجمی هیں *

اکثر مکتب یهودی اور نصرانیوں کے هیں اور مسلمانوں کے مکتب کا پتا بهی نهیں هاں ایک مکتب رشیدیہ خاص اُن کا هی مگر ایسا مکتب هی کہ جسدن سے وہ مکتب کهلا هی جسکو سات برس کا عرصہ گذرا هی کوئی طالبعلم اُسمیں ایسا نهیں نکلا جو عربی لکهنا جانتا هو چہ جائیکہ ترکی یا فرانسیسی یا اور کوئی زبان بهی جانے اس واسطے تمام سوداگر اور اهل حرفہ یهودی هیں یا نصاری هیں لیکن کوئیلے والے اور لکڑیوں والے اور ترکاری والے اور مزدور مسلمان هیں — فاعتبروا یا اولی الالباب *

پس هم اپنے بهائی هندوستان کے مسلمانوں سے بمنت عرض کرتے هیں کہ اس واقعہ سے نصیحت پکڑیں اور اپنے بهائی مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کے لیئے جو مدرسۃ العلوم قایم هونا تجویز هوا هی اُسکے لیئے چندہ فراهم کرنے کی کوشش فرماویں *

یہہ حال جو لکها گیا اُن مسلمانوں کا تها جو خاص سلطان روم کی عملداری کے رهنے والے هیں هندوستان کے مسلمانوں کا حال بهی ایساهی هی یا ایساهی هونے والا هی میور گزٹ میں پنجاب ریلوے کے ایک ملازم نے ایک واقعہ چهاپا تها جسکی اس مقام پر مرقعہ تهذیب لکهنؤ سے بعینہ نقل کیجاتی هی اُس واقع کا راقم لکهتا هی کہ " میں پنجاب ریلوے کے کارخانہ سے متعلق هوں اندنوں دو سو قلیوں کے رکهنے کی ضرورت پڑی — کیا عرض کروں جس کثرت سے اُمیدوار آئے هیں یوں همارے هاں تو روز بروز دوچار تاک میں لگے رهتے هیں لیکن اندنوں اس کثرت سے آئے جیسے مسلمان لوگ کهیں نیاز کی روٹیاں تقسیم هوتی هوں اور وهاں اوپر تلے گرے پڑتے هیں دو سو آدمی رکهے بهی گئے مگر ابهی تک لوگ اُسی طرح چلے آتے هیں مفلس قلانچ ہیں کو دهکے دیکر نکلوایا جاتا هی مگر بیغیرت دوسرے روز پهر اُسیقدر آن موجود هوتے هیں — میں خوب غور سے دیکهتا هوں کہ مسلمان هی بهت آتے هیں اور هندو بہت کم سید اور حافظ اور ملا اور بعضے لکهے پڑهے خاصے منشی ان قلیوں کی نوکری کرنے کے لیئے میرے پاس آئے جو دو سو آدمی ملازم رکهے گئے هیں اُنکا حال بهی سن لیجیئے دو ثلث مسلمان هیں اور ایک ثلث هندو کل شمار میں سید چوتهائی سے زیادہ هونگے — سو قلی کے کام پر لگائے گئے اور بیس لوهار اور اسی مستری کے کام پر — لوهاروں

اور مستریوں میں مینے دیکھا تو بڑی تنخواہ پانے والے فقط دو مسلمان نکلے ورنہ سب ہندو ہیں — اس سے یہہ پایا گیا کہ مسلمان لوگ سوائے ساگ پات بیچنے اور رذیل تر روزگار کرنے کے دستکاری کے کاموں میں بہی اور اقوام کے برابر توجہہ نہیں کرتے ہیں میں شہر میں رہتا ہوں ہر روز سیکڑوں آوازیں سنتا ہوں کہ بابا سید آل رسول کو للہ ایک روٹی دو مینے یہہ حال آپکی خدمت میں اسواسطے لکھہ بہیجا ہی کہ مسلمان لوگ اسے دیکھکر ذرا شرمائیں اور اپنی حالت درست کرنے اور اپنے تئیں مرفہ الحال بنانے کے اسباب حاصل کرنے میں ہمہ تن مصروف ہوجاویں کیا غضب ہی کہ آل رسول کہلائیں اور اپنے آپ کو ایسا ذلیل بنائیں — رسول خدا کو کیا جواب دینگے اور اُس شریف آل کو جو زکواۃ کا مال اپنے اوپر حرام سمجھتے ہیں ( گدائی تو ایک طرف ) کیا مونہہ دکہاوینگے ” *

اب ہم اپنے مسلمان بہائیوں سے پوچہتے ہیں کہ اس سے زیادہ اور کیا بدبختی اور بدقسمتی ہوگی پس آپسکی مخالفت کو چھوڑو اور اپنی قوم کی دستگیری پر یکدل ہوکر متوجہہ ہو *

راقــــــم
سید احمد

نمبر ۱۷۹

## مدرسة العلوم مسلمانان

ایک ہمارے دوست نے ہمکو نصیحت کی کہ تم جو مدرسة العلوم کی کمیٹی کی روئدادیں تہذیب الاخلاق میں چھاپتے ہو اس سے لوگ سمجھتے ہیں کہ تہذیب الاخلاق اور مدرسة العلوم ایک چیز ہی آیندہ سے مت چھاپا کرو — اول تو ہمکو اسبات کے سننے سے تعجب ہوا پھر ہمنے خیال کیا کہ شاید یوں ہی ہو اسلیئے جواب دیا کہ بہت خوب مگر شاید اُس کے حالات کی خبر لکھنا کچھہ جرم نہو *

مدرسة العلوم کی حالت عنایت الہی سے بہت اچھی ہی روز بروز اُس کے چندہ کو ترقی ہوتی جاتی ہی اکتیسویں مارچ تک اُس کا چندہ ایک لاکھہ ساٹھہ ہزار آٹھہ سو سترہ روپیہ آٹھہ آنہ ہوچکا ہی نہایت نیک اور خدا پرست باشرع متقی عالم لوگوں نے بھی چندہ دیا ہی اور کمیٹی کی ممبری بھی قبول کی ہی نہایت خوشی کی بات ہی کہ ہمارے شیعہ بہائی بھی اس مدرسہ کا قایم ہونا دل سے چاہتے ہیں ہمکو جناب مجتہد العصر سید علی محمد صاحب سلمہ اللہ تعالی سے اس معاملہ میں بہت کچھہ امداد کی توقع ہوتی ہی *

حضور عالی حاجی حرمین شریفین نواب محمد کلب علی خاں بہادر والی رامپور فرزند دلپذیر دولت انگلشیہ کمیٹی مدرسة العلوم کے پیٹرن یعنی مربی و سرپرست ہوئے ہیں اور پندرہ ہزار روپیہ نقد اور بارہ سو روپیہ سالانہ کی جاگیر وقفی قیمتی تیس ہزار روپیہ کی بطور سرمایہ مدرسہ مرحمت فرمائی ہی اور فونڈیشن کے اخراجات جو پانچ ہزار روپیہ سے کم نہونگے اپنے ذمہ قبول فرمائی ہیں اور اس عطیہ کی میزانکل پچاس ہزار روپیہ کی ہوتی ہی *

گورنمنٹ اضلاع شمال و مغرب نے ایک نہایت عمدہ اور وسیع قطعہ زمین تعدادی پونے دو سو بیگہہ پختہ کا واسطے تعمیر مکان مدرسہ اور باغ متعلق مدرسہ کے مرحمت فرمایا ہی *

کمیٹی نے فی الفور باغ کی درستی کی تدبیریں شروع کی ہیں اور بشکر اُن عنایات و امداد کے جو حضور سر ولیم میور صاحب بہادر ایل ایل ڈی کے سی ایس آئی نواب لفٹننٹ گورنر بہادر اضلاع شمال و مغرب نے فرمائی ہی اُس باغ کا نام ” دی میور پارک “ رکھنا تجویز ہوا ہی *

اب ہم اپنے بہائی مسلمانوں سے عرض کرتے ہیں کہ جو جو لوگ اس خیال سے ہمت ہارے ہوئے تہے کہ اتنا بڑا کام کیونکر انجام ہوگا اُنکو غور کرنا چاہیئے کہ بہت کچھہ اس کام میں ہوتا جاتا ہی اب ہمت ہارنی نہیں چاہیئے اور مستعد ہوکر اس کام کے انجام میں کوشش کرنی ضرور ہی ہمت مرداں مدد خدا مشہور مقولہ ہی ہمت کرو اور جسقدر بڑا کام اور جسقدر زیادہ مشکل ہو اُتنی ہی زیادہ کوشش کرو خدا سب مشکلوں کا آسان کرنے والا ہی —

مشکلے نیست کہ آساں نشود
مرد باید کہ ہراساں نشود

راقم
سید احمد

نمبر ۱۸۰

## مباحثہ

### نئی تہذیب اور پرانے خیالات کا

ایک دوست ایک اپنے قدیم دوست پاس آئے اور دیکھا کہ وہ قدیم دوست کسیقدر نئی تہذیب میں ہیں کچھہ دل میں آزردہ ہوئے اور کہا کہ آج کل ہندوستان میں تہذیب کی بڑی دھوم دھام ہی کوئی کہتا ہی کہ پتلون پہنا اور چھری کانٹے سے کہانا میز کرسی پر بیٹھنا بہت بڑی تہذیب ہی اور بہت لوگ کہتے ہیں کہ یہہ سب باتیں دین اسلام کے برخلاف ہیں اپنے بزرگوں کے دستوروں کو چھوڑنا بہت بری بات ہی پہر فرمائیے تو کہ آپ کس رنگ میں ہیں *

جواب — آپ نے اخلاق ناصری اور اخلاق جلالی ضرور ملاحظہ کی ہوگی اُس زمانہ میں علماء اسلام نے حکماے یونان کے اقوال کو نہایت اچھا سمجھا تھا اور اُن کو اختیار کیا تھا اور جو کہ حکماے یورپ کے

اقوال اُن سے بھی عمدہ ہیں اس لیئے اس زمانہ کے مسلمانوں کو لازم ہی کہ یورپ کے حکماء کے اقوال کی عزت کریں *

سوال — آپ نے تہذیب کے کیا معنی سمجھے ہیں *

جواب — وہی جو اخلاق جلالی و اخلاق ناصری میں لکھے ہیں یعنی سیاست نفس سیاست منزل سیاست مدن مگر اتنا فرق ہی کہ اُس زمانہ کے لوگوں نے لکھا پر کیا کچھہ نہیں یورپ کی قوموں نے ان تینوں باتوں کو بدرجہ کمال پہونچا دیا *

سوال — کیا تہذیب انگریزی بوٹ اور کالا کوٹ ہی پہننے میں ہی جسپر لوگ ہنستے ہیں اور برا کہتے ہیں *

جواب — ہنسنا تو ایک حماقت کی بات ہی مگر سمجھنا چاہیئے کہ ہر ایک چیز کی جدا جدا تہذیب ہی لباس اور روزمرہ کے دستورات کی تہذیب بمنزلہ الف بے کے ہی اگر یہہ شروع نہو تو سبق تہذیب کا آگے چل نہیں سکتا *

میںنے جو یہہ کہا کہ ہر ایک چیز کی جدا تہذیب ہی اس کی چند تمثیلیں سنو ہندوستان میں پہلے سب آدمی مٹی کے چراغ میں تیل ڈالکر طاق میں رکھتے تھے جس سے طاق چکنا اور دیوار کالی ہوتی تھی ہزاروں پتنگے اُس میں چمٹ کر رہ جاتے تھے اُس میں تہذیب ہوئی اور لکڑی کا دیوٹ بنا یا گیا صحن کا چکنا ہونا اور دیوار کا کالا ہونا تو موقوف ہوا مگر دیوٹ ایک ایسی بے ڈول چیز تھی جسپر سیوں چیکٹ جم جاتا تھا ہزاروں جانور چمٹ چمٹ کر مرجاتے تھے جہ اُٹھاکر دوسری جگہہ لیجاؤ تو ہاتھہ کالا اور چکنا ہوجاتا تھا پھر اُس میں بھی تہذیب ہوئی کہ پیتل کا دیوٹ بنایا اور فتیل سوز اُسکا نام رکھا اُس میں بھی وہ سب نقص تو رہے مگر اتنا ہوا کہ اٹھویں دسویں روز سلیقہ والے گھروں میں بھوبل ڈالکر اور مانجھہ کر صاف کرالیتے تھے اب حکماء یورپ نے اُس کی اور زیادہ تہذیب کی لمپ نکالا جسکا تیل سب چھپا ہوا ہی ایک دل کے ہلانے سے بتی اوپر تلے چڑہا اُتر آتی ہی پھر روشنی کی چیز میں ترقی کی کراسین کا تیل نکالا جس میں مطلق چکناہٹ نہیں پھر اُس سے بھی بڑہ کر گاس نکالی کہ وہ صرف ایک ایسی صاف ہوا ہی جو نظر بھی آتی ہی مگر نہایت عمدہ بغیر تیل بتی کے جلتی ہی اور اب ایک اَور قسم کی روشنی نکلتی ہی جو ان سب سے بڑہ کر ہی پس یہہ تمام درجے جو میںنے بتائے چراغ کی تہذیب کے تھے اگر ہمارے ملک کے لوگوں سے کہا جاتا کہ چراغ میں تہذیب کرو تو وہ اپنی نادانی سے ہنستے اور کہتے کہ چراغ میں کیا تہذیب ہوگی تہذیب کی باتیں تو اَور ہیں اسی طرح وہ لوگ بھی احمق ہیں جو یہہ بات کہتے ہیں کہ لباس نشست برخاست میں کھانے پینے میں کیا تہذیب ہی تہذیب کی باتیں تو اَور ہیں *

دیکھو ہندوستان میں بیٹھنے کی چیز پیڑھی تھی کرسیاں اور کوچیں اُس کی تہذیب ہیں چمڑے کی جامدانی تمام ہندوستان میں عمدہ چیز گنی جاتی تھی اب چمڑے کے بکس اور انواع اقسام کے پورٹ مینٹو اور بیگ اُس کی تہذیب ہی کاٹ کے صندوق سب استعمال کرتے تھے اُس کی تہذیب خانوں دار الماری ہی جس میں سب چیز علاحدہ علاحدہ احتیاط سے رہتی ہی *

ہندوستان میں توڑہ دار بندوق اور اغیرکو پتھرکلا کے ڈیر بچہ تھے اب دیکھیئے کہ اُس کی تہذیب ہوکر کیسی کیسی عمدہ بندوقیں اور عجیب و غریب طمنچے ایجاد ہوئے ہیں آپ نے پیندی کی طرف سے بھرنے والی بندوقیں دیکھیں جن کا کارتوس خود آتا جاتا ہی اور چھوٹنے کے بعد خود گر پڑتا ہی اور بغیر رنجک اور پٹاخہ لگائے چل جاتا ہی *

آپ ہندوستانی گاڑی اور یکہ و رتھہ پر ضرور سوار ہوئے ہیں جس میں بھیجا تک ہل جاتا ہی اُسکی تہذیب بگھی و چوٹ ہی اور اسوقت ریل سب سے اعلی اُنکی تہذیب کا درجہ ہی پس اُن نامہذب چیزوں کا استعمال تہذیب ہی یا مہذب چیزونکا *

سوال — بےشک اُن تہذیب یافتہ چیزوں کا استعمال تہذیب میں داخل ہی اور روز بروز تمام قوموں میں اور مسلمانوں میں اُنکا استعمال ہوتا جاتا ہی مگر بوٹ اور کوٹ پتلون پہننا اور میز کرسی پر چھری کانٹے سے کھانا خاص انگریزوں کا دستور ہی ہمکو اُنکی تقلید کرنی کیا ضرور ہی جناب پیغمبر خدا صلعم نے چھری کانٹے سے میز پر بیٹھکر نہیں کھایا علاوہ اس کے جو لوگ ایسا کرتے ہیں اُنکی نسبت علماء من تشبہ بقوم کی دلیل سے کفر کا فتوی دیتے ہیں *

جواب — آپ نے تو بہت سی باتیں گڈ مڈ کردیں مگر سب کا الگ الگ جواب سنیئے *

انگریز اس دلیل سے تو میز کرسی پر کانٹے چھری سے نہیں کھاتے کہ حضرت عیسی یا حواریین نے اسطرح پر کھایا ہی پھرآپ کیوں دنیاوی برتاؤ کی باتوں میں جناب رسول خدا صلعم کا ذکر لاتے ہیں جو حالت اور جو طریقہ زندگی اور گذر اوقات اور کھانے پینے کا جناب رسول خدا صلعم کا تھا وہ کسیکا ہی جو کچھہ چیزیں آپ کھاتے ہیں اور پہنتے ہیں اور توری سے کھنچے ہوئے پلنگ پر سوتے ہیں اور چار چار جھالردار تکیئے ادھر اُدھر ہوتے ہیں اور دو دو گل تکیہ اُس پر مزید ہیں دن رات پان بازی ہوتی ہی جو گوشت پلاؤ نوش ہوتا ہی — کبھی جناب رسول خدا صلعم نے بھی ایسا کیا ہی پس ایسی باتوں میں آنحضرت صلعم کا نام مبارک لیتے ہوئے ہمکو شرم کرنی چاہیئے ہمارا منہہ اُس لایق نہیں ہی — یہہ سب اُمور دنیوی ہیں عقل و حکمت سے علاقہ

رکھتے ہیں دین و مذہب سے اُنکو کچھہ تعلق نہیں ہی ہم کب کہتے ہیں کہ تم انگریزوں کی تقلید کرو بلکہ دنیاوی باتوں میں جو عقل کے نزدیک بہتر ہو اُس پر چلو *

آپ اور تمام ہندوستان کے لوگ انگریزوں کا بنایا ہوا کپڑا پہنتے ہیں کیونکہ وہ نہایت عمدہ ہوتا ہی لباس سے دو چیزیں متعلق ہیں ایک کپڑے کی عمدگی جس کا لباس بنایا جاوے دوسرے لباس کی قطع پہلی بات کو تو آپ قبول کرتے ہیں کہ انگریزی کپڑے سے بہتر کپڑا نہیں مگر انگریزی لباس کی جو قطع ہی اُس سے بہتر کوئی قطع بھی نہیں جسطرح کہ خدا تعالی نے انسان کے بدن کو بنایا ہی اُسیطرح انگریزی لباس کی قطع ہی اور یہی سبب ہی کہ انگریزی لباس ہر عضو کے موافق اور بدن میں ٹھیک و چست ہوتا ہی برخلاف ہندوستانی لباس کے کہ ایک اُس کی قطع بھی اعضاء بدن کے موافق نہیں ہی پس اسطرح پر لباس کی قطع کرنا بھی ایک صنعت ہی جس طرح کہ ہزاروں آدمی کپڑے کی صنعت کو پسند کرتے ہیں اسیطرح بہت سے آدمی قطع کی صنعت کو بھی پسند کرتے ہیں *

یہاں تک گفتگو ہوئی تھی کہ مجیب صاحب خانہ نے ایک کتاب اُٹھائی اور کھول کر دیکھایا کہ یہہ تصویر سلطان عبدالمجید خاں مرحوم قیصر روم کی ہی اور یہہ تصویر نکلس شہنشاہ روس کی ہی اب بتاؤ کہ ان دونوں کے لباس میں کیا فرق ہی — چند صفحہ اُلٹکر سلطان عبدالعزیز خاں سلطان حال کی تصویر دکھائی یہہ تصویر اُس وقت کی تھی جب وہ لندن گئے تھے پھر ایک ورق اُلٹ کر اسمعیل پاشا خدیو مصر کی تصویر دکھائی پھر عبدالسلام بادشاہ مراکو کی تصویر دکھائی کہ سب انگریزی قطع کا لباس کوٹ پتلون پہنے ہوئے ہیں اور کہا اب تمام مسلمانی ملکوں کے سرداروں اور امیروں نے یہی لباس اختیار کیا ہی کیا یہہ سب کافر ہیں — نعوذباللہ *

ایک اَور صاحب جو وہاں بیٹھے ہوئے چپکے چپکے باتیں سن رہے تھے بول اُٹھے کہ صاحب جس حالت میں سلطان روم اور تمام مسلمان بادشاہ اور اُنکے امراء اور وزراء ایسا لباس پہنتے ہیں جہاں بڑے بڑے علماء بھی موجود ہیں اور خود سلطان عادل کا مرتبہ مجتہد سے فایق ہی تو اب اس میں بحث کرنا † محض فضول ہی *

سوال — صاحب یہہ سب سچ مگر کیا کیجیئے ہندوستان کے ملا تو من تشبہ بقوم کا فتوی دیکر کافر بنائے دیتے ہیں *

جواب — جناب یہہ ملا نہیں ہیں بلکہ کٹھہ ملاں ہیں یہہ ترجمہ در مختار کا جسکو مولوی محمد احسن صاحب نے چھاپا ہی موجود ہی حنفی مذہب میں یہہ کتاب نہایت معتبر ہی اور اسی پر حنفی مذہب کا مدار ہی اس کی جلد اول صفحہ ۸۲۵ میں یہہ عبارت لکھی ہی کہ " مشابہ ہونا اہل کتاب سے ہر چیز میں مکروہ نہیں مثلاً کہانا اور پینا اور دوسری ضروریات مدنی مسلمانوں اور اہل کتاب کی یکساں ہیں تو مشابہت سے کچھہ حرج نہیں بلکہ بری بات میں مشابہت مکروہ ہی " علاوہ اس کے احادیث شریف میں بھی آیا ہی کہ جناب پیغمبر خدا صلعم نے اور ملکوں کا لباس پہنا ہی یعنی جبۂ شامیہ اور جبہ رومیہ اور کسروانیہ اور قبایہ فروج جسکا پیچھے سے دامن چاک تھا زیب تن مبارک فرمایا ہی اور انہی دلیلوں سے علماء روم نے فتوی دیا ہی ہندوستان کے کٹھہ ملا اگر تعصب سے اپنی آنکھیں بند کرلیں تو اسکا کیا علاج ہی بعد اسکے کتاب فتوح المصر اور فتوح الشام کھولی اُس میں لکھا تھا کہ حضرت خالد رضی اللہ عنہ طلائی لباس حاکم بعلبک کا پہنے ہوئے تھے پھر کیمیاے سعادت فارسی اُس کے رکن سوم اصل دہم میں لکھا ہوا تھا کہ جناب سلطان الانبیا صلعم کے واسطے کفار جو کپڑا ہدیہ بھیجتے آپ اُسے بھی پہن لیتے صحابہ کبار بھی جو کپڑا کفار کی لوٹ میں پاتے بےتکلف پہن لیتے *

ایک صاحب حاضرین میں سے بول اُٹھے کہ جب ہندوستان کے بہت لوگ متفق ہوجاوینگے تب قدیم لباس چھوڑا جاویگا ورنہ قدیم چال چھوڑنی لازم نہیں *

صاحب خانہ نے کہا کہ حضرت ہزار عاقل تو ایک بات پر متفق ہو جاتے ہیں مگر جاہل دو بھی ایک بات پر متفق نہیں ہوتے ہندوستان میں توہمات باطلہ بہت ہیں ممکن نہیں کہ ایک بات پر گو وہ کیسی ہی اچھی ہو چند شخص متفق ہو جاویں ایک زمانہ تھا کہ کھڑکی دار پگڑی اور گھیردار جامہ اور گھیتلہ جوتے کا رواج تھا پھر نیمہ بھی پہننے لگے اور رنگ برنگ کے چیرے اور لپٹواں پٹیاں باندھنے لگے پھر دوپلڑی ٹوپی اور چھہ دلیا انگرکھہ اور غرارہ دار پاجامہ شروع ہوا کسی کمیٹی نے یہہ لباس نہیں شروع کیا تھا کسی ایک شخص نے اُس کو جاری کیا دیکھا دیکھی سب کرنے لگے مگر جو لوگ جامہ اور نیمہ پہننے کے عادی تھے وہ ان لوگوں کو ہزاروں نام رکھتے تھے اور برا بھلا کہتے تھے پھر چند روز کے بعد اُنہیں جامہ پہننے والوں نے اُس لباس کو پہنا اور اُن کی اولاد نے تو بالکل اُسی کو اختیار کرلیا اب اگر کوئی جامہ پہنکر نکلے تو لڑکے تالیاں بجاکر پیچھے پڑجاویں میرا لباس دیکھیئے کہ اگرچہ ہندوستانی لباس سے کسی قدر فرق ہی مگر انگریزی قطع کا بھی نہیں ہی صرف قدیمی لباس میں کسی قدر ترمیم کی ہی خفتان ایک قدیمی لباس ہی اُس کا طول نصف قد کی برابر رکھتا ہوں کلیاں چوبغلہ بدستور ہندوستانی قطع کا ہی اکثروں میں

† اس مباحثہ کے وقت سید احمد خاں کے کسی دوست کی روح وہاں حاضر تھی وہ بول اُٹھی کہ اسی لیئے بہ تقلید مسلمانان سید احمد خاں نے بھی یہہ لباس اختیار کیا ہی — ۱۲ مہتمم

مباحثه

صدري كه ساز لگا هوا هى بعض ميں بٹن هيں اور بعض پليٹ دار هيں دونوں طرف سينه پر اور پشت پر دو انچهه چوڑي پليٹ هى يهه خاص توكوں كا ايجاد هى اور كمر كي پٹي بهي تركوں كا دستور هى اور پاجامة معمولي وضع كا هى باريک كپڑه بسبب نفوذ كرنے سرد و گرم هوا كے انسان كے ليئے مضر هى اس ليئے خف كپڑه كي پوشاک پہنتا هوں جاڑے ميں باناة اور كشميره كا لباس پهنتا هوں *

سوال — هندوستان ميں جو لباس مروج هيں اُس ميں كيا برائي هى اور اُس ميں تبديل اور تهذيب كي كيا ضرورت هى *

جواب — آپ كو گاڑي اور رتهه كے بدلے جوت اور بگهي ركهنے اور ڈيوٹ اور فتيل سوز كے بدلے لمپ اور فانوس جلانے كي كيا ضرورت هى صرف اُن كي عمدگي كے سبب سے تبديل كي گئي هى پس لباس كے تبديل كرنے كي بهي يهي ضرورت هى ڈهيلا لباس آدمي كو چست نهيں ركهتا اور جاڑے ميں رضائي يا دوشاله ميں لپٹ كر آدمي آدمي نهيں رهتا بلكه ايک گهٹري هو جاتا هى *

مهمان نے كها كه اس ميں كچهه شک نهيں كه اونچا لباس اور چست سب طرح سے اچها هوتا هى سواري شكاري ميں بهي فائده ديتا هى مگر يهه تو فرمائيے كه چهري كانٹے سے كهانے كي كيا ضرورت هى بلكه خلاف سنت هى اور هاتهه سے كهانا سنت هى *

جواب — هاتهه سے كهانا سنت موكده نهيں هى جس كے ترک ميں گناه هو آپ هزاروں كام سنت موكده كے خلاف كرتے هيں اور كچهه خيال بهي نهيں كرتے مگر هاتهه سے كهانے كي سنت آپ كو ياد هى جناب پيغمبر خدا صلى الله عليه وسلم كے هاں چاليس چاليس روز تک چهوارے اور پاني كے سوا اور كچهه نهوتا تها جو كے بغير چهنے آٹے كي روٹي اكثر نوش فرماتے تهے مگر آپ روز مره قورمه اور پلاؤ اور متنجن بریاني مزعفر فيريني وغيره مرغن سے مرغن كهانے نوش فرماتے هيں كبهي مسنون كهانا كهانے كا خيال نهيں آتا مگر كهانے كے مسنون طريقه پر بحث هوتي هى اور وهي ٹهيک مثل آپ پر صادق آتي هى جو حامي اسلام سيد احمد خاں نے كهي هى كه كهانے فرعوني اور طريقه مسنوني — ايک طرف دس انگريز اور ايک طرف دس مسلمان اور ايک طرف دس هندو كهانا كهانے كو بٹها دو كه اپنے اپنے طريق پر كهاويں اور تمهارے دل ميں جو باتيں سمائي هوئي هيں اُنكو تهوڑي دير كے واسطے علحده طاق ميں ركهه دو اور مورخوں كي آنكهه سے بلا تعصب ديكهو كه تينوں قوموں ميں سے كس كے طريقه ميں نفاست اور صفائي هى ميرے تين دوست ايک انگريز كے يهاں مهمان هوئے ايک اُن ميں سے سر گهٹے هوئے مولوي صاحب بهي تهے انگريز اپني ميز و كرسي پر يهه تينوں اُس كے سامنے فرش پر بيٹهے اور كهانا كهانا شروع كيا مولوي صاحب كے هاتهوں پر شوربا بهنے لگا اور وه بار بار چاٹنے لگے يهه ديكهه كر وه انگريز پهلے تو هنسا آخر اُس كو اس قدر گهن آئي كه كهانا چهوڑ كر كمره سے باهر نكل گيا جيسا آپ هندوؤں كو ننگے بدن چوكے ميں بيٹها ديكهه كر اُن كي طرز خورش پر حقارت سے هنستے هيں ايسا هي انگريز هم لوگوں كے كهانے كے طريقه كو حقارت كي نظر سے ديكهتے اور اُس پر هنستے هيں اور كهانے والوں كو گنوار كهتے هيں *

مهمان نے كها پهر تو آپ نے سچ فرمايا كيونكه جب كئي مسلمان باهم كهانا كهانے بيٹهتے هيں تو اُن ميں سے بعضے ايسے پهوهڑ پن سے كهاتے هيں جسكو ديكهكر نفرت آتي هى اُنگلياں شوربه سے بهرتي جاتي هيں اور وه چاٹتے جاتے هيں پلاؤ ميں شوربه هاتهه سے ملاتے هيں اور اُسي لتهڑے هوئے هاتهه سے اُسكو كهاتے هيں چاروں اُنگليوں سے فرني كے سڑپے بهرتے هيں جي تو چاهتا هى كه ميں بهي چهري كانٹے سے كهايا كروں مگر لوگوں كے برا كهنے سے ڈر لگتا هى *

جواب — يهه آپ كا خيالي ڈر هى لوگوں كا يهه دستور هى كه پهلے تو ايک شخص پر هنسا كرتے هيں اور پهر آپ بهي ويسے هي هو جاتے هيں *

سوال — انگريزوں كے ساتهه كهانا كهانا كيسا هى *

جواب — انگريزوں كے ساتهه كهانا خدا اور رسول كے حكم سے جائز هى قرآن شريف ميں صاف حكم موجود هى طعام الذين اوتوا الكتاب حل لكم اور خود جناب پيغمبر خدا صلى الله عليه و سلم اور حضرت ابو بكر صديق رضى الله تعالى عنه نے مسماة زينب يهوديه كي دعوت كهائي جس نے گوشت ميں زهر ملايا تها چنانچه اُس زهر كے اثر نے بهت سے تكليف جناب رسالت مآب كو دي اَور بهي يهوديوں نے دعوت كي هى اور آنحضرت صلعم نے قبول فرمائي هى اور جب كبهي جناب پيغمبر خدا صلى الله عليه و سلم نے اور اپنے عهد خلافت ميں حضرت عمر رضي الله اهل كتاب يعني يهود يا نصارى سے صلح كرتے تو شرايط صلح ميں يهه شرط بهي اُنسے قبول كراتے كه جو كوئي مسلمان اُنكے يهاں جاوے اُسكي مهماني اور دعوت كيا كريں حضرت ابو بكر صديق كے عهد خلافت ميں جب حاطب بطور ايلچي كے مقوقس بادشاه مصر كے پاس گئے جو نصراني تها اور دسترخوان بچهايا گيا اور اُس پر سونے چاندي كے برتنوں ميں كهانا چنا گيا اور سب كهانے پر بيٹهے تو حضرت حاطب سے كها گيا كه تم بهي كهانے ميں شريک هو اُنهوں نے انكار كيا تب بادشاه نے مسكراكر كها كه ميں جانتا هوں جو تمپر حلال هى اسليئے سوائے گوشت پرندوں كے كوئي اور چيز حرام هم تمكو نه كهلاوينگے حاطب نے جواب ديا كه ميں سونے چاندي كے برتنوں ميں نهيں كهاتا الله تعالى

نے اُن کا وعدہ ہم سے جنت میں کیا ہی پس بدل دیا اُنہوں نے کھانا مٹی کے برتنوں میں اور حضرت صاحب نے کھایا اور ہمیشہ سے ہمارے سلطان روم اور خدیو مصر اور شاہ ایران اور اُن کے امرا اور رعایا ہر کوئی اہل کتاب یعنی انہیں انگریزوں اور یہودیوں کے ساتھہ کھاتے ہیں اور کچھہ پرہیز نہیں کرتے *

سوال — اہل کتاب اس زمانہ میں سورہ کا گوشت کھاتے ہیں اور شراب پیتے ہیں تو پھر کیونکر ہم اُن کے ساتھہ کھا سکتے ہیں*

جواب — یہہ کوئی بات نہیں ہی اہل کتاب ان چیزوں کا استعمال پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی کرتے تھے اگر اُن کے استعمال کی وجہہ سے اُن کے ساتھہ حلال چیزوں کا کھانا جایز نہوتا تو قران شریف میں اُن کے کھانے کی حلت کا حکم نازل نہوتا اور جناب رسالت مآب کبھی کسی یہودی یا نصرانی کی دعوت قبول نہ فرماتے اب ہندوستان میں بھی جاٹ وغیرہ بعض ہندو قومیں سور کھاتی ہیں اور کایتھہ کثرت سے شراب پیتے ہیں اور ہندو گاے کا پیشاب بھی پاک سمجھہ کر پی لیتے ہیں اور ہم دیکھتے ہیں کہ کوئی مسلمان اُن کے گھر کا اور اُن کے ہاتھہ کا پکا ہوا کھانا کھانے میں کچھہ بھی کراہت نہیں کرتا *

سوال — میں نے سنا ہی کہ جوتا پہنے نماز پڑھنا گناہ ہی اور آپ بوٹ پہنے بیٹھے ہیں کیا اسی طرح آپ نماز بھی پڑہ لیتے ہیں — آپ نے کس سے سنا ہی کہ جوتا پہنے نماز پڑھنا منع اور گناہ ہی — لوگوں کی زبانی سنا ہی *

جواب — آپ نے رواجی مسلمانوں کی زبانی سنا ہوگا جو احکام دین پر رسم و رواج کو مقدم سمجھتے ہیں در مختار میں صاف لکھا ہی مسجد میں جانے والے کو چاہیئے کہ اپنے جوتہ کو دیکھہ بھال لے کہ کہیں نجاست سے الودہ تو نہیں ہی اور جوتہ اور موزہ پہن کر نماز پڑھنا بشرطیکہ وہ طاہر ہوں افضل ہی اور وجہہ افضلیت کی یہہ ہی کہ طبرانی نے ایک حدیث اس مضمون کی روایت کی ہی کہ جوتوں کو پہنکر نماز پڑھو اور یہود کی مشابہت مت کرو ہاں شامی نے البتہ لکھا ہی کہ جوتا پہن کر مسجد میں جانا اس زمانہ کے عرف میں داخل بے ادبی ہی اور مسجد کے فرش کی آلودگی کا خوف ہی مگر یہہ تو فرمائیے کہ جناب پیغمبر خدا صلعم کا حکم واجب التعمیل ہی یا شامی اور عراقی کا شامی در مختار کا شارح ہی اگر اُس نے اپنی راے یا زمانہ کا دستور لکھہ دیا تو وہ اصل شریعت کا حکم نہیں ہوسکتا اس دستور کے قایم ہونے کی وجہہ یہہ ہی کہ جناب پیغمبر صاحب کے زمانہ میں عرب میں فرش بچھانے کا دستور نہ تھا مگر جب مسلمان عرب سے باہر نکلے اور شام اور مصر

اور ایران فتح کیا تو اپنی پرانی طرز معیشت کو چھوڑ کر اچھے لباس پہننے اور عمدہ فرش مکانوں میں بچھانے لگے اُس فرش کو صاف رکھنے کے لحاظ سے پیادہ پھرنے کے بعد جوتا اوتار کر فرش پر آنے اور بیٹھنے کا دستور ہوگیا وہی دستور مسجد میں بھی جاری ہوگیا مگر خلفاے بنی امیہ کے ہاں اس کا رواج نہیں ہوا اُن کے روبرو جوتا یا موزہ اوتار کر جانا بے ادبی میں داخل تھا مجھکو آپ دیکھتے ہیں کہ اس کمرہ میں فرش ہی اور قالین بھی بچھا ہی جسپر میں بوٹ پہنے بیٹھا ہوں جب نماز کا وقت آتا ہی تو اسی طرح بوٹ پہنے ہوئے نماز پڑہ لیتا ہوں *

مہمان نے کہا اب مجھکو یقین ہوا کہ جو کچھہ عرف عام میں مشہور ہی محض غلط ہی اور وجہہ اس غلطی کی یہی ہی کہ لوگ علم دین سے ناواقف ہیں توہمات میں پھنسے ہوئے ہیں مگر اب اکثر کتابیں اُردو میں ہوتی جاتی ہیں تو مولوی صاحب کی بھی ضرورت گھٹتی جاتی ہی آیندہ میں بھی ایسا ہی کرونگا کہ مکان پر جوتا پہنے نماز پڑھا کرونگا لیکن مسجد میں رعایت علم کی وجہہ سے جوتا اوتار دیا کرونگا تاکہ جاہل تکرار نکریں — میں نے کہا کہ بعض ناخواندہ جاہل اسقدر متعصب نہیں ہوتے جسقدر کہ لکھے پڑھے جاہل متعصب ہوتے ہیں *

سوال — یہہ تو فرمائیے کہ انگریز مہذب اور ہندوستانی نامہذب کیوں کہلاتے ہیں *

جواب — اس بات کی تحقیق نہایت آسان ہی ایک ایسے انگریز اور ہندوستانی کے گھر میں جاکر دیکھو جو یکساں عہدہ رکھتے ہوں یا برابر تنخواہ پاتے ہوں تو تم انگریز کے بنگلہ میں دیکھوگے کہ بنگلہ کے تمام اطراف نہایت صاف ہیں احاطہ کے دروازہ سے برآمدہ تک عمدہ سڑک بنی ہوئی ہی ایک چھوٹا سا چمن لگا ہوا اور خوشنما روشیں اور پٹریاں ہیں بنگلہ کے اندر ہر کمرہ میں نہایت صاف اور اچھا فرش بچھا ہی جس غرض کے لیئے جو کمرہ ہی اُس میں اُسی قسم کا ساز و سامان مہیا ہی میزیں اور کرسیاں اور الماریاں اور شیشہ آلات سب اپنے اپنے موقع سے سجے ہیں بچہ اور اُن کی آیا نہایت صاف اور اُجلا لباس پہنے ہیں کھانے کے وقت کھانے کی میز نہایت خوشنمائی اور صفائی سے آراستہ ہوتی جو دیکھنے سے تعلق رکھتی ہی خانساماں خدمتگار نوکروں یہاں تک سائیس اور خاکروب تک لباس اور وردی سے ٹھیک اور درست ہوتے ہتیار اور سواری غرضکہ ہر ایک چیز نہایت نفیس اور صاف ہوتی اور ہندوستانی کے یہاں ہر چیز برعکس اس کے خراب اور میلی اور ابتر پاؤگے جس کی تفصیل کرنا مناسب نہیں *

## مباحثه

سوال — يهه تو آپ نے صحيح فرمايا انگريز نهايت صفائي سے عمده طرز پر رهتے هيں گويا دنيا كي زندگي كا لطف أنهيں كو حاصل هى مگر يهه تو فرمائيے كه هندوستاني انگريزوں كو ديكهتے هيں پهر كيوں نهيں صفائي سے زندگي بسر كرتے *

جواب — خدا تعالى نے انسان ميں ايك قسم كي خودبيني پيدا كي هى جسكے سبب سے هر ايك شخص اپني هر ايك بات كو گو وه كيسي هي بري كيوں نهو پسند كرتا هى اور دوسروں كي باتوں كو گو وه كيسي هي اچهي كيوں نهو اچهي نهيں جانتا ديكهو حبشي اپنے كالے رنگ موٹے هونٹه بهيڑ كے سے بالوں كو عمده اور خوبصورت سمجهتا هى — ميں آپكو ايك مثال سے اسي بات كو سمجهتا هوں آپ قوم ڈهير كے لڑكوں كے پاس جائيے جو بالكل غير مهذب بلكه وحشي هيں اور أنكو سمجهائيے كه تم پهوس كے نهايت خراب جهونپڑه ميں رهتے هو ايك لنگوٹي باندهے هو اسباب خانه داري تمهارا نهايت خراب هى زمين پر پهسكڑا مار كر بيٹهے هو اس سبب سے تمهارا بدن ميلا هى تمكو چاهيئے اچها مكان بناؤ اچهے كپڑے پهنو اپني اولاد كو علم پڑهاؤ پاك صاف رهو تو وه لوگ آپ كي إن باتوں كي هنسي أڑاوينگے اور سمجهينگے كه آپ كو جنون هوگيا هى اور يهه جواب دينگے كه هماري موجوده حالت بزرگوں سے ايسي هي چلي آتي هى يهي بهت اچهي هى اگر آپ أنكي طرز معيشت اور دستوروں كي كچهه برائياں بيان كرينگے تو آپ كو دهكے اور گالياں ديكر نكال دينگے كچهه بهي نهيں سنينگے مگر أنهيں ميں سے ايك نوجوان ڈهير كو پوليس ميں كانسٹبل مقرر كردو اور أسكو أردو لكهنا پڑهنا حسب دستور پوليس كے سكهاؤ تو أسكو وردي كے پهنے رهنے سے چند روز ميں ننگے پهرنے كي عادت چهوٹ جاويگي اور كچهه ضابطه فوجداري بهي ياد كرليگا اسكے بعد وه هيڈ هوجاوے يهاں تك كه انسپكٹري كے عهده پر ترقي پاوے اور كچهه انگريزي پڑه لے تب أس سے آپ دريافت كريں كه جب هم تمهارے گهر تمكو سمجهانے گئے تهے تو تم اور تمهارے بهائي برادر اپني موجوده حالت كو اچها بتاتے تهے اور اب تم عمده لباس پهنے هو عمده اسباب ركهتے هو عمده مكان ميں رهتے هو اور اب كهو كيا كهتے هو تو آپ يقين فرماويں كه وه ضرور كهيگا كه مجهكو أسوقت عقل اور تميز نه تهي ميرے اهل برادري سب احمق اور جاهل هيں وه حالت كسي طرح اچهي نهيں هوسكتي عمده حالت يهي هى جو اب ميري هى اب ميرا اراده هى كه مال كا قانون ياد كركے تحصيلداري كا امتحان دوں صاحب كلكٹر ميري كارگذاري سے نهايت خوش هيں فوراً تحصيلدار كردينگے اور أميد قوي هى كه پهر چند روز ميں ڈپٹي كلكٹر هوجاونگا *

مهمان نے كها كه في الواقع يهه مثال تو آپ نے بهت هي ٹهيك بيان كي بيشك يهه جهالت اور ناداني كا سبب هى جو هم اچهي باتوںكے حاصل كرنے سے انكار كرتے هيں اور اپني موجوده خراب حالت كو اچها جانتے هيں *

ميںنے كها كه تمام مسلمان ترك روم اور شام اور مصر اور ٹونس وغيره كے مدت سے بيدار هوچكے هيں اور اور ملكوں كے مسلمان بهي بيدار هوتے جاتے هيں مگر هندوستان كے مسلمانوں كا حال كمال افسوس كے قابل هى كه يهه خراب غفلت ميں پكي نيند ميں پانوں پهيلائے سوتے هيں پرچه تهذيب الاخلاق أنكو جگاتا هى مگر جيسے سوتا هوا غافل آدمي جگانے والے سے ناراض هوكر لاتيں مارتا هى براتا هى أنكے بهي جو كچهه موڈهه ميں آتا هى بكتے هيں مگر آنكهيں نهيں كهولتے هاں جن لوگوں كي نيند بهت غفلت كي نهيں تهي وه بيدار هوكر كوشش كرنے لگے هيں اور اوروں كو جگاتے هيں *

راقم
فارقليط الله

---

## اشتهار

همارے دوستوں نے يهه صلاح دي هى كه اس نظر سے كه تهذيب الاخلاق كے مضامين سے زياده تر لوگ فائده اوٹهائيں أس كي پچهلي جلدوں كي قيمت جو بترتيب همارے پاس موجود هيں كم كردي جاوے پس هم اشتهار ديتے هيں كه آينده سے اگر كوئي شخص پچهلي جلديں مكمل خريد كرني چاهے تو بقيمت مفصله ذيل أسكو مل سكينگي اور محصول ڈاك بهي خريدار كو دينا نهوگا همارے ذمه هوگا *

تهذيب الاخلاق روز اجراے سے يعني يكم شوال سنه ۱۲۸۷ هجري سے لغايت اخر سنه ۱۲۸۸ هجري بابت سوا برس كے ... سے/ـ
تهذيب الاخلاق بابت سال تمام سنه ۱۲۸۹ هجري معه/ـ
تهذيب الاخلاق بابت سال تمام سنه ۱۲۹۰ هجري معه/ـ

راقم
سيد احمد منيجر تهذيب الاخلاق
از مقام بنارس

# اشتہار

کتب مفصلہ ذیل واسطے فروخت کے ھمارے پاس موجود ھیں اور محصول ڈاک کا علاوہ اس قیمت کے جس صاحب کو خریدنی منظور ھوں وہ خرید فرماویں

وہ کتابیں جن کی قیمت مدرسۃ العلوم مسلمانان کی کمیٹی میں جمع ہوگی *

کتاب جان ڈیون پورٹ متضمن حمایت اسلام بزبان انگریزی قیمت فی جلد ... عطا

کتاب حمایت الاسلام ترجمہ کتاب گاڈفری ھیگنس متضمن جواب اعتراضات عیسائیوں بزبان اردو قیمت فی جلد ... عصر

کتاب خطبات احمدیہ مولفہ سید احمد خاں بزبان انگریزی قیمت فی جلد ... عـــہ

اگر کوئی غریب مسلمان انگریزی خواں خطبات احمدیہ کو خاص اپنے پڑھنے کے لیئے چاھے تو اس کو نصف قیمت پر ملجاویگی *

کتاب مباحثہ مذھبی پادری فنڈر صاحب و ڈاکٹر وزیر خاں و مولوی رحمت اللہ صاحب بزبان اردو قیمت فی جلد ... ۸ر

جواب کتاب ڈاکٹر ھنٹر صاحب مؤلفہ سید احمد خاں انگریزی معہ ترجمہ اردو قیمت فی جلد عصر۸ر

حصہ اول تاریخ ھندوستان زمانہ ھندوان مؤلفہ منشی محمد ذکاءاللہ صاحب بزبان اردو قیمت فی جلد ... ۸ر

---

وہ کتابیں جن کی قیمت کمیٹی خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان میں جمع ھوگی *

کتاب رپورٹ سلیکٹ کمیٹی اردو و انگریزی معہ خلاصہ رسالہ ھاے موصولہ کمیٹی قیمت فی جلد عطا۸ر

---

وہ کتابیں جن کی قیمت دوسری کمیٹی مسلمانان میں جمع ھوگی *

جواب کتاب ڈاکٹر ھنٹر صاحب مؤلفہ سید احمد خاں بزبان انگریزی قیمت فی جلد ... عصر۸ر

اسباب بغاوت ھندوستان مؤلفہ سید احمد خاں بزبان انگریزی قیمت فی جلد ... عصر۸ر

تہذیب الاخلاق من ابتداے شوال سنہ ۱۲۸۷ ھجری لغایت سنہ ۱۲۸۸ ھجری قیمت ... عصر

تہذیب الاخلاق بابت سنہ ۱۲۸۹ ھجری قیمت للعہ

دستخط
سید احمد خاں سکرٹری
کمیٹی ھاے مذکورہ

بمقام علیگڈہ —— مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اھتمام سے شایع ھوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد پنجم ] ۱۵ ربيع‌الثاني سنة ۱۲۹۱ هجري سنة ۱۳۰۵ نبري [ نمبر ۵

## بسم‌الله الرحمن الرحيم

## اِطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب‌الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چندہ خواہ بطور قيمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاريگا *

جن دوستوں نے شريک هوکر اس پرچه کو جاري کيا هى اور ساتهه روپيه سالانه اس پرچه کے اجرا کے ليئے بطور امداد ديتے هيں وہ اس پرچه کے متعلق معاملات ميں بطور ممبر کے متصور هيں اُن کو اختيار هى که اگر چاهيں تو اَور کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شريک کريں اور جو شخص اس طرح پر شريک هوگا اُس کو بهي ساتهه روپيه سالانه دينا هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگيديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب‌الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندہ يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خان صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هى اور وهاں سے تقسيم هوتا هى اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هى *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدہ جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هى که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وہ مذهب اسلام کے برخلاف هيں وہ بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۸۱

# تفسیر السموات

## حررہ العبد المفتقر الی اللہ الصمد السید احمد

ہمکو یہہ بات معلوم نہیں ہی کہ علماء اسلام نے کوئی خاص علم ہیئت ایسا مقرر کیا ہی جس کی بناء قرآن مجید یا حدیث پر ہو جہاں تک ہمکو معلوم ہی وہ یہی ہی کہ جو علم ہیئت یونانی حکیموں نے اختیار کیا تھا وہی بعینہ بذریعہ ترجموں کے جو یونانی زبان سے عربی زبان میں ہوئے ہم مسلمانوں میں بھی پھیل گیا — جب قرآن مجید کی تفسیریں لکھی گئیں اور قرآن مجید کی کسی آیت میں کوئی ایسا مضمون آیا جو علم ہیئت سے علاقہ رکھتا تھا تو اُنھوں نے اُسکی تفسیر اُسی یونانی علم ہیئت کے اصول پر کی یہاں تک کہ قرآن مجید میں سات آسمانوں کا ذکر تھا اور یونانی نو آسمان مانتے تھے تو علماء اسلام نے اُن سات آسمانوں میں عرش اور کرسی کو ملاکر پورے نو کردیئے پس ہم سمجھتے ہیں کہ علماء اسلام نے یونانی علم ہیئت کو تسلیم کیا اور اُسی کے اُصول کو مذہبی کتابوں اور قرآن مجید کی تفسیروں میں داخل کردیا رفتہ رفتہ وہ مذہب کے ساتھہ اور مسائل مذہبی میں ایسا مل جل گیا کہ یونانی علم ہیئت سے انکار کرنا گویا مسائل ضروریہ مذہب سے انکار کرنا خیال میں سما گیا پس جسقدر کہ ہمکو انکار ہی اُنھی مسائل علم ہیئت یونانیہ سے ہی جنکو علماء اسلام نے مسائل مذہبی و تفسیر قرآن مجید میں شامل کیا ہی *

یونانی حکیم آسمانوں کا ایک ایسا جسم مانتے ہیں جو نہایت مضبوط و سخت ہی اور وہ ایک مکان کو گھیرے ہوئے ہی اور وہ مثل کرہ کے گول اور اندر سے خالی ہی جیسے انڈے کا چھلکا اور دنیا کے چاروں طرف کو گھیرے ہوئے ہی اور تمام دنیا اُن کے اندر ایسی ہی جیسیکہ انڈے کے چھلکے میں اُس کے اندر کی زردی و سفیدی *

وہ کہتے ہیں کہ بیچوں بیچ میں زمین اسیطرح پر ہی جیسیکہ انڈے میں انڈے کی زردی اُس کے اوپر پانی ہی مگر جس طرح کہ بعضی دفعہ انڈا اوبالنے میں اُس کی زردی ایک طرف کو ہوجاتی ہی اور سفیدی سے باہر نکل آتی ہی اسیطرح زمین بھی بیچ میں سے ٹل گئی ہی اور پانی کے ایک طرف نکل آئی ہی جس کے اوپر ربع مسکون یعنی دنیا ہی † پھر وہ کہتے ہیں کہ پانی پر ہوا ہی اور ہوا پر کرہ آتش ہی اور کرہ آتش پر اول آسمان ہی جس میں چاند ہی پھر دوسرا آسمان ہی جس میں عطارد ہی پھر تیسرا آسمان ہی جس میں زہرا ہی پھر چوتھا آسمان ہی جس میں آفتاب ہی پھر پانچواں آسمان ہی جس میں مریخ ہی پھر چھٹا آسمان ہی جس میں مشتری ہی پھر ساتواں آسمان ہی جسمیں زحل ہی پھر آٹھواں آسمان ہی جس میں یہہ لاکھوں ثوابت جڑے ہوئے ہیں پھر نواں فلک الافلاک ہی جو سب کو محیط ہی *

وہ یہہ بھی کہتے ہیں کہ فلک الافلاک کے اوپر کچھہ نہیں ہی یعنی فلک الافلاک کے اوپر مکان کا اطلاق نہیں ہی اور اسی سبب سے وہ نہیں بتاتے کہ فلک الافلاک کی سطح محدب کسکی مماس ہی یعنی اُس کے اوپر کیا ہی مگر یہہ کہتے ہیں کہ اُسکی سطح مقعر فلک نہم کی سطح محدب کی مماس ہی اور اسیطرح تمام آسمانوں کی سطح مقعر اُس کے نیچے کے آسمان کی سطح محدب سے مماس ہی اور اسلیئے وہ قایل ہیں کہ زمین سے فلک الافلاک تک کہیں خلا نہیں ہی *

وہ اسکے بھی قایل ہیں کہ تمام آسمان معہ کواکب کے جو اُن میں جڑے ہوئے ہیں زمین کے گرد پھرتے ہیں اور زمین اُن میں مثل مرکز کے ہی کرہ میں انھی اصولوں کو علماء اسلام نے بھی اختیار کیا ہی اور انھی اصول پر قرآن مجید کے مفسروں نے قرآن کی تفسیر کی گوکہ بعض باتوں میں کچھہ اختلاف بھی کیا ہو مگر نظام یہی تسلیم کیا ہی — اس تحریر کے ساتھہ جو ایک پرچہ شامل ہی اُس میں جو شکل نمبر اول کی مندرج ہی اُس سے بخوبی تصور آسمانوں اور ستاروں کی سمجھہ میں اسکتی ہی جس طرح پر کہ یونانی حکیموں نے مقرر کی ہی *

اب ہم یہہ دعوی کرتے ہیں کہ جس طرح کہ یونانی حکیموں نے آسمانوں کا مجسم ہونا تسلیم کیا ہی اور اُن کو معہ کواکب زمین کے گرد پھرتا مانا ہی یہہ بالکل غلط اور خلاف واقع ہی اور علماء اسلام نے بڑی غلطی کی ہی جو انھی اصولوں کو اپنے مذہبی مسائل میں ملادیا ہی اور قرآن مجید کی آیتوں کی تفسیر اُسی یونانی علم ہیئت کے مطابق کی ہی کیونکہ وہ بناء فاسد علی الفاسد ہی *

ہمکو مشاہدہ سے بذریعہ دوربین کے ( جو ہمارے نزدیک اور ہر ایک انسان کے نزدیک جو ذرا بھی واقفیت اور عقل رکھتا ہی دلیل قطعی ہی ) برخلاف اُس کے ثابت ہوا ہی جو آسمانوں اور کواکب نظام یونانی حکیموں نے قرار دیا ہی اور جس کی تفصیل ذیل میں مندرج ہی *

اول — ان سات سیاروں کے سوا جن کو ہر کوئی دیکھتا اور جانتا ہی اور جن کے لیئے یونانیوں نے سات آسمان مثل انڈے کے چھلکے کے قرار دیئے تھے اَور بھی سیارے بذریعہ دوربین کے دکھائی دیئے ہیں جو اب تعداد میں دس یا گیارہ شمار ہوئے ہیں پس یونانیوں نے جو

† یونانیوں کو اسبات کی خبر نہ تھی کہ اس دنیا کے نیچے دوسری دنیا آباد ہی اگر اس کی خبر ہوتی تو ایسا خیال نکرتے ۱۲

# شکل اول

## نظام عالم مطابق قیاس یونانیون کا



## شکل دوم

### نظام عالم مطابق مشاہدہ بذریعۂ دوربین



تفسیر السموات

سات آسمان سات ستاروں کے لیئے قرار دیئے تھے وہ بالکل غلط ہوگئے اور علماء اسلام نے جو لفظ سبع سموات کي تفسیر میں وہي یوناني حکیموں کے سات آسمان سمجھے تھے یقیني اُن علماء نے غلطي کي تھي کیونکہ کلام الہي کبھي خلاف واقع نہیں ہوسکتا پس اس سے ثابت ہی کہ سبع سموات سے یہہ مطلب نہیں ہی جو علماء اسلام نے تفسیروں میں قرار دیا ہی *

دوئم — مشتري کے گرد چار چاند اور زحل کے گرد سات چاند اور جرجیس کے گرد جو نیا سیارہ دکھائي دیا ہی چھہ چاند دوربین کے ذریعہ سے دکھائي دیئے ہیں اور وہ اپنے اپنے سیارہ یعني مشتري و زحل و جرجیس کے گرد پھرتے ہیں اور ہم اُن کي گردش کو اپني آنکھہ سے بذریعہ دوربین کے دیکھتے ہیں پس اگر آسمان ایسے ہي مجسم ہوتے جیسیکہ یونانيٗ حکیم قرار دیتے ہیں اور جیسا کہ علماء اسلام نے غلطي سے قرار دیا ہی تو اُن چاندوں کا گرد اُن ستاروں کے پھرنا ممکن نہ تھا *

فرض کرو کہ ایک کوٹھڑي ہی اور غول کبوتروں کا اُس کے اوپر سے اندر گھستا ہی اور دروازہ سے نکلتا ہی تو ہر شخص یقین کریگا کہ اُس کوٹھڑي پر چھت نہیں ہی یا کبوتروں کے گھسنے کے بقدر کھلي ہوئي ہی یا وہ چھت ایسي ہی کہ کبوتروں کے جانے آنے کو مانع نہیں ہوسکتي ورنہ ممکن نہیں کہ کبوتر اوپر سے کوٹھڑي میں گھستے پس اگر ستارے آسمانوں میں جڑے ہوتے اور آسمان انڈے کے چھلکے کي طرح ہوتے تو ممکن نہ تھا کہ اُن سیاروں کے چاند بغیر آسمانوں کے توڑے اُن سیاروں کے گرد دورہ کرتے *

سوئم — اگلے زمانہ میں یوناني حکیموں نے دم دار ستاروں کو یہہ سمجھا تھا کہ آسمان و زمین کے بیچ میں پیدا ہو جاتے ہیں اور پھر جاتے رہتے ہیں مگر اب مشاہدہ سے بذریعہ دوربین کے ثابت ہوا ہی کہ یہہ بات غلط تھي وہ بھي بجاے خود ستارے ہیں اور بہت دور چلے جاتے ہیں اور پھر چلے آتے ہیں اور اُن کي حرکت ایسي بڑي ہی کہ تمام کواکب اور فلک الافلاک مقررہ حکماء یونان سے بھي اونچے ہو جاتے ہیں اور چونکہ دم دار ستارے بھي متعدد ہیں اس لیئے متعدد سمتوں پر حرکت کرتے ہیں پس جس طرح کا جسم آسمانوں کا یوناني حکیموں نے قرار دیا ہی اگر ویسا ہي جسم آسمانوں کا ہوتا تو دم دار ستاروں کا یا اس طرح پر حرکت کرنا نا ممکن ہوتا یا اُن کي حرکت سے تمام آسمان شیشہ کي طرح چکناچور ہو جاتے *

دوربین کے ذریعہ سے دکھائي دیتا ہی کہ کواکب اس طرح پر واقع ہیں جیسا کہ شکل دوئم میں بنائے گئے ہیں اور اُن کا دورہ بھي دوربین کے ذریعہ سے اُسي طرح معلوم ہوتا ہی جس طرح کہ اُس شکل میں دایرے کھنچے ہیں پس اب خیال کرو کہ اگر آسمان اس طرح پر مجسم ہوں جیسا کہ حکماء یونان نے قرار دیا ہی اور ایک کا مقعر دوسرے کے محدب سے مماس ہو تو مشتري اور زحل اور جرجیس کے چاند کیونکر اُن کے گرد پھر سکتے ہیں اور اگر آسمانوں میں فاصلہ بھي مانا جاوے تو یہہ ذوات الاذناب یعني دم دار ستارے کس طرح تمام آسمانوں کو توڑ پھوڑ چکنا چور کر کو نکل جاتے ہیں *

اگر یہہ بات کہي جاوے کہ ہم آسمانوں کا جسم ایسا نہیں مانتے جیسا کہ یوناني حکیموں نے مانا ہی بلکہ ہم ایسا لمبا اور ڈھلم ڈھلا مانتے ہیں جسمیں سے سب چیزیں نکل جاتي ہیں جیسے پاني یا ہوا یا اُس سے بھي زیادہ جسم لطیف مگر اس کہنے پر ہم پوچھتے ہیں کہ ایسا جسم ماننے کي کیا ضرورت پیش آئي ہی — اُس پر ہمارے دوست کہتے ہیں کہ ضرورت یہہ ہی کہ قران مجید سے انکار لازم نہ آوے *

ہم اُس کے جواب میں کہتے ہیں کہ حضرت اگر ایسا ہي جسم آسمانوں کا مانا جاویگا تب بھي مفسرین کي تفسیروں سے تو انکار کرنا پڑیگا کیونکہ سبعاً شداداً کے جو معني اُنہوں نے قرار دیئے ہیں وہ کسیطرح ایسے لمبے ڈھلم ڈھلے جسم پر صادق نہ آوینگے اور ضرور دوسرے معني قرار دینے پڑینگے *

پھر ہم اُن کو دوسري طرح سمجھاتے ہیں کہ قران مجید کے سبب سے کسي چیز کو مان لینا اور اُس کي واقعیت پر کسي دلیل کا نہ لا سکنا کچھہ کام کي بات نہیں ہی — جاہل مسلمانوں کا یقین ہمارے یقین سے بہت زیادہ مضبوط ہی اُن کو تو نہ ہمیں اس بات کے سمجھانے کي حاجت ہی کہ آسمانوں کا جسم یوناني حکیموں والا جسم ہی یا اور کسیطرح لطیف، والطف لمبا اور ڈھلم ڈھلا جہاں تک گفتگو ہی وہ لکھے پڑھے آدمیوں سے ہی اور مذہب کے سچے ہونیکي دلایل زیادہ تر اُن لوگوں سے متعلق ہیں جو اس مذہب کو نہیں مانتے تھے یا اُن لوگوں سے متعلق ہیں جو پہلے اس مذہب کو مانتے تھے مگر کسي وجہہ سے اب اُس سے پھر گئے ہیں پس اگر ان دونوں قسموں کے لوگوں کے سامنے آپ فرمائیئے کہ ہم آسمان کا ایسا جسم لطیف اس لیئے مانتے ہیں کہ قران کا انکار لازم نہ آوے تو اُس کے دل میں یہہ بات کیا اثر کریگي بلکہ مثل اُس شخص کے جس نے آنازي شاعر کو کہا تھا کہ شعر گفتن چہ ضرور نعوذ باللہ وہ بھي جواب دیگا کہ تسلیم کردن قران چہ ضرور *

علاوہ اس کے نہایت ضعف یقین کي بات ہی کہ ہم قران مجید کے کسي کلام کي نسبت جسمیں واقعات اور حقایق موجودہ کا ذکر ہو

یہہ کہیں کہ اُس کے واقعی ہونے کا کچھہ ثبوت ہمارے پاس نہیں ہی ایسی بات سے کیا فائدہ ہی جسکے واقعی ہونے کا دل میں تو یقین نہو مگر صرف زبان سے اقرار کیا جاوے ہمارا ایمان تو قران مجید پر ایسا مستحکم ہی کہ ہم تمام حقایق موجودہ کو اور قران مجید کو مطابق دل سے یقین کرتے ہیں *

چہارم — ہم بذریعہ دوربین کے زہرہ کو اور اُس کے سوا اور ستاروں کو بھی دیکھتے ہیں کہ مثل چاند کے بدر و ہلال ہوتے ہیں پس اگر وہ ستارے آفتاب کے گرد پھرتے نہوتے بلکہ زمین کے گرد پھرتے ہوتے تو اُن کا بدر و ہلال ہوکر ہمکو دکھائی دینا غیر ممکن ہوتا یونانی حکیموں کو یہہ بات معلوم ہی نہیں ہوئی تھی کہ اَوْر ستارے بھی بدر و ہلال ہوتے ہیں *

پنجم — ہم بذریعہ دوربین کے اپنی آنکھہ سے دیکھتے ہیں کہ عطارد اور زہرہ جب آفتاب کے پاس آجاتے ہیں تو کبھی تو وہ آفتاب سے اس طرح پر مل جاتے ہیں کہ آفتاب نیچے ہوتا ہی اور وہ اُس کے اوپر ہوتے ہیں اور کبھی آفتاب اوپر ہوتا ہی اور وہ اُس کے نیچے ہوتے ہیں اور یہہ بات ہو نہیں سکتی جب تک کہ آفتاب ساکن نہو اور تمام سیارات معہ زمین کے اُس کے گرد نہ پھرتے ہوں اگر آفتاب چوتھے آسمان میں جڑا ہوا ہوتا اور وہ دونوں اُس سے نیچے ہوتے یعنی عطارد دوسرے آسمان میں اور زہرہ تیسرے آسمان میں اور وہ سب زمین کے گرد پھرتے ہوتے تو ممکن نہ تھا کہ عطارد و زہرہ کبھی آفتاب کے اوپر آفتاب سے جاکر ملتے یونانی حکیموں کو یہہ بات معلوم ہی نہیں ہوئی تھی کیونکہ اُس زمانہ میں دوربین ایجاد نہیں ہوئی تھی مگر اس زمانہ میں اُنکا مقررہ علم ہیئت مشاہدہ سے غلط ثابت ہوتا ہی پس اس سے زیادہ انسان کی نادانی کیا ہوگی کہ قران مجید کی تفسیر ایسے اصول پر کرے جنکی غلطی علانیہ ہو اور ایسے اصول پر تفسیر کرنے کو کفر سمجھے جو بالکل واقع کے مطابق ہو *

علاوہ اس کے اور بہت سی دلیلیں ہیں جنسے یقینی بمنزلہ عین الیقین بلکہ حق الیقین کے ثابت ہوتا ہی کہ یونانیوں نے آسمانوں کا جیسا جسم مانا تھا اور کواکب کو اُنیں جڑا ہوا تسلیم کیا تھا اور یہہ جانتے تھے کہ تمام آسمان معہ کواکب کے زمین کے گرد حرکت کرتے ہیں اور زمین ساکن ہی یہہ محض غلط اور خلاف واقع ہی مگر وہ دلیلیں فی الجملہ مشکل ہیں اور آلات رصدیہ کی واقف کاری اور علم طبیعات کے جاننے پر موقوف ہیں اور ہم سمجھتے ہیں کہ عام لوگ جو اُن علوم سے محض ناواقف ہیں سمجھہ نہیں سکنے کے اس لیئے ہمنے اُن کو بیان نہیں کیا اور صرف چند موٹی باتیں بیان کی ہیں جو ہر سمجھہ دار آدمی کی سمجھہ میں آسکتی ہیں خواہ وہ اُن علوم سے واقف ہو یا نہو *

مشاہدہ سے اور تمام دلیلوں سے یہہ بات ثابت ہوتی ہی کہ ایک وسعت میں خواہ اُس میں کوئی جسم لطیف سیال ہو یا نہو تمام کرات جو کواکب دیکھائی دیتے ہیں پھیلے ہوئے ہیں یہہ زمین بھی اُنھی کی مانند ایک کرہ ہی اُن کی مثال ایسی ہی جیسیکہ ہم رات کو مختلف مقامات میں بہت سے غبارے اوڑا دیتے ہیں اور وہ اوپر چلے جاتے ہیں اور معلق ٹہرے ہوئے اور چلتے ہوئے دیکھائی دیتے ہیں اسی طرح یہہ سب کرے کواکب کے معہ ہماری زمین کے خداتعالی نے اپنی قدرت کاملہ سے ایک وسعت میں بکھیر دیئے ہیں جو اپنی اپنی جگہہ میں ہیں اُن سب کے بیچ میں آفتاب ہی اور وہ سب اُس کے گرد پھرتے ہیں اور نہیں معلوم کہ ایسے ایسے آفتاب اور کتنے ہیں اور کتنے ستارے اُن کے ساتھہ ہیں جو اُس کے گرد پھرتے ہونگے کیونکہ خدا تعالی کی قدرت اور صنعت بے انتہا ہی *

ہمارے مخالفوں کو اور ہم پر مسئلہ وجود آسمان پر فتوی کفر دینے والوں کو ذرا غور سے انصاف کرنا چاہیئے کہ خدا کی قدرت اور عظمت اُس کو صرف اس دنیا کا جو اُن کے نزدیک مثل ایک انڈے کے محدود ہی خدا اور خالق ماننے میں ہی یا اُس کو ایسی بے انتہا مخلوق کا خالق اور خدا ماننے میں ہی جس کی انتہا مثل اُس کی قدرت کے بے انتہا ہی جیسی یہہ ہماری دنیا ہی جس کے لیئے یہہ آفتاب ہی اور جس سے بہت سے کواکب سیارے متعلق ہیں اسی طرح اور بہت سے بے انتہا شموس ہیں جن کا نظام ہی جدا ہی اور مثل ہماری دنیا کے بلکہ اُس سے بھی زیادہ عجیب بے انتہا نظام شمسی جس کے مجموع کو ہم دنیا کہتے ہیں موجود ہیں اور وہ اُن سب کا خالق اور سب کا ایک خداے واحد ذوالجلال ہی جس کا نہ کوئی ند ہی اور نہ کوئی ضد — تعجب ہی کہ صرف ایک چڑیا کے انڈے کے برابر چیز کا خدا کو خدا اور خالق جاننا تو اسلام ہو اور اُس کو ایسا قادر مطلق اور بے انتہا مخلوق کا خالق اور اُس سب کا خدا ماننا کفر ہو فہیہات ہیہات لمثل ھذا الاسلام و مرحبا ثم مرحبا لمثل ھذا الکفر وللہ در من قال —

گر مسلمانی ہمیں است کہ واعظ دارد
واے گر در پس امروز بود فردائے

ہاں بلا شبہہ اب ہمکو اس بات پر غور کرنا باقی ہی کہ جس چیز کا ہمنے مشاہدہ کیا ہی اور جس کو ہمنے دلیل قطعی یعنی مشاہدہ سے واقعی بیان کیا ہی قران مجید یا وہ احادیث صحیحہ جو بدرجہ یقین یا قریب بدرجہ یقین یا قریب بظن غالب پہونچی ہیں اور کوئی نقص یا کوئی وجہہ اُن کے انکار کی بھی نہیں ہی وہ تو اُس کی مخالف نہیں ہیں کیونکہ اگر وہ اُس کی مخالف ہوں تو درکامون

تفسیر السموات

میں سے ایک کام ضرور کرنا پڑیگا یا اُس مشاہدہ کو غلط ماننا پڑیگا یا تعرف بالاۂ اسلام کو غلط تسلیم کرنا ہوگا مگر میری دانست میں نہ قران اور نہ کوئی حدیث صحیح اُس کے برخلاف ہی جس کا ہم مفصل بیان کرتے ہیں *

مگر اُس کے بیان کرنے سے پہلے چند باتیں بیان کرنی ضرور ہیں کیونکہ وہی ہمارے اصول ہیں جن پر ہمارا بیان مبنی ہوگا *

اول — یہہ کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ ہمارا بیان اس لیئے غلط ہی کہ مفسرین نے اُس کے برخلاف بیان کیا ہی کیونکہ ہمارے نزدیک مفسرین نے قران مجید کی تفسیر اُنہی اصولوں پر کی ہی جو حکماء یونان نے مقرر کیئے تھے اور جن کی غلطی ہمکو مشاہدہ سے ثابت ہوئی ہی *

دوسرے — یہہ کہ الفاظ قران مجید کے وہی معنی لینگے جو اُن پڑہ اہل عرب اُن کے معنی حقیقی یا مجازی موافق اپنی بول چال کے سمجھتے تھے نہ وہ معنی کہ کسی علم کے عالموں نے بموجب اپنی اصطلاح کے قرار دیئے ہیں کیونکہ خود خدا نے فرمایا ہی کہ "وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ" *

تیسرے — یہہ کہ قران مجید بلسان قوم عرب نازل ہوا ہی زبان اہل عرب بلکہ تمام دنیا کی قوموں کی زبان اُنہی الفاظ پر محدود ہی جن سے وہ اپنے مافی الضمیر کو تعبیر کرتے ہیں اور انسان کے خیال میں یا دل میں بھی وہی چیزیں آسکتی ہیں جنکو وہ حواس خمسہ ظاہری و باطنی سے جان سکتا ہی پس جس چیز کو یا اُسکی مثل کو ہمنے نہ کبھی دیکھا ہو نہ چھوا ہو نہ چکھا ہو نہ سونگھا ہو اور نہ ہمارے کان کی قوت سامع نے اُسکا حس کیا اور نہ ہمارے خیال میں آئی ہو اُس کا بیان کسی زبان کے الفاظ سے نہیں ہوسکتا اُسکے بیان سے انسان جبکہ وہ کسی قوم کی زبان میں تکلم کرے یقیناً عاجز ہی اور خداوند پاک بھی ایسے لفظ کو استعمال نہیں فرما سکتا جس کے سمجھنے سے وہ ہی قوم عاجز ہو جسکے سمجھانے کے لیئے وہ لفظ بولا گیا ہو خدا کی ماہیت ذات ہم کسی لفظ سے بیان نہیں کرسکتے اور نہ خدا ہمکو اپنی ماہیت ذات عربی زبان کے یا اَوْر کسی زبان کے لفظوں میں بتا سکتا ہی کیونکہ کسی زبان میں کوئی لفظ اُس کی اصلیت پر مطلع کرنے کے لیئے نہیں ہی *

اسیطرح جتنی چیزیں ایسی ہیں کہ وہ نہ ہمارے دل میں آسکتی ہیں نہ ہمارے خیال میں اُن کی تعبیر کے لیئے کوئی لفظ کسی زبان میں نہیں ہوتا اور جبکہ کوئی شخص اور وہ بھی جو اُن چیزوں کو جانتا ہی کسی قوم کی زبان میں اُنکو نہیں بیان کرسکتا تو ایسا طرز کلام کام میں لاتا ہی جس سے نتیجہ وہی حاصل ہوجاوے جو اُس وقت حاصل ہوتا اگر اُس مطلب کی تعبیر کے لیئے کوئی لفظ اسی قوم کی زبان میں ہوتا *

اسکی مثال یہہ سمجھو کہ قران مجید میں خدا کی نسبت ہاتھہ کا پاؤں کا منہہ کا لفظ آیا ہی یہہ تینوں لفظ انسان کی زبان میں ایک خاص شی کی تعبیر کرنے کے لیئے ہیں مگر چونکہ خدا کی ذات ہمارے ادراک سے خارج ہی تو ہرگز ان لفظوں کے وہ معنی ہم نہیں لے سکتے جو ید اور ساق اور وجہہ کے لیتے ہیں بلکہ ان لفظوں کے مفہوم سے ہم ناواقف ہیں البتہ ان لفظوں سے وہ نتیجہ حاصل کرتے ہیں جو اُس وقت حاصل ہوتا اگر خدا کی ذات کی تعبیر کے لیئے کوئی لفظ ہوتے *

پس جو لوگ یہہ بات کہتے ہیں کہ ہم قران مجید کے الفاظ سے ہر مقام پر وہی معنے لینگے اور وہی حقیقت سمجھینگے جو عرب کی زبان میں اُنکے لیئے معنی ہیں یہہ اُنکی محض غلطی ہی بلکہ الفاظ مستعملہ قران مجید کے محل کو دیکھنا چاہیئے کہ اگر وہ محل ایسا ہی جو ہمارے ادراک کے محدود احاطہ میں داخل ہی تو بلا شبہہ اس کے ہم وہی معنی لینگے جو زبان عرب میں حقیقتاً یا مجازاً موافق محاورہ زبان عرب کے اُس کے لیئے ہیں اور اگر وہ محل ایسا ہی جو ہمارے ادراک سے باہر ہی تو ہم اس لفظ کے حقیقتاً وہ معنی نہیں سمجھنے کے جو انسان کی زبان میں ہیں بلکہ ہم اُس سے صرف اُس نتیجہ کو حاصل کرینگے جو نتیجہ ہمکو اُس وقت حاصل ہوتا اگر اُس حقیقت کی تعبیر کے لیئے کوئی لفظ ہوتا — ہذا ما الہمنی ربی والحمد للہ علی ذلک و صلی اللہ علی حبیبہ محمد والہ اجمعین *

چوتھے — یہہ کہ قران مجید اگرچہ خالق کل کائنات کا کلام ہی مگر جو کہ وہ بطریق اعجاز انسان کی زبان میں بولا گیا ہی اس لیئے اُس کے معنی اور مراد لینے میں فصاحت اور بلاغت کے لحاظ سے وہی اُمور اُس کے لوازم میں شمار کیئے جاوینگے جو ایک اعلے درجہ کی زبان عرب میں معتبر ہوں نہ اَوْر کچھہ — پس جس طرح کہ فصیح و بلیغ انسان آپس میں بول چال کرتے ہیں اور جو طرز اُنکی بول چال کا ہوتا ہی اُسیکا لحاظ قران مجید میں بھی ہمیشہ رکھنا چاہیئے *

اِن اصول اربع کے سمجھنے کے بعد ہمکو یہہ دیکھنا چاہیئے کہ عربی زبان میں سماء کا لفظ کن کن معنوں میں آیا ہی اور اُن پڑہ عرب کس چیز کو اس اسم کا مسمی سمجھتے تھے *

قاموس میں جو لغت زبان عرب کی کتاب ہی صرف اتنا لکھا ہی کہ ” السماء معروف “ یعنی آسمان وہ ہی جسکو سب جانتے ہیں پس اب ہم پوچھتے ہیں کہ وہ کیا چیز ہی جسکو سب آسمان جانتے تھے یا جانتے ہیں بجز اس نیلی یا سبز چیز کے جو ہمکو دکھلائی دیتی ہی اور کسی چیز کو کوئی شخص ( بشرطیکہ وہ مولوی نہو ) نہ آسمان جانتا تھا اور نہ آسمان جانتا ہی یہی نیلی یا سبز چیز جو ہمکو دکھائی دیتی ہی سماء کا مسمی سمجھا جاتا ہی *

اس مقام پر میں نے شرط مذکور بے فائدہ لگائی کیونکہ اگلے بزرگوں اور عالموں کے نزدیک بھی سماء کا مسمی یہی نیلی یا سبز چیز تھی *

ایک بزرگ نے ابی حاتم کی روایت بسند قاسم ابن بزہ ہمارے سامنے پیش کی ہی کہ ” قال لیست السماء مربعة لکنها مقبوبة یراها الناس خضرا “ یعنی آسمان مربع نہیں ہی مگر قبہ بنایا گیا ہی دیکھتے ہیں اُس کو لوگ سبز “ *

پھر دوسری روایت ثعلبی کی بسند ضحاک پیش کی ہی تفسیر کوہ قاف میں ” انه جبل محیط بالارض من زمرد خضرا خضرة السماء منه “ یعنی قاف پہاڑ ہی محیط ساتھ زمین کے زمرد سبز سے سبزی آسمان کی اُسی سے ہی *

پھر تیسری روایت ابوالجوزا کی بسند ابن عباس پیش کی ہی کہ ” قال ابن عباس قاف جبل من زمردة خضراء محیط بالعالم فخضرة السماء منها “ یعنی قاف ایک پہاڑ ہی زمرد سبز کا محیط ہی ساتھ عالم کے پس سبزی آسمان کی اُس سے ہی *

اگرچہ ہم ان روایتوں کو نہیں مانتے اور ضعیف بلکہ موضوع سمجھتے ہیں مگر اتنی بات اِن سے ضرور پائی جاتی ہی کہ اگلے زمانہ کے لوگ لفظ سماء کا مسمی اسی چیز کو جو نیلی نیلی یا سبز سبز دکھائی دیتی ہی سمجھتے تھے *

خدا تعالی نے بھی آسمان کے ہمکو یہی معنی بتائے ہیں بلکہ اس طرح بتاتا ہی کہ یہہ آسمان ہی اسکو دیکھو *

سورہ ہل اتاک میں اللہ تعالی فرماتا ہی ” افلا ینظرون الی الابل کیف خلقت والی السماء کیف رفعت “ یعنی پھر کیوں نہیں دیکھتے اونٹ کو کہ کیسا بنایا گیا ہی اور آسمان کو کہ کس طرح اونچا کیا گیا ہی“ پس خدا اسی چیز کے دیکھنے کو جو اونچی اور نیلی ہمکو دکھائی دیتی ہی فرماتا ہی اور اسی کا نام سماء لیتا ہی *

پھر سورہ نحل آیت ٨١ میں فرمایا ہی ” الم یروا الی الطیر مسخرات فی جو السماء یعنی کیا نہیں دیکھتے اوڑنے والے جانوروں کو کہ فرمانبردار کیئے گئے ہیں آسمان کی وسعت میں “ پس ہم اسی نیلی نیلی چیز کی وسعت میں پرندوں کو اُڑتا ہوا دیکھتے ہیں جسکا نام ہمکو خدا نے سماء بتایا ہی *

پھر سورہ روم آیت ٤٧ میں فرمایا ہی ” اللہ الذی یرسل الریاح فتثیر سحابا فیبسطه فی السماء یعنی اللہ وہ ہی جو چلاتا ہی ہواؤں کو پھر اُٹھاتی ہیں بادلوں کو پھر پھیلاتا ہی اُس کو آسمان میں“ پس ہم دیکھتے ہیں کہ اسی نیلی نیلی چیز میں ہوا چلتی ہی اور اس میں بادل اُٹھتے ہیں اور اسی میں پھیلتے ہیں اور اسی نیلی نیلی چیز کا نام خدا نے ہمکو سماء بتلایا ہی *

پھر سورہ سبا آیت ٩ میں فرمایا ہی ” افلم یروا الی مابین ایدیهم و ماخلفهم من السماء و الارض ان نشاء نخسف بهم الارض او نسقط علیهم کسفا من السماء “ یعنی کیا اُنہوں نے اُس چیز کو نہیں دیکھا جو اُنکے آگے ہی اور جو اُن کے پیچھے ہی آسمان اور زمین سے اگر ہم چاہیں تو اُنکو زمین میں دھنسا دیویں یا اُنپر آسمان سے ٹکڑا ڈالدیں “ پس ہمارے چاروں طرف یہی نیلی چیز ہی جو ہمکو دکھلائی دیتی ہی اور جس طرح کہ ہمکو زمین میں دھنس جانے کا خیال آتا ہی اسی طرح اس نیلی نیلی چیز کے اوپر سے ٹوٹ پڑنے کا خیال ہوتا ہی اور اسی نیلی چیز کا نام خدا نے سماء بتایا ہی *

پھر سورہ ق آیت ٦ میں فرماتا ہی ” افلم ینظروا الی السماء فوقهم یعنی کیا نہیں دیکھا اُنہوں نے آسمان کو اپنے اوپر “ پس یہی نیلی چیز ہمکو اوپر دیکھائی دیتی ہی اور اسی کا نام خدا تعالی نے ہمکو سماء بتلایا ہی *

پھر سورہ حج آیت ٦٤ میں فرمایا ہی و یمسک السماء ان تقع علی الارض یعنی تھام رکھتا ہی آسمان کو زمین پر گرنے سے “ پس وہ کیا چیز ہی جو ہمکو زمین پر گرنے سے تھام رکھی ہوئی معلوم ہوتی ہی یہی نیلی نیلی چیز ہی جسکا نام خدا نے ہمکو آسمان بتلایا ہی *

پس لفظ سماء جو قران مجید میں آیا ہی وہ تو اُسی چیز پر بولا گیا ہی جس کو اہل عرب سماء سمجھتے تھے — ہمارے شفیق جب چاہتے ہیں کہ سماء کے معنی کچھہ اور بدل دیں تو وہ نہایت خفگی سے فرماتے ہیں کہ ” یہہ نیلی چھت جنبری اوہن من بیت العنکبوت مثل ہوا و دخاں کے کیا سماء منصوصہ قران یہی ہی اور اسی کی نسبت قران میں وارد ہوا ہی ءانتم اشد خلقا ام السماء بناها رفع سمکها * و السماء بنینا ها باید — وہ یہی آسمان ہی جس کی نسبت فرمایا ہی و لقد جعلنا فی السماء بروجا و زیناها للناظرین *

و حفظناها من كل شيطان رجيم * انازينا السماء الدنيا بزينة الكواكب وحفظا من كل شيطان مارد لايسمعون الي الملاء الاعلي * و من اياته ان تقوم السماء و الارض بامره * كيا يهه منجمله اُن كتي كے هى جس كي نسبت قران ميں هي يوم نطوي السماء كطي السجل للكتب * كيا اسي كي نسبت هى يمسک السماء ان تقع علي الارض * و يوم تشقق السماء بالغمام * يوم تمور السماء مورا * يوم تاتي السماء بدخان مبين * اسي كي نسبت فرمايا هى تبارک الذي جعل في السماء بروجا و جعل فيها سراجا و قمرا منيرا يهي هى جس كي نسبت قران ميں هى و انشقت السماء فهي يو مئذ واهية والملک علي ارجائها * يوم تكون السماء كالمهل * يوما يجعل الولدان شيبا السماء منفطربه * اذا السماء فرجت * وفتحت السماء فكانت ابوابا * اذا السماء كشطت * اذا السماء انفطرت * اذا السماء انشقت * والسماء ذات البروج * و السماء ذات الرجع " *

مگر هم ادب سے كهتے هيں كه حضرت خفا هونے كي كوئي بات نهيں هى فرمايا تو اسي كي نسبت هى كيونكه يهه سب باتيں بقول آپ كے سماء كي نسبت هيں اور اسي نيلي نيلي سبز سبز چيز كو اهل عرب سماء جانتے تهے پهر بهلا هم پر خفگي كيا هى اگر خفا هونا هى تو خدا پر خفا هوجيئے كه اُس نے اس نيلي چهت چنبري اوهن من بيت العنكبوت پر كيوں ان صفتوں كا اطلاق كيا جو اُس پر صادق نهيں آتيں يا اُسي چيز كو ايسا مانيئے جس پر يهه صفتيں صادق آجاويں يا همارے ساتهه هوجيئے اور ايسے معني اختيار كيجيئے كه خدا پر سے نعوذ بالله كذب كا الزام اُٹهے *

يا وفا يا خبر وصل تو يا مرگ رقيب
بازي چرخ ازيں يک دو سه كارے بكند

ايک همارے شفيق نے نهايت خوشي سے همكو الزام ديا هى كه تم كهتے هو كه " لاوجود للسماء جسمانيا " اور اگر يهي سقف چنبري مصداق ايات هو تو اُس كا هي تو جسم هى پهر خود تمهارے اقرار سے تمهارا قول غلط ثابت هوگيا *

بلا شبهه يهه الزام هم پر بهت بڑا الزام هى جس كو هم بهي تسليم كرتے هيں مگر جناب آسمانوں كي ايسي جسمانيت ماننے ميں هم كو كچهه عذر نهيں هم تو اُس جسمانيت كے منكر هيں جس كو حكماء يونان نے قرار ديا هى اور جس كي تقليد علماء اسلام نے كي هى گو كه بسبب كسي خاص وجهه كے اُن كي ايک آده بات سے اختلاف بهي كيا هو *

جناب مولوي محمد علي صاحب نے اپنے رساله ميں جو هم گمراهوں كي هدايت كے ليئے لكها هى ارقام فرمايا هى كه " همارا اعتقاد نسبت آسمانوں كے يهه هى كه وه ايسي چيزيں هيں كه خدا نے اُن كو بنايا هى اور همارے اوپر هيں اور خلقت اُن كي هماري خلقت سے محكم تر اور شديد اور وه بے ستون محض قدرت كامله سے مرفوع هيں اور شمس و قمر و نجوم كے مغاير هيں اور شمس وقمر و نجوم اُنميں هيں اور قابل انشقاق اور انفطار هيں پهر وه لكهتے هيں كه هم اس اعتقاد كے منكر كو منكر آيات قران سمجهتے هيں " *

كسي كو منكر آيات كهدينا تو بهت آسان بات هى هر شخص ايک آيت كے كوئي معني اپنے نزديک ٹهراكر دوسرے كو كهه سكتا هى كه اس معني كے نه ماننے والے كو هم منكر آيت قران سمجهتے هيں جيسے مثلاً مفسرين كے دو فرقوں ميں سے ايک اسبات كا قايل هى كه آسمان سقف مسطح هى اور اُس كے ستون كوه قاف پر ركهے هوئے هيں اور دوسرا اس بات كا قايل هى كه آسمان مثل مرغي كے انڈے كے گول هى پس اس صورت ميں جو فرقه اس كے مسطح هونے كا قايل هى وه كهه سكتا هى كه جو شخص آسمان كو مثل انڈے كے اعتقاد كرے وه منكر قران هى اور جو اس كو انڈے كے مثل كهتے هيں وه كهه سكتے هيں كه جو شخص آسمان كو مسطح كهے وه منكر قران هى حالانكه يهه دونوں مخالف فرقے اب تک مسلمان مفسروں ميں شمار هوتے هيں اور اُن كے مذاهب بطور تحقيق و اختلاف آراء بڑي بڑي تفسيروں ميں نقل كيئے جاتے هيں پس مولوي محمد علي صاحب كے قواعد كے موافق ان ميں سے بهي ايک تو ضرور منكر قران هوگا مگر اس سے كسي كا كچهه فائده نهيں بلكه اپنا هي كچهه نقصان هى *

مگر جو كچهه مولوي صاحب نے فرمايا اگرچه وه كسيقدر ترميم كے قابل هى مگر همكو اُس سے انكار بهي نهيں بيشک آسمان ايسي چيزيں هيں كه خدا نے اُن كو بنايا هى اُن پر كيا موقوف هى تمام چيزوں كا يهاں تک كه جناب مولوي صاحب كا بهي بنانے والا خدا هي هى دوسرا كوئي نهيں بے شک وه همارے اوپر هيں مگر يهاں ذرا غلطي هى كيونكه وه همارے پاؤں تلے بهي هيں بے شک وه هماري خلقت سے محكم تر اور شديد هيں ليكن اگر لفظ محكم اور شديد سے يهه سمجها جاوے كه جيسے كچي مٹي كي ديوار اور ايک ريخته كي يا اژدهات كي ديوار يا جيسے ايک مٹي پڑي هوئي چهت اور ريخته كي ڈاٹ لگي هوئي تو اس سے همكو معاف ركهيں كيونكه همارے نزديک قران مجيد كے اُن لفظوں كا يهه مطلب نهيں هى — بے شک وه بےستون محض قدرت كامله سے مرفوع هيں يهاں صرف اتني بات هى كه جناب مولوي صاحب كو يهه نهيں معلوم هوا كه وه قدرت كامله

لوگوں سے کہونگا بادشاہ نے فرمایا کہ کسی منشی کو یا کسی اور ملازم کو میرے پاس پہنچا دیجیو اور اپنی خیر و عافیت کا حال لکھتے رہیو میں بھی اپنا حال تمکو لکھونگا اور اس ملک کی جو چیز مطلوب ہو وہ طلب کیجیو یہہ سب تمہارا ہی میں نے عرض کیا کہ ضرور ایسا ہی کرونگا اس گفتگو میں بہ نسبت پیشتر کے بادشاہ کی طرف سے مہربانی کا زیادہ اظہار ہوتا تھا بات چیت ہنس ہنس کر نہایت آسان فارسی میں کرتے تھے اور ہر جملہ پر جھک کر یہہ کہتے ہا صاحب سمجھے آخرکار چاء کے بعد مجھکو خلعت مرحمت ہوا اور میں رخصت ہوا بادشاہ نے میرا ہاتھہ اپنے دونوں ہاتھوں سے تھام کر کہا خدا حافظ اور پھر ہاتھہ اُٹھاکر عربی میں میری خیر و عافیت کے لیئے دعا پڑھی اور چہرہ پر سے ڈاڑھی تک ہاتھہ پھیر کر کہا اللہ اکبر *

یارقند کو واپس آتے ہوئے پندرھویں اپریل کو ہم ایک گانوں میں ناشتہ کے لیئے اُترے وہاں ایک عجیب واقعہ پیش آیا یعنی میں یوزباشی اور پنجا باشی کے ساتھہ بیٹھا ہوا تھا اور چومارو نام میرا ملازم میرے لیئے کوئی چیز لایا یوزباشی میرے آدمیوں پر بہت مہربان رہتا تھا اُس نے پنجا باشی سے ہنسکر کہا کہ دیکھو یہہ ایک ہندو ہی ہندو کسی دوسری قوم کے ساتھہ کہانا نہیں کہاتے پنجا باشی کی طبیعت ذرا آزاد کم تھی اُس نے حقارت کے ساتھہ چومارو کی طرف دیکھکر ترشی سے کہا کہ تو ہندو ہی چومارو نے یا تو جلدی میں یا یوزباشی کی مہربانی کے خیال سے ہنسکر جواب دیا نہیں میں مسلمان ہوں اُس پر دونوں شخص اُچھل پڑے اور بولے کہ دیکھو اُس نے اپنے مونہہ سے کہا کہ میں مسلمان ہوں پھر مجھہ سے مخاطب ہوکر بولے کہ ہم دونوں آدمی اسبات کے گواہ ہیں میں چپ رہا پھر ہنسکر جوابدیا کہ ہاں مینے بھی سنا لیکن خیر اب اسبات کو جانے دیجیئے آئیئے کہانا کہائیئے کہانا ٹھنڈا ہوتا ہی وہ لوگ متعجب ہوکر بیٹھہ گئے مگر وہی تذکرہ کرتے رہے مینے دو ایک باتیں ہنسی کی کہکر اُس بات کو ٹالا لیکن دیر تک میں بھی مشوش رہا کیونکہ وسط ایشیا کے متعصب مسلمانوں کی سختی کے حال سے میں واقف تھا یہہ مسلماں کہتے ہیں کہ اگر کوئی شخص اتفاق سے بھی ایک مرتبہ یہہ کہدے کہ میں مسلمان ہوں یا صرف یا اللہ کہے تو ہم اُس کو پھر بت پرستی نہیں کرنے دیتے یا وہ اسلام اختیار کرے یا موت یوزباشی نے پھر مجھہ سے کہا کہ چومارو خوب بچا کہ اس موقع پر میرے اور پنجا باشی کے سوا اور کوئی نہ تھا ہم آپ کے سبب سے اس بات کو دبائے دیتے ہیں تاکہ قاضی کے کان تک نجائے *

شام کے وقت مجھہ سے اور پنجا باشی دادا خان سے ایک پرانی عمارت کا تذکرہ ہوا یہہ عمارت کاشغر اور قوقان کی راہ پر مقام اراوان میں جو اُس سے پندرہ میل کے فاصلہ پر ہی واقع ہی اور اُس میں سے ایک پہاڑ میں کو پورانی سیڑھیاں ہیں جنپر سے ایک ایسے درہ کی راہ ہی جسکا دروازہ نہایت تنگ اور چھوٹا ہی اور درہ بہت وسیع ہی یہہ سیڑھیاں اور عمارت چہل ستون کہلاتی ہی یہاں کے لوگ اس عمارت کی نسبت بجز اسبات کے کہ یہہ عمارت قدیم ہی اور کوئی روایت نہیں رکھتے *

شہر یارقند کی کل آبادی میرے اندازہ سے پچھتر ہزار آدمیوں سے کم نہیں ہی نیا شہر یعنی قلعہ بہت چھوٹا قریب ہزار گز مربع کے ہی اُس کی آبادی پانچ ہزار سے کم نہوگی پس کل آبادی شہر اور قلعہ کی اَسی ہزار آدمیوں کی ہوگی گو تعلیم ادنی درجہ کی ہوتی ہی مگر انتظام تعلیم بہت اچھا ہی جہاں مسجد ہی وہاں اُس کے ساتھہ ایک ابتدائی مدرسہ بھی ہی زیادہ عمر کے طالب علموں کے لیئے یعنی پندرہ برس سے بیس برس کی عمر کے طالبعلموں کے لیئے پچاس یا ساٹھہ مدرسہ ایسے ہیں جن میں بحساب اوسط سو طالب علم تعلیم پاسکتے ہیں اور اُن مدرسوں کے لیئے زمین عطا ہوئی ہی ہر ایک طالب علم بھی تھوڑی سی فیس دیتا ہی مگر تعلیم وہاں صرف اسیقدر ہوتی ہی کہ کچھہ لکھنا پڑھنا آجاوے اور قران شریف پڑہ سکیں بعض اوقات قران شریف یا معنی بھی پڑھایا جاتا ہی اسی تعلیم کی بنا پر لوگ اپنے آپ کو ملا لکھتے ہیں اہل چین کے زمانہ کی نسبت اب مدرسوں کی تعداد زیادہ ہوگئی ہی بالفعل اتالیق غازی نے بھی دو مدرسے جدید یارقند میں تعمیر اور قایم کیئے ہیں جن کے ساتھہ بڑے بڑے تالاب بھی سایہ دار بنائے ہیں اندجان والوں اور اتالیق غازی کے عہد سے اسلام کا ویسے ہی سختی اور تشدد کے ساتھہ برتاؤ ہی جیسا کہ بخارا میں تہا محتسب گلی کوچوں میں پھرتا ہی اور جس مرد کو بلا دستار اور جس عورت کو بغیر برقعہ کے دیکھتا ہی سزا دیتا ہی جہاں کہیں وہ گذرتا ہی ہر شخص راستہ چھوڑکر اس خوف سے کھڑا ہوجاتا ہی کہ کہیں میری کوئی خطا نہ نکل آوے مینے سنا ہی کہ اتالیق غازی سوائے ایسے شخص کے جو ملک میں فساد برپا کرے لڑائی کے قیدیوں کو کبھی قتل نہیں کرتا چوروں کی عام سزا پھانسی ہی اور بدکاروں کی گردن ماری جاتی ہی *

گیارھویں مئی کو داد خواہ نے میرے لیئے یوزباشی کی معرفت ایک گھوڑا بھیجا اور کہلا بھیجا کہ مینے سنا ہی آپ کوئی گھوڑا خریدنا چاہتے ہیں اگر آپ خرید لینگے تو میری میزبانی میں بٹہ لگ جاویگا یہہ وہی عمدہ گھوڑا تھا جس کی مینے ایک مرتبہ تعریف کی تھی پھر یوزباشی نے مجھہ سے پوچھا کہ داد خواہ دریافت کرتے ہیں کہ آپکو اور بھی گھوڑے کی ضرورت ہی مینے کہا کہ میری ترزبان

بند ہی کیونکہ جب میں گھوڑا خریدنے کی اجازت چاہتا ہوں داد خواہ اپنے پاس سے عنایت کر دیتے ہیں بہت سی چیزیں مثل خچر اور ریشم وغیرہ کے میں خریدنا چاہتا ہوں لیکن اگر بلا اجازت خریدوں تو داد خواہ ناراض ہو جاوینگے اور جو اجازت چاہتا ہوں تو وہ خود ہی عنایت کردینگے پس شرم کے سبب سے میں تو کچھہ کہہ نہیں سکتا چپ ہوں *

بارھویں مئی کی صبح کو داد خواہ کا ایک رقعہ منشی لیکر آیا اور مجھہ سے کہا کہ آپ اپنے لیئے چیزیں خرید کرتے ہیں اس سے داد خواہ بہت ناراض ہیں اور کہتے ہیں کہ مجھکو کیوں نہیں اطلاع دیتے جو میں سب چیزیں مہیا کردوں یہہ بات دوستی کے برخلاف ہی تب میںنے منشی سے اُس رقعہ کے جواب میں لکھوایا کہ دادخواہ کی نوازش میرے حال پر اسقدر ہی کہ وہ مجھکو صرف وہی چیزیں نہیں عنایت کرتے جنکی میں درخواست کرتا ہوں بلکہ وہ چیزیں بھی مرحمت فرماتے ہیں جنکی میں دل میں خواہش کرتا ہوں پس میںنے اب اپنے دل میں بھی کسی چیز کی خواہش کرنا ترک کردیا ہی میں اُنکے باراحسان سے دبا جاتا ہوں اور مجھکو بڑی شرم آتی ہی *

بیسویں مئی کی صبح کو یوزباشی داد خواہ کے پاس سے یہہ خبر لایا کہ اب وقت روانگی کا قریب آگیا سامان سفر گھوڑے وغیرہ طیار کرنا چاہیئے اور جو چیزیں درکار ہوں وہ خرید لینی چاہیئیں اور مجھہ سے پوچھا کہ داد خواہ آپ کے دوست ہیں آپ اُن سے کیا تحفہ لیجیئیگا میں نے جواب دیا کہ ہمارے ملک میں دوست سے تحفہ لینے کا رواج نہیں ہی اُس نے کہا آپ اپنے ملک میں نہیں ہیں جہاں ہیں وہاں کا دستور برتنا چاہیئے اور اگر آپ کسی تحفہ کے لیئے اپنی خواہش ظاہر نکرینگے تو داد خواہ ناراض ہوجاوینگے *

باؔئیسویں مئی کی صبح کو میں یوزباشی کے ساتھہ داد خواہ سے ملنے گیا وہاں موسم کی گرمی کا تذکرہ ہوا داد خواہ نے کہا پانی نہیں برستا جو ہوا ٹھنڈی ہو اندجان میں گرمی بہت ہوتی ہی لیکن وہاں اکثر پانی برستا ہی اس لیئے وہاں کی گرمی برداشت ہو سکتی ہی میںنے کہا شاید اندجان کی آب و ہوا ہمارے ملک انگلستان کی آب و ہوا کے موافق ہی میںنے سنا ہی کہ اندجان میں جاڑے کے موسم میں برف کثرت سے پڑتی ہی اور گرمی میں پانی افراط سے برستا ہی یہی حال ہمارے ملک کا ہی داد خواہ نے کہا ہاں یہی حال ہی شاید اندجان کے ٹھیک مغرب اور مقابل میں انگلستان ہی جس کے سبب سے دونوں کی آب و ہوا یکساں ہی تب میںنے سمجھایا کہ انگلستان اندجان سے شمال کی طرف واقع ہی اور قطب کے قریب ہی بہ نسبت یہاں کے انگلستان سے وہ ستارہ آسمان پر زیادہ بلند نظر آتا ہی داد خواہ نے کہا کہ میں یہہ نہیں جانتا کہ ہفت اقلیم میں سے کس اقلیم میں آپکا ملک ہی اور وہاں دن کتنے گھنٹہ کا ہوتا ہی کیا سولہہ گھنٹہ کا ہوتا ہی میںنے جواب دیا کہ ہم دنیا کو ہفت اقلیم پر تقسیم نہیں کرتے ہمارے ہاں دنیا کے پانچ حصہ ہیں پس میں نہیں کہہ سکتا کہ ہمارا ملک کس اقلیم میں ہی لیکن سب سے بڑے دنوں میں دن رات کے چوبیس گھنٹہ میں سے اٹھارہ یا اُنیس گھنٹے کا دن ہوتا ہی داد خواہ نے ہاتھہ اُٹھا کر کہا کہ تم تو اقلیم پنجم کے کنارہ پر ہو میںنے کہا کہ اُس سے بھی اور شمال کی طرف جہاں ہمارے جہاز بڑی بڑی مچھلیاں پکڑنے جاتے ہیں وہاں گرمی کے موسم میں آفتاب شب و روز اُفق سے نیچے نہیں اُترتا داد خواہ نے پوچھا کہ وہاں کس قسم کے لوگ آباد ہیں اور کہا کہ ہمارے قاعدہ کے موافق ایسی آب و ہوا سے جسم میں بڑی طاقت پیدا ہوتی ہی میں نے وہاں کے باشندوں کا حال بیان کیا اور کہا کہ اُن کے قد ہمارے سینہ سے اُونچے نہیں ہوتے اُس پر داد خواہ نے کہا کہ وہ سردی سے ٹھٹر گئے ہونگے میںنے پھر کہا کہ ہمارے ملک سے اکثر جہاز اور ذی علم لوگ ملکوں کی تحقیقات کے لیئے جایا کرتے ہیں داد خواہ نے کہا کہ عقلمند گورنمنٹ کا یہی طریقہ ہی کہ سب باتوں سے مطلع رہے *

شا صاحب لکھتے ہیں کہ میںنے ملک اور آب و ہوا کا تذکرہ اس بات کے ظاہر کرنے کے لیئے لکھا ہی کہ داد خواہ ذہین اور عالم شخص ہی کیونکہ ایشیا کے رہنے والوں کو جو یورپ کے علوم سے ناواقف ہیں اس بات کی واقفیت نہیں ہوتی کہ جس قدر شمال کی طرف جائیں اُسی قدر دن اور رات میں فرق ہوتا جاتا ہی گو میںنے صرف اتنی ہی بات کہی تھی کہ قطب کے قریب کے ملکوں میں گرمی کے موسم میں ہر وقت آفتاب موجود رہتا ہی اور اس بات کو میں کہنے بھی نہیں پایا تھا کہ سردی میں آفتاب مطلق طلوع نہیں ہوتا تاہم داد خواہ نے فوراً سمجھہ لیا کہ وہ ملک سرد ہوگا *

اٹھائیسویں مئی کو یوزباشی نے آکر یہہ خبر دی کہ پرسوں کی تاریخ آپ کی روانگی کی قرار پائی ظہر کی نماز کے بعد میں داد خواہ سے ملنے کو گیا اور اُن سے پوچھا کہ ہندوستان سے میں آپ کے لیئے کیا چیز بھیجوں اُنھوں نے جواب دیا کہ میں سپاہی ہوں سوائے بندوق کے اور کس چیز کی مجھے خواہش ہی مگر میں تمہاری خیروعافیت چاہتا ہوں اور پھر بندوقوں کے لیئے درخواست کرتا ہوں جو ایلچی میرے ساتھہ روانہ ہونے والا تھا میںنے اُس کا حال دریافت کرنا چاہا مگر داد خواہ نے بالکل لا علمی ظاہر کی اور کہا کہ اب آپ نے دروازہ آمد و شد کا کھولا ہی آپ کی دوستی اور آپ کا نام میرے دل پر

نقش کالحجر هی جو بجز موت کے مٹ نہیں سکتا اس کے بعد میں سب سے رخصت هوا *

نمبر ۱۸۳

## مدرسة العلوم مسلمانان

نہایت خوشي کي بات هی که مدرسة العلوم کے چندہ کي خبر هر ایک طرف سے چلي آتي هی اور جو عالي همت اور مآل اندیش مسلمان اپني قوم کي خراب و خستہ اور موجودہ حالت پر همدردي کے ساتھہ نظر کرتے هیں وہ دن بدن مدرسة العلوم کي تائید پر متوجهه هوتے هیں اور روز بروز ایسے انسان دوست انسانوں اور مدرسة العلوم کے چندہ کي تعداد بڑھتي جاتي هی — حال میں ضلع گوجرانواله علاقه پنجاب اور ضلع بستي میں بھي چندہ هوا هی جسکي مختصر کیفیت هم لکھتے هیں *

### چندہ گوجرانواله واقع پنجاب

یہاں جناب خان بہادر سید فقیر جمال الدین صاحب بہادر اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر نے جنکے خاندان کا نام پنجاب کے مسلمانوں کي عزت کے ساتھہ همیشه نامور رهیگا ایک سب کمیٹي مدرسة العلوم کے واسطے چندہ فراهم کرنے کي غرض سے مقرر فرمائي ۲۳ مئي اور ۷ جون سنه ۱۸۷۴ ع کو دو اجلاس اس سب کمیٹي کے جناب خان بہادر فقیر صاحب کے دولتخانه پر منعقد هوئے اور اس دوسرے اجلاس میں نو سو بیس روپیه کا چندہ هوگیا جسمیں جناب ممدوح کیطرف سے دو سو پچاس روپیه هیں اور جناب مسٹر جے جي کارڈري صاحب بہادر ڈپٹي کمشنر گوجرانواله کا سو روپیه چندہ اور جناب ڈي جي واکر صاحب بہادر اسسٹنٹ کمشنر گوجرانواله کا تیس روپیه چندہ دیکھکر اس بات سے نہایت خوشي هوتي هی که جو قوم اسوقت همارے اوپر حکمران هی وہ کیسي توجه سے اپنے فرض کو پورا کر رهي هی *

مدرسة العلوم کے چندہ کے ساتھہ ساتھہ ایک اور چھوٹے سے مدرسه اسلامیه کے واسطے بھي چندہ هوا هی جو گوجرانواله میں مسلمانوں کي طرف سے اپني اولاد کي تعلیم کے واسطے قایم هوگا — اس سے معلوم هوتا هی که گوجرانواله کے مسلمانوں نے جنکا اتالیق خان بہادر سید فقیر جمال الدین خان سا شخص هی اچھي طرح اسبات کو سمجھه لیا هی که گو تمام اضلاع کے مسلمانوں کي تعلیم اور خصوصاً ابتدائي تعلیم کے لیئے هر ایک مناسب جگهه میں بہت سے مدارس کا هونا ضروري هی لیکن جب تک اُن سب مدارس کا سلسله ایک ایسے کامل مدرسه پر منتهي نهو جیسا یہه مجوزہ مدرسة العلوم هی اُسوقت تک ان چھوٹے چھوٹے موجودہ مدارس سے کسي طرح کامیابي کي توقع نہیں هوسکتي *

اس سب کمیٹي کے صدر انجمن خود جناب خان بہادر فقیر سید جمال الدین صاحب بہادر هیں اور مولوي محمد امام الدین صاحب رئیس گوجرانواله اور مولوي ابو احمد مراد علي مدرس اول گوجرانواله سکرٹري اور اکثر صاحب ممبر هیں خدا کے فضل و کرم سے اُمید هی که ان سب بزگواروں کي توجهه اور جناب خان بہادر موصوف کي کوشش سے گوجرانواله کے ضلع سے مدرسة العلوم کے مقاصد میں آیندہ بہت مدد ملیگي *

### چندہ ضلع بستي

۲۱ جون سنه ۱۸۷۴ کو بستي خاص میں جو ایک سر حدي ضلع جنگل کے کنارہ پر واقع هی اور جہاں سوائے معدودے چند نوکري پیشه مسلمانوں کے بہت کم مسلمان رهتے هیں ایک جلسه مدرسة العلوم مسلمانان کے مقاصد کي تائید کے لیئے قایم هوا جس کے صدر انجمن جناب مولوي محمد کامل صاحب صدر امین بستي تھے جو ایک بڑے عالم اور درویش اور دیندار و خدا پرست مسلمان هیں *

اُسي ایک جلسه میں ایک هزار چھیاسٹھه روپیه کے چندہ پر لوگوں نے دستخط کیئے اور خود صدر انجمن صاحب نے اور اکثر لوگوں نے جو نوکري پیشه تھے اپني پوري پوري ایک تنخواہ اس چندہ میں دي اور تجویز هوئي که جو مسلمان اسوقت شریک نہیں هوئے اُن سے چندہ وصول کرنے اور مدرسة العلوم کے مقاصد کي تائید کرنے کے واسطے ایک سب کمیٹي اس ضلع میں مقرر هو چنانچه ایک سب کمیٹي مقرر هوئي جسمیں جناب مولوي محمد کامل صاحب صدر امین صدر انجمن اور جناب سید حسن رضا صاحب ناظر کلکٹري سکرٹري اور جناب حافظ محمد تفضل حسین صاحب ڈپٹي کلکٹر اور اَوْر اکثر صاحب ممبر مقرر هوئے اُمید هی که یہه سب کمیٹي همیشه مدرسة العلوم کي تائید میں سرگرم رهیگي اور اُن مسلمانوں کي کوشش جو اس نیک کام میں دل سے شریک هوئے هیں کامیاب هوگي *

حافظ تفضل حسین صاحب نے جو چندہ دیا هی اُسمیں یہه شرط هی که یہه چندہ خاص دینیات کي تعلیم کے لیئے بموجب اصول اهل سنت و جماعت کے دیا گیا هی *

راقـــــــــم

مشتاق حسین

بمقام علیگڈہ — مطبع انسٹیٹیوٹ علیگڈہ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد پنجم ] ۱۵ جمادي الثاني سنہ ۱۲۹۱ هجري سنہ ۱۳۰۵ نبوي [ نمبر ۷

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک هوکر اس پرچہ کو جاري کیا هی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے هیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور هیں اُن کو اختیار هی کہ اگر چاهیں تو اَوْر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک هوگا اُس کو بهي ساتھہ روپیہ سالانہ دینا هوگا *

یہہ پرچہ هر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین هوگا چهپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني هوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا هوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج هونے کے لیئے بهیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بهیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنهي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چهاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں هوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هیں اور درحقیقت وہ مذهب اسلام کے برخلاف هیں وہ بهي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۸۴

# طریقۂ انتظام و سلسلۂ تعلیم و تربیت

## جو

## مجوزۂ مدرسة العلوم مسلمانان کے لیئے تجویز ہوا ہی

دفعہ ۱ یہہ مدرسہ از نام مدرسة العلوم مسلمانان یا محمدن اینگلو اورینٹل کالج موسوم ہوگا *

دفعہ ۲ یہہ مدرسة العلوم مسلمانان علیگڈہ میں بنایا جاویگا جیسا کہ سابق میں کمیٹي کے اجلاس اور کثرت راے ممبران سے تجویز ہو چکا ہی *

## ذکر کمیٹي خزنة البضاعة

دفعہ ۳ کمیٹي خزنة البضاعہ اس مدرسہ کے لیئے فنڈ یعني روپیہ جمع کرنے کي کمیٹي ہی اور انتظام تعلیم کے لیئے جداگانہ کمیٹیاں مقرر ہونگي مگر روپیہ کا جمع کرنا اور سرمایہ کي حفاظت اور جائداد کا خریدنا اور اُس کي آمدني کا اخراجات مدرسہ کے لیئے دینا اور جو روپیہ کسي خاص کام کے لیئے دیا گیا ہو اُس کا اُسي کام میں لگانا اور مکانات کا بنانا اور ہر ایک امر کي نگراني کرنا یہہ سب کمیٹي خزنة البضاعہ سے متعلق ہوگا *

دفعہ ۴ کمیٹي خزنة البضاعہ کو اُس روپیہ کا جو اُس کے سپرد ہو اور نیز اُس کي آمدني کا حسب تفصیل ذیل جداگانہ حساب رکھنا ہوگا *

اول — حساب زر سرمایہ یعني حساب اُس روپیہ کا جو لوگوں نے اس غرض سے دیا ہی کہ اُس کي آمدني اخراجات مدرسة العلوم میں صرف ہو اور وہ روپیہ بدستور قایم رہے اور یہي روپیہ زر سرمایہ کے نام سے ملقب ہی جسکا خرچ کرنا بموجب دفعہ ۲۳ قواعد کارروائي کمیٹي کے ممنوع و نا جایز ہی *

دوم — زر سرمایہ مذکورۂ بالا کے حساب میں بھي مفصلہ ذیل تفصیل رکھني ہوگي *

[ الف ] وہ روپیہ علحدہ جمع رہیگا جسکي نسبت دینے والوں نے یہہ شرط لگائي ہی کہ سود میں نہ لگایا جاوے بلکہ اُس سے جائداد غیر منقولہ خریدي جاوے اور اس روپیہ کا کسیطرح سود میں لگانا اور پرامیسري نوٹ خریدنا جایز نہوگا *

[ ب ] اُس روپیہ کا حساب جو دینے والے نے خاص بغرض تعلیم مذہبي دیا ہی علحدہ رکھا جاویگا اور اُسکي آمدني اُسي مذہب [ یعني شیعہ یا سني مذہب ] کي تعلیم میں صرف ہوگي جس کي تعلیم کے لیئے دینے والے نے روپیہ دیا ہی *

[ ج ] جو روپیہ کہ عیسائیوں نے یا اور مذہب کے لوگوں نے اس شرط سے دیا ہی کہ اُس کي آمدني علوم دنیاوي کي تعلیم میں خرچ ہو اُسکا حساب جداگانہ رہیگا اور اُس کي آمدني علوم دنیاوي کي تعلیم میں صرف ہوگي کسي مذہبي تعلیم میں اُس کي آمدني خرچ نہ ہوگي *

[ د ] باقي روپیہ جو لوگوں نے بلا کسي شرط کے دیا ہی اُس کي آمدني مذہبي و دنیاوي ہر قسم کي تعلیم میں جس میں ضرورت ہو خرچ ہو سکیگي *

[ ہ ] قبل شروع ہونے کسي قسم کي تعلیم کے اور نیز بعد شروع ہونے تعلیم کے اگر کسي خاص صیغہ کے سرمایہ کي آمدني اُس کے اخرجات ضروري سے زیادہ ہو جاوے تو ہر ایک قسم کے روپیہ کي آمدني جس کي تفصیل اوپر بیان ہوئي اُسي مد میں بطور اصل سرمایہ جمع کردي جاویگي خواہ کمیٹي کي کارروائي کے ضروري اخراجات میں یا مدرسة العلوم اور اُس کے متعلق مکانات کي تعمیر میں یا مدرسة العلوم کے لیئے زمین خرید نے میں خرچ کي جاویگي کیونکہ یہہ امور تعلیم مذہبي و تعلیم دنیاوي دونوں سے برابر متعلق ہیں مگر اُس روپیہ کي آمدني جسکا ذکر مد [ ب ] میں ہی تعمیر مساجد میں ہرگز خرچ نہ کي جاویگي اور نیز اُس روپیہ کي آمدني جو سنیوں نے خاص مذہبي تعلیم کے لیئے دیا ہو شیعوں کي مسجد کي تعمیر میں اور اُس روپیہ کي آمدني جو شیعوں نے خاص مذہبي تعلیم کے لیئے دیا ہو سنیوں کي مسجد کي تعمیر میں صرف نہوگي *

سویم — اُس روپیہ کا حساب جداگانہ رکھا جاویگا جو لوگوں نے بطور سرمایہ مدرسۃالعلوم نہیں دیا بلکہ واسطے خاص کام کے دیا ہی مثلاً واسطے تعمیر مکانات مدرسۃالعلوم کے یا واسطے تعمیر مساجد شیعہ و سنّی کے اور یہہ روپیہ اور اُس کی آمدنی اُسی کام میں خرچ ہوگی جس کے لیئے وہ دیا گیا ہی *

## ذکر کمیٹی ہاے تعلیم

دفعہ ۵ تعلیم مدرسۃالعلوم میں کمیٹی خزنۃالبضاعۃ کو کچھہ مداخلت نہوگی بلکہ اُس کے لیئے حسب تفصیل ذیل جداگانہ کمیٹیاں مقرر ہونگی *

اول — کمیٹی تعلیم علوم دنیاوی اور اُن مختلف زبانوں کی جو مدرسۃالعلوم میں تعلیم دی جاوینگی اور یہہ کمیٹی **از نام مدبران تعلیم السنۂ و علوم دنیویہ** ملقب ہوگی *

اس کمیٹی کے ممبروں میں مسلمانوں کے ساتھہ عیسائی اور یہودی اور پنڈت بھی اگر ضرورت ہو تو ممبر ہوسکینگے کیونکہ مختلف علوم اور مختلف السنۂ کی تعلیم اس کمیٹی سے متعلق ہوگی اور اس دنیاوی علوم کی تعلیم کا اہتمام و انتظام بتمامہ اس کمیٹی سے متعلق ہوگا *

دوم — کمیٹی تعلیم مذہبی اس کی دو شاخیں ہونگی ایک شاخ از نام مدبران تعلیم مذہب اہل سنت و جماعت اور دوسری از نام مدبران تعلیم مذہب شیعہ اثنا عشریہ ملقب ہوگی اور اُن کمیٹیوں میں اُسی مذہب کے لوگوں کے سوا جس مذہب کی تعلیم کے لیئے وہ کمیٹی ہی دوسرے مذہب کا کوئی شخص ممبر نہو سکیگا *

اس کمیٹی کے ممبروں کا انتخاب ابتدائی بھی کمیٹی خزنۃالبضاعۃ سے متعلق نہوگا بلکہ دونوں مذہبوں میں کا کوئی شخص جو اُس مذہب میں دیندار ہو اور جسپر اُس مذہب کے لوگوں کو طمانیت ہو اپنے اپنے مذہب کی کمیٹی کے ممبروں کو منتخب کریگا اور جو ممبر منتخب ہونگے وہ لیف ممبر ہونگے یعنی اُن کی معزولی کا بجز اُس حالت کے کہ وہ استعفاء دیں یا اپنا مذہب تبدیل کردیں یا کسی ایسے جرم میں جسکی تفصیل قواعد کارروائی کی دفعہ ۱۲ میں ہی سزایاب ہوں کسی کو اختیار نہوگا اور جب کوئی عہدہ اُس کمیٹی کی ممبری کا خالی ہوگا تو ممبران باقیماندہ کسی دوسرے شخص کو اُس کی جگہہ مقرر کرینگے *

اگر اُس روپیہ کی جو خاص مذہبی تعلیم کے لیئے دیا گیا ہو اسقدر آمدنی ہوجاوے جو مذہبی تعلیم کے اخراجات کے لیئے کافی ہو اور مذہبی کمیٹیوں کے ممبر یہہ چاہیں کہ مذہبی تعلیم قبل شروع ہونے دیگر اقسام کی تعلیم کے جاری ہوجاوے تو اُن کو ایسا کرنے کا اختیار حاصل ہوگا *

مذہبی تعلیم کے لیئے مدرسوں کا انتخاب کرنا اور مقرر کرنا وہ سب انہیں مذہبی کمیٹیوں سے متعلق ہوگا دوسرے شخص کو یا کسی دوسری کمیٹی کو اُس میں کچھہ مداخلت نہوگی *

## سلسلۂ تعلیم علوم

دفعہ ۶ زبانوں اور علم ادب اور انشاء کی تعلیم کے سواے دنیاوی علوم کی تعلیم کے لیئے دو صیغہ ہونگے ایک محض انگریزی اور دوسرا انگریزی و اُردو اور ہر طالب علم کو اختیار ہوگا کہ جس صیغہ کی تعلیم پسند کرے اُس کو اختیار کرے **صیغۂ انگریزی** میں لٹریچر یعنی علم انشاء اور تمام دنیاوی علوم انگریزی زبان میں پڑھائے جاوینگے اور **صیغۂ انگریزی اُردو** میں لٹریچر انگریزی میں اور باقی دنیاوی علوم اُردو میں سکھائے جاوینگے مذکورۂ بالا تجویز صرف دنیاوی علوم سے جیسے ہندسہ حساب جغرافیہ جیالوجی زوالوجی وغیرہ سے متعلق ہی زبانوں کی تعلیم سے علاقہ نہیں رکھتی کیونکہ عربی و فارسی وغیرہ زبانیں جو مدرسۃالعلوم میں پڑھائی جاوینگی وہ اُسی قاعدہ سے پڑھائی جاوینگی جسطرح کہ وہ زبانیں پڑھائی جاتی ہیں اُس میں کچھہ تغیر و تبدیل نہوگی *

دفعہ ۷ علاوہ مذکورۂ بالا تقسیم کے مدرسۃالعلوم کے دو ڈپارٹمنٹ یعنی دو صیغے ہونگے *

اول اسکول ڈپارٹمنٹ یعنی صیغۂ مدرسہ *

دوم کالج ڈپارٹمنٹ یعنی صیغۂ مدرسۃالعلوم *

## بیان صیغۂ اول یعنی صیغۂ مدرسہ

دفعہ ۸ ضمن ۱ — صیغۂ مدرسہ کا مقصد یہہ ہی کہ مدرسۃالعلوم کے لیئے ایک گروہ طالب علموں کا جو اُس میں علوم سیکھنے کے لایق ہوں مہیا کرے اور یہہ بھی غرض ہی کہ وہ لڑکے

جنکي عمر مدرسے میں رهنے کے لایق نہیں هی اور جنکے والدین اُسي شہر میں رهتے هوں جہاں مدرسةالعلوم نے اپنا کوئي مدرسہ قایم کیا هو اور اپنے لڑکوں کو مدرسة کي تعلیم کے بعد مدرسةالعلوم میں داخل کرنا چاهتے هوں اس مدرسة میں اپنے لڑکوں کو پڑهاسکیں اس مدرسة کو اُن لوگوں کے لیئے جو مدرسةالعلوم میں داخل هونے کا ارادہ رکهتے هیں آیندہ کي ترقي کي سیڑهي سے زیادہ نہ سمجهنا چاهیئے درحقیقت اس صیغہ کو بجز اسکے کہ مدرسةالعلوم سے اُسکا اهتمام اور نگراني هو اور کچهہ زیادہ تعلق نہوگا *

ضمن ۲ — اس مدرسة کے لیئے مکانات اُس روپیہ سے بنینگے جو کمیٹي خزنةالبضاعة اس کام کے لیئے جمع کریگي اور اُس میں پڑهانے کے کمرے اور طالبعلموں کے رهنے کے مکانات بنائے جاوینگے جن میں مناسب تعداد کے لڑکے رہ سکیں اور اُن غریب لڑکوں کي تعلیم کے باب میں بهي علحدہ بندوبست کیا جاویگا جو آسودہ حال لڑکوں کي طرح خرچ کرنے کا مقدور نہیں رکهتے *

ضمن ۳ — اس مدرسة کے اخراجات کچهہ مدرسةالعلوم کي طرف سے هونگے اور کچهہ اُس زر فیس سے جو آسودہ حال طالبعلموں سے لي جاویگي اور اخراجات سکونت هر ایک شخص اپنا آپ دیگا صرف مکانات کي درستي اور مرمت مدرسةالعلوم سے متعلق رهیگي — اور غریب طالبعلموں کي سکونت کا بندوبست اُس طرح پر هوگا جس طرح کہ بموجب ضمن صدر کے کمیٹي تجویز کریگي *

ضمن ۴ — اس مدرسة میں سکونت اختیار کرنا طالبعلم کي مرضي پر منحصر هوگا کیونکہ طالبعلم کا مدرسةالعلوم میں سکونت پذیر هونا اُس وقت سے شمار هوگا جب کہ طالبعلم مدرسةالعلوم میں داخل هونگے *

ضمن ۵ — جن کمیٹیوں کا ذکر دفعہ ۵ میں مدرسةالعلوم کے واسطے کیا گیا هي کمیٹیاں ان مدارس کا بهي انتظام کرینگي لیکن جب یہہ مدارس مدرسةالعلوم کے مقام کے سوا اور مقامات میں قایم هوں تو اُن کمیٹیهاے مذکورہ بالا کو اختیار هی کہ مدارس کے انتظام اور نگراني کے واسطے اپنے ماتحت کمیٹیاں مقرر کریں *

ضمن ۶ — ان مدارس کے لیئے مذکورہ بالا کمیٹیاں مدرسان کو مقرر کرینگي اور طالبعلموں کا داخل کرنا مدرس اعلی کے اختیار میں هوگا اور اگر کمیٹیهاے ماتحت مقرر هوئي هوں تو اُن کو اور صدر کمیٹي هاے متذکرہ صدر کو بهي اُس میں دستاندازي کا اختیار هوگا *

ضمن ۷ — جو حساب مدت تعلیم کا اس تجویز میں لگایا گیا هی اُسمیں یوں فرض کیا گیا هی کہ تخمیني عمر طالبعلم کي جو اس مدرسة کي سب سے ادنی جماعت میں داخل هووے دس برس کي هی پس اُس عمر تک کے لڑکے عموماً بطور قاعدہ مجوزہ کے مدرسة میں داخل هونگے مگر خاص صورتوں میں مدرس اعلی کو اختیار هوگا کہ کسي لڑکے کو جسکي عمر اُس سے زیادہ هو مدرسة میں داخل کرلے اور اُن خاص وجوهات کو کتاب داخلہ میں لکهدے جن کے سبب سے اُسکو داخل کیا هی *

ضمن ۸ — اس مدرسة میں صرف ابتدائي تعلیم هوگي اور پانچ برس تک برابر پڑهنا پڑیگا اور مفصلہ ذیل علوم اُسمیں پڑهائے جاوینگے —

( الف ) عربي زبان ابتدائي *
( ب ) فارسي زبان — اور فارسي و اُردو کا علم انشاء *
( ج ) حساب *
( د ) جبر و مقابلہ ابتدائي *
( ہ ) تحریر اقلیدس *
( و ) تاریخ *
( ز ) جغرافیہ *
( ح ) انگریزي زبان ابتدائي انٹرنس کي پڑهائي تک *
( ط ) ضروري کتب مذهبي اهل سنت و جماعت و مذهب شیعہ اثنا عشریہ *

ضمن ۹ — هر روز پانچ گهنٹہ مدرسة میں پڑهائي هوگي یعني اپنے مکان پر پڑهنے اور پڑها هوا یاد کرنے کے سوا *

ضمن ۱۰ — اس مدرسة میں هر ایک علم کے لیئے جو پڑهائے جاوینگے مدرس مقرر هونگے اور اُنکا تقرر اور اُن کي تعداد اور تنخواہ مدیران تعلیم کي وہ کمیٹي مقرر کریگي جس سے وہ متعلق هوں *

ضمن ۱۱ — اس مدرسے کے طالب علموں کو اختیار هوگا کہ اس درجہ کي پڑهائي کے بعد اگر وہ کلکتہ یونیورسٹي کے انٹرنس کا امتحان دینا چاهیں تو امتحان دیں اور کمیٹي مدیران السنہ مختلفہ و علوم دقیقہ اُن کے امتحان کا کافي اهتمام اور انتظام کریگي اور جو استحقاق انٹرنس کے امتحان سے حاصل هوسکتے هیں وہ اُن طالب علموں کو بهي حاصل هونگے جو اس امتحان میں کامیاب هوں *

ضمن ۱۲ — علاوه أس امتحان کے هر سال کے آخر پر مدرسةالعلوم کیطرف سے بهي طالب علموں کا امتحان ليا جاويگا اور جو طالب علم اس امتحان میں لايق نکلينگے أن طالب علموں کو انعام اور وظيفه مدرسةالعلوم کي طرف سے مليگا *

ضمن ۱۳ — اس مدرسة میں بیس وظيفه حسب مندرجه ذيل مقرر هونگے جو که هرايک کامياب طالب علم کو ايک سال تک ملينگے آخر سال پر اگر نتيجه طالب علم کے امتحان کا اچها هو تو پهر وه وظيفه دار مقرر هوسکيگا *

## تفصيل وظيفوں کي يهه هی

| ميزان | تعداد ماهواري | تعداد وظيفه |
| --- | --- | --- |
| صه | صهر | ۱۰ |
| للعه عه | معرر | ۶ |
| للعه | عه | ۴ |
| ما عه | | ۲۰ |

ضمن ۱۴ — مقدار انعاموں کي مدرسے کي آمدني اور فيس کي آمدني پر منحصر هوگي *

ضمن ۱۵ — أميد هی که نيک دل آدمي اس مدرسے کو اسقدر روپيه دينگے جسکي آمدني سے خاص خاص مضمونوں میں لياقت پيدا کرنے پر طالب علموں کو انعام ملسکے *

ضمن ۱۶ — مدرس اول کو اختيار هوگا که سالانه امتحان مذکوره بالا سے پہلے جے امتحان مناسب سمجهے ليوے مگر ان امتحانوں سے مدرسةالعلوم کو کچهه غرض نهوگي اور نه أس امتحان کے نتيجوں پر انعام يا وظيفه ديا جاويگا ليکن اگر نتيجه کسي وظيفه دار طالب علم کے امتحان کا نهايت خراب هو تو مدرس اول کو کميٹي مدبران تعليم السنه مختلفه و علوم دنيويه میں أسکي رپورٹ کرنے کا اختيار هوگا تاکه أس طالب علم کا وظيفه بند هوجاوے *

ضمن ۱۷ — جو امتحان که پانچ برس کي پڑهائي کے بعد هوگا وه سلسلة تعليم مدرسةالعلوم میں داخل هونيکي لياقت کے ثبوت کا وسيله بهي سمجها جاويگا — کوئي طالب علم جو که اِس امتحان کے مضامين میں کافي لياقت نه دکهائيگا وه مدرسةالعلوم کے سلسلة تعليم میں داخل نهوسکيگا ليکن اگر کسي خاص علم کي تکميل کي أسکو خواهش هو جسکے امتحان میں وه کامل نکلا هی تو کميٹي مذکوره بالا کو أس علم کي تکميل کے ليئے أسکے داخل کرلينے کا اختيار هوگا *

## بيان صيغة دوم يعني صيغة مدرسةالعلوم

دفعه ۹ ضمن ۱ — مدرسةالعلوم کے دو درجے هونگے *

ايک — ادنى *

دوسرا — اعلى *

ضمن ۲ — مدرسةالعلوم کے درجه ادنى کا مقصد علوم کي عام شاخوں میں تعليم دينا هوگا جو ايک روشنضمير اور ذهن اور عقل کي کهول دينے والي تعليم کے ليئے ضرور هی *

ضمن ۳ — مدرسةالعلوم کے اعلى درجه کا مقصد کسي خاص علم میں جسکو که طالب علم پسند کرے نهايت عميق اور قوي اور انتهائي تعليم دينا هوگا *

## ذکر درجة ادنى

دفعه ۱۰ ضمن ۱ — درجه ادنى مدرسة العلوم کي پڑهائي چار برس تک هوگي *

ضمن ۲ — تين گهنٹه سے زياده مدرسةالعلوم میں سبق نه پڑهائے جاوينگے *

ضمن ۳ — درجه ادنى مدرسةالعلوم میں علوم مفصله ذيل پڑهتے هونگے *

### اول — کوئي دو زبانیں مفصله ذيل زبانوں میں سے *

( الف ) عربي مع زبان داني و علم ادب *
( ب ) فارسي ايضا
( ج ) انگريزي ايضا
( د ) سنسکرت ايضا
( ه ) ليٹن ايضا
( و ) گريک ايضا

### دوم — رياضي جسمیں مفصله ذيل علوم شامل هیں *

( الف ) الجبرا — يعني جبر و مقابله *
( ب ) تهيوري آف ايکويشنز — يعني اصول مسائل معادلات *
( ج ) پلين ٹرگنا متري — يعني علم مثلث مستوي *
( د ) اسفيريکل ٹرگنامتري — يعني مثلث کروي *

(ہ) کانکس — یعنی علم مخروطات *

(و) سالڈ جامٹری — یعنی علم مجسمات

(ز) ڈفرنشل کیلکیولس — یعنی حساب الجزئیات *

(ح) انٹگرل کیلکیولس — یعنی حساب الکلیات *

(ط) اسٹیٹکس — یعنی علم السکون

اس علم کے یہہ مضامین پڑھائے جاوینگے

ابتدائی مسائل حل کرنے قوتوں کے — ڈرائے جو ثقیل — موکز ثقل — حالتیں میزان اجسام کی جو ثقل سے پیدا ہوتی ہیں *

(ی) ڈینامکس — یعنی علم الحرکت

اس علم میں سے مفصلہ ذیل مضامین پڑھائے جاوینگے *

ابتدائی مسائل مع قانون حرکت اور اشکال جو کہ ایک جسم کی مستقیم حرکت قایم کرنے کے لیئے ضرور ہیں خواہ وہ جسم بغیر کسی روک کے رکھا ہوا ہو یا ڈھلاؤ پر ہو حرکت اشیاء مدفوعہ اور حالتیں حرکت کی گرد مرکز قوۃ کے *

(ک) ہیڈرو اسٹیٹکس — یعنی علم ثقل المایعات ہیڈرالکس — یعنی علم حرکت المایعات — نیومیٹکس یعنی علم ثقل و حرکت ہوا *

ان علوم میں سے مفصلہ ذیل مسائل پڑھائے جاوینگے *

ابتدائی شکلیں نسبت خاصیت و انتقال اور مقدار دباؤ مایعات کی اور حالتیں میزان تیرتے ہوئے اجسام کی *

خاصیت لچک دار مادّمات کی اور دباؤ جو اُنسے پیدا ہوتے ہیں *

ثقل اور طریقے اُن کے مقرر کرنے کے *

عام پمپ اور زور دینے والا پمپ *

شکنجہ پانی کے دباؤ سے *

بیرومیٹر — یعنی مقیاس الموسم *

ہوا کا پمپ *

دخانی کل *

(ل) اپٹکس (جیومٹریکل) — یعنی علم مناظر بالہندسہ *

اس علم کے یہہ مضامین تعلیم میں ہونگے *

قوانین عکس و انعکاس — عکس مسطح آئینہ پر — عکس کروی آئینہ پر — انعکاس شیشہ میں ہوکر — تفرق ضیاء شمس مختلف رنگ کی کرنوں میں — بیان آفتاب کے مجمع النور کا — بیان آنکھہ کا — آلات متعلق علم مناظر کیمرہ ابسکیورہ یعنی وہ تاریک خانہ جو ہر دیکھنے والی چیز میں ہی اور جس میں شکلیں مبصرات کی معکوس منعکس ہوتی ہیں — دوربینیں عکسی و انعکاسی *

(م) ایکوسٹکس — یعنی علم اواز — اس علم کے یہہ مضامین تعلیم میں ہونگے *

خاصیت آوازوں کی — طریقہ منتشر ہونے آوازوں کا — پیدا ہونا موسیقی آوازوں کا اشکال جو اُس سے متعلق ہیں *

(ن) آپٹکس (فزیکل) — یعنی علم مناظر طبعی — اس علم میں مضامین مندرجہ ذیل تعلیم ہونگے *

اصولی مسئلہ نسبت اصلیت و پھیلاؤ روشنی کے —

عام بیان عوارض کا — بیان نیوٹن کے چھلوں کا مع حال اُن کے تجربوں کے جن سے کہ اُن عوارض کے اثر ظاہر ہوتے ہیں — قطبی روشنی مع اُن تجربوں کے حال کے جن سے کہ وہ پیدا ہوتی ہی *

(س). ایسٹرانومي — یعني علم هیئت النجوم — اس علم میں مضامین مندرجہ ذیل درس میں هونگے *

انتظام دوائر عظام کا جن سے کہ اجرام سماوي متعلق هیں —

مقدم فنا منا — یعني تغیرات جوالسماء جو زمین کي حرکت گرد آفتاب پر منحصر هیں — زمین کي مستدیر حرکت گرد اپنے محور کے —

علم حال نظام شمسي کا *

علم بیان کسوف و خسوف کا *

سوم — لاجک اور وتورک — یعني علم منطق و علم بیان *

چهارم — مینٹل اور مارل فلاسفي — یعني فلسفہ ذهني و اخلاقي *

پنجم — پولیٹکل اکونمي — یعني اصول علم انتظام و سیاست مدن *

ششم — تاریخ عام قدیم و جدید *

هفتم — نیچرل سائنس — یعني علم طبعي — اس علم کي مفصلہ ذیل شاخیں پڑهائي جاوینگي *

کیمسٹري یعني علم کیمیا *

اور ایک علم مفصلہ ذیل علموں میں سے

(الف) اینیمل فزیالوجي — یعني علم تشریح حیوانات *

(ب) جیالوجي — یعني علم اندروني حالات زمین کا اور منرالوجي یعني علم معدنیات *

(ج) باٹني — یعني علم نباتات *

(د) زوالوجي یعني علم الحیوان *

هشتم — دینیات یعني فقہ و حدیث و تفسیر وغیرہ مذهب اهل سنت و جماعت و مذهب شیعہ اثنا عشریہ *

ضمن ۴ — مذکورہ بالا سلسلہ تعلیم میں طالب علم کو چار برس مدرسۃ العلوم میں صرف کرنے هونگے اور روز مرہ ایک سبق زبانوں کا هوگا اور ایک علوم ریاضي پر اور ایک باري باري سے دیگر علوم مختلف پر *

ضمن ۵ — علوم مختلف مذکورہ باري باري سے اس ترتیب سے پڑهائے جاوینگے —

سال اول میں — تاریخ عام قدیم و جدید *

سال دوم میں — منطق — علم بیان و علم سیاست مدن *

سال سوم میں — فلسفہ ذهني و اخلاقي *

سال چهارم میں — علوم طبعیات *

ضمن ۶ — هر سال دو تعلیمي زمانوں میں منقسم هوگا اور هر ایک زمانہ ساڑهے چار مهینے کا هوگا اور اُسکا نام میقات التعلیم رکها جاویگا — قریب ختم هونے هر میقات کے طالب علموں کا امتحان اُن علوم میں هوگا جو اس میقات میں اُنهوں نے پڑهے هونگے — ان امتحانوں سے اُن کي محنت کا حال معلوم هوگا اور اگر کسي وظیفہ دار طالبعلم کے امتحان کا نتیجہ نهایت خراب هوگا تو کمیٹي مدیران تعلیم السنہ مختلفہ و علوم دنیویہ کو اُسکے وظیفہ کے بند کردینے کا اختیار هوگا *

ضمن ۷ — علاوہ ان امتحانوں کے سالانہ امتحان بهي هونگے جنکے نتیجوں کے مطابق انعام اور وظیفے مستحق طلباء کو عطا کیئے جاوینگے *

ضمن ۸ — اس سلسلہ تعلیم کي دو برس کي پڑهائي کے بعد اگر کسي طالب علم کا ارادہ کلکتہ یونیورسٹي کے ایف اے کے امتحان دینے کا اور چار برس کي پڑهائي کے بعد بي اے کے امتحان دینے کا هو تو اُس کو اختیار هوگا کہ وہ امتحان دیوے اور کمیٹي مدیران السنہ مختلفہ اور علوم دنیویہ اُن کے امتحانوں کا کافي اهتمام اور انتظام کریگي اور جو استحقاق کہ ان امتحانوں سے حاصل هو سکتے هیں وہ اُن طالب علموں کو بهي حاصل هونگے جو اس طرح پر ان امتحانوں میں کامیاب هوں *

ضمن ۹ — مذکورہ بالا امتحانوں کے علاوہ اس سلسلۂ تعلیم کے چوتھے برس کے آخر میں تمام علوم میں جو اس سلسلۂ تعلیم میں پڑھے ہونگے ایک امتحان مدرسۃ العلوم میں لیا جاویگا اور ہر طالب علم کو مدرسۃ العلوم کے درجۂ اعلی میں داخل ہونے سے پہلے اس امتحان میں کامل نکلنا ضرور ہوگا *

## ذکر مدرسۃ العلوم کے درجۂ اعلی کا

دفعہ ۱۱ ضمن ۱ — اس امتحان کی تکمیل کے بعد طالب علم کو مدرسۃ العلوم کے اعلی درجہ میں داخل ہونے اور کسی خاص علم کو مفاخرت کا امتحان دینے کے ارادہ سے بدرجۂ کامل تحصیل کرنے کا حق حاصل ہوگا امتحان مفاخرت کے لیئے دو برس تک پڑھائی ہوگی مگر طالب علم کو اس بات کا اختیار ہوگا کہ اگر وہ ایک ہی برس کی پڑھائی کے بعد اپنے تئیں مفاخرت کا امتحان دینے کے قابل سمجھے تو امتحان دینے کو بیٹھے — مگر وہ طالب علم جو ایک دفعہ امتحان میں نا کامل نکلکر دوسرے امتحان میں کامل نکلیگا تو اُس کا نام فہرست میں اُن کامیاب طالب علموں کے ساتھہ جو پہلے ہی امتحان میں کامل نکلے ہیں بہ ترتیب لیاقت مندرج نہوگا بلکہ فہرست کے آخر میں اور اُن کامیاب طالب علموں کے نام سے علحدہ لکھا جاویگا *

ضمن ۲ — اس درجہ کے پڑھنے والوں میں سے جو شخص چاہے اُس کو اختیار ہوگا کہ کلکتہ یونیورسٹی کے ایم اے کا امتحان دے *

ضمن ۳ — مدرسۃ العلوم میں مفاخرت کا امتحان دینے کے لیئے طالب علم کو اختیار ہی کہ مفصلہ ذیل علوم میں سے ایک علم جون سا چاہے پسند کرے *

**اول** — زبان — یعنی کوئی ایک قسم مفصلہ ذیل میں سے *

(الف) عربی مع عبری و سریانی مع علم اُن کی مطابقت کے *

(ب) انگریزی مع اینگلو سیکسن اور مع علم اُن کی مطابقت کے *

(ج) سنسکرت مع ژند — و فارسی — اور مع علم اُن کی مطابقت کے *

(د) سنسکرت مع پراکرت و پالی اور مع علم اُن کی مطابقت کے *

(ہ) گریک و لیٹن مع علم اُن کی مطابقت کے *

**دوم** — علوم اخلاق — یعنی کوئی ایک قسم مفصلہ ذیل میں سے *

(الف) منطق مع علم بیان و فلسفۂ ذہنی و اخلاقی *

(ب) علم انتظام و سیاست مدن مع فلسفہ متعلق بہ سیاست و فن تاریخ *

**سوم** — فلسفۂ طبعی یعنی ایک مفصلہ ذیل میں سے *

[الف] علوم ریاضی *

[ب] علوم طبعی *

**چہارم** — دینیات اسلامی یعنی فقہ و حدیث و تفسیر وغیرہ مذہب اہل سنت و جماعت و مذہب شیعہ اثنا عشریہ *

ضمن ۴ — درخواست امتحان مفاخرت کے ساتھہ طالب علم کو ہمیشہ اپنا تصنیف کیا ہوا رسالہ پیش کرنا ہوگا جو اُس نے اُس علم کے کسی مشکل مسئلہ پر تصنیف کیا ہو جس میں کہ وہ امتحان مفاخرت دینا چاہتا ہی — امتحان میں داخل ہونے کی اجازت اس رسالہ کے پسند ہونے پر منحصر ہوگی — اور طالب علم کو تحریراً یہہ اقرار کرنا پڑیگا کہ اُسنے اس رسالہ کی تصنیف میں کسی دوسرے شخص سے مدد نہیں لی ہی *

دفعہ ۱۲ ضمن ۱ — اُس میقات کے ختم ہونے کے قریب جو اُس میقات کے بعد آوے جس میں مفاخرت کا امتحان ہوا تھا امتحان میں کامل نکلے ہوئے طالب علموں کا واسطے عطا کرنے فیلوشپ یعنی وظیفہ رفاقت مدرسۃ العلوم کے پھر امتحان لیا جاویگا — اور ہر طالب علم کا امتحان اُسی علم میں ہوگا جو اُس نے اختیار کیا ہی اور یہہ امتحان بیان مضمونوں کے لکھنے کے ذریعہ سے لیا جاویگا جو مدرسۃ العلوم کے ایوان میں ممتحنوں کے سامنے لکھنے ہونگے — تین دن تک برابر یہہ امتحان

هوگا اور ممتحن متعدد مضمون طالب علم کو لکهکر دیگا اور اُنمیں سے ایک کا بیان مضمون طالبعلم کو هر روز لکهنا هوگا اور چهه گهنٹه اُس بیان مضمون کے لکهنے کو مهلت دي جاویگي *

ضمن ۲ — اس امتحان کے ختم هونے پر ممبران کمیٹي مدیران تعلیم السنۂ مختلفه و علوم دنیویه کے سامنے ممتحن لوگ اُن نمبروں کي تعداد پیش کرینگے جو هر طالبعلم کو اس امتحان میں ملے هوں — یهه نمبر اُن نمبروں کے ساتهه جمع کیئے جاوینگے جو هر ایک طالبعلم نے امتحان مذکورہ میں پائے تهے اور اس طرح پر جمع کرنے سے اس بات کا فیصله هوجاویگا که وظیفه رفاقت پانے کا کون کون طالبعلم مستحق هی *

ضمن ۳ — تیس وظیفے رفاقت مدرسة العلوم کے هونگے اور هر وظیفه چهه سو روپیه سالانه کا هوگا اور رفیق مدرسة العلوم کو علاوہ اُس وظیفه کے کهانا اور رهنے کا مکان مفت مدرسة العلوم سے ملیگا *

ضمن ۴ — هر رفیق مدرسة العلوم کو حدود مدرسة العلوم میں یا اُسي شهر میں جهاں مدرسة العلوم هی رهنا پڑیگا مگر یهه شرط ایسي حالت میں موقوف هوسکتي هی جب که طالب علم اس پر مطمئن کردے که وہ درحقیقت مدرسة العلوم کو چهوڑ کر کسي علم کي تحصیل یا ترقي کو دوسري جگهه جانا چاهتا هی *

ضمن ۵ — رفیق مدرسة العلوم کو یهه بهي اقرار تحریري کرنا پڑیگا که وہ مدرسة العلوم کے کسي طالبعلم سے جو بطور خانگي اُس سے پڑهتا هو کچهه معاوضه نه لیگا *

ضمن ۶ — تیس وظیفے رفاقت مدرسة العلوم کے مفصل ذیل علوم کي کامیابي پر طالب علموں کو دیئے جاوینگے *

زبانوں کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے ... ۸
علوم ریاضي کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے ۵
علم منطق و بیان و فلسفه کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے ... ۴
علم انتظام و سیاست مدن و فن جغرافیه و تاریخ کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے ۴
علم طبعي کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے ۴
علم فقه و حدیث و دینیات مذهب اهل سنت و جماعت و مذهب شیعه امامیه کي تکمیل کي کامیابي کے لیئے ... ۵
میزان ... ۳۰

منجمله اُن پانچ وظیفوں کے جو دینیات کي تعلیم کے لیئے مقرر هیں دو وظیفے حضور عالي حاجي حرمین شریفین جناب نواب محمد کلب علي خاں بهادر فرزند دلپذیر دولت انگلشیه والي رام پور کے نام سے موسوم هونگے اور جن طالب علموں نے علوم مذهب اهل سنت و جماعت کے امتحان میں کامیابي حاصل کي هوگي اُن کو دیئے جاوینگے *

دفعه ۱۳ ضمن ۱ — رفاقت مدرسة العلوم کے وظیفوں کے سوا ساٹهه وظیفے اَور طالب علموں کے لیئے هونگے جنکي مقدار ایکسو بیس روپیه سالانه سے تین سو روپیه سالانه تک هوگي *

ضمن ۲ — پس سالانه خرچ رفقاے مدرسة العلوم کے وظیفوں اور طالب علموں کے وظیفوں کا حسب تفصیل ذیل هوگا *

## وظیفه هاے رفقاے مدرسة العلوم

| تعداد وظیفه | ماهواري | سالانه في وظیفه | میزان کل |
| --- | --- | --- | --- |
| ۳۰ | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

## وظیفه هاے طالب علمي

| | | | |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲۰ | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| ۲۰ | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| ۱۴ | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| ۶ | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

میزان کل [illegible]

ضمن ۳ — وظیفه رفاقت مدرسة العلوم سات برس تک جاري رهیگا اور وظیفه طالب علمي ایک سال تک لیکن هر سال کے اخیر میں جو طالب علم سالانه امتحان اچها دیگا اُسکو اُسیقدر یا اُس سے بهي زیادہ وظیفه پهر ملیگا *

ضمن ۴ — رفیق مدرسة العلوم سات برس کے بعد بجز کسي نهایت خاص حالت کے دو بارہ مقرر نهوسکیگا *

ضمن ۵ — اگر کوئی رفیق مدرسة العلوم کا کسي مدرسه ماتحت مدرسة العلوم میں مدرس مقرر هو تو اُس کا وظیفه رفاقت جاري رهیگا لیکن اگر مدرسة العلوم میں مدرس مقرر هو تو اُس کو سالانه وظیفه رفاقت ملنا موقوف

هوجاويگا مگر امزازي رفيق مدرسة العلوم کا متصور هوگا اور وظيفه کے سوا جو اور حقوق رفقاء مدرسة العلوم کے ليئے هيں وه حالت مدرسے ميں بهي بحال و قايم رهينگے *

دفعه ۱۴ علوم مذکوره بالا کي تعليم کے ليئے جسقدر مدرسوں کي ضرورت هوگي نوکر رکهے جاوينگے اُن کي تنخواهيں مختلف هونگي اور وه عهده اُنکے ليئے بجز کسي خاص حالت کے اُن کي زندگي بهر کے ليئے هوگا — اگر کوئي مدرس ناطاقت يا ضعيف هوجاوے يا کوئي ايسا صدمه پهونچے جس سے کہ وه اپنے عهده کا کام انجام نکرسکے تو مدرسة العلوم سے اُسکو ايک پينشن مناسب مليگي اور نيا مدرس اُسکي جگهه مقرر هوگا اور پهلا مدرس اگر امزازي رفيق بهي هو تو بدستور اپني زندگي تک امزازي رفيق رهيگا *

دفعه ۱۵ رفقاے مدرسة العلوم باستحقاق اپنے درجه رفاقت کے کميٹي خزنة البضاعة کے بهي ممبر متصور هونگے اور کميٹي مدبران تعليم السنه مختلفه و علوم دنيويه کے بهي ممبر هونگے اور اس کميٹي کے ممبر هر ميقات ميں کم سے کم ايک دفعه مدرسة العلوم کے انتظام وتصفيه کرنے کو اجلاس کيا کرينگے جو اُن سے متعلق هيں سب سے پهلا رفيق مدرسة العلوم کا مير مجلس هوگا اور اُس کو ترجيح کي ايک راے زياده دينے کا حق هوگا اور وه مدرسة العلوم کا افسر اعلی بهي سمجها جاويگا *

دفعه ۱۶ جب کہ رفقاے مدرسة العلوم کسي امر متعلق به تعليم کے انفصال کے ليئے جمع هوں تو وه مدرس بهي جو امزازي رفيق نهيں هيں ايوان اجلاس ميں آنے اور مثل رفيق مدرسة العلوم کے راے دينے کے مجاز هونگے *

دفعه ۱۷ کميٹي مدبران تعليم السنه مختلفه و علوم دنيويه بذريعه اُس رفيق مدرسة العلوم کے جو مير مجلس هو اپني سالانه رپورٹ کميٹي خزنة البضاعة لتاسيس مدرسة العلوم للمسلمين ميں پيش کريگي اور اخراجات سال آينده کي منظوري کميٹي سے ليگي *

دفعه ۱۸ کوئي شخص جو کہ اس مدرسة العلوم ميں کسي خاص علم کي تحصيل کرنے کو داخل هونا چاهے اور اس تمام سلسله تعليم کو جو مدرسة العلوم ميں مقرر هو پڑهنا نه چاهے تو به اجازت کميٹي مدبران تعليم السنه مختلفه و علوم دنيويه مدرسة العلوم ميں داخل هوسکتا هى ليکن کسي وظيفه کے پانے کا جو مدرسة العلوم سے ملتا هى مستحق نهوگا تاهم اُسکو اندرون حدود مدرسة العلوم اور به تعميل قواعد معينه مدرسة العلوم کے رهنا هوگا *

دفعه ۱۹ کميٹي مدبران تعليم السنه مختلفه اور علوم دنيويه کو يهه بهي اختيار هوگا کہ اگر مسلمانوں کے سوا کوئي دوسرے مذهب کا طالب علم مدرسة العلوم ميں پڑهنا چاهے يا کسي خاص علم کي تحصيل کرنا چاهے تو به اداے فيس اُس کو پڑهنے کي اجازت ديں اور کلکته يونيورسٹي کے امتحانوں ميں اگر وه امتحان دينا چاهے تو اُس کے ليئے اُسي طرح اهتمام اور انتظام کيا جاويگا جسطرح اور طالب علموں کے ليئے هوگا — اور گو ايسا طالب علم بسبب اختلاف مذهب کے مدرسة العلوم کے تمام قواعد کو بجا نه لاسکے اور اسي ليئے وه اُن ديگر حقوق کا بهي مستحق نه هو جو مدرسة العلوم کے طالب علموں کے ليئے مقرر هيں مگر باايں همه کميٹي موصوفه کو ايسے طالب علم کي قابليت اور لياقت کے لحاظ سے کسي قسم کا وظيفه يا اور کوئي عزت بخشنے کا اختيار هوگا *

## ذکر سکونت و تربيت طالب علمان

## مدرسة العلوم ميں

دفعه ۲۰ مدرسة العلوم ميں طالب علموں کي سکونت کے ليئے مکانات اسطرحپر بنائے جاوينگے کہ هرايک طالب علم کو جدا جدا ايک کمره سونے کے ليئے اور ايک بيٹهنے اور پڑهنے کے ليئے اور ايک غسلخانه مل سکے *

دفعه ۲۱ جو مسلمان طالب علم مدرسة العلوم ميں داخل هوں اُنکو مدرسة العلوم کے مکانات ميں رهنا ضرور هوگا مگر وه غريب طالب علم جو اخراجات سکونت مدرسة العلوم ادا کرنے کے لايق نهوں کميٹي مدبران تعليم السنه مختلفه و علوم دنيويه اُن کو سکونت مدرسة سے بري کرسکتي هى اور اُنسے اسطرحپر سلوک کرسکتي هى جسکا ذکر دفعه ۸ کي ضمن ۲ ميں هى *

دفعه ۲۲ اُن سب طالب علموں پر ايک شخص بطور اتاليق کے مقرر هوگا اور وه اتاليق بهي دن رات مدرسة العلوم ميں رهيگا *

دفعه ۲۳ جو طالب علم وهاں رهينگے اُن کو اختيار هوگا کہ جيسا وه لباس پهنتے هيں ويسا پهنيں مگر پورا لباس اشرافوں کا سا هو الا کسي ايسي قسم کے لباس کے پهننے کي اُنکو اجازت نه هوگي جو بد وضعي کي طرف مائل هو کسي کو اجازت

نہ ہوگی کہ گوٹہ کناری لگا ہوا یا بزاز کا رنگا ہوا رنگین یا نیم رنگ یا ایسا باریک جس میں سے بدن دکھائی دے یا ایسا تنگ جس سے چھاتی اور پیٹ نظر آوے کپڑا پہنے *

دفعہ ۲۴ کسی طالب علم کو اجازت نہوگی کہ وہ بہت بڑے بڑے بال جو کان کی لو سے زیادہ نیچے ہوں سر پر رکھے یا کاکلیں بناوے یا پٹیاں جماوے یا مسی لگاوے یا ایک سے زیادہ انگوٹھی اور چھلے پہنے یا مہندی لگاوے *

دفعہ ۲۵ تمام طالب علموں پر فرض ہوگا کہ صفائی اور اُجلا پن اختیار کریں لباس صاف رکھیں اور ہرطرح کی صفائی اور ستھرائی کی عادت ڈالیں اور قبل اسکے کہ کوئی لڑکا سکونت کے لیئے مکانات مدرسہ میں داخل ہو یہہ بات دیکھہ لیجاویگی کہ جس قسم کے کپڑے وہ پہنتا ہی اُس کے پاس اس قدر تعداد سے ہیں جن سے وہ صفائی اور اُجلے پن سے رہ سکے یا نہیں *

دفعہ ۲۶ اوقات کھانے اور سونے اور پڑھنے اور جسمانی ورزش کے معین کیئے جاوینگے اور ہر ایک شخص کو ضرور ہوگا کہ بجز حالت عذر کے اُن وقتوں میں وہی کام کرے جو اُسوقت کے لیئے مقرر ہو *

دفعہ ۲۷ طالب علموں کی حفظ صحت کے لیئے اُن کے نہانے اور ہوا کھانے اور ایسے کھیل کھیلنے کو جو نامشروع نہوں اوقات اور طریقے مناسب معین لیئے جاوینگے *

دفعہ ۲۸ ہر ایک طالب علم کو اختیار ہوگا کہ اپنے مکان مسکونہ کو فرش اور پلنگ اور اسباب ضروری سے جس طرح چاہے خود آراستہ کرلے اتالیق مدرسہ صرف اسبات کی نگرانی کریگا کہ تمام ضروری چیزیں موجود ہیں یا نہیں اور یہہ کہ خراب چیزیں میلی اور ناقص مستعمل نہوں اور کسیطرح کوڑا کوکٹ نہ پھیلنے پاوے اور صفائی میں کچھہ خلل نہ واقع ہو اور کسیطرح کی بد تمیزی نہونے پاوے — اور اگر کوئی طالب علم یہہ چاہے گا کہ اُسکی سکونت کا تمام ضروری اسباب مدرسۃالعلوم کے اہتمام سے مہیا ہو تو اتالیق مدرسۃالعلوم اُس کا انتظام کریگا *

دفعہ ۲۹ اسبات کی نہایت تاکید رہیگی کہ اسباب اور کتابیں اور لکھنے کا سامان اور کپڑے وغیرہ بدسلیقگی سے مکان میں پھیلے اور ادھر اُدھر پڑے نرہیں بلکہ سب چیزیں انتظام اور سلیقہ سے سچی اور درستی سے رکھی رہیں *

دفعہ ۳۰ ہر ایک طالب علم کو اختیار ہوگا کہ اگر وہ چاہے تو خود اپنے کھانے پکانے کا انتظام کرلے اور بذریعہ اپنے خاص ملازموں کے آپ پکوائے اور کھائے اور یہہ بھی اختیار ہوگا کہ دو چار طالب علم آپس میں ہمنوالہ ہوکر شریک ہوجاویں اور مجموعاً خود کھانے پکانے کا بذریعہ ملازمان خاص انتظام کرلیں *

دفعہ ۳۱ مگر جو طالب علم یہہ چاہینگے کہ مدرسۃالعلوم کی طرف سے اُنکے کھانے پکانے کا انتظام کیا جاوے تو اُن کے لیئے اتالیق مدرسۃالعلوم انتظام کردیگا اور رسدی اخراجات اُن سے لیلیئے جاوینگے *

دفعہ ۳۲ طالب علمان مدرسہ کو اختیار ہوگا کہ جو طریقہ تناول طعام کا اُن کو پسند ہو وہ اختیار کریں اور جب کہ چند طالب علم آپس میں ملکر شرکت میں اپنے کھانے کا بندوبست کرینگے تو اُنکو ایک ایسا کمرہ دیا جاویگا جہاں سب شریک جمع ہوکر کھانا کھا سکیں *

دفعہ ۳۳ بایں ہمہ ہر ایک طالب علم پر فرض ہوگا کہ ایک وقت معین پر کھانا کھاویں تاکہ اختلاف اوقات سے اور کاموں میں ہرج نہ پڑے *

دفعہ ۳۴ الفاظ بد جو لڑکوں کی زبان پر چڑھ جاتے ہیں اُنکے بولنے کا سخت امتناع ہوگا یہاں تک کہ اگر کوئی لڑکا کسی کو چھوٹا کہہ بیٹھے گا تو وہ بمنزلہ دشنام سخت کے سمجھا جاویگا *

دفعہ ۳۵ طالب علموں کو جو مدرسۃالعلوم میں رہتے ہوں علم مجلس یعنی باہمی گفتگو کے طریقے سکھائے جاوینگے مہذبانہ گفتگو کی عادت ڈالی جاویگی اور اُن پر تاکید اکید ہوگی کہ آپس کی ملاقات اور بات چیت میں اُسکو برتیں اور مہذبانہ گفتگو کا اپنے تئیں عادی کریں *

دفعہ ۳۶ جو طالب علم مکانات مدرسہ میں سکونت اختیار کرینگے اُنکو ضرور ہوگا کہ نماز پنجگانہ میں حاضر ہوں سنیوں پر فرض ہوگا کہ اُس مسجد میں جو مدرسۃالعلوم میں سنیوں کے لیئے بنائی جاویگی پانچوں وقت کی نماز جماعت سے پڑھیں اور شیعہ طالب علموں پر فرض ہوگا کہ اُس مسجد میں جو شیعوں کے لیئے بنائی جاویگی کم سے کم تین وقت حاضر ہوکر نماز پنجگانہ اپنے طریقہ مذہبی پر ادا کریں *

دفعه ۳۷ ان دونوں مسجدوں کے لیئے موزن هونگے اور سنّی مذهب کے طالب علموں کی مسجد کے لیئے ایک امام حافظ قران ملازم هوگا اور تمام ضروری چیزیں مهیا رهینگی تاکه کسی قسم کا هرج اور تکلیف نمازیوں کو نهو *

دفعه ۳۸ مدرسةالعلوم میں جمعه اور اتوار دو دن هر هفته میں تعطیل هوگی الا کمیٹی مدبران تعلیم مذهبی کو اختیار هوگا که وه اتوار کے دن بهی مذهبی تعلیم جاری رکھے جمعه کے روز بعد نماز جمعه تعلیم مذهبی کا مدرس اعلی قران وحدیث سے کچھه احکام و اخلاق مذهبی بطور تحقیق عالمانه جس سے طالب علموں کو فائده هو بقدر مناسب بطور وعظ کے بیان کیا کریگا جس میں ذی استعداد طالب علم اور خصوصا وه طالب علم جنهوں نے علوم مذهبی کی تکمیل اعلی درجه تک کی اختیار کی هو حاضر رها کرینگے *

دفعه ۳۹ اتفاقیه بیماریوں کے معالجه کے لیئے انگریزی ڈاکٹر و یونانی طبیب دونوں کا انتظام مدرسةالعلوم میں کیا جاویگا اور جب لڑکے مدرسةالعلوم میں داخل هونگے تو اُن سے یا اُنکے مربیوں سے دریافت کرلیا جاویگا که اگر کوئی اتفاقیه بیماری پیش آوے تو کون سا علاج کیا جاوے اور ضرورت کیوقت اُسیکے مطابق عمل میں آویگا اور فی‌الفور اُن کے مربیوں کو اطلاع هوگی اور جسطرح وه هدایت کرینگے اُسی طرح پرتعمیل کیجاویگی *

دفعه ۴۰ ان تمام قواعد کی خبرگیری اور انتظام اتالیق مدرسے کے سپرد رهیگا اور جو طالب علم خلاف ورزی قواعد معینه کریگا اُسکی رپورٹ کمیٹی مدبران تعلیم السنه مختلفه اور علوم دنیویه کی خدمت میں پیش هوگی *

دفعه ۴۱ کمیٹی موصوفه اُس طالب علم کو فهمایش مناسب کریگی اور جب متعدد فهمایش سے وه نه مانے کا تو اُسکو مدرسةالعلوم سے خارج کرنے کا اُسکو اختیار هوگا *

---

## مذکوره بالا تجویزوں کے منشاء کا بیان

مقصود یهه هی که ایک ایسا مدرسه قایم کیا جاوے جسمیں خود همارى قوم کو سب طرح کا اختیار هو اور وه جس جسطرح پر اپنی قوم کی تعلیم دینا مناسب اور فائده مند سمجھے اُسی طرح پر تعلیم دے اور هماری قوم کو هرقسم کے علوم پڑهنے کا موقع ملے کیونکه هرایک شخص کے اغراض متحد نهیں هیں کوئی شخص سرکاری عهدوں کے حاصل کرنیکی آرزو رکھتا هی — کوئی شخص علوم دنیوی میں سے کسی خاص علم کو حاصل کرنا چاهتا هی — کوئی شخص علوم دینی میں کمال حاصل کرنا چاهتا هی پس ایسا مدرسه قایم کیا جاوے جسمیں هر شخص کو مطابق اپنی خواهش کے علوم حاصل کرنے کا موقع رهے *

اس مدرسے سے گورنمنٹ کو علحده کرنا مقصود نهیں هی بلکه صرف یهه مقصود هی که طریقهٔ تعلیم میں گورنمنٹ کچھه مداخلت نه کرے اور اُسکو صرف هماری قوم کی راے اور مرضی پر چھوڑدے الا گورنمنٹ کو هر طرح اُسکی نگرانی کا اور اُسکی حالت دریافت کرنے کا پورا اختیار حاصل رهے اور چونکه خود گورنمنٹ سے اس مدرسے کے لیئے اعانت چاهی گئی هی اور گورنمنٹ نے اُسکو منظور کیاهی تو همارا صاف منشاء هی که گورنمنٹ کی نگرانی اِس مدرسے سے قایم رهے *

سرمایه جو مدرسے کے لیئے جمع کیا جاتا هی اُس سے کبھی گورنمنٹ کو تعلق نهوگا اور نه کبھی گورنمنٹ کی اُسمیں دست اندازی هوگی اور علاوه گورنمنٹ کے کوئی ممبر بهی اُسمیں دست اندازی نهیں کرسکنے کا اور انهیں اُمور کے استحکام کے لیئے کمیٹی خزنةالبضاعة مقرر هوئی هی اور اُسکے لیئے قواعد بنائے گئے هیں اور اُس کمیٹی کی اور اُن قواعد کی رجسٹری بموجب ایکٹ ۲۵ سنه ۱۸۶۰ع عمل میں آئی هی جنکے ذریعه سے اُن قواعد کے برخلاف کوئی ممبر عمل کرنے کا مجاز نهیں هی *

مذهبی تعلم کے لیئے ایسے قواعد تجویز کیئے گئے هیں اور اُسکو کلیتاً ایک علحده کمیٹی کے سپرد کردیا گیا هی جس سے اس قسم کا احتمال که مذهبی تعلیم میں کچھه خلل واقع هوگا مطلق باقی نهیں رها *

اعلی درجه کی دنیوی تعلیم کے لیئے نهایت ضرور هی که کلیةً انگریزی زبان میں تعلیم هو تاکه مسلمان لڑکے انگریزی میں ایسے قابل نکلیں که جو اعلی سے اعلی عهدے هندوستانیوں کو مل سکتے هیں اُن کو وه حاصل کرسکیں اور نیز جو علوم که انگریزی زبان میں هیں اُس میں پورا کمال حاصل کرکے ایسی کتابیں تالیف و تصنیف کریں جو عموماً قوم کے لیئے مفید هوں اسلیئے مدرسه میں ایک ایسا درجه قایم کیا گیا هی جسمیں اُن لوگوں کو جو اسطرح تعلیم پانی چاهیں پوری تعلیم پانے کا موقع ملے *

مگر اس طرحپر صرف انگریزی زبان میں تعلیم دینے سے علوم و فنون جدیده تمام قوم میں عموماً رائج نهیں هوسکتے اور تمام قوم فائده نهیں اُٹھاسکتی اسلیئے علوم و فنون کا اُردو زبان میں بهی تعلیم دینا اُن لوگوں کے لیئے قرار پایا هی جو اُردو زبان میں اُن کو پڑهنا چاهیں اور اُمید هی که اُردو زبان میں تمام علوم و فنون جدیده کی کتابیں موجود هوجانے کے بعد هماری قوم میں بهی وه علوم و فنون اس طرح پر شائع هوجاوینگے جس طرح اب انگریزی زبان میں

روئداد اجلاس منعقدہ ۱۴ جولائي سنہ ۱۸۷۴ ع نمبر ۲۷ جو بدستخط منصرم کار سکرٹري مرتب اور کتاب روئداد میں مندرج تھي اجلاس میں پیش ہوئي اور ملاحظہ ہوئي *

سید احمد خاں سکرٹري نے اطلاع کي کہ جملہ ممبروں کي خدمت میں جو خطوط بطلب راے نسبت خط جناب مولوي حاجي علي بخش خاں صاحب بہادر سب آرڈینیٹ جج گورکھہ پور کے مینے روانہ کیئے تھے اور جو خطوط کہ بموجب روئداد گذشتہ کے مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب منصرم کار سکرٹري نے بطلب راے نسبت دفعہ ۳ و ۴ و ۵ طریقہ انتظام و سلسلہ تعلیم مدرسۃالعلوم کے روانہ کیئے تھے اور وہ دفعات بروایت خط جناب مولوي حاجي علي بخش خاں صاحب دستورالعمل تعلیم میں داخل کي گئي تھیں اور اُسي خط میں اُس ترمیم کي نسبت بھي راے پوچھي گئي تھي جو دفعہ ۵ کي ضمن ۲ میں بنظر اصلاح کار روائي ضابطہ ہوني ضرور تھي اُن سب خطوط کا جواب منجملہ سرستھہ ممبروں کے چھپن ممبروں کے پاس سے آگیا جنکے نام نامي ذیل میں مندرج ہیں اور وہ سب جواب کمیٹي کے سامنے پیش ہیں *

## تفصیل ممبران جنکے پاس سے جواب آیا

۱ ممتازالدولہ نواب محمد فیض علي خاں بہادر سي ایس آئي *
۲ مولوي سید مہدي علي صاحب *
۳ شیخ غلام علي صاحب *
۴ سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي *
۵ منشي محمد یار خاں صاحب *
۶ سید محمد حامد خاں صاحب *
۷ سید محمد محمود صاحب *
۸ مولوي فضل احمد خاں صاحب *
۹ نواب احمد اللہ خاں صاحب *
۱۰ مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب *
۱۱ مولوي سید زین‌العابدین صاحب *
۱۲ منشي محمد مسعود شاہ خاں صاحب *
۱۳ منشي محمد ذکاءاللہ صاحب *
۱۴ مولوي سید محمد ابو سعید صاحب *
۱۵ سید محمد میر بادشاہ صاحب *
۱۶ منشي محمد خلیل صاحب *
۱۷ حافظ محمد نظام‌الدین صاحب *
۱۸ نواب محمد محمود علي خاں صاحب بہادر *
۱۹ جناب عالي خلیفہ سید محمد حسن صاحب *
۲۰ خان بہادر محمد برکت علي خاں صاحب بہادر *
۲۱ سید محمد احمد خاں صاحب بہادر *
۲۲ منشي صفدر حسین خاں صاحب بہادر *
۲۳ خان بہادر فقیر سید جمال الدین صاحب *
۲۴ کنور محمد لطف علي خاں صاحب *
۲۵ منشي محمد مظفر حسین صاحب *
۲۶ سید ظہور حسین صاحب *
۲۷ مولوي محمد نجم‌الدین صاحب *
۲۸ مولوي محمد عارف صاحب *
۲۹ حضرت مولوي سید امداد علي صاحب بہادر *
۳۰ مولوي محمد حیدر حسین صاحب *
۳۱ مولوي اشرف حسین خاں صاحب *
۳۲ منشي محمد مشتاق حسین صاحب *
۳۳ مولوي عنایت رسول صاحب *
۳۴ مولوي محمد سمیع‌اللہ خاں صاحب *
۳۵ میر سید نواب علي صاحب *
۳۶ حکیم محمد حکمت‌اللہ صاحب *
۳۷ مولوي محمد حامد حسن خاں صاحب *
۳۸ منشي محمد الہي بخش صاحب *
۳۹ سید علي حسن صاحب *
۴۰ غلام مرتضی خاں صاحب *
۴۱ حضرت مولوي محمد امانت‌اللہ صاحب *
۴۲ مولوي محمد کریم صاحب *
۴۳ خاں بہادر محمد حیات خاں صاحب سي ایس آئي *
۴۴ منشي محمد سبحان حیدر صاحب *
۴۵ مولوي محمد اسمعیل صاحب *
۴۶ نواب محمد حسن خاں صاحب *
۴۷ نواب سید ولایت علي خاں صاحب *
۴۸ مولوي سید شمس‌الہدي صاحب *
۴۹ منشي محمد صدیق صاحب *
۵۰ حافظ محمد تفضل حسین صاحب *
۵۱ مولوي محمد کریم بخش صاحب *
۵۲ مرزا عابد علي بیگ صاحب *
۵۳ مولوي سید حسن رضا صاحب *
۵۴ مولوي محمد کامل صاحب *
۵۵ مولوي نذیر احمد صاحب *
۵۶ مولوي سید فریدالدین احمد صاحب *

کميٹي نے جناب حاجي مولوي علي بخش خاں صاحب بہادر کا خط اور نيز تمام جوابات ممبران مذکورۂ بالا کے ملاحظه کيئے *

مولوي حاجي علي بخش خاں صاحب نے جو خط بنام سيد احمد خاں لکھا تھا اُسميں نسبت طمانيت تعليم مذهبي مدرسة العلوم کے يهه عبارت ارقام فرمائي هی که " اُس اطمينان کي ميرے [يعني علي بخش خاں صاحب] کے نزديک صرف يهه صورت هی که آپ [ يعني سيد احمد] اور کميٹي خزنة البضاعة مذهبي تعليم ميں مداخلت نکرے بلکه مذهبي تعليم کے واسطے ايک اور کميٹي مقرر کيجاوے اور اُس کے اختيار ميں تمام امور متعلقة تعليم مذهبي کے چهوڑے جاويں اور اُس کميٹي کے وے لوگ ممبر هوں جنپر تمام اهل اسلام کو اطمينان هو اور جو لوگ مذهبي تعليم کے واسطے چنده ديں اُس روپيه سے سود حاصل نه کيا جاوے اور اُس کي آمدني جايز صرف مذهبي تعليم ميں خرچ کي جاوے اور جب ممبران کميٹي مذهبي اُس کي آمدني ميں گنجايش ديکهيں اور تعليم مذهبي شروع کرنا چاهيں تو اُن کو ايسا اختيار حاصل رهے " *

کميٹي اسبات سے نهايت خوش هی که جمله ممبروں نے اِن امور کو جو مولوي حاجي علي بخش خاں صاحب نے پيش کيئے تهے يعني اِسبات کو که مذهبي تعليم کي کميٹي جدا بنائي جاوے اور جو لوگ منع کرديں اُن کا روپيه سود پر نه لگايا جاوے اور جب سرمايه مذهبي کي آمدني کافي هو تو مذهبي تعليم شروع هوجاوے بلا اختلاف منظور کيا هی *

جو مضمون که مولوي حاجي علي بخش خاں صاحب کے خط ميں مندرج تها وه بطور دفعات کے تحرير هوکر دفعه ۳ و ۴ و ۵ طريقه انتظام و سلسله تعليم مدرسة العلوم ميں داخل کيا گيا اور اُسکي نسبت اور نيز ضمن ۲ دفعه ۵ مذکورۂ بالا کي کسيقدر ترميم کي نسبت جو صرف اصلاح ضابطه اور کارروائي سے متعلق هی پهر جمله ممبروں سے راے طلب هوئي تهي جس کا ذکر گذشته اجلاس کي روئداد ميں مندرج هی *

کميٹي اس بات سے بهي نهايت خوش هی که جمله ممبروں نے بلا کسي اختلاف کے دفعه ۳ و ۴ و ضمن اول دفعه ۵ و فقره اول و سوم و چهارم ضمن دوم دفعه ۵ مندرجه طريقه انتظام و سلسله تعليم مدرسة العلوم کو بلا اختلاف منظور کيا هی *

فقره دوم ضمن دوم دفعه ۵ کي جو ترميم تجويز هوئي تهي اُسکي نسبت صرف پانچ ممبروں نے کسيقدر اصلاح چاهي هی اور دو ممبروں نے اُس سے اختلاف راے کيا هی جسکي تفصيل اور جو تجويز که اُسکي نسبت هوئي حسب تفصيل ذيل هی *

حافظ تفضل حسين صاحب نے اُس فقره ميں اس قدر اصلاح چاهي هی که جن بزرگوں سے که درخواست مقرر کرنے کميٹي مذهبي کيجاوے اول اُن سے منظوري حاصل کي جاوے جب وه منظور کرليں تو اُن کے ناموں سے تمام لوگوں کو اطلاع دي جاوے *

کميٹي نے بالاتفاق يهه تجويز کي که اگر ايسي ترميم اُس فقره ميں کي جاويگي تو مقصود کے برخلاف هوگا اسليئے که اُن بزرگوں کا قرار دينا بهي جو کميٹي مذهبي مقرر کريگي کميٹي خزنة البضاعة اپنے اختيار سے نهيں چاهتي بلکه عام مسلمانوں کي راے کے اتفاق سے چاهتي هی اور اس ليئے قبل اُس کے اپني تجويز سے کسيکي منظوري حاصل کرنا مناسب نهيں سمجهتي *

مولوي محمد کريم بخش صاحب نے يهه امر پيش کيا هی که مذهبي کميٹي کے ممبروں کي نسبت لفظ لايف ممبر کا ضرور نهيں هی اور نيز اُن کے قايم رهنے کے ليئے اس شرط کا بهي لگانا مناسب هی که جب تک وه کسيطرحه سے مخل انتظام مدرسة العلوم نهوں *

کميٹي نے بالاتفاق تجويز کي که يهه راے بلا شبهه منصفانه اور عاقلانه اور آزادانه اور مدبرانه هی مگر جو عبارت که بالفعل اُس فقره ميں موجود هی اُس سے عموماً مسلمانونکو زياده طمانيت و خاطر جمعي هوگي اور کميٹي کو يقين کامل هی که ممبران کميٹي تعليم مذهبي بهي بالاتفاق صلاح و فلاح مدرسة العلوم ميں اور اپني قوم کي بهلائي و بهتري ميں ساعي هونگے *

شيعه ممبروں ميں سے دو ممبروں يعني مولوي سيد حسن رضا صاحب اور مرزا عابد علي بيگ صاحب نے يهه عذر کيا هی که جو دقت اُن لوگونکے قرار دينے ميں کي گئي هی جو کميٹي تعليم مذهبي مقرر کرينگے اُس کي ضرورت نه تهي بلکه اُن کے قرار دينے کے ليئے اُن لوگوں کي شهرت اور عام واقفيت خصوصاً شيعه مذهب کي کميٹي کے ليئے کافي تهي مرزا عابد علي بيگ صاحب نے يهه بهي لکها هی که شيعه مذهب کے لوگوں کے واسطے اُن اُمور کي جو فقره مذکوره ميں تجويز هوئے هيں کچهه حاجت نهيں بلکه کافي تها که کميٹي خزنة البضاعة کے شيعه ممبر اپنے مذهب کي کميٹي تعليم مذهبي مقرر کر ليتے *

کميٹي نے بالاتفاق اس راے سے اتفاق کيا اور يهه تجويز هوئي که فقره مذکور ميں جو کچهه لکها گيا هی وه صرف بعض اکابر اهل سنت و جماعت کي تحريک سے تجويز هوا هی کسي شيعه مذهب کے مسلمان نے اُس کي خواهش نهيں کي تهي پس شيعه مذهب کي مذهبي تعليم کي کميٹي سے بهي اُس قاعده کو متعلق کرنا محض غلطي هی چنانچه کميٹي نے اُس فقره کي ترميم کي اور شيعه مذهب

روئداد

کي کميٹي تعليم مذہبي کو اُس سے مستثنی کر کر کميٹي خزنۃالبضاعۃ کے شيعہ ممبروں کي راے پر منحصر کيا *

جناب مولوي محمد کامل صاحب نے ارقام فرمايا هی کہ دفعہ ٥ ميں درج هی کہ تعليم مدرسۃالعلوم ميں کميٹي خزنۃالبضاعۃ کو کچھہ مداخلت نہوگي بلکہ اُس کے ليئے جداگانہ کميٹياں مقرر هونگي اور دفعہ مذکور کي ضمن ٢ کي چھٹويں سطر ميں يہہ لکھا هی کہ اس کميٹي کے ممبروں کا انتخاب ابتدائي بھي کميٹي خزنۃالبضاعۃ سے متعلق نہوگا اِن دونوں فقروں کي ضرورت نہيں هی کيونکہ جب اُمور کميٹي خزنۃالبضاعۃ دفعہ ٣ و ٤ ميں معين هو گئے تو اُس سے ظاهر هوا کہ کميٹي مذکور کا کام صرف جمع و خرچ و نگراني و افزوني سرمايہ کا هی باوجود اس کے پھر يہہ تحرير کہ اس کميٹي کو تعليم اور انتخاب ممبران کميٹي مذہبي ميں دخل نہوگا فضول هی بلکہ ان دونوں فقروں سے ممبران کميٹي خزنۃالبضاعۃ عموما اپنے کو ملزم سوے عقيدت تصور کرسکتے هيں حالانکہ عموما کميٹي مورد اس الزام کي نہيں هو سکتي هی لهذا اِن دونوں فقروں کا حذف کرنا مناسب هی اور دفعہ ٥ کي ضمن دو بحذف فقرہ مذکورہ بالا کے واسطے کميٹي تعليم مذہبي اور انتخاب ممبران کميٹي مذہبي کے کافي هی *

کميٹي نے بالاتفاق مولوي محمد کامل صاحب کي راے کو تسليم کيا اور اس بات کو دل سے قبول کيا کہ کميٹي خزنۃالبضاعۃ کي نسبت جس ميں بہت سے نہايت لايق اور دينداد اور عالم و صاحب تقوی لوگ شريک هيں ايسے الفاظ کا کہنا نہايت نا مستحسن تھا مگر بعض اکابر اهل اسلام نے ايسي هي خواهش کي تھي اور ممبران کميٹي نے باوجوديکہ اُن کي طرف ايک انحار نا مناسب تھا صرف قومي همدردي سے اور صرف اپني نيکي و صفائي باطن سے اُس کي نسبت کچھہ خيال نہيں کيا اور مطلق نفسانيت کو دخل نہيں ديا اور اُس تحريک کو منظور کيا پس وہ الفاظ جو صرف بنظر وفاق اور رفع نفاق کے داخل کيئے گئے هيں اور جن کو ممبروں نے بسبب اپني پاک طينت کے منظور کرليا هی خارج نہيں کيئے جا سکتے بلکہ کميٹي کي راے ميں خود وہ الفاظ همارے کميٹي کے اُن بزرگ ممبروں کي نيکي اور کسر نفسي و صفائي باطن اور حب قومي پر گواهي دے رهے هيں و ذالک فضل‌الله يوتيہ من يشاء *

مولوي محمد کامل صاحب نے ضمن دويم کے فقرہ جديدہ کے بعض الفاظ کي نسبت بھي اپني ناپسنديدگي ارقام فرمائي هی اور مولوي سيد محسن رضا صاحب نے بھي اُن کو ناپسند کيا هی اور مرزا رحمت‌الله بيگ صاحب نے اگرچہ اپني راے ميں اُس کي نسبت کچھہ نہيں لکھا مگر اب وہ بھي اُن الفاظ کو نامناسب سمجھتے هيں اور ميں بھي اُن سے اتفاق کرتا هوں اور اُن الفاظ کي درستي کي نسبت کميٹي کي توجہہ چاهتا هوں *

فقرہ مذکورہ کميٹي کے سامنے پڑھا گيا اور بالاتفاق کميٹي کي يہہ راے هوئي کہ مضمون فقرۂ مذکورہ سے کسي کو کچھہ اختلاف نہيں مگر اُس کے الفاظ کي تہذيب کرني مناسب هی چنانچہ اصلاح اُس کي عمل ميں آئي *

بعد اس کے مولوي نذير احمد صاحب کي راے پيش هوئي جنھوں نے امر مجوزہ ضمن دويم سے جو بہ نسبت طريقہ تقرري کميٹي تعليم مذہبي هی اختلاف راے کيا هی چنانچہ اُن کي راے بجنسہ ذيل ميں مندرج هوتي هی *

## مولوي نذير احمد صاحب کي راے

ميري راے يہہ هی کہ بزرگان دين کا توسط انتخاب کميٹي مذہبي کے ليئے اُميد نہيں کہ مفيد هو اولاً تو بزرگان دين اس معاملات ميں صرف توجہہ کو فعل عبث سمجھينگے ثانياً جو توجہہ کرينگے وہ هضماًللنفس اپنے تئيں علحدہ رکھکر دوسروں کو نامزد کرينگے اس ميں کيا قباحت هی کہ خود ممبران کميٹي خزنۃالبضاعۃ اپني تجويز سے ممبران کميٹي مذہبي کو نامزد کرکے مشتہر کريں اور عامۂ مسلمين کو جرح و اعتراض کي اجازت ديں اور اعتراضات پر لحاظ مناسب کرکے انتخاب مشتتم کرليں — بزرگان دين جيسيکہ في زماننا هذا ميں امور انتظامي ميں راے دينے کي کمتر قابليت رکھتے هيں — آپ يقين باور کيجيئے کہ آپ کي کميٹي خزنۃالبضاعۃ جيسي کہ اب هی اور خصوصاً جيسي کہ وہ هونے والي هی بہترين اهل إسلام ذوي‌الاراء پر مشتمل هی اور اُسکو انتخاب کميٹي مذہبي سے جدا رکھنا گويا ديدہ و دانستہ ايک عمدہ انتظام کا خراب کرنا هی اور آپ ديکھہ ليجيئيگا کہ گو بزرگان دين متوسط قرار ديئے جائيں اور گو جمہور مسلمين کو اعتراض کرنے کي اجازت بھي ديجائے مگر کام جار و ناچار کميٹي خزنۃالبضاعۃ کو کرنا پڑيگا *

کميٹي نے بالاتفاق مولوي نذير احمد صاحب کي راے پر واہ واہ کي اور سب بول اُٹھے کہ بلا شبہہ همارے کميٹي بہت سے بہترين ابرار اهل اسلام ذوي‌الاراء پر مشتمل هی اور اُس کو انتخاب کميٹي مذهبي سے جدا رکھنا نہايت افسوس کي بات هی مگر جو کہ اب همارے ابرار اور پاک طينت ممبروں نے باميد وفاق و رفع نفاق يہ تحريک بعض اکابر اهل اسلام اُسکو منظور کرليا هی تو اب اُسکا بدستور قايم رکھنا هي مناسب هی *

بعد اس کے مولوي سيد فريدالدين احمد صاحب کي راے پيش هوئي کہ اُنہوں نے امر مانحن فيہ سے اختلاف کيا هی چنانچہ اُن کي راے بھي بجنسہ ذيل ميں مندرج هوتي هی *

## مولوي سيد فريدالدين احمد صاحب كي راے

نامہ عنايت مرزا رحمت‌الله بيگ صاحب منصرم كار سكرٹري كميٹي خزنةالبضاعة مرقومہ ۱۴ جولائي سنہ ۱۸۷۴ع ميرے پاس پہنچا ميں تمام و كمال أسكو پڑھا اور چند مرتبہ مضامين مندرجہ نامہ مذكور پر غور كيا اور نيز أن جملہ مراسلات و مصالحت پر كہ جو فيمابين آپ كے [ يعني سيد احمد خان كے ] و جناب حاجي مولوي علي بخش خان صاحب بہادر كے تحرير هوئے هيں غرض كيا ميري راے ميں دفعہ ۳ و ۴ و ۵ جن عبارتوں سے كہ وہ تحرير هوئي هيں سمجھكر بالكل أس كے ساتھہ اتفاق نہيں هى ميري راے ميں كوئي شخص كميٹي مدبران تعليم‌السنة مختلفة و علوم دنيويہ و مدبران تعليم مذهب ميں مقرر نہوسكيگا جب تك كہ وہ كميٹي خزنةالبضاعة كا ممبر نہوتا اصل كميٹي وهي هى اور يہہ دونوں كميٹياں أس كي فرع هيں يہہ بات البتہ هوسكتي هى كہ منجملہ ممبران كميٹي خزنةالبضاعة كے جو لوگ كہ بنظر مصلحت تمام مسلمانوں كے قابل انتخاب ممبري كميٹي مدبران تعليم مذهب نہوں وہ أس ميں منتخب نہ كيئے جاويں مثلاً جيسے ميرے و آپ كے ( يعني مولوي فريدالدين صاحب كاتب هذا و سيد احمد كي ) نسبت لوگوں كو طمانيت نہيں هى تو آپ و ميں ممبر كميٹي مدبران تعليم مذهب مقرر نہ كيئے جائيں يہہ بات كسيطرح نہيں هوسكتي كہ يہہ امراهم كسي ايك شخص كي ذات پر منحصر كرديا جاے يہہ وهي بد نصيب سبب هى كہ جسنے مسلمانوں كے سارے امور كو برباد كرديا هميشہ كثرت راے و جماعت متفقہ پر كام هونا چاهيئے اگر اور ممبران كميٹي ميري راے كے ساتھہ متفق نہوں تو بھي ميں اپني راے پر قايم هوں اور ميرا اختلاف راے آپ چھاپ دیجیئے اور جب ميري يہہ راے هى تو ميں اسميں بھي آپ كے ساتھہ متفق نہيں هوں كہ كميٹي مدبران تعليم‌السنة مختلفة و علوم دنيويہ كا كوئي ممبر عيسائي يا يہودي يا هندو هو اگر هماري قوم بدنصيب ميں كوئي لايق نہيں هى تو شايد ايسے آدمي تو ضرور هونگے كہ دوسروں سے كچھہ اخذ كركے اپني راے ديويں *

سيد احمد خان نے كہا كہ مولوي فريدالدين احمد صاحب نے جو اپنے تئيں بھي أن لوگوں ميں شمار كيا هى جن پر لوگوں كو طمانيت نہيں يہہ صرف أن كي كسر نفسي هى ورنہ كوئي شخص ايسا نہيں هى جس كو مولوي صاحب ممدوح پر طمانيت نہو هاں بلا شبہہ ميرا ايسا حال هى اور ميں خود اقرار كرتا هوں كہ ميں نہ كبھي مذهبي كميٹي كا ممبر هونگا اور نہ كبھي تعليم مذهبي ميں كچھہ مداخلت كرونگا *

صدر انجمن نے فرمايا كہ اس تذكرہ كو ملتوي كيا جاوے اور جو امر كہ مولوي فريدالدين احمد صاحب نے پيش كيا هى أسكے تصفيہ پر توجہہ هو چنانچہ كميٹي نے بالاتفاق مولوي فريدالدين احمد صاحب كي اس راے كو كہ ممبران كميٹي خزنةالبضاعة هي ميں سے ممبران كميٹي تعليم مذهبي كا منتخب هونا چاهئا تھا تسليم كر كر يہہ بات كہي كہ جو امر تجويز هوا هى وہ خاص بعض اكابر اهل اسلام كي تحريك سے اور بنظر حالات خاص كے تجويز هوا هى جس كو اب كثير ممبران كميٹي نے بھي منظور كرايا هى اور اس ليئے تجويز مذكورہ كا قايم رهنا چاهيئے يا ايں همہ معلوم رهے كہ ان دفعات ميں يہہ بات تجويز نہيں هوئي كہ كميٹي خزنةالبضاعة كا كوئي ممبر كميٹي تعليم مذهبي كا ممبر هونے كي لياقت نہيں ركھيگا بلكہ جو لوگ كميٹي تعليم مذهبي مقرر كرينگے أن كو اختيار هوگا كہ وہ جس كو چاهيں كميٹي تعليم مذهبي كا ممبر مقرر كريں خواہ وہ كميٹي خزنةالبضاعة كا ممبر هو يا نہو *

بعد ان تمام مباحثوں اور اصلاحوں كے دفعہ ۳ و ۴ و ۵ معہ أن كي ضمنوں كے جو قرار پائيں وہ حسب تفصيل ذيل هيں *

### ذكر كميٹي خزنةالبضاعة

دفعہ ۳ — كميٹي خزنةالبضاعة اس مدرسہ كے ليئے فنڈ يعني روپيہ جمع كرنے كي كميٹي هى اور انتظام تعليم كے ليئے جداگانہ كميٹياں مقرر هونگي مگر روپيہ كا جمع كرنا اور سرمايہ كي حفاظت اور جائداد كا خريدنا اور أسكي آمدني كا اخراجات مدرسہ كے ليئے دينا اور جو روپيہ كسي خاص كام كے ليئے ديا گيا هو أسكا أسي كام ميں لگانا اور مكانات كا بنانا اور هر ايك امر كي نگراني كرنا يہہ سب كميٹي خزنةالبضاعة سے متعلق هوگا *

دفعہ ۴ — كميٹي خزنةالبضاعة كو أس روپيہ كا جو أس كے سپرد هو اور نيز أسكي آمدني كا حسب تفصيل ذيل جداگانہ حساب ركھنا هوگا *

اول — حساب زر سرمايہ يعني حساب أس روپيہ كا جو لوگوں نے اس غرض سے ديا هى كہ أسكي آمدني اخراجات مدرسةالعلوم ميں صرف هو اور وہ روپيہ بدستور قايم رهے اور يهي روپيہ زر سرمايہ كے نام سے ملقب هى جسكا خرچ كرنا بموجب دفعہ ۴۳ قواعد كار روائي كميٹي كے ممنوع و ناجايز هى *

روئداد

دوم — زر سرمایہ مذکورہ بالا کے حساب میں بھی مفصلہ ذیل تفصیل رکھنی ہوگي *

( الف ) — وہ روپیہ علحدہ جمع رہیگا جسکي نسبت دینے والوں نے یہہ شرط لگائي ہی کہ سود میں نہ لگایا جاوے بلکہ اُس سے جائداد غیر منقولہ خریدي جاوے اور اس روپیہ کا کسي طرح سود میں لگانا اور پرامیسري نوٹ خریدنا جایز نہوگا *

( ب ) — اُس روپیہ کا حساب جو دینے والے نے خاص بغرض تعلیم مذہبي دیا ہی علحدہ رکھا جاویگا اور اُسکي آمدني اُسي مذہب ( یعني شیعہ یا سني مذہب ) کي تعلیم میں صرف ہوگي جسکي تعلیم کے لیئے دینے والے نے روپیہ دیا ہی *

( ج ) — جو روپیہ کہ عیسائیوں نے یا اور مذہب کے لوگوں نے اس شرط سے دیا ہی کہ اُس کي آمدني علوم دنیاوي کي تعلیم میں خرچ ہو اُسکا حساب جداگانہ رہیگا اور اُسکي آمدني علوم دنیاوي کی تعلیم میں صرف ہوگي کسي مذہبي تعلیم میں اُسکي آمدني خرچ نہوگي *

( د ) — باقي روپیہ جو لوگوں نے بلا کسي شرط کے دیا ہی اُسکي آمدني مذہبي اور دنیاوي ہر قسم کي تعلیم میں جس میں ضرورت ہو خرچ ہوسکے گي *

( ہ ) — قبل شروع ہونے کسي قسم کي تعلیم کے اور نیز بعد شروع ہونے تعلیم کے اگر کسي خاص صیغہ کے سرمایہ کي آمدني اُسکے اخراجات ضروري سے زیادہ ہو جاوے تو ہر ایک قسم کے روپیہ کي آمدني جسکي تفصیل اوپر بیان ہوئي اُسي مد میں بطور اصل سرمایہ جمع کردي جاویگي خواہ کمیٹي کي کارروائي کے ضروري اخراجات میں یا مدرسۃالعلوم اور اُس کے متعلق مکانات کي تعمیر میں یا مدرسۃالعلوم کے لیئے زمین خریدنے میں خرچ کي جاویگي کیونکہ یہہ اُمور تعلیم مذہبي اور تعلیم دنیوي دونوں سے برابر متعلق ہیں مگر اُس روپیہ کي آمدني جس کا ذکر مد ( ج ) میں ہی تعمیر مساجد میں ہرگز خرچ نہ کي جاویگي اور نیز اُس روپیہ کي آمدني جو سنیوں نے خاص مذہبي تعلیم کے لیئے دیا ہو شیعوں کي مسجد کي تعمیر میں اور اُس روپیہ کي آمدني جو شیعوں نے خاص مذہبي تعلیم کے لیئے دیا ہو سنیوں کي مسجد کي تعمیر میں صرف نہوگي *

سوم — اُس روپیہ کا حساب جداگانہ رکھا جاویگا جو لوگوں نے بطور سرمایہ مدرسۃالعلوم نہیں دیا بلکہ واسطے خاص کام کے دیا ہی مثلاً واسطے تعمیر مکانات مدرسۃالعلوم کے یا واسطے تعمیر مساجد شیعہ و سني کے اور یہہ روپیہ اور اُس کي آمدني اُسي کام میں خرچ ہوگي جس کے لیئے وہ دیا گیا ہی *

## ذکر کمیٹي ہاے تعلیم

دفعہ ۵ — تعلیم مدرسۃالعلوم میں کمیٹي خزنۃالبضاعۃ کو کچھ مداخلت نہوگي بلکہ اُس کے لیئے حسب تفصیل ذیل جداگانہ کمیٹیاں مقرر ہونگي *

اول — کمیٹي تعلیم علوم دنیاوي اور اُن مختلف زبانوں کي جو مدرسۃالعلوم میں تعلیم دي جاوینگي اور یہہ کمیٹي از نام مدبران تعلیم السنۃ مختلفہ اور علوم دنیویہ ملقب ہوگي اس کمیٹي کے ممبروں میں مسلمانوں کے ساتھہ عیسائي اور یورپین اور پنڈت بھي اگر ضرورت ہو تو ممبر ہوسکینگے کیونکہ مختلف علوم اور مختلف السنۃ کي تعلیم اس کمیٹي سے متعلق ہوگي اور اس دنیاوي علوم کي تعلیم کا اہتمام اور انتظام بتمامہ اِس کمیٹي سے متعلق ہوگا *

دوم ۱ — کمیٹي تعلیم مذہبي اِسکي دو شاخیں ہونگي ایک شاخ از نام مدبران تعلیم مذہب اہل سنت و جماعت اور دوسري از نام مدبران تعلیم مذہب شیعہ اثنا عشریہ ملقب ہوگي اور اُن کمیٹیوں میں اُسي مذہب کے لوگوں کے سوا جس مذہب کي تعلیم کے لیئے وہ کمیٹي ہی دوسرے مذہب کا کوئي شخص ممبر نہو سکیگا *

( ۲ )—کمیٹي مدبران تعلیم مذہب اہل سنت و جماعت کے ممبروں کا انتخاب ابتدائي بھي کمیٹي خزنۃالبضاعۃ سے متعلق نہوگا بلکہ وہ کمیٹي ممبران کمیٹي تعلیم مذہب اہل سنت و جماعت کے مقرر کرنے کي اُن بزرگوں سے جو اُس مذہب میں دینداري اور علم فضل میں مشہور ہوں اور جن پر اُس مذہب کے

لوگوں کو طمانیت ہو درخواست کریگی—جن بزرگوں سے ایسی درخواست کرنے کا ارادہ ہو اُن بزرگوں کے ناموں سے تمام اہل اسلام کو تین مہینہ تک بذریعہ اخبارات کے اطلاع دیجاویگی تاکہ ہر ایک ذی علم اور دیندار مسلمان کو اسباب میں ہر قسم کی صلاح نیک دینے کا موقع ملے بعد انقضاے میعاد کے اُن سب تحریروں کے لحاظ سے جو اسباب میں آئی ہوں وہ لوگ جن سے مذہب اہل سنت و جماعت کی مذہبی تعلیم کی کمیٹی کے مقرر کرنے کی درخواست کی جاوے گی قرار دیئے جاوینگے اور یہہ بھی کمیٹی کو اختیار رہے گا کہ اُنہیں بزرگوں میں سے کسی ایک بزرگ کو مہتمم اِن سب امور کا قرار دیکر اُس بزرگ سے درخواست کرے کہ بزرگان مذکورۂ بالا سے خط و کتابت کرکر کثرت راے سے مذہبی کمیٹی مقرر فرماویں جس کے ممبروں کی تعداد بارہ سے کم نہو اور یہہ تمام اصل خط کتابت جو اِسباب میں اُنکے باہم ہو کمیٹی خزانۃالبضاعۃ کے دفتر میں رہنے کے واسطے بھیجی جاوے اِسطرح پر جو بزرگ مذہبی کمیٹیوں کے ممبر مقرر ہونگے وہ لیف ممبر ہونگے یعنی اُنکی معزولی کا بجز اُس حالت کے کہ وہ استعفاد دیں یا اپنا مذہب تبدیل کردیں یا اُسی ایسے جرم میں جسکی تفصیل قواعد کارروائی کی دفعہ ۱۲ میں ہی سزایاب ہوں کسیکو اختیار نہوگا اور جب کوئی عہدہ اُس کمیٹی کی ممبری کا خالی ہوگا تو ممبران باقی ماندہ کسی دوسرے شخص کو اُسکی جگہہ مقرر کرینگے شیعہ مذہب کی تعلیم مذہب کی کمیٹی کا تقرر کمیٹی خزانۃالبضاعۃ کے شیعہ ممبروں کے اختیار میں چھوڑا جاوے کہ وہ لوگ آپس میں صلاح کر کو جس طرح مناسب سمجھیں اپنے مذہب کی تعلیم کے لیئے مذہبی کمیٹی مقرر کریں *

(۳) — اگر اُس روپیہ کی جو خاص مذہبی تعلیم کے لیئے دیا گیا ہو اِسقدر آمدنی ہو جاوے جو مذہبی تعلیم کے اخراجات کے لیئے کافی ہو اور مذہبی کمیٹیوں کے ممبر یہہ چاہیں کہ مذہبی تعلیم قبل شروع ہونے دیگر اقسام کی تعلیم کے جاری ہو جاوے تو اُنکو ایسا کرنے کا اختیار حاصل ہوگا *

(۴) — مذہبی تعلیم کے لیئے مدرسوں کا انتخاب کرنا اور مقرر کرنا وہ سب انہیں مذہبی کمیٹیوں سے متعلق ہوگا دوسرے شخص کو یا کسی دوسری کمیٹی کو اُس میں کچھہ مداخلت نہوگی *

صدر انجمن نے فرمایا کہ دفعات مذکورۂ کی نسبت بحث کافی ہوچکی اور منجملہ سرسٹھہ ممبروں کے چوبن ممبروں کے پاس سے رائیں آگئیں جنمیں سے ترپن ممبروں نے ان دفعات پر اتفاق راے کیا اور جو خفیف اصلاح لفظی ہوئی تھی وہ بھی ہوگئی پس اب اُن کی نسبت تصفیہ کامل عمل میں آوے اور دفعات مذکورۂ جیسیکہ قایم ہوئی ہیں منظور کی جاویں *

تمام ممبروں نے اس تحریک کی تائید کی اور دفعات مذکورۂ بالا معہ اُن کی ضمنوں کے بطور قواعد متعلقہ سلسلۂ تعلیم کے منظور ہوئیں *

سکرتری نے تحریک کی کہ اُن بزرگوں کے نام نامی ظاہر کیئے جاویں جن سے بموجب فقرۂ دو ضمن دوم دفعہ ۵ قواعد کے جو ابھی منظور ہو ئے کمیٹی تعلیم مذہبی کے ممبر مقرر کرنے کی درخواست کی جاویگی چنانچہ کمیٹی نے بالاتفاق بزرگان مفصلہ ذیل کے نام ظاہر کیئے *

جناب حاجی مولوی محمد قاسم صاحب بانی مدرسۂ عربی دیوبند *

جناب حاجی مولوی محمد یعقوب صاحب مدرس اعلی مدرسۂ عربی دیوبند *

جناب حاجی مولوی سید امدادالعلی خاں صاحب بہادر ڈپٹی کلکٹر علیگڈہ *

جناب حاجی مولوی علی بخش خاں صاحب بہادر سب آرڈینیٹ جج گورکھپور *

جناب مولوی محمد علی صاحب رئیس بھوراپور تحصیلدار بلاری ضلع مرادآباد *

جناب مولوی مفتی محمد سعداللہ صاحب قاضی القضاۃ ریاست رامپور *

جناب مولوی ارشاد حسین صاحب رامپوری *

جناب مولوی محمد احسن صاحب مدرس گورنمنٹ کالج بریلی *

جناب مولوی محمد سلطان حسن صاحب رئیس بریلی صدر امین *

جناب مولوی عبدالقادر صاحب رئیس بدایوں *

جناب مولوی حافظ محمد اسمعیل صاحب رئیس علیگڈہ *

جناب مولوی محمد معین الدین صاحب مدرس مدرسۂ عربی مرزاپور *

جناب مولوی محمد شکور صاحب رئیس مچھلی شہر ضلع جونپور *

جناب مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب سب آرڈینیٹ جج علیگڈھ *

جناب حاجی محمد ممتاز علی خاں صاحب رئیس میرٹھہ *

جناب مولوی حیدر حسین صاحب رئیس جونپور وکیل ھائی کورٹ *

جناب مولوی سید فرید الدین احمد صاحب رئیس کڑا وکیل ھائی کورٹ *

جناب مولوی محمد کریم صاحب رئیس محمد آباد ضلع اعظم گڈھ ڈپٹی کلکٹر بہادر مرادآباد *

جناب نواب حاجی محمد محمود علی خاں صاحب بہادر رئیس چھتاری ضلع علیگڈھ *

جناب محمد عبد الشکور خاں صاحب رئیس بھیکم پور ضلع علیگڈھ *

کمیٹی نے یہہ بھی اپنی راے ظاھر کی کہ بعد تکمیل ہونے ضابطہ مندرجہ ضمن مذکورہ کے جناب مولوی حاجی علی بخش خاں صاحب بہادر کو تمام اھتمام تقرر کمیٹی تعلیم مذھبی کا حسب مواد ضمن مذکورہ کے سپرد کیا جاوے *

سکرٹری نے اطلاع کی کہ کمیٹی کی جملہ روئدادیں بنظر تخفیف اخراجات چھپ کر ممبروں کی خدمت میں اب تک روانہ نہیں ہوئیں بلکہ جو خاص امر صلاح طلب ہوتا ھی اُسی کی نسبت راے پوچھی جاتی ھی مگر بعض معزز و قابل ادب ممبروں نے اس طریقہ سے اپنی کمال ناراضی ظاھر کی ھی پس اجازت ہو کہ آیندہ سے ہر ایک روئداد چھاپہ ہوکر بطور معمول کے ممبران کی خدمت میں مرسل ہوا کرے *

کمیٹی نے اس امر کو بالاتفاق منظور کیا اور اجازت دی اور تجویز کی کہ بلا شبہہ تمام حالات جزو و کل سے ممبران کو مطلع کرنا ضروریات سے ھی *

بعد اس کے شکریہ صدر انجمن کا ادا کیا گیا و مجلس برخاست ہوئی *

دستخط

سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی

سکرٹری کمیٹی خزنۃ البضاعۃ

نمبر ۱۸۷

## حدیث تشبہہ

### (من تشبہہ بقوم کو شیعہ حدیث نہیں کہتے)

یہہ بحث تہذیب الاخلاق میں چھپ چکی کہ من تشبہہ بقوم فہو منہم حدیث نہیں ھی مگر لوگ اسکو بھی سید احمد خاں بہادر کی خود رائی پر محمول کرتے تھے افسوس یہہ ھی کہ شیعہ سنی سب یہی کہتے تھے کہ سید احمد خاں بہادر نے خود رائی کی اور یہہ فقرہ حدیث ھی — معاذاللہ لوگ اس فقرہ کو جو نہیں معلوم کس حالت میں بنایا گیا تھا اُس کا نام پاک قرار دیتے تھے جسکی شان میں ماینطق عن الھوا نازل ھی مگر خیر دیر آمد درست آمد شیعہ تو ھنوز در توبہ باز است اپنی غلطی سے معترف ہوجاوینگے توبہ توبہ معترف ہوگئے کیونکہ اُنکے مجتہد نے بتا دیا کہ سید احمد خاں بہادر سچ کہتے تھے ہماری یہاں کی کتابوں میں بھی ہمکو احادیث میں یہہ فقرہ نہیں دکہائی دیا کہ حدیث سے ملتا ہوا ھی شیعوں یعنی ہم لوگوں کے بڑے شکر کرنے کا مقام ھی کہ یہہ جھگڑا جلد مٹ گیا اور کسی نئے روشنی والے نے نہیں طی کیا بلکہ لکھنؤ کے ان مقدس مجتہد جی نے طی کیا جنکا اجتہاد مسلمہ ھی ہم اس واسطے کہ یہہ ہمارا بیان غلط نہ سمجھا جاے سوال نمبر ۳۱۳ جامع المسایل ضمیمہ اخبارالاخبار لکھنؤ مطبوعہ ۲۳ ربیع الاول سنہ ۱۲۹۱ ھجری کا انتخاب بھی درج کرتے ھیں *

### انتخاب از سوال نمبر ۳۱۳ جامع المسایل

من تشبہہ بقوم فہو منہم حدیث از منقولات باللفظ است یا بالمعنی

جواب

و در کدام کتاب حدیث نوشتہ جملہ مسطورہ مستنبط از احادیث است و حدیثی باین عبارت یقیناً بنظر خاطی تا حال نہ آمدہ واللہ العالم *

راقم

سید اقبال علی

وکیل پرتاب گڈھ

## غلطنامه

افسوس کہ تہذیب الاخلاق میں اس سبب سے کہ ھمسے دور چھپتا ہی اور ھم اُسکا پروف نہیں دیکھہ سکھتے اکثر غلطیاں چھپ جاتي ھیں اور ھمارے احباب مخالف کو وہ غلطیاں اعتراضات کرنے کو نعمت غیر مترقبہ مل جاتي ھیں تتمہ تفسیر السموات جو حال میں چھپا اُس میں بھي متعدد غلطیاں ھیں جنکو پڑھنے والا سمجھہ سکتا ہی مگر مفصلہ ذیل مقاموں میں ایسي غلطیاں ھیں کہ مطلب نہیں سمجھا جاتا اُنکا غلطنامہ چھاپتے ھیں *

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۸ | ۱ | ۲۹ | ھوا ایک مکان کے دورہ پر | ھوا ایک کے مکان دورہ پر |
| ایضا | ۲ | ۲۸ | کیونکہ کسي ایک | کیونکہ اُنکے نزدیک کسي ایک |
| ۱۰۹ | ۲ | ۱۳ | یعني معاوضہ | یعني اوپر سے معاوضہ |
| ۱۱۰ | ۱ | ۳۰ | پہونچے | پہونچي |

راقم
سید احمد

## اشتہار

کتب مفصلہ ذیل واسطے فروخت کے ھمارے پاس موجود ھیں اور محصول ڈاک کا علاوہ اسی قیمت کے ھی جس صاحب کو خریدني منظور ھوں وہ خرید فرماویں

وہ کتابیں جن کي قیمت مدرسۃ العلوم مسلمانان کي کمیٹي میں جمع ھوگي *

کتاب جان ڈیون پرٹ متضمن حمایت اسلام بزبان انگریزي قیمت في جلد ... عصہ

کتاب حمایت الاسلام ترجمہ کتاب گاڈفري هیگنس متضمن جواب اعتراضات عیسائیان بزبان اُردو قیمت في جلد ... عصہ

کتاب خطبات احمدیہ مولفہ سید احمد خاں بزبان انگریزي قیمت في جلد ... عسہ

اگر کوئی غریب مسلمان انگریزي خواں خطبات احمدیہ کو خاص اپنے پڑھنے کے لیئے چاھے تو اُس کو نصف قیمت پر ملجاویگي *

کتاب مباحثہ مذھبي پادري فنڈر صاحب و ڈاکٹر وزیر خاں و مولوي رحمت اللہ صاحب بزبان اُردو قیمت في جلد ... ۸ر

حصہ اول تاریخ هندوستان زمانہ ھندوان مولفہ منشي محمد ذکاءاللہ صاحب بزبان اُردو قیمت في جلد ... ۸ر

---

وہ کتابیں جن کي قیمت کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان میں جمع ھوگي *

کتاب رپورٹ سلیکٹ کمیٹي اُردو و انگریزي معہ خلاصہ رسالہ ھاے موصوفہ کمیٹي قیمت في جلد عصا۸ر

---

وہ کتابیں جنکي قیمت دوسري کمیٹي مسلمانان میں جمع ھوگي —

جواب کتاب ڈاکٹر ھنٹر صاحب مؤلفہ سید احمد خاں بزبان انگریزي قیمت في جلد ... عصر۸ر

اسباب بغاوت ھندوستان مولفہ سید احمد خاں بزبان انگریزي قیمت في جلد ... عصر۸ر

تہذیب الاخلاق من ابتداے شوال سنہ ۱۲۸۷ ھجري لغایت سنہ ۱۲۸۸ ھجري قیمت ... ےء

تہذیب الاخلاق بابت سنہ ۱۲۸۹ ھجري قیمت عصا۸ر

تہذیب الاخلاق بابت سنہ ۱۲۹۰ ھجري قیمت عصا۸ر

دستخط
سید احمد خاں
سکرتري
کمیٹي ھاے مذکورہ

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع ھوا

مضمون نمبر ۱۸۸

## ضمیمہ

## ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین

مکرمی میری سمجھہ تو سب سے نرالی ہی میں تو جناب رسول خدا صلعم کو خاتم النبیین جانتا ہوں بوجہ ختم نبوت یا رسالت کے اور ایسے خاتم کو تاخر زمانی اور افضلیت دونوں لازم ہیں *

اسکی ایسی مثال ہی کہ ایک بادشاہ نے بہت سی نعمتیں اپنی جنگلی اور وحشی رعیت کے تقسیم کرنیکو رکھی ہوں اور یہہ ٹھہرایا ہو کہ جوں جوں ان وحشیونکو عقل و تمیز آتی جاوے گی ووں ووں عمدہ نعمتیں اُن میں تقسیم ہوتی جاویں گی پس ضرور ہوگا کہ جو نعمتیں اُنکو اول دیجاویں گو فی نفسہ وہ اچھی اور عمدہ ہوں مگر اُسکے بعد کی نعمتیں یقینی پہلے سے اچھی ہونگی یہاں تک کہ سب سے اخیر جو نعمت دی جاوے وہ سب سے اچھی ہوگی *

اب فرض کرو کہ اُس بادشاہ نے اُن نعمتوں کے تقسیم کرنے والے بترتیب مقرر کیئے ہر ایک نے اپنی باری میں مطابق عقل اور تمیز اُن وحشیوں کے نعمتیں دینی شروع کیں اور اسیطرح درجہ بدرجہ نعمتیں تقسیم ہوتی رہیں یہاں تک کہ اخیر نعمت رہگئی اور سب سے اخیر بانٹنے والا جو تھا اُسکی باری آئی اُس وقت وہ لوگ بھی اُس نعمت کے لینے کے قابل ہوگئے تھے وہ اخیر بانٹنے والا آیا اور اخیر نعمت بانٹ گیا پس وہ خاتم القاسمین ہی نہ اس وجہ سے کہ وہ اخیر زمانہ میں آیا اور نہ اس وجہ سے کہ اُس کے بعد کوئی بانٹنے نہیں آئیگا کیونکہ یہہ دونوں باتیں تو خاتمیت کے لوازم سے ہیں بلکہ دراصل وہ اس وجہ سے خاتم ہی کہ وہ خاتم نعمت ہی و ہو خاتم لانہ ذو ختمت النعمۃ بتقسیمہ اور جبکہ وہ نعمت اخیر سب سے عمدہ و افضل تھی تو اس خاتم کا بھی سب سے افضل ہونا لازم ہی اور جوکہ تدریج زمانی بھی اُسکو لازم تھی اسلیئے اُس خاتم کو تاخر زمانی بھی لازم ہی *

یہینہ یہی مثال نبوت کی ہی دین اللہ کا نعمت ہی اور بندوں میں تقسیم کرنے والے انبیاء علیہم السلام ہیں انبیاء سابقین مناسب حال امت سابقہ کے وہ نعمت تقسیم کرتے آئے یہانتک کہ جسکی اخیر نعمت باری تھی اور اخیر نعمت باقی رہ گئی تھی اور اُسکی تقسیم کا زمانہ بھی آ گیا تھا وہ آیا اور وہ نعمت دے گیا پس نعمت ختم ہوگئی رسالت اور نبوۃ بھی ختم ہوگئی اور خود اُس نعمت کے مالک نے پکار کر کہدیا ” الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا “ پس تعدد خاتم کسی معنی پر لو ممتنع بالذات ہی اور شرکت من حیث الذات اور من حیث العرض دو نوں ممتنع ہیں اثر ابن عباس کی صحت کا میں قایل نہیں ہوں جبکہ رسالت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی عام تھی تو خاتمیت بھی بمعنی مذکور عام تھی *

ہاں فیض الہی کبھی ختم نہیں ہونے کا بقول حافظ شیراز علیہ الرحمۃ

فیض روح القدس ارباز مدد فرماید
دیگراں ہم بکنند انچہ مسیحا میکرد

مگر سب اُسی کو گائینگے ہمارے پیا کہہ گئے صلعم جیسیکہ انبیاء بنی اسرائیل میں بہت سے ایسے نبی گذرے جو اپنے پہلے نبی کے دین کو قایم کرتے رہے پس ہمارے میاں کی امت میں بھی بہت سے ایسے گذرے اور گذرینگے جو دین محمدی کی حقیقت قایم کیا کرینگے اور مجدد کہلاوینگے اور لوگ اُنکو کافر کہا کیئے اور کہا کرینگے بھائی یہہ باتیں کتابیں پڑھنے سے حل نہیں ہوتیں محمد صلی اللہ علیہ و سلم کے سینہ کا نور لو تب اِس مرحلہ کو طی کرو و نداوتیت من اللہ تعالے نور من انوار المحمدیہ صلعم واللہ علی ما نقول وکیل *

بھائی تم سمجھو کہ ہر ایک کو اپنے پیا سے جدی جدی راہیں ہوتی ہیں کوئی اُسکی باتوں ہی پر مرتا ہی کوئی اُسکی چتون پر ہی لوٹتا ہی کوئی اُسکی ادا کا دیوانہ ہی کوئی پہاڑ کی چوٹی پر سایہ دار سبزوں میں اپنے دل کا دوتارہ بجاکر یہہ گارہا ہی ــــ

ز فرق تا بقدم ہر کجا کہ می نگرم
کرشمہ دامن دل میکشد کہ جا اینجا است

پس جو شخص کہ اپنے تئیں امت محمدی کہتا ہی اور تصدیق کرتا ہی محمد رسول اللہ کی تو یقینی تمام بزرگیوں کا آنحضرت صلعم میں اقرار کرتا ہی پھر کیونکر خیال ہوسکتا ہی کہ اُس کے کسی کلام سے گو کہ وہ ہر طبقہ میں خاتم کا ہونا ہی ہر گواہ رد کیا جاسکتا ہی وہ بھی دیوانہ ہی مگر ایک ادا پر ہم بھی دیوانے ہیں مگر اُس کی سب اداؤں پر ــــ جو لوگ مسلمان ہیں اور بڑے ہیں اور علماء میں سے ہیں اور ہمارے عقر ہیں جنکی کفش برداری کے بھی ہم لایق نہیں اُن پر بد ظنی نہیں چاہیئے بھائی جو وہی کافر ہوں تو کیا ہم تم مسلمان ہونگے ــــ کبرت کلمۃ تخرج من افواہہم ــ والسلام علی من اتبع الہدی *

خاکسار
سید احمد

# تتمۂ تفسیر السموات

## قسم چہارم

وہ آیتیں جن میں لفظ سموات کا بصیغہ جمع بغیر اضافے مستعملا پر باعتبار اُس کے انقسام کے ابعاد متعددہ میں اطلاق ہوا ہی *

۱ — ھوالذي خلق لکم ما فی الارض جمیعا ثم استوی الی السماء فسویھن سبع سموات — البقر آیت ۲۷ *

ترجمہ — وہ وھي ھی جس نے پیدا کیا تمھارے لیئے جو کچھہ زمین میں ھی سب کا سب اور پیدا کیا بلندي کو تو درست کیئے سات یعني متعدد آسمان *

۲ و ۳ — ثم استوی الی السماء وھي دخان فقال لھا و للارض ائتیا طوعاً او کرھاً قالتا اتینا طائعین فقضاھن سبع سموات في یومین و اوحي في کل سماء امرھا — فصلت آیت ۱۱ و ۱۲ *

ترجمہ — اور پیدا کیا بلندي کو اور وہ دھواں دھار یعني تاریک تھي پھر کہا اُس کو اور زمین کو حکم مانو خوشي سے خواہ نا خوشي سے دونوں نے کہا ھم نے حکم مانا خوشي سے پھر کردیئے سات یا متعدد آسمان دو دن میں اور ڈالدیا ھر آسمان میں اُس کا کام *

۴ — تنزیلا ممن خلق الارض والسموات العلی — طہ آیت ۳ *

ترجمہ — بھیجا ھی اُس شخص نے جس نے بنائي زمین اور آسمان اونچے *

۵ — امن خلق السموات والارض — النمل آیت ۶۱ *

ترجمہ — بھلا کسنے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۶ — و ھوالذي خلق السموات والارض بالحق — الانعام آیت ۷۲ *

ترجمہ — وہ وھي ھی جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو جیسے چاھیئے *

۷ — خلق السموات والارض بالحق — التغابن آیت ۳ *

ترجمہ — پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو جیسے چاھیئے *

۸ — الم تران اللہ خلق السموات والارض بالحق — ابراھیم آیت ۲۲ *

ترجمہ — کیا تونے نہیں دیکھا کہ پیدا کیا اللہ نے آسمانوں کو اور زمین کو جیسا چاھیئے *

۹ و ۱۰ — و ما خلقنا السموات والارض و ما بینھما الا بالحق — الحجر آیت ۸۵ — الاحقاف آیت ۲ *

ترجمہ — اور نہیں پیدا کیا ھمنے آسمانوں کو اور زمین کو اور جو کچھہ کہ اُن کے بیچ میں ھی مگر جیسے چاھیئے *

۱۱ — خلق السموات والارض بالحق تعالی عما یشرکون — النحل آیت ۳ *

ترجمہ — پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو جیسا چاھیئے اُسکي ذات بلند ھی اُس سے کہ اُس کا شریک ٹھراتے ھیں *

۱۲ — خلق اللہ السموات والارض بالحق ان في ذالک لآیۃ للمومنین — العنکبوت آیت ۴۳ *

ترجمہ — پیدا کیا اللہ نے آسمانوں کو اور زمین کو جیسا چاھیئے بیشک اس میں ایک دلیل ھی نیک دل والوں کو *

۱۳ — و خلق اللہ السموات والارض بالحق — الجاثیۃ آیت ۲۱ *

ترجمہ — اور پیدا کیا اللہ نے آسمانوں کو اور زمین کو جیسا چاھیئے *

۱۴ — الحمد للہ الذي خلق السموات والارض وجعل الظلمات والنور — الانعام آیت ۱ *

ترجمہ — خدا ھي کے لیئے سب تعریفیں ھیں جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو اور پیدا کیا اندھیرے کو اور اُجالے کو *

۱۵ و ۱۶ — ان ربکم اللہ الذي خلق السموات والارض — الاعراف آیت ۵۲ — یونس آیت ۳ *

ترجمہ — بیشک تمھارا پروردگار اللہ ھی جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۱۷ — و ھوالذي خلق السموات والارض في ستۃ ایام و کان عرشہ علی الماء — ھود آیت ۹ *

ترجمہ — اور وہ وھي ھی جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو چھہ دن میں اور تھا تخت اُس کا پاني پر *

۱۸ — و لقد خلقنا السموات والارض و ما بینھما في ستۃ ایام — ق آیت ۳۷ *

ترجمہ — البتہ پیدا کیا ھمنے آسمانوں کو اور زمین کو اور جو کچھہ اُن میں ھی چھہ دن میں *

۱۹ و ۲۰ — الذي خلق السموات والارض — ابراھیم آیت ۳۷ — الفرقان آیت ۶۰ *

ترجمہ — جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۲۱ و ۲۲ — خلق السموات والارض — الزمر آیت ۷ — الاحقاف آیت ۳۲ *

ترجمہ — پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۲۳ — لخلق السموات والارض اکبر من خلق الناس — المومن آیت ۵۷ *

ترجمہ — البتہ پیدا کرنا آسمانوں کا اور زمین کا بڑا ھی آدمیوں کے پیدا کرنے سے *

۲۴ لغایت ۲۶ — فی خلق السموات والارض — البقرۃ آیت ۱۵۹ — آل عمران آیت ۱۸۷ و ۱۸۸ *

ترجمہ — بیچ پیدا کرنے آسمانوں کے اور زمین کے *

۲۷ — یوم خلق السموات والارض — التوبہ آیت ۳۶ *

ترجمہ — جس دن پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۲۸ — او لم یروا ان اللہ الذی خلق السموات والارض قادر علی ان یخلق مثلہم — اسرائیل آیت ۱۰۱ *

ترجمہ — کیا نہیں دیکھا تمنے کہ جس اللہ نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو طاقت رکھتا ھی اس بات پر کہ پیدا کرے اُن کی مانند *

۲۹ — ما اشہدتہم خلق السموات والارض — الکہف آیت ۴۹ *

ترجمہ — میں نے بلایا نہ تھا اُن کو بوقت پیدا کرنے آسمانوں کے اور زمین کے *

۳۰ لغایت ۳۳ — و لئن سألتہم من خلق السموات والارض — العنکبوت آیت ۶۱ — لقمان آیت ۲۴ — الزمر آیت ۷ — الزخرف آیت ۸ *

ترجمہ — اگر تو پوچھے اُن سے کہ کس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۳۴ — خلق اللہ السموات والارض — الروم آیت ۷ *

ترجمہ — اللہ نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۳۵ — ھو الذی خلق السموات والارض فی ستۃ ایام — الحدید آیت ۵ *

ترجمہ — وہ وہ ھی جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو چھہ دن میں *

۳۶ — اللہ الذی خلق السموات والارض و ما بینہما — السجدۃ آیت ۳ *

ترجمہ — اللہ وہ ھی جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو اور جو کچھہ کہ اُن میں ھی *

۳۷ — ام خلقوا السموات والارض بل لا یوقنون — الطور آیت ۳۶ *

ترجمہ — کیا اُنہوں نے پیدا کیا ھی آسمانوں کو اور زمین کو — نہیں — پر ایمان نہیں لاتے *

۳۸ — اولیس الذی خلق السموات والارض — یس آیت ۸۱ *

ترجمہ — کیا نہیں ھی وہ جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو *

۳۹ — خلق السموات بغیر عمد ترونہا — لقمان آیت ۹ *

ترجمہ — پیدا کیا آسمانوں کو بغیر ستونوں کے کہ دیکھو تم اُنکو *

۴۰ — رفع السموات بغیر عمد ترونہا — رعد آیت ۲ *

ترجمہ — بلند کیا آسمانوں کو بغیر ستونوں کے کہ دیکھو تم اُس کو *

۴۱ و ۴۲ — و من آیاتہ خلق السموات والارض — الشوری آیت ۲۸ — الروم آیت ۲۱ *

ترجمہ — اور اُس کی نشانیوں میں سے ھی پیدا کرنا آسمانوں کا اور زمین کا *

۴۳ — و ما خلقنا السموات والارض و ما بینہما لاعبین — الدخان آیت ۳۸ *

ترجمہ — اور نہیں پیدا کیا ھمنے آسمانوں کو اور زمین کو اور جو کچھہ کہ اُن کے بیچ میں ھی کھلاڑی میں *

۴۴ — اللہ الذی خلق سبع سموات و من الارض مثلہن — الطلاق آیت ۱۲ *

ترجمہ — اللہ وہ ھی جس نے پیدا کیا سات یا متعدد آسمانوں کو اور زمین کو بھی اُن کی مانند یعنی متعدد *

۴۵ و ۴۶ — الم تر کیف خلق اللہ سبع سموات طباقاً و جعل القمر فیہن نوراً و جعل الشمس سراجاً — نوح آیت ۱۵ و ۱۶ *

ترجمہ — کیا تمنے نہیں دیکھا کہ کس طرح پیدا کیا اللہ نے سات یا متعدد آسمانوں کو تلے اوپر اور کیا اُن میں چاند کو نور اور کیا سورج کو روشن چراغ *

۴۷ — الذی خلق سبع سموات طباقاً — الملک آیت ۳ *

ترجمہ — جس نے پیدا کیا سات یا متعدد آسمانوں کو تلے اوپر *

۴۸ و ۴۹ — رب السموات والارض و ما بینہما ان کنتم موقنین — الدخان آیت ۶ — الشعراء آیت ۲۳ *

ترجمہ — پروردگار آسمانوں کا اور زمین کا اور اُس سب کا جو اُن میں ھی اگر تم یقین کرنے والے ھو *

۵۰ — قل من رب السموات والارض — الرعد آیت ۱۷ *

ترجمہ — پوچھہ کون ھی پروردگار آسمانوں کا اور زمین کا *

۵۱ لغایت ۵۳ — رب السموات والارض — اسرائیل آیت ۱۰۴ الکہف آیت ۱۳ — مریم آیت ۶۶ *

ترجمہ — پروردگار آسمانوں کا اور زمین کا *

۵۴ — ربکم رب السموات والارض الذی فطرہن — الانبیاء آیت ۵۷ *

ترجمہ — تمہارا پروردگار وھی آسمانوں اور زمین کا پروردگار ھی جس نے پیدا کیا اُن کو

۵۵ — قل من رب السموات السبع و رب العرش العظیم — المومنون آیت ۸۸ *

ترجمہ — پوچھہ کون ہی پرور دگار سات یا متعدد آسمانوں کا اور پرور دگار اُس بڑے تخت کا یعنی اُس بڑی پادشاہت کا *

۵۶ لغایت ۵۹ — رب السموات والارض و ما بینہما — الصافات آیت ۵ — ص آیت ۶۶ — الدخان آیت ۶ النباء آیت ۳۷ *

ترجمہ — پروردگار آسمانوں کا اور زمین کا اور اُس سب کا جو اُن میں ہی *

۶۰ — سبحان رب السموات والارض رب العرش عما یصفون — الزخرف آیت ۸۲ *

ترجمہ — پاک ہی پروردگار آسمانوں کا اور زمین کا پروردگار عرش کا اُن باتوں سے جو اُسکو لگاتے ہیں *

۶۱ — فللہ الحمد رب السموات و رب الارض رب العالمین — الجاثیہ آیت ۳۵ *

ترجمہ — اللہ ہی کے لیئے سب تعریفیں ہیں جو پرور دگار ہی آسمانوں کا اور پرور دگار ہی زمین کا پرور دگار ہی سارے جہاں کا *

۶۲ — وللہ ملک السموات والارض و ما بینہما — المائدہ آیت ۲۱ *

ترجمہ — اور اللہ ہی کے لیئے ہی پادشاہت آسمانوں کی اور زمین کی اور اُس سب کی جو اُن میں ہی *

۶۳ — للہ ملک السموات والارض و ما فیہن — المائدہ آیت ۱۲۰ *

ترجمہ — اللہ ہی کے لیئے ہی پادشاہت آسمانوں کی اور زمین کی اور اُس سب کی جو اُن میں ہی *

۶۴ — اولم ینظروا فی ملکوت السموات و الارض — الاعراف آیت ۱۸۴ *

ترجمہ — کیا غور نہیں کی اُنہوں نے آسمانوں کی اور زمین کی پادشاہت میں *

۶۵ — و کذالک نری ابراہیم ملکوت السموات و الارض — الانعام آیت ۷۵ *

ترجمہ — اور اسیطرح دکھلاتی ہمنے ابراہیم کو پادشاہت آسمانوں کی اور زمین کی *

۶۶ — لغایت ۸۲ — ملک السموات و الارض — المایدہ آیت ۴۴
التوبہ آیت ۱۱۷ — الاعراف آیت ۱۵۸ — النور آیت ۴۲
الفرقان آیت ۲ — الشوری آیت ۴۸ — الزخرف آیت ۸۵
الجاثیہ آیت ۲۶ — الفتح آیت ۱۴ — الحدید آیت ۲ و ۵
البروج آیت ۹ — الزمر آیت ۴۵ — ص آیت ۹
البقرہ آیت ۱۰۱ — المایدہ آیت ۲۰ — آل عمران آیت ۱۸۶ *

ترجمہ — پادشاہت آسمانوں کی اور زمین کی *

۸۳ لغایت ۱۲۳ ما فی السموات و ما فی الارض — البقرہ آیت ۱۱۰ و ۲۵۶ و ۲۸۴ — آل عمران آیت ۲۷ و ۱۰۵ و ۱۴۴ — النساء آیت ۱۲۵ و ۱۳۰ و ۱۳۱ و ۱۶۸ و ۱۶۹ المایدہ آیت ۹۸ — الانعام آیت ۱۲ — یونس آیت ۵۶ و ۶۹ — ابراہیم آیت ۲ — النحل آیت ۵۱ و ۵۴ طہ آیت ۵ — الحج آیت ۶۳ — النور آیت ۶۴ العنکبوت آیت ۵۲ — لقمان آیت ۱۹ و ۲۵ — سباء آیت ۱ و ۳ و ۲۱ — الملایکہ آیت ۴۳ — الشوری آیت ۲ و ۵۳ — الجاثیہ آیت ۱۲ — الحجرات آیت ۱۶ — النجم آیت ۳۲ — الحدید آیت ۱ المجادلہ آیت ۸ — الحشر آیت ۱ و ۲۴ — الصف آیت ۱ — الجمعہ آیت ۱ — التغابن آیت ۱ و ۴ *

ترجمہ — جو کچھہ کہ آسمانوں میں ہی اور جو کچھہ کہ زمین میں *

۱۲۴ لغایت ۱۳۶ — من فی السموات و الارض — آل عمران آیت ۷۷ — یونس آیت ۶۷ — الرعد آیت ۱۶ — الانبیاء آیت ۱۹ — مریم آیت ۹۴ — الحج آیت ۱۸ — النور آیت ۴۱ — النمل آیت ۶۶ و ۸۹ — الروم آیت ۲۵ الزمر آیت — ۶۸ — الرحمن آیت ۲۹ — اسرائیل آیت ۵۷ *

ترجمہ — جو کوئی آسمانوں میں ہی اور زمین میں *

۱۳۷ و ۱۳۸ — من السموات و الارض — النحل آیت ۷۵ — سباء آیت ۲۳ *

ترجمہ — آسمانوں سے اور زمین سے *

۱۳۹ لغایت ۱۴۹ — فی السموت و فی الارض — الانعام آیت ۳ الاعراف آیت ۱۸۶ — یونس آیت ۶ و ۱۹ و ۱۰۱ یوسف آیت ۱۰۵ — الروم آیت ۱۷ و ۲۶ — لقمان آیت ۱۵ — الجاثیہ آیت ۲ و ۳۶ *

ترجمہ — آسمانوں میں اور زمین میں *

۱۵۰ — انا عرضنا الامانۃ علی السموات و الارض — الاحزاب آیت ۷۲ *

ترجمہ — البتہ ہمنے دکھلائی امانت آسمانوں کو اور زمین کو *

۱۵۱ — و جنة عرضها السموات والارض — آل عمران آیت ۱۲۷ *

ترجمه — جنت جس کا پهیلاؤ هی آسمان اور زمین *

۱۵۲ و ۱۵۳ — ما دامت السموات والارض — هود آیت ۱۰۹ و ۱۱۰ *

ترجمه — جب تک رهیں آسمان اور رهے زمین *

۱۵۴ — تسبح له السموات السبع والارض و من فیهن — اسرائیل آیت ۴۶ *

ترجمه — پاکیزگی سے یاد کرتے هیں اُس کو ساتوں آسمان اور زمین *

۱۵۵ و ۱۵۶ — ان الله یعلم غیب السموات والارض — الملائکة آیت ۳۶ الفتح آیت ۱۸ *

ترجمه — البته الله جانتا هی چهپی چیزیں آسمانوں کی اور زمین کی *

۱۵۷ — انی اعلم غیب السموات والارض — البقرة آیت ۳۱ *

ترجمه — البته میں جانتا هوں چهپی چیزیں آسمانوں کی اور زمین کی *

۱۵۸ لغایت ۱۶۰ — و لله غیب السموات والارض — النحل آیت ۷۹ — الکهف آیت ۲۵ — هود آیت ۹ *

ترجمه — اور الله کے لیئے هی چهپی چیزیں آسمانوں کی اور زمین کی *

۱۶۱ و ۱۶۲ — و لله میراث السموات والارض — آل عمران آیت ۱۷۶ — الحدید آیت ۱۰ *

ترجمه — اور الله وارث هی آسمانوں کا اور زمین کا *

۱۶۳ — ولله خزائن السموات والارض — المنافقون آیت ۷ *

ترجمه — اور الله کے لیئے هیں خزانے آسمانوں کے اور زمین کے *

۱۶۴ و ۱۶۵ — مقالید السموات والارض — الزمر آیت ۶۳ الشوری آیت ۱۰ *

ترجمه — کنجیاں آسمانوں کی اور زمین کی *

۱۶۶ و ۱۶۷ — ولله جنود السموات والارض — الفتح آیت ۴ و ۷ *

ترجمه — اور الله کے لیئے هیں لشکر آسمانوں کے اور زمین کے *

۱۶۸ — الله نور السموات والارض — النور آیت ۳۵ *

ترجمه — الله هی نور آسمانوں کا اور زمین کا *

۱۶۹ — الا یسجدوا لله الذی یخرج الخبء فی السموات والارض النمل آیت ۲۵ *

ترجمه — کیوں نه سجده کریں الله کو جو نکالتا هی چهپی چیز آسمانوں میں اور زمین میں *

۱۷۰ — و کم من ملک فی السموات لا تغنی شفاعتهم شیئا — النجم آیت ۲۶ *

ترجمه — بهت سے فرشتے هیں آسمانوں میں کام نهیں آتی اُن کی سفارش *

۱۷۱ — یوم تبدل الارض غیر الارض والسموات — ابراهیم آیت ۴۹ *

ترجمه — جس دن که بدل دی جاوے یهه زمین زمین کے سوا ( یعنی اور کسی چیز سے ) اور بدل دیئے جاویں آسمان *

۱۷۲ — یاهامان ابن لی صرحاً لعلی ابلغ الاسباب اسباب السموات فاطلع الی اله موسی و انی لاظنه کاذباً — المومن آیت ۳۹ *

ترجمه — ای هامان بنا میرے لیئے ایک محل شاید که میں پهونچوں رستوں میں آسمان کے رستوں میں پهر دیکهوں موسی کے خدا کو اور میری اٹکل میں تو وه جهوٹا هی *

۱۷۳ — ارونی ماذا خلقوا من الارض ام لهم شرک فی السموات — الاحقاف آیت ۳ *

ترجمه — دکهاؤ تو مجهکو اُنهوں نے کیا پیدا کیا هی زمین میں یا کچهه اُن کو ساجها هی آسمانوں میں *

۱۷۴ و ۱۷۵ — بدیع السموات والارض — البقرة آیت ۱۱۱ * الانعام آیت ۱۰۱ *

ترجمه — بغیر نمونه کے بنانے والا آسمانوں کا اور زمین کا *

۱۷۶ لغایت ۱۸۱ — فاطر السموات والارض — الانعام آیت ۱۴ یوسف آیت ۱۰۲ — الملائکة آیت ۱ — ابراهیم آیت ۱۱ الزمر آیت ۴۷ — الشوری آیت ۹ *

ترجمه — بنانے والا آسمانوں کا اور زمین کا *

۱۸۲ — فطر السموات والارض — الانعام آیت ۷۹ *

ترجمه — بنایا آسمانوں کو اور زمین کو *

۱۸۳ — اولم یر الذین کفروا ان السموات والارض کانتا رتقاً ففتقناهما الانبیاء آیت ۳۱ *

ترجمه — شاه ولی الله صاحب نے اس آیت کا ترجمه اس طرح لکها هی — آیا ندیدند کافران که آسمانها و زمین بسته بودند پس وا کردیم این ها را *

اور حاشیه پر یهه عبارت لکهی هی — وا کردن آسمان ها نازل کردن مطراست و وا کردن زمین رویانیدن گیاه از وے *

اور شاه عبدالقادر صاحب نے اسکا ترجمه یهه لکها هی — اور کیا نهیں دیکها ان منکروں نے که آسمان اور زمین مونهه بند تهے پهر همنے اُنکو کهولا *

اور حاشیه پر لکھا هی — مرتبه بند تهي یعني ایک چیز تهي زمین سے نهریں اور کانیں اور سبزے بهانت بهانت نکالے آسمان سے کئي ستارے هر ایک کا گهر جدا اور چال جدي *

۱۸۴ — ان الله یمسک السموات والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکهما من احد من بعده — الملائکه آیت ۳۹ *

ترجمه — بیشک الله تهامے رکهتا هی آسمانوں کو اور زمین کو ٹل جانے سے اور اگر ٹل جاویں تو کوئي نه تهام سکے اُنکو اُسکے سوا *

۱۸۵ — ولو اتبع الحق اهواءهم لفسدت السموات والارض ومن فیهن — المومنون ایت ۷۳ *

ترجمه — اور اگر خدا چلے انکي خوشي پر تو خراب هوں آسمان اور زمین اور جو کوئي اُنکے بیچ میں هی *

۱۸۶ — تکاد السموات یتفطرن من فوقهن — الشوری آیت ۳

ترجمه — قریب هی که اسمان پهٹ پڑیں اوپر سے *

۱۸۷ — قالوا اتخذ الرحمن ولدا لقد جئتم شیئا ادا تکاد السموات یتفطرن منه و تنشق الارض و تخر الجبال هدا ان دعوا للرحمن ولدا وما ینبغي للرحمن ان یتخذ ولدا مریم — آیت ۹۲ *

ترجمه — وه کهتے هیں که خدا نے بیٹا کیا هی بیشک نهایت سخت بات کهي هی جس سے قریب هی آسمان پهٹ پڑیں اور پهٹ جاوے زمین اور گر پڑیں پهاڑ ٹکڑے هوکر خدا کے لیئے بیٹا کهنے سے *

۱۸۸ — وما قدروا الله حق قدره والارض جمیعا قبضته یوم القیامة والسموات مطویات بیمینه سبحانه و تعالی عما یشرکون الزمر آیت ۶۷ *

ترجمه — اور نه قدر کي اُنهوں نے الله کي جتني که اُس کي قدر کرني چاهیئے تهي اور سب ساري زمین اُس کي مٹهي میں هوگي قیامت کے دن اور آسمان لپٹے هونگے اُس کے داهنے هاتهه میں *

## قسم پنجم

وه آیتیں جن میں لفظ سموات کا مجازاً کواکب پر اطلاق هوا هی جیسیکه مجازاً ظرف سے مظروف مراد لیجاتي هی *

۱ — الذي خلق سبع سموات طباقا — الملک آیت ۳

ترجمه — جسنے پیدا کیا سات یا متعدد اسمانوں یعني کواکب کو تلے اوپر *

اس آیت کے بعد کي آیتوں میں خدا فرماتا هی — ماتری في خلق الرحمن من تفاوت — یعني تو نهیں دیکهنے کا خدا کے پیدا کرنے میں کچهه فرق — پهر خدا فرماتا هی — فارجع البصر هل تری من فطور — یعني پهر پهیر اپني نگاه کو کهیں تجهکو دکهائي دیتي هی کچهه خرابي — پهر خدا فرماتا هی — ثم ارجع البصر کرتین ینقلب الیک البصر خاسئا و هو حسیر — یعني پهر پهیر اپني نگاه کو دو دو بار اُلٹ آویگي تیرے پاس تیري نگاه عاجز هوکر اور تهک کر *

ان آیتوں سے معلوم هوتا هی که جن اسمانوں کے پیدا کرنیکا ذکر خدا نے پہلي ایت میں کیا هی وه ایسي چیز هی که انسان اُسکو دیکهه سکتے هیں لیکن سبع سموات سے کوئي سے اسمان مراد لو خواه مجسم خواه مثل سیر کواکب مگر وه دکهائي نهیں دیتے پس خدا کا یهه فرمانا که اُنکو دیکهو اور پهر نگاه کرو اور پهر نگاه پهیر کر دیکهو محض لغو اور بےسود هوگا *

"فارجع البصر" سے یهي آنکهه کي نگاه مراد هی نه کوئي دوسري چیز چنانچه امام صاحب بهي تفسیر کبیر میں لکهتے هیں — فما معنی ثم ارجع الجواب امره برجع البصر یعني اس آیت میں نظر کے پهیرنیکا حکم هی *

تعجب یهه هی که امام صاحب بهي سمجهتے هیں که یهه سموات جنکا ذکر اس آیت میں هی محسوس هونے چاهیئیں اور ارقام فرماتے هیں که "ان الحس دل علی ان هذه السموات السبع اجسام مخلوقة علی وجهه الاحکام والاتقان" مگر یهه نهیں بتایا که کیونکر حس اُنکے اجسام هونے پر دلالت کرتي هی حالانکه وه تو محسوس نهیں هیں *

پس ضرور هی که اس جگهه سموات سے وه چیزیں مراد هوں جو مرئي اور محسوس هیں اور هر کوئي اُنکو دیکهتا هی تاکه اُنکے پیدا کرنے کي دلیل سے خدا کي عظمت اور اُس کي خالقیت ثابت کي جاوے اور چونکه سموات درحقیقت مثل سیر کواکب هیں تو بمنزله ظرف کے هیں اور کواکب بمنزله مظروف کے پس اس مقام پر سموات سے مجازا کواکب مراد هیں — بولا گیا هی ظرف اور مراد هی مظروف لفظ سبع اگر بمعني حقیقي لیا جاوے تو اُس سے یهه سات کواکب سیاره مراد هونگے جو همارے لیئے به نسبت اور کواکب کے زیاده تر عجیب هیں اور اگر اُس کا استعمال بطور محاوره عرب بلا تعین عدد سمجها جاوے تو اُس سے تمام کواکب جو همکو دکهائي دیتے هیں مراد هونگے *

ظرف سے مظروف مراد هونے پر ترینه قرینه موجود هی یعني اگلي آیتوں میں جو کچهه بیان هوا هی وه ایسي اشیاء پر جو مرئي نهیں

مرسوم هیں سب بے فائدہ هیں — اگر جناب سید الحاج نے یہہ عقیدہ اپنا بیان کیا هی تو خیر جو عقیدہ اُن کا هو وہ هو اور اگر میرا عقیدہ بیان کیا هی تو میرا تو عقیدہ یہہ هی کہ رهبانیت اسلام میں ممنوع هی لارهبانیة فی الاسلام اور سواے اوراد ماثورہ کے اور سواے اُس زهد و تقوی کے جس کی هدایت جناب رسول خدا صلعم نے فرمائی هی اور سب بدعت هی *

قولہ ' مثلاً روزہ تیس روز کا بالخصوص رمضان میں وہ بھی گرمی کے موسم میں فرض نہ ٹھریگا — لعنت اللہ علی قایلہ و علی معتقدہ میرا یہہ قول اور عقیدہ نہیں هی جتنے روزے کہ فرض اور سنت هیں وہ بالکل نیچر کے مطابق هیں هاں بدعتیوں نے جو لغیر اللہ روزے نکالے هیں جیسے سوا پہر کا روزہ علی مشکل کشا کا اور تین دن کا علی کا روزہ اور مثل اُس کے اُس کو بدعت اور خلاف نیچر جانتا هوں *

قولہ ' تھوڑی سی شراب جو پکا متوالا نکردے یا اُسقدر جوا کھیلنا جو بے قید نہ بناوے حرام اور ممنوع نہوگا — لعنت اللہ علی قائلہ و علی معتقدہ میرا یہہ عقیدہ نہیں هی *

قولہ ' تصویر مجسم بنانا جو واسطے یادگاری کے هو حرام اور ممنوع نہوگا — میںنے اس امر کی نسبت کہ تصویر مجسم یا غیر مجسم هونا جائز هی یا غیر جائز کبھی کچھہ نہیں کہا هاں میں اس قسم کی یادگاریوں کو پسند کرتا هوں اگر وہ شرعی گناہ هیں تو میرا اُن کو پسند کرنا ایسا هی هی جیسا کہ میں شامت اعمال سے اور گناہ کی باتوں کو پسند کرتا هوں *

ناکردہ گناہ در جہان کیست بگو
آنکس کہ گنہ نکرد چون زیست بگو

قولہ ' قران شریف میں صرف لفظ صلوة و زکوة کا وارد هی اُس کی زیادہ تصریح نہیں هی الی قولہ اسی طرح نماز مرسوم اور معمول کو اختیار کیا جاوے تو وهی ظلمت اور ضلالت تقلید کی اور کفر محض کا اختیار کرنا هوگا — لعنت اللہ علی قائلہ و علی معتقدہ نہ میرا یہہ قول هی اور نہ میرا یہہ اعتقاد هی *

قولہ ' صلوة سے مراد مطلق دعا پڑہ لینی هوگی اور وهی واسطے اداے فرض کافی هی باقی جو ترکیب صلوة پنج گانہ کی مقرر هی وہ اصول مخترعہ و فقہ محدثہ و احادیث موضوعہ و اجماع مردودہ کا اتباع هی اور اُسیکا نام کفر هی — لعنت اللہ علی قائلہ و علی معتقدہ نہ میرا یہہ قول هی اور نہ میرا یہہ اعتقاد *

قولہ ' باقی رهی زکوة اُسکی مقدار بقدر چالیسویں حصہ مال کے مقرر کرنی اور اُسکے مسایل سے دفترهاے فقہیہ کا معمور هونا وهی ظلمت

اور ضلالت کفر اور شرک هی — لعنت اللہ علی قائلہ و علی معتقدہ نہ میرا یہہ قول هی نہ میرا یہہ اعتقاد هی *

قولہ ' حج خانہ کعبہ الخ — حج خانہ کعبہ کو میں فرض سمجھتا هوں من استطاع الیہ سبیلا مگر سودی روپیہ قرض لیکر مکہ جانے سے لندن کا جانا بہتر جانتا هوں اور حاجی جی کہلانے کی خوشی حاصل کرنے کو اور اُس خوشی میں پھولنے کو اور جھوٹی بشارات بیان کرنے کو اور کسی خادم کے فریب میں آکر سند اور خطاب لینے کو اور اُن جھوٹی باتوں پر ناز کرنے کو البتہ میں حرام سمجھتا هوں *

جو بدعات کہ مکہ معظمہ میں هوتی هیں اور جو خلاف شرع رسول خدا صلعم هیں وہ اسوجہہ سے کہ مکہ والے کرتے هیں جایز نہیں هوسکتیں لونڈی اور غلام جسطرح کہ مکہ میں بیچے جاتے هیں اور خواجہ سرا بنائے جاتے هیں اور مکہ معظمہ اور روضہ منورہ جناب رسول خدا صلعم میں خواجہ سرا معین هیں یہہ سب خلاف شرع هیں اور جو مسلمان هیئے کے پھوڑے اور دلکی آنکھوں کے اندھے اُنکو اچھا جانتے هیں محض جاهل هیں روضہ مطہرہ رسول خدا صلعم پر خواجہ سراؤں کا متعین کرنا میری دانست میں ایسی بےادبی هی کہ اُس سے زیادہ اور کوئی بےادبی نہیں هوسکتی — و للناس فیما یعشقون مذاهب *

## عقیدہ بست و ششم

آیت خلق سبع سموات طباقا سے مراد سات آسمان نہیں هیں بلکہ وہ آیت علوم جدیدہ کے خلاف هی — یہہ اعتقاد جناب سید الحاج کا هی میرے اعتقاد میں تو علوم جدیدہ بالکل اُس آیت کے مطابق هیں *

## عقیدہ بست و هفتم

جو ترتیب پیدایش انسان کے نطفہ سے بچہ تک قران شریف میں وارد هی اور مفسرین نے معنی اُس کے بیان کیئے هیں وہ علوم جدیدہ کے خلاف هی لهذا نا قابل تسلیم هی — لعنت اللہ علی قایلہ و علی معتقدہ میرا تو یہہ قول هی کہ قران مجید میں جو کچھہ وارد هی وہ بالکل تشریح اور علوم جدیدہ کے مطابق هی مگر مفسرین نے اُس کے معنی بیان کرنے میں غلطی کی هی معلوم هوتا هی کہ جناب سید الحاج خدا کو اور مفسرین کو یا پیغمبر صلعم کو اور مفسرین کو ایک مرتبہ میں سمجھتے هیں اور اس لیئے قران اور تفسیر میں کچھہ فرق نہیں کرتے *

## عقیدہ بست و هشتم

متعہ کی حرمت قران میں منصوص نہیں هی لهذا حلال هی — لعنت اللہ علی قایلہ و علی معتقدہ یہہ لعنت اسواسطے کهی کہ اس عقیدہ

میں جو عام لفظ بیان کیئے ہیں وہ کذب اور اتہام ہی میرا ہرگز اعتقاد نہیں ہی کہ صوما منعقدہ حلال ہی یہہ بھی میں نے نہیں کہا کہ حرمت منعقدہ منصوص نہیں ہی صرف ایک خاص آیت کے معنوں میں بحث کی ہی کہ اس خاص آیت میں طہور منعقدہ کی حرمت منصوص نہیں ہی اس کی ایسی مثال ہی کہ اگر کوئی شخص یہہ بات کہے کہ آیۂ کریمہ اهدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین میں حرمت زنا منصوص نہیں اور اُس شخص کا عقیدہ جناب سیدالحاج یہہ قرار دیں کہ اُس کے عقیدہ میں زنا کی حرمت قرآن میں منصوص نہیں ہی جناب سیدالحاج کو مسلمانوں پر اتہام کرنے میں ذرا خدا کا بھی ڈر کرنا چاہیئے *

## عقیدۂ بست و نہم

ایک سے زیادہ ازواج منع ہیں — لعنۃ اللہ علی قایلہ و علی معتقدہ *

## عقیدۂ سیام

معراج جسمانی بے اصل ہی صرف خواب میں مسجد اقصی نظر آگئی تھی دگر ہیچ اور شق صدر انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی بے اصل ہی — ضد سے ایک شخص دوسرے کی بات کو بگاڑکر اور اصلیت چھپاکر دوسرے پیرایہ میں بیان کرسکتا ہی اصل اس کی صرف اتنی ہی کہ نسبت معراج جناب رسول خدا صلعم کے تین مذہب ہیں — اول — مذہب حضرت عایشہ صدیقہ اور بعض صحابہ کا جو اسکات کے قایل ہیں کہ معراج روحانی تھی نہ جسمانی — دوسرا — مذہب چند اکابر دین کا ہی اور وہ یہہ ہی کہ معراج بیت المقدس تک جسمانی تھی اور وہاں سے ملاء اعلی تک روحانی — تیسرا — مذہب عام جو سب میں مشہور ہی کہ تمامہ معراج جسمانی تھی میری یہہ راے ہی کہ جہاں تک اس مسئلہ پر اور قرآن مجید و احادیث پر غور کیا جاتا ہی تو مذہب حضرت عایشہ صدیقہ کا ٹھیک اور درست معلوم ہوتا ہی وہی مذہب میں نے اختیار کیا ہی پس جو شخص اس معاملہ میں جو الفاظ طنز میری نسبت کہتا ہی در حقیقت حضرت عایشہ صدیقہ اور بعض صحابہ کی نسبت کہتا ہی جنکا وہ مذہب ہی *

شق صدر کی نسبت بھی چند مذہب ہیں بعضوں کا قول ہی کہ پانچ دفعہ شق صدر واقعہ ہوا اکثروں کا قول ہی کہ ایک دفعہ ایام طفولیت میں واقع ہوا پادریوں نے ان روایات ضعیفہ غیر معتبرہ کی بنا پر یہہ استدلال کیا ہی کہ نعوذ باللہ انحضرت صلعم کو صرع کی بیماری تھی اور حالت صرع میں جو کیفیت واقع ہوتی تھی اُسی کو راویوں نے شق صدر تعبیر کیا ہی میں نے ان تمام روایتوں کی بقدر اپنی طاقت کے تحقیقات کی اور معلوم ہوا کہ وہ روایتیں محض نامعتبر ہیں — تیسرا مذہب محققین کا یہہ تھا کہ واقعہ شق صدر ایک جزو ہی اُن تمام واقعات کا جو شب معراج کو واقع ہوئے تھے یہی روایت میرے نزدیک صحیح و معتبر تھی یہی مذہب میں نے اختیار کیا ہی پس اب جناب سیدالحاج اپنے دلکے بخارات نکالنے کو جو چاہیں سو لکھیں خدا اُن سے سمجھے گا — اور جو کہ وہ دلوں کا حال جاننے والا ہی اُسکے سامنے ریا کاری کسی کی پیش نجاویگی میں اپنے اعمال و نیت کی ضرور جزا یا سزا پاؤنگا اور جناب سیدالحاج اپنے اعمال و نیت کی ضرور جزا یا سزا پاوینگے نہ وہ میری قبر میں سووینگے نہ میں اُنکی قبر میں سوؤنگا پس اتنی بات کو جتنا وہ چاہیں بڑھاکر لکھیں *

مجھے امید ہی کہ جو کوئی میری اس تحریر کو دیکھے گا تعجب کریگا کہ جناب سیدالحاج نے کیوں ایسے سخت اور محض غلط بہتان مجھہ پر کیئے ہیں مگر ظاہرا اُسکے دو سبب معلوم ہوتے ہیں اول صرف اُس خیالی اور بے اصل خوشی کا حاصل کرنا کہ لوگ جناب سیدالحاج کو کہیں کہ واہ کیا مسلمان ہیں حضرت مسلمان عالم ایسے ہی ہوتے ہیں جب بدایوں میں تشریف لیجاتے ہونگے تو دو چار محلہ کے آدمی آنکر کہتے ہونگے کہ واہ کیا لکھا ہی اور جناب سیدالحاج خوش ہوتے ہونگے دگر ہیچ — دوسرا سبب یہہ ہی کہ جناب سیدالحاج نے جب یہہ رسالہ لکھا ہی قریب اُسی زمانہ کے حج کو تشریف لیجانے والے تھے اُنہوں نے خیال کیا ہوگا کہ لاؤ حج کو جاتے ہی ہیں جتنے گناہ کرنے ہیں سب کرلیں حج کے بعد تو سب پاک ہوہی جاوینگے جیسیکہ بعض آدمی جب مسہل لینا چاہتے ہیں تو خوب بد پرہیزی کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ مسہل سے سب نکل جاویگی مگر جناب سیدالحاج کو معلوم کرنا چاہیئے کہ حج و زیارت میں جو بشارتیں آپکو ملی ہوں ملی ہوں اور جو خواب آپکو ملا ہو ملا ہو جن کا تذکرہ آپ دن رات فرمایا کرتے ہیں اور حج سے آپکے سب گناہ معاف ہوگئے ہوں اور شبلی و جنید کے مرتبہ پر پہونچ گئے ہوں بلکہ اُس سے بھی اعلی مگر حق العباد کبھی نہ حج سے بخشے جاتے ہیں اور نہ کسی بشارت سے پس آپ نے جو اتہام مجھہ پر کیئے ہیں جب تک میں ہی نہ معاف کروں معاف نہیں ہوسکتے پس مقتضاے ایمانداری یہہ ہی کہ آپ حج در احمد کا احرام باندھیئے اور گناہوں کی معافی چاہیئے ورنہ روز جزا کو آپکو اپنے ان کرتوتوں کا مزا معلوم ہوجاویگا واللہ یہدی من یشاء الی صراط المستقیم *

راقم
سید احمد

نمبر ۱۰

## راے منصفانہ

## جناب سید احمد خاں صاحب بہادر جج خفیفہ بنارس اور جناب حاجي امدادالعلي صاحب اور جناب حاجي علي بخش خاں صاحب کي تصنیفات پر

ان دنوں دو کتابیں برخلاف جناب سید احمد خاں صاحب کے کہ جنمیں سے ایک کے مصنف جناب حاجي امداد علي صاحب ڈپٹي کلکٹر علیگڈہ اور دوسري کتاب کے مصنف جناب حاجي علي بخش خاں صاحب بہادر صدرالصدور گورکھپور ھیں میري نظر سے گذریں ان دونوں کتابوں کے مصنفوں اور اُن کے مراتب کا اُنکوں کو معتقد دیکھکر اسلام کي پست حالي پر قرار واقعي صبر آ گیا جو کہ في لیاقت اس زمانے میں کہلاتے ھیں جب اُن کي عالي فہمي اس درجہ تک ترقي کیئے ہوئے ھی کہ تمام مخالفین اسلام کو چھوڑ کر صرف سید صاحب کي مخالفت میں ھمہ تن مصروف ھوگئے تو اور بیچارے غریب و غربا سے کیا دین اسلام کي رونق ھوسکتي ھی ھندوستان میں لاکھوں آدمي عیسائي ھوگئے اور سیکڑوں تصنیفیں اسلام کي بے اصلي اور حضرت پیغمبر اسلام صلعم کے ابطال رسالت میں یہاں تک کہ نعوذ باللہ حضرت صلعم دشمن خدا اور مسیح الدجال ٹھہرائے گئے اور بے مبالغہ لاکھوں جلدیں اسي قسم کي کتابوں کي ھندوستان میں تقسیم اور مشتہر ھوگئیں پس کیا ضرور نہ تھا کہ سید احمد خاں صاحب کو کافر بنانے سے پیشتر ان بے شمار مسلمانوں کو جو عیسائي ھوگئے کافر ھونے سے بچاتے اور نہ صرف یہي بلکہ اُن مسلمانوں نے کافر ھوکر سیکڑوں سخت اعتراض دین اسلام اور حضرت پیغمبر اسلام صلعم اور اکابر اسلام اور مسلمانوں کي الہامي کتاب مقدس پر کیئے اور اس بیان میں رسالے لکھے اور چھپوائے کہ جنکي تاثیر نے لاکھوں آدمیوں کي نظر میں اسلام کو خفیف اور حقیر کیا مگر اب تک کوئي رسالہ ان بزرگوں کي تصنیفات میں جو اس قسم کي نصراني تصنیفات کے جواب میں ھو میري نظر سے نہیں گذرا سوا‌ے ان رسالوں کے جو سید احمد خاں صاحب بہادر کے برخلاف تصنیف ھوکر تائید الاسلام وغیرہ نام رکھے گئے شاید اس زمانہ میں تائید اسلام کا حصر اسي پر ھی کہ مسلمان کافر بنائے جائیں نہ یہہ کہ کافر مسلمان بنائے جائیں سید احمد خاں صاحب کے کفر کا نشان تو یہي ھی کہ وہ لندن تشریف لیگئے اور حاجي صاحب کے اسلام کي فضیلت یہي کیا کم ھی کہ وہ کعبہ شریف تشریف لیگئے تھے لیکن سید صاحب کے لندن جانے کا حاصل یہہ ھوا کہ کئي کتابیں مؤید الاسلام و حمایت الاسلام و خطبات احمدیہ وغیرہ درباب تائیداسلام اس زمانہ کمال ضعف اسلام میں چھپکر شایع ھوئیں اور حاجي صاحب کے کعبہ شریف جانے کا حاصل یہہ ھوا کہ کئي کتابیں درباب تکفیر بعض مسلمانان اس زمانہ کمال ضعف اسلام میں چھپکر شایع ھوئیں *

اب ھم دونوں صاحبوں کے کاموں پر جو غور کرتے ھیں تو معلوم ھوتا ھی کہ جناب حاجي صاحب اگر کعبہ شریف تشریف نہ لیجاتے اور کوئي رسالہ درجواب مخالفین اسلام چھپواتے تو یہہ لطف نہ حاصل ھوتا کہ خود حاجي بنے اور مسلمانوں کو کافر بنایا اور سید صاحب اگر لندن تشریف نہ لیجاتے اور کوئي رسالہ در باب تکفیر مسلمانان چھپواتے تو یہہ لطف نہ حاصل ھوتا کہ خود کافر بنے اور کافروں کو مسلمان بنایا *

اب کلام الہي کے بموجب ان دونو صاحبوں کے حالات پر غور کرنا چاھیئے تو معلوم ھوتا ھی کہ حاجي صاحب نے کعبہ شریف جاکر اپنے ذمہ کا ایک فرض ادا کیا کہ اگر وہ نہ ادا کرتے تو کوئي اُنہیں کافر نہ کہہ سکتا تھا اور سید صاحب نے لندن جاکر اپنے ذمہ کا ایک ایسا فرض ادا کیا کہ اگر وہ ادا نہ کرتے تو کوئي اُنہیں مسلمان نہیں کہہ سکتا تھا کیونکہ جس نے اسلام کي تائید اپنے ذمہ واجب نہ جاني نہ اُسکا حج خدا کے واسطے نہ روزہ نہ نماز نہ زکوۃ نہ کوئي اور نیکي و ان لم تفعل فما بلغت رسالتہ *

پس سید صاحب کي ھزار ھزار نادرستیوں پر بھي اسلام کي صداقت اُنکے اس کام سے ظاھر ھی کہ اُنھوں نے اپني طاقت مخالفین اسلام کو پست کرنے میں صرف کي نہ یہہ کہ مسلمانوں کو پست کرنے میں — اور حاجي صاحب کے باوجود ھزار ھزار حج و زیارات کے اسلام کي بنارت اس کام سے ظاھر ھی کہ اُنھوں نے اپني طاقت مسلمانوں کے پست کرنے میں صرف کي نہ یہہ کہ مخالفین اسلام کے پست کرنے میں پس سید صاحب کا کوٹ پتلون اُس جبہ و عمامہ سے بہتر ھی|جو ظاھر پرستوں کو معتقد بنانے کے واسطے استعمال کیا گیا — اور حاجي صاحب کا جبہ و عمامہ اُس کوٹ و پتلون سے بدتر ھی جو بت پرستوں کو معتقد بنانے کے واسطے استعمال کیا گیا — اسلام کے حقوق ادا کرنے میں جناب حاجي صاحب نے لباس تقوی پر قناعت کي — اور کفر کے فتووں کو حاصل کرنے میں سید صاحب نے اساس تقوی پر قناعت کي — حاجي صاحب نے| باوجود جبہ و عمامہ امور دین میں جس بات کو سب سے فضول جانا وہ دین اسلام پر اعتراض کرنے والوں کي تردید ھی — اور سید صاحب نے باوجود تائید اسلام و تردید اعتراضات اھل ظلام امور دین میں جس بات کو سب سے زیادہ فضول جانا وہ جبہ و عمامہ کي تقلید ھی *

پس ایک شخص اگرچہ کوٹ پتلون پہنے ہی مگر دین اسلام کی ترقی چاہنے والا ہی اور دوسرا شخص اگرچہ جبہ و عمامہ پہنے ہی مگر جماعت اسلام کا تنزل چاہنے والا ہی — ایک شخص مسجد سے مسلمانوں کو نکالتا ہی اور دوسرا شخص بتخانہ کو مسجد بناتا ہی ایک شخص اپنے ہی مملکت اور خاندان میں فساد برپا کرتا ہی اور دوسرا رئیس غیر ملک کو قتل کرنے میں اپنی کوشش ظاہر کرتا ہی — حاجی صاحب مسلمان کوٹ پتلون پہننے والے کو کافر بناتے ہیں اور سید صاحب کافر کوٹ پتلون پہننے والے کو مسلمان بناتے ہیں — حاجی صاحب کا اسلام لباس ظاہر کی اصلاح پر منحصر ہی اور سید صاحب کا اسلام اقرار باللسان و تصدیق بالقلب پر منحصر ہی *

اب اہل انصاف ان دونوں صاحبوں کے حالات پر غور فرماویں کہ مانع کیا ہی اور علاے خالص کسے کہتے ہیں *

راقم اثم

سید محمد نصرت علی مالک نصرت المطابع دہلی

و اڈیٹر ناصرالاخبار و ناصرالاسلام دہلی

---

نمبر ۱۹۱

## مراسلة

دام اقبالہ

جناب مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی

تہذیب الاخلاق کی چاروں جلد مطالعہ میں بہ تدریج آئیں جنکے مضامین نے دل پر عجیب کیفیت پیدا کی کہ اُس کے حق میں سواے اس کے اور کچھہ زبان سے نہیں نکلتا یضل بہ کثیرا و یہدی بہ کثیرا و ما یضل بہ الاالفاسقین — شعر —

شوق زلف تو نہ تنہا دل ما شیدا کرد
ہر کہ این سلسلہ را دید جنوں پیدا کرد

آپ نے اسلام کو اُس کی اصلی حقیقت سے مطابق فطرت ( نیچر ) کے کر دکھایا فطرۃاللہ التی فطرالناس علیہا لا تبدیل لخلق اللہ اور مخالفین متعصبین نے اس کے خلاف ثابت کیا یعنی فطرت کے مخالف کہ وجود آسمان کا خارج میں ثابت ہی و رسم غلامی شرع میں جایز ہی و تقلید واجب ہی وغیرہ حالانکہ اس سچے مذہب سے ان باتوں کی کچھہ بھی اصل ثابت نہیں پس یہہ مخالفت آپ سے نہیں در اصل اسلام سے ہی حشر کے دن مخالفین [ خدا اُن کو ہدایت دے اور اسلام کی حقیقت اُن کے دلوں پر کھولے ] پوچھے جاوینگے کہ ایک بندہ ہمارے احکام ہماری فطرت کے مطابق جیسے کہ وہ در اصل تھے تمہارے فائدہ کے واسطے بغیر اپنی ذاتی غرض اور منفعت کے بیان کرتا تھا اور تم باوجود دعوے اسلام کے اُس کی تردید کرتے تھے وہ تردید اُسکے بیان کی نہ تھی بلکہ ہمارے قدرتی قانون کی تھی کیا تمہارے کان نہ تھے جو سن سکتے اور آنکھہ نہ تھی جو دیکھہ سکتے اور دل نہ تھا جو سمجھہ سکتے اُس وقت وہ کیا جواب دینگے اُس جواب کے اُن سے سننے کے ہم بھی مشتاق ہیں *

بروز حشر اگر پرسند خسرو را چرا کشتی
چہ خواہی گفت قربانت شوم تا من ہماں گویم

الہم اہدناالصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیرالمغضوب علیہم والضالین — اگرچہ پرچہ تہذیب الاخلاق کا فیض عام ہی —

گر نہ بیند بروز شپر چشم
چشمہ آفتاب را چہ گناہ

مگر مجھہ پر اس کا فائدہ خاص محصور ہوا میں نے ٹھیک ٹھیک من رانی فقد راے الحق کا اُس کو مصداق پایا *

ساقی ز یک پیالہ خزانم بہار کرد
عمر دو بارہ داد شراب دو سالہ را

راقم

عبدالرحمان خاں کلیانی

مدرس اول مدرسہ اردے پور

---

نمبر ۱۹۲

## ترغیب چندہ مدرسة العلوم

ہماری کمیٹی خزنۃالبضاعۃ کو قایم ہوئے دو برس سے کچھہ زیادہ عرصہ ہوا اور اس عرصہ میں قریب ہونے دو لاکھہ روپیہ کے چندہ ہوا ہی سو یہہ چندہ صرف سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی اور چار پانچ اور ممبران عالی ہمت کی کوششوں کا نتیجہ ہی اس کمیٹی کے ممبر ساٹھہ سے زیادہ ہیں اور علاوہ ممبروں کے اور مسلمان بھی ایسے ہیں جو دلی خواہش سے قومی بھلائی کے خواہاں ہیں اور اس مدرسةالعلوم کے قایم ہونے کے دل سے خواستگار ہیں مگر افسوس ہزار افسوس کہ سعی اور کوشش نہیں کرتے چندہ مانگنے کے لیئے قلم اور زبان کو تکلیف نہیں دیتے اوقات عزیز کو فضول اور بیکار کھونے کو راضی اور خوش ہیں مگر اس عمدہ کام میں جس کو خود اُن کا بھی جی چاہتا ہی ایک گھنٹہ صرف نہیں کرتے اگر سید صاحب کی سعی اور کوشش کا عشر عشیر بھی ہر ایک ممبر سعی فرماتا تو ایک مدرسةالعلوم کیا اب تک دو مدرسةالعلوم قایم ہوگئے ہوتے میرے اس قول کی اگر تصدیق منظور ہو تو سب کے سب حضرات یک دل ہوکر کوشش کردیکھیں پھر دیکھیں کہ اب سے ایک سال کے بعد مدرسةالعلوم

قایم ہوجاتا ہی یا نہیں میں دیکھتا ہوں کہ جہاں کسی نے فراہمی چندہ کی تحریک کی وہاں باوجودیکہ بہت سی مخالفت بھی رہی مگر کچھہ نہ کچھہ چندہ ضرور ہوگیا اور جہاں کسی نے کچھہ تحریک نہیں کی وہاں کوئی خبر بھی نہوا یہہ بات جو میںنے کہی کچھہ خیالی بات نہیں ہی بلکہ میں اس کا تجربہ کرچکا ہوں دیکہو اس مقام اودے پور واقع ملک میوار میں جو ہندوؤں کا ملک ہی اور تہوڑے سے مسلمان ہیں پہلے تو مدرسۃالعلوم کو کوئی جانتا بھی نہ تہا کچھہ اُس کا ذکر تک نہوتا تہا جب میںنے اودہ اخبار اور پنجابی اخبار وغیرہ میں مدرسۃالعلوم کی نسبت موافق اور مخالف تحریریں دیکہیں اور اُن سے جو نتیجہ نکالا وہ یہی ہی کہ مدرسۃالعلوم کا قایم ہونا مسلمانوں کی قومی عزت اور قومی بہلائی کے لیئے نہایت ضروری ہی بغیر اس تدبیر کے مسلمان کسی طرح اس ذلت اور نکبت اور جہالت اور افلاس کی مصیبت سے نکل نہیں سکتے بلکہ روز بروز تباہ اور برباد ہووینگے اور دین و دنیا دونوں کو کہودینگے آخر میںنے یہہ جی میں ٹہان کرکہ —— کس بشنود یا نشنود من گفتگوے میکنم مدرسۃالعلوم کا ہر جگہہ اور ہر جلسہ میں تذکرہ کرنا شروع کردیا *

جب میںنے ایک مختصر سا جلسہ کرکے وہ لکچر جو جناب مولوی سید مہدی علی صاحب نے مرزاپور کے انسٹیٹیوٹ میں دیا تہا اور وہ تقریر جناب سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی کی جو اُنہوں نے لاہور کے جلسہ میں بیان فرمائی تہی سنائی تو مخالفوں نے جو اخبار نورالانوار کے پڑھنے سے مدرسۃالعلوم کے مخالف ہوگئے تہے مشہور کیا کہ جیسے سید احمد خاں اسلام سے مخالف اور الحاد کی طرف مائل ہیں ویسا ہی یہہ مولوی بھی ہوگیا ہی لیکن جب یہہ چرچا عام ہوا اور لوگوں کو ان سب باتوں پر غور کرنے کا موقع ملا تو کہنے لگے کہ سید صاحب کو چند مسائل میں اختلاف ہی وہ یہہ سب تجویزیں دنیا کے واسطے کرتے ہیں عقبیٰ سے اُنہیں کچھہ سروکار نہیں ایسے کام میں چندہ دینا کچھہ مفید نہیں مگر ان سب باتوں نے میری ہمت کو نہ توڑا بلکہ روز بروز بڑھتی گئی آخر یہہ نوبت پہنچی کہ جب فرد چندہ مرتب ہوکر لوگوں کی خدمت میں پیش کی گئی تو کچھہ تہوڑیسی گفتگو کے بعد سب نے دستخط کردیئے اور کہنے لگے کہ مدرسۃالعلوم میں چندہ دینا ثواب ہی چنانچہ تعداد چندہ کی ابتک ایک ہزار ایکسو اکیس روپیہ تک پہونچی ہی جس میں سے ایکہزار روپیہ وصول بھی ہوگیا ہی اور جن لوگوں نے کفر و الحاد کے الزام لگائے تہی وہ پشیمان ہوکر ہمارے حامی اور مددگار ہوگئے غور کرنا چاہیئے کہ میں کچھہ علم و عمل یا دنیاوی جاہ و حشمت کی وجاہت نہیں رکھتا جس سے یہہ سمجھا جاوے کہ لوگوں نے میری خاطر یا رعب داب کے سبب سے چندہ دیا یہہ محض مدرسۃالعلوم کی غرض اور غایت سمجہانے اور چندہ دینے کی تحریک کرتے رہنے کے باعث سے ہوا اور ابھی اور چندہ ملنے کی توقع ہی پس جو صاحب کہ تہذیب الاخلاق کو نہایت عمدہ سمجھہ کو خریدتے اور پڑھتے ہیں اور جو صاحب کمیٹی خزنۃ البضاعۃ کے اور سب کمیٹیوں کے ممبر مختلف مقاموں میں ہیں اور دینی اور دنیوی عظمت اُن کو ایسی حاصل ہی کہ میری اُن کے سامنے کچھہ بھی حقیقت نہیں فراہمی چندہ کے لیئے کمر ہمت باندہیں اور کچھہ تہوڑی سی محنت گوارا فرما کر غرض اور غایت مدرسۃالعلوم کی لوگوں کو سمجہاویں تو کیسی کچھہ کامیابی ہو کیسے افسوس کی بات ہی کہ ایسے لوگ اس موقع پر سستی اور کاہلی کرکے تہوڑی سی سعی اور کوشش نہ فرماویں اور دنیا اور آخرت کی بہلائی حاصل نہ کریں *

شاید کوئی مقام ایسا ہو جہاں متعصب اور مخالف نہوں اُن حضرات کی کوششوں اور ایسی باتوں کی فہمایشوں سے کہ سید احمد خاں بد عقیدہ ہیں اس لیئے مدرسۃالعلوم کے طلباء بھی بد عقیدہ ہو جاوینگے یا اُن کے بد عقیدہ ہو جانے کا احتمال ہی ایک عجیب اثر پیدا ہوا ہی مگر معاونان مدرسۃالعلوم کو اُن حضرات کی اُن کوششوں کا منہہ کسیقدر بدگوئی اور طعنہ ہاے سخت کے شکرگذار ہونا چاہیئے کیونکہ یہہ باتیں خیالات کی ترقی کا سبب ہیں جنکے مقابلہ میں سید صاحب کی بردباری اور حلم کے بہرے ہوئے جولاوں نے خلق محمدی کو آنکہوں سے دیکہا دیا ہی *

چین جبین او در پیتابیم کشود
آہ ایں چہ قفل بود کہ کار کلید کرد

مگر افسوس ہی کہ اب وہ مخالفت جس سے ہم لوگوں کی ہمت بڑھتی تہی اور سعی اور کوشش کرنے پر زیادہ تو طبیعت کو اشتعالک ہوتی تہی کم ہوتی جاتی ہی *

شراب لطف پر در جام میریزی و میترسم
کہ زود آخر شود ایں بادہ و من در خمار افتم

راقـــــــم
عبدالرحمان خاں کلیانی
مدرس عربی و فارسی مدرسہ اودے پور

بمقام علیگڈہ —— مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد پنجم ] یکم رمضان سنه ۱۲۹۱ هجري سنه ۱۳۰۵ نبوي [ نمبر ۱۲

بسم الله الرحمن الرحيم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تهذیب الاخلاق

جسقدر روپیه بابت اِس پرچه کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک هوکر اس پرچه کو جاري کیا هی اور ساتهه روپیه سالانه اس پرچه کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے هیں وہ اس پرچه کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور هیں اُن کو اختیار هی که اگر چاهیں تو اَوَر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک هوگا اُس کو بهي ساتهه روپیه سالانه دینا هوگا *

یهه پرچه هر مهینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا که مقتضاے مضامین هوگا چهپا کریگا خریداروں کو چار روپیه سالانه قیمت پیشگي دیني هوگي اور اِخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دینا هوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تهذیب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچه کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچه میں مندرج هونے کے لیئے بهیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچهه روپیه بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بهیجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کیونکه یهه پرچه علیگڈہ میں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چهاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار اطراف و دیار اس میں مندرج نهیں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے یهه هے که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هیں اور درحقیقت وہ مذهب اسلام کے برخلاف هیں وہ بهي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۹۳

## منقولات

ایک مضمون اخبار کوہنور لاہور میں چھپا ہی جس سے معلوم ہوتا ہی کہ جناب سیدالحاج مولوی حاجی علی بخش خاں صاحب بہادر نے صرف اپنی کتاب مسماۃ بہ تائیدالاسلام ہی میں مجھہ پر اتہام نہیں کیئے تہے بلکہ مکہ معظمہ و مدینہ منورہ میں بھی بہت سے اتہام مجھہ پر کیئے اور اُنہی اتہامات کے ذریعہ سے مجھہ گنہگار کی تکفیر کا فتوی حاصل کیا افسوس ہی کہ حج و زیارت میں بھی اُنکو مجھہ گنہگار کی تکفیر کی فکر رہی جن صاحب نے کہ خالصاً للہ یہہ مضمون لکھا ہی اُنکا اس لیئے میں شکر ادا کرتا ہوں کہ اُنہوں نے ایک مسلمان کے اسلام ظاہر کرنے میں کوشش فرمائی ہی خدا اُنکو جزاے خیر دے اور اُن کے حج کو مقبول فرمائے اور وہ مضمون یہہ ہی *

## سید احمد خاں صاحب کی تکفیر کی تردید

اخبار ~~مسلسلہ مشتہرہ~~ میں یہہ دیکھکر کہ جناب مولانا علی بخش خاں صاحب بہادر نے کفر کا فتوی جو سید احمد خاں صاحب بہادر کی نسبت حرمین شریفین سے تیار کرکے لائے ہیں وہ چھپوایا ہی مجھے خیال آیا کہ اس بارہ میں جو مجھے واقفیت ہی میں عرض کروں *

نہ عربی خواں ہوں نہ فارسی داں سنی مسلمان ہوں — نہ مولانا علی بخش خاں صاحب بہادر کا دشمن بنکر سید احمد خاں صاحب کا دوست ہوں نہ سید احمد خاں صاحب کا طرفدار بنکر مولانا علی بخش خاں صاحب کا مخالف — میرے نزدیک دونوں صاحب مولانا اور علماے دین سے میرے مخدوم ہیں. تذکرہ کے طور پر کچھہ عرض کرتا ہوں *

فتوی لکھنے لکھانے کا جو حال یہاں ہی وہی وہاں ہی جس مضمون سے چاہا فتوی لکھہ لیا جس سے دستخط کرانے ہوئے جو چاہا سمجھا کر دستخط کرا لیئے جیسے عالم یہاں ہیں ویسے ہی وہاں ہیں صرف اتنا فرق ہی کہ اِن کی زبان ہندی ہی اور اُن کی عربی چار مذہب کے چار مفتی ہیں ایک حنفی — ایک شافعی — ایک حنبلی — ایک مالکی *

مکہ معظمہ میں جب کوئی فتوی لکھا جاتا ہی ایک مشہور عالم ہندوستانی کے جو یہاں سے ہجرت کرگئے ہیں اُن کی نظر سے گذر جاتا ہی اور اُن کی راے کو چاروں مفتی مانتے ہیں اگرچہ ہندوستانی عالم اور بھی اچھے اچھے وہاں ہیں مگر ان مولانا صاحب کو وہاں کے عالم زیادہ مانتے ہیں اور اُن کے قول کو معتبر جانتے ہیں *

شاید لوگ خیال کرتے ہونگے کہ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں پرانی پرانی کتابیں بڑی بڑی قلمی اور صدہا برس کی لکھی ہوئی موجود ہونگی اُن میں مسایل دیکھہ دیکھہ کر وہاں کے عالم فتوی لکھتے ہونگے اس واسطے وہاں کا لکھا ہوا فتوی زیادہ صحیح ہوگا یہہ بات بھی نہیں — حرمین شریفین کے کتب خانہ میں تمام قران مجید اور تفسیریں اور حدیث و فقہ کی کتابیں چھاپہ کی ہیں کتب فروشوں کی دوکانیں مصر اور بمبئی کے چھاپہ سے بھری ہوئی نظر آتی ہیں — کتب خانہ میں فی صدی دس جلد بھی قلمی نہیں ملتیں اور کتب فروشوں کے پاس تو فی صدی پانچ کا بھی ملنا مشکل ہی *

وہاں جو ہندوستانی اہل سنت و جماعت کے عالم ہیں وہ دو گروہ ہیں — ایک بدعتی — دوسرے وہابی جو بدعتی ہیں وہ وہابیوں کو کافر کہتے ہیں جو وہابی ہیں وہ بدعتیوں کو برا کہتے ہیں — جب بدعتیوں کا داو چل جاتا ہی وہابیوں کو نکلوا دیتے ہیں — جب وہابی غالب ہو جاتے ہیں بدعتی چپ ہو جاتے ہیں ان دنوں بدعتیوں کا زور چل رہا ہی — خود شریف صاحب مکہ کو لوگ وہابی کہتے ہیں — مگر یہہ سب جھگڑا وہابی بدعتی کا ہندی صاحبوں میں ہی ہی اور ایسے ایسے فسادات سے ہندی لوگ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں نہایت ذلیل ہیں کہ عرب والوں نے ہندیوں کو — ہندی بطال — کا خطاب دے رکھا ہی اور ذلیل ہونے کی بات ہی کہ دونوں طرف مولانا صاحب ہی مولانا صاحب ہیں — مگر ایک دوسرے کو کافر کہتا ہی اور ہر وقت اسی فکر میں رہتے ہیں کہ جس طرح ہو سکے دوسرے کو نکلوا دیں *

سید احمد خاں صاحب حرمین شریفین میں بھی مشہور ہیں اکثر ہندوستانی اور بعض عرب سید احمد خاں صاحب کے نام اور خلاف واقع حال سے واقف ہیں — وہاں یہہ مشہور ہی کہ سید احمد خاں لندن گئے تہے وہ انگریزوں سے اقرار کرکے آئے ہیں کہ ہم مسلمانوں کو جہانتک ہو سکیگا کرسچان کرینگے اور دین اسلام سے پھیرینگے اب وہ اپنے اقرار کے موافق مسلمانوں کو بہکا کر دین اسلام سے پھیرتے ہیں اور نئے نئے عقاید سکھلاتے ہیں — یہہ جو فتوے میں لکھا ہی کہ دین اسلام میں یہود و نصاری سے بھی اُن کا فتنہ بڑھکر ہی — اُس کے بھی معنی ہیں کہ ظاہر مسلمان رہکر اور دین اسلام کے نام سے وعظ و نصیحت کرکے عیسائی کرتے ہیں — جس کسی نے

سید احمد خاں صاحب کا یہہ حال سنا کہ وہ انگریزوں کے طرفدار ہیں وہ ظاہر میں مسلمان باطن میں عیسائی ہیں وہ سب مسلمانوں کو بہکا کر عیسائی کیا چاہتے ہیں — قران کے معنی بدلتے ہیں — حدیث کو بے اعتبار بتاتے ہیں انگریزوں کا کھانا کھانا درست کہتے ہیں — انگریزوں سے دوستی رکھنی ثواب بتلاتے ہیں — شیطان کے منکر — آسمان سے منحرف ہیں — کسی امام کو نہیں مانتے کسی مفسر کو معتبر نہیں سمجھتے — کسی مجتہد کے قایل نہیں سید احمد خاں صاحب سے نفرت کرنے لگا اور برا جاننے لگا — حقیقت میں جب اتنی برائی کسی میں ہو — تو کونسا مسلمان ہی کہ ایسے آدمی کو اچھا کہیگا — جب اُس سے واقعی حال سید احمد خاں صاحب کا کہا گیا کہ سید احمد خاں ایسے آدمی نہیں ہیں پکے مسلمان ہیں ظاہر اور باطن میں یکساں ہیں — مسلمانوں کو مسلمان رکھا چاہتے ہیں قران کے معنی جو ہیں وہی کہتے ہیں حدیث کو معتبر جانتے ہیں — جو حدیث نہیں ہی اُس کو بے اعتبار سمجھتے ہیں — اہل کتاب کے ذبیحہ کو قران مجید کے موافق حلال کہتے ہیں — سور اور شراب کو حرام سمجھتے ہیں — انسانوں سے انسانیت کی وجہہ سے قران مجید کے مطابق دوستی رکھنی اور ہر ایک کی بھلائی چاہنی موجب ثواب بتلاتے ہیں — شیطان اور آسمان کے منکر نہیں مقر ہیں صورت — اور طرح میں جو بعض عالموں نے بیان کی اُن کے ہم زبان ہیں اثروں کے ساتھی نہیں — امام کو امام جانتے ہیں پیغمبر نہیں مانتے مفسر کو مفسر مانتے ہیں الہامی نہیں جانتے — مجتہد کو مجتہد کہتے ہیں خاتم المجتہدین نہیں سمجھتے — ہر وقت ایسی کوشش میں رہتے ہیں کہ مسلمانوں کی دین و دنیا درست ہو — ہزاروں روپیہ اپنے خرچ کرتے ہیں — دل و جان سے ہر وقت اسی کے خواستگار ہیں — اپنا جان و مال مسلمانوں کے واسطے وقف کر رکھا ہی — چاہتے ہیں کہ مسلمان دنیا میں مال دار ہوجاویں اور دین میں ایماندار یہہ سنکر وہ سید احمد خاں صاحب کی تعریف کرنے لگا ہندوستانی نے کہا بہت اچھے آدمی ہیں اور عرب نے کہا طیب *

دو تین مولانا صاحبوں کے سامنے میں نے سید احمد خاں صاحب کی تعریف کی اور واقعی حال اُن کا بیان کیا تو اُنہوں نے جوابدیا کہ فلاں مولانا صاحب یا حکیم صاحب یا منشی صاحب ابھی ہندوستان سے آتے ہیں وہ اس کے خلاف کہتے ہیں — تم ہرگز سید احمد خاں صاحب کا کہنا نہ مانوں ورنہ کافر ہو جاؤگے میں نے کہا بہت اچھا سید احمد خاں صاحب کا کہنا نہ مانونگا اُن کو برا جانونگا مگر پھر کس کا کہا مانوں آپ کا سو آپ کو بھی تو فلاں مولانا صاحب کافر کہتے ہیں اس کا کیا علاج غرض ہندوستانی عالموں اور جاہلوں کا وہاں بھی

بھی خراب حال اور لڑائی ہی جناب مولانا علی بخش خاں صاحب بہادر جب تک مکہ معظمہ میں رہے مولانا صاحب کو یہی شغل رہا جب مدینہ منورہ میں گئے وہاں بھی انہیں فتووں کی فکر رہی حالانکہ مدت قیام مدینہ منورہ کی تھوڑی تھی یعنی آٹھہ سات دن کہ ضروری کام اور زیارات طیبات بھی مشکل سے انجام ہوتے ہیں مگر وہاں بھی مولانا صاحب اسی انتظام میں رہے سوالات کا مسودہ مسجد نبوی میں روضہ مطہرہ کے روبرو ہوا مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں اکثر ہندوستانی اور عرب سے مولانا صاحب یہی ذکر فرماتے رہتے اور اسی کی بحث ہوتی رہتی — مولانا صاحب شہاب ثاقب اور ایک اَور رسالہ کی کئی جلدیں لیگئے تھے وہ بھی وہاں تقسیم فرمائیں سید احمد خاں صاحب کا کفر اور اسلام اور اُنکے کفر کے فتووں کا مدار اُنکا حال بیان کرنے والوں پر منحصر ہی نہ مکہ والے اُنکو جانیں نہ مدینہ والے اُن سے واقف اگر کوئی چاہے تو سو فتوے اُنکے اسلام کے حرمین شریفین سے واقعی حال بیان کرکے لاسکتا ہی — مگر — بخال و خط چہ حاجت روے زیبا را — سید احمد خاں صاحب کا اسلام مسلمانوں کے دلوں پر نسلًا بعد نسلٍ نقش ہوتا چلا جاویگا — اور تھوڑے عرصہ بعد سید احمد خاں صاحب کے نام کے ساتھہ مجتہد و مجدد کا لفظ لکھنا شروع ہوجاویگا — اُنکے اسلام کے ثبوت میں کاغذ کی اور سیاہی کی مدد ضرور نہیں — جو بات کفر کی ہی وہ کفر کی ہی اور جو اسلام کی ہی وہ اسلام کی — سید احمد خاں صاحب صرف اس سبب سے کہ حرمین شریفین کے عالموں نے اُن کے کفر کے فتوے دیدیئے کافر نہیں ہوسکتے جیسے یہاں کے عالم ہیں ویسے ہی وہاں کے صرف زبان کا فرق ہی اُنہی تدبیروں سے وہاں والے فتوے لکھتے ہیں اُنہی سے یہاں والے — بلکہ خاص عالم یہاں کے وہاں بھی مستند گنے جاتے ہیں اور ایک بات اَور بڑی ہی کہ یہاں والے کل حالات سے واقف وہاں والے ناواقف — شنیدہ کے بود مانند دیدہ *

حاصل مطلب یہہ کہ وہاں کے فتوے ویسے ہی ہیں جیسے یہاں کے اِن میں اُن میں کچھہ فرق نہیں۔ صرف اتنا فرق ہی کہ وہاں کے فتوے میں ایک مسلمان کا غنیمت اور عزیز وقت جو دعا اور عبادت میں ایسی پاک جگہہ صرف ہونا چاہیئے وہ ایک مسلمان کے کافر کرنے میں صرف ہوتا ہی یارب یارب *

بڑا ستم سید احمد خاں صاحب نے یہہ کیا کہ عیسائیں کے ساتھہ کھانا کھایا ترکی ٹوپی اوڑھی کالا کوٹ اور انگریزی بوٹ پہننے کو اچھا سمجھا اس کا حال یہہ ہی کہ جتے ہوئے حدیدہ سے ایک انگریزی تاجر ہمارے ساتھہ اپنا مال لادکر جدہ تک اگنبوٹ میں سوار ہوگیا تھا — اُس اگنبوٹ میں پانچ عرب دو جدہ کے تین مکہ کے رہنے والے

سوار تھے وہ دوڑتے ہوئے چلے جاتے تھے انگریز تو اپنے ساتھ چلاتے اسی طرح
قہوہ بھی پیالی آنکو دیتے تھے اُس کی پیالی آپ لے لیتے ہمارے
ہندوستانی بھائی دیکھکر بڑا تعجب کرتے اور کہتے کہ عرب بھی گدھے
ہوتے ہیں ایک روز صاحب نے اُن سے پوچھا بھی کہ تم انگریز کو اپنے
ساتھ چلاتے ہو اُن کے ساتھ کھانا پینا منع ہی وہ عرب ہنسنے لگے اور کہا
اس میں کچھہ برائی نہیں حالانکہ کل ہندوستانی صاحب بھی انگریزی
میں انگریز اور عیسائیوں کا پکایا ہوا اور اُن کے ہاتھہ کا ہی پانی
پیتے تھے یہی لوگ بناتے تھے اور یہی تقسیم کرتے تھے مگر اسکا کچھہ
خیال نہیں تھا *

وہاں پرت و ترکی ٹوپی و کالا کوٹ سو عموماً ترکوں کی یہی
پوشش ہی عیسائیوں اور مسلمانوں میں فرق اسی ترکی ٹوپی سے
معلوم ہوتا ہی اور لباس بھی یہی عمدہ اور رعب کا ہی جسوقت بیت الله
کے گرد حرم محترم میں ہزاروں آدمی طواف کرتے نظر آتے تھے جو
رونق اور رعب ایسی پوشش والوں پر معلوم ہوتی تھی دوسروں پر نہیں *

چونکہ بوٹ پہنے نماز پڑھنے کو جو سید احمد خاں صاحب یا
اُن کے طرفدار کہتے ہیں اُس کا بھی یہہ حال آنکھوں دیکھا ہوا
ہی کہ ترک عموماً ہزاروں مرد عورت بوٹ پہنے ہوئے بیت الله کے گرد
طواف کرتے ہیں اور مسجد الحرام میں نماز پڑھتے ہیں کوئی
بوٹ نہیں اُتارتا البتہ یہہ ہوتا ہی کہ باہر پہننے کے بوٹ دوسرے
رکھتے ہیں اتنا وہم وہاں بھی ہی ہندوستانی اس پر بھی تعجب کرتے
تھے کیونکہ یہہ تو ہندوؤں کی طرح چمڑے کو برا ہی سمجھتے ہیں *

حرم شریف میں چار جماعت ہوتی ہیں حنفی شافعی مالکی
حنبلی عرب ترک مغربی شامی وغیرہ لوگ جو جماعت پاتے ہیں
اُس کے ساتھہ نماز پڑہ لیتے ہیں مگر اکثر ہندوستانی اُسوقت بھی اڑے
بیٹھے رہتے ہیں جب حنفی جماعت ہوتی ہی تب ہی نماز پڑھتے ہیں
حالانکہ تمام ترک حنفی مذہب رکھتے ہیں مگر اُن کو یہہ تعصب
نہیں جو جماعت ہاتھہ آ جاتی ہی اُس کے ساتھہ پڑہ لیتے ہیں *

بدو لوگوں اور اور قوموں کو طہارت و استنجا کرتے اسطرح دیکھا
کہ جسوقت اُنہوں نے پیشاب کیا ایک مٹھی ریت لیکر قطرہ خشک
کرلیا اور زمین پر تیمم کرکے اُسی زمین پر نماز پڑھنے کھڑے ہوگئے
نہ فرش کی ضرورت نہ مصلے کی حاجت جب پانی موجود ہوا تو
صرف پانی سے استنجا کرلیا پھر ڈھیلے و ریت وغیرہ کی ضرورت نہیں
اُبدست کا بھی یہہ ہی حال ہی کہ یا ڈھیلا ہو یا پانی دونوں چیز
ضروری نہیں سمجھتے ہندوستانی صاحب جب کسی بدو کو ڈھیلے سے
بڑا استنجا کرکے نماز پر کھڑے ہوتے دیکھتے تعجب کرتے اور کہتے
کاٹھے کی نماز ہی آگھوڑے ہیں — یہہ بات جو یہاں مشہور ہی کہ
مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں شیعہ نہیں جانے پاتے — یہہ بھی
بے اصل ہی بیت الله کے گرد حنفی شیعہ خارجی وغیرہ کو طواف
کرتے ہوئے دیکھا خاص مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں شیعہ رہتے
ہیں مدینہ منورہ کے گرد جو بستیاں ہیں اُن میں ایک قوم نخاولہ
رہتی ہی وہ تمام شیعہ ہیں اور مکہ معظمہ میں مطوف ۔ مدینہ
منورہ میں مزور شیعوں کے الگ ہیں علاوہ اس کے ایرانی شیعہ اور
مسقطی خوارج صدہا حج میں آتے ہیں کوئی کسی سے مزاحمت
نہیں کرتا — البتہ پہلے ہر طرح کی روک ٹوک ہوتی تھی — اب
جناب سلطان روم خلد الله ملکہ کی برکت اور سایہ عاطفت سے
و انصاف صلح کل ہونے سے کوئی کسی کو نہیں ستا سکتا — ہر
شخص اپنے عقیدہ پر قایم رہکر بے خوف و خطر رسومات مذہبی
ادا کرتا ہی — ہندوستانی اس بات کو دیکھہ کر بڑے اچنبھے میں
رہتے ہیں کیونکہ یہہ لوگ تو تعصب میں ڈوبے ہوئے ہیں اور
اُن کی عادت میں یہہ بات ہی کہ جہاں تک ہوسکے مسلمانوں کے
ذمہ کچھہ نہ کچھہ بات لگاکر کافر کرنا اور اپنی جماعت سے خارج
کرنا — اب خدا نے اور کسی لایق نہیں رکھے تو مسلمان کو کافر
کرنا اور اُس کے پیچھے نماز نہ پڑھنا اور اُس کے کفر کا فتوے
لکھدینا تو اُن کے ہاتھہ ہی افسوس افسوس *

مسلمانوں — انما المومنون اخوة جو قرآن مجید میں ہی
کیا اُس کا یہی مطلب ہی کہ ایک بھائی دوسرے بھائی کو کافر
کرنے پر کمر باندھے رہے ایک بھائی دوسرے بھائی کی خدمت کیا کرے
ایک بھائی دوسرے بھائی کی عزت کیا کرے *

مسلمانوں — ولا تنازعوا جو قرآن مجید میں ارشاد ہوا ہی کیا
اُس کی یہہ تعمیل ہی کہ ایک مسلمان دوسرے مسلمان سے ترکی
ٹوپی اوڑھنے پر کالا کوٹ اور بوٹ پہننے پر چھری کانٹے سے کھانے پر
کوتا رہے یونانی حکیموں کے حکم نہ ماننے پر انگریزی ڈاکٹروں کے
فلسفوں کے حکم ماننے پر کافر کرتا رہے — اس کے یہہ معنی تو
ہرگز نہیں ہیں — یہہ معنی نہونے کی اور وجہہ تو کیا بتلاؤں
ایک وجہہ یہی بتلاتا ہوں جو اُسی پاک کتاب میں لکھی ہی اور
وہ مسلمانوں پر صادق آتی ہی — وہ یہہ ہی کہ ولا تنازعوا کے بعد
ہی لکھا ہی فتفشلوا و تذہب ریحکم — سو ظاہر ہی کہ ایسے ہی
تنازعات سے مسلمانوں کی کیسی ہوا بگڑ رہی ہی کہ ہر طرح ذلیل
ہو رہے ہیں اور جب تک یہہ جھگڑے نہیں چھوڑینگے دن بدن زیادہ
ذلیل ہوتے جاوینگے — یا الله تو مسلمانوں کو — کاظمین الغیظ
و العافین عن الناس میں سے کر آمین *

راقم
حافظ محمد حسین

# اطلاع

## بخدمت ممبران کمیٹی خزنة البضاعة

۲۴ ستمبر سنه ۱۸۷۴ ع کے اجلاس میں جو یہہ تجویز ہوئی تھی کہ مدرسة العلوم کے احاطہ کے تین دروازوں میں سے جس دروازہ کو جو ممبر اپنے خرچ سے بنوادے وہ دروازہ اُسکے نام سے موسوم ہو منجملہ اُنکے ایک دروازہ مولوی سید مہدی علی صاحب نے اپنے خرچ سے بنوانا چاہا ہی اور اُسکا مہدی دروازہ نام ہوگا اور دوسرا دروازہ میر سید ظہور حسین صاحب نے اپنے خرچ سے بنوانا چاہا ہی چنانچہ نقد سات سو روپیہ اُسکی لاگت کا اُنہوں نے بھیجدیا ہی اور وہ دروازہ ظہور حسین دروازہ کے نام سے موسوم ہوگا پس اب صرف ایک دروازہ باقی رہگیا ہی دیکھیئے وہ کس کی قسمت میں ہی *

راقـــــم

سید احمد

سکرٹری کمیٹی خزنة البضاعة

نمبر ۱۹۴

# علامات قرأت

اس مقام پر لفظ قرأت سے ہماری مراد قرأت مصطلحہ قران مجید نہیں ہی ' بلکہ اُس کے لغوی معنی مراد ہیں ؛ یعنی پڑھنے کے نشان ؛ انگریزی میں چند علامتیں مقرر ہیں جنکو پنکچوئیشن کہتے ہیں ۔ انگریزی عبارت میں وہ نشان ہمیشہ لگائے جاتے ہیں ؛ اُنسے فائدہ یہہ ہی کہ عبارت کو صحیح طور پر پڑھنے میں آسانی ہوتی ہی ۔ اُن نشانوں سے معلوم ہوتا ہی کہ جملہ کہاں ختم ہوا ' کہاں سے دوسرا مطلب شروع ہوا ' کونسے لفظ ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں ' کونسے علحدہ ہیں ' عبارت پڑھنے میں کس جگہہ ٹھہرنا چاہیئے ' کس جگہہ ملاکر پڑھنا چاہیئے ' تاکہ مطلب پڑھنے والے اور سننے والے کی سمجھہ میں بخوبی آتا جاوے ۔ اسکے سوا اُن نشانوں سے یہہ بھی معلوم ہوتا ہی کہ اس عبارت میں کونسا جملہ معترضہ ہی ' اور کونسا استفہامیہ ' کونسا اقتباسیہ ' اور کونسا ندائیہ ' کس مقام پر مصنف نے کوئی بات تعجب انگیز لکھی ہی ' اور کس مطلب پر مصنف نے پڑھنے والے کی زیادہ توجہ چاہی ہی ' علی ہذالقیاس ۔ اس میں کچھہ شک نہیں کہ علامات قرأت نہایت عمدہ چیز ہیں ' اور علم ادب کی ترقی کے لیئے نہایت مفید ہیں ۔ تمام ملکوں میں جہاں علوم و فنون ' علم ادب و انشاء ' تہذیب و شایستگی کی ترقی ہی ان علامات کا استعمال ہوتا ہی ۔ ہم مسلمانوں نے اپنی تحریروں میں کوئی علامتیں اس قسم کی معین نہیں کیں ؛ صرف قران مجید میں جسکو ہم نہایت عزیز و قابل ادب سمجھتے ہیں ' اور جسکی تلاوت میں ہمکو بڑا اہتمام ہی ' بعض ایسی علامتیں ' جو قرات قران مجید سے مخصوص ہیں ' مقرر کی تھیں ۔

سنسکرت زبان کی تحریر میں بھی کچھہ علامتیں اس قسم کی مقرر نہ تھیں ' لیکن اس زمانہ میں جن لوگوں نے اپنی زبان کی ترقی اور درستی کی فکر کی ہی اُنہوں نے اپنی اپنی تحریروں میں ان علامتوں کا رواج شروع کیا ہی ۔ بنگالی زبان کی تحریر میں تو یہہ علامتیں نہایت خوبی سے مروج ہوگئی ہیں ' اور اُوریا اور گجراتی اور ناگری میں بھی مروج ہوتی جاتی ہیں ' مگر اُردو زبان کی تحریر میں اس کا بہت کم رواج ہی ۔ کبھی کبھی ہم اپنے تہذیب الاخلاق میں کوئی کوئی علامت اس قسم کی لگادیتے ہیں ' یا آگرہ اخبار کے ایک صاحب معاون اپنے ارٹکلوں میں نہایت خوبی اور اسلوبی سے ان علامتوں کا استعمال کرتے ہیں ۔

کچھہ کم دو برس کا عرصہ ہوا ہوگا کہ جناب منشی غلام محمد صاحب متوطن بمبئی نے اسپر بہت توجہہ کی' اور اُردو زبان کی تحریر میں بھی ان علامتوں کا مروج ہونا ضرور سمجھا ' اور اسباب میں ایک رسالہ ' موسوم بہ نجوم العلامات ' تحریر فرمایا جو درحقیقت اپنی خوبی اور حسن بیان میں بے نظیر ہی ۔ اس رسالہ میں جناب موصوف نے ہر قسم کی علامتیں مقرر کی ہیں جو علامات قرات قران مجید سے اخذ کی گئی ہیں ' اور اکثر حروف مفردہ تہجی باضافہ ایک لکیر مثل زیر کے اُن علامتوں کے لیئے مقرر کیئے ہیں ' اور ہر ایک علامت کا بیان نہایت خوبی اور خوش بیانی اور وضاحت سے کیا ہی ۔

ہمکو جناب ممدوح کی تمام تجویزوں سے دل سے اتفاق ہی' مگر جو علامتیں اُنہوں نے مقرر کی ہیں اُن سے بوجوہات مفصلہ ذیل ہمکو اختلاف ہی :—

اول — ہم نہیں پسند کرتے کہ جو علامتیں مدت سے قران مجید کی تحریر میں' مخصوص ہوگئی ہیں وہ اور تحریروں میں مروج کی جاویں' اور آیت اور مطلق جو خاص قران مجید کی اصطلاحات ہیں ' اَوْر تحریروں پر بولی جاویں ' گو شرعاً و عقلاً اس میں کچھہ قباحت نہو ' الا تعظیماً للقران المجید ایسا کرنا ہم پسند نہیں کرتے ۔

دوم — علامتیں جو حروف مفردہ تہجی سے مقرر کی گئی ہیں وہ اُردو زبان کی تحریر میں حروف عبارت سے مشتبہہ ہوجاتی ہیں ' اور پڑھنے میں شبہہ پڑتا ہی کہ وہ حرف بھی منجملہ حروف عبارت

هی ' اسلیئے ضرور هی که علامات مذکورہ صرف نقوش هوں حروف نهوں .

سویم — علامات مذکورہ ایسي هوني چاهیئیں که جو پتھر اور ٹیپ دونوں قسم کے چھاپہ میں مستعمل هوسکیں : پس اگر هم ایسي علامتیں مقرر کریں جو ٹیپ میں بني هوئي مروج نهوں تو بالفعل همکو نهایت مشکل پڑے گي ' اور کسي طرح همکو نه اُن علامتوں کا هاتهه آنا میسر هوگا نه اُنکو بناسکیں گے ؛ اسلیئے نهایت مناسب هی که جو علامتیں انگریزي میں مروج هیں وهي هم اُردو تحریر میں بهي اختیار کریں . اُن علامتوں کا ٹیپ هر قسم کا بنا هوا دستیاب هوتا هی . پتھر کے چھاپہ میں نهایت آساني سے تحریر میں آسکتي هیں ' اور اُنکي شکل ایسي هی که کسي حرف کے ساتهه مشابهه نهیں هی ' صرف ایک علامت هی جو حرف واو کے مشابهه هی ' لیکن اُسکو اولٹ دینے سے وہ التباس بالکل زایل هوجاتا هی . همارا ارادہ هی که هم تهذیب الاخلاق میں اُن علامتوں کا رواج دیں . اگر اور لوگ بهي اُسکو پسند کرینگے تو اُمید هی که اُردو زبان میں بهي اُس کا رواج هوجاویگا . اب هم مناسب سمجهتے هیں که جناب منشي غلام محمد صاحب کے رسالہ کي خوشه چیني سے اُن علامتوں کا اس مقام پر کچھہ بیان کریں .

## مفصله ذیل علامتیں هیں جو اُردو زبان کي تحریر میں مستعمل هوسکتي هیں

( ، ) کاما یعني علامت سکته . انگریزي میں اسکي یهه شکل هی ( , ) . مگر یهه حرف واو کے مشابه تها اسلیئے اُس کو اُولٹ دیا تاکه حرف مفرد تهجي سے مشابهت نرهے .

( ؛ ) سیمیکولن یعني علامت سکون . انگریزي میں اس کي صورت یوں ( ; ) هی . اسکو بهي اُولٹ دیا هی *

( : ) کولن یعني علامت وقفه .

جهاں علامت سکته هو اُس لفظ پر پڑهنے میں ذرا ٹهرنا چاهیئے ' اور جهاں علامت سکون هو وهاں ذرا اُس سے زیادہ ' اور جهاں علامت وقفه هو وهاں ذرا اُس سے بهي زیادہ .

( . ) فلسٹاپ یعني علامت وقفه کامل . یهه علامت اسبات کي هی که یهاں فقرہ پورا هوگیا .

( ؟ ) نوٹ آف انٹروگیشن یعني علامت استفهام یا علامت سوال .

( ! ) نوٹ آف اکسکلامیشن یعني علامت تعجب و حیرت و فرحت . اگر یهي نشان برابر دو ( ! ! ) کردیئے جاویں یا تین ( ! ! ! ) کردیئے جاویں تو زیادہ تعجب و حیرت یا مسرت پر دلالت کرتے هیں .

( - ) هائي فن یعني علامت ترکیب .

( — ) ڈیش یعني خط یا لکیر .

( ) پرنتهسز یعني علامت جمله معترضه .

( " " ) کوٹیشن یعني علامت اقتباس . انگریزي تحریر میں یهه علامت اس طرح پر لکهي جاتي هی ' ( " " ) مگر همنے دونوں کو اولٹا رهنے دیا هی .

لفظوں کے اوپر لکیر کردینا ' یهه قدیم علامت نقل یا اقتباس کي هی ؛ جیسیکه شرح میں متن کي عبارت پر لکیر کردي جاتي هی .

—— اندر لین یعني علامت توجه . جن لفظوں کے نیچے لکیر کردي جاتي هی وہ اسبات کا نشان هی که پڑهنے والا اُسپر زیادہ توجه کرے .

( * ) اسٹار یعني نجم . کسي جمله یا عبارت منقوله کے بیچ میں دو یا تین نجم لگا دینا اسبات کا نشان هی که اس مقام پر سے کچھہ لفظ یا عبارت جو مطلب سے متعلق نه تها یا اُسکي نقل ضروري نه تهي چهوڑ دي گئي هی ' اور ایک نجم علامت حاشیه کي هی .

( * † ‡ ‖ ) اِن میں سے هر ایک حاشیه کي علامت هی .

## علامت سکته

اس علامت سے جمله کے ایسے حصے علحدہ علحدہ معلوم هوتے هیں جو مطلب میں تو ملے هوئے هیں مگر پڑهنے میں اُن مقاموں پر ذرا سکته کرکو پڑهنا چاهیئے .

١ — جب کسي مفرد جمله میں مبتدا اور خبر مرکب هوں ' تو اُنکے بیچ میں علامت سکته لگاني چاهیئے .

مثال — کسي چیز کي طرف مستقل اور پوري توجهه ' اصلي طبیعت کي نشاني هی .

٢ — جمله مرکبه کے اجزاء مفردہ بذریعه علامت سکته علحدہ کرنے چاهیئیں ' تاکه پڑهنے میں الگ الگ پڑهے جاویں .

مثال — جب اچهائي نهیں رهتي ' تو لوگوں کي توجهه بهي نهیں رهتي .

بهادروں نے ' جب دشمنوں کا حال سنا ' تو اُنپر نهایت دلیري سے حمله کیا .

مگر جب جمله کے اجزا ایسے هوں که خود اُنهي سے اُن میں ترکیب پائي جاتي هو ' تو وهاں علامت سکته کا لگانا کچهه ضرور نهیں هی .

مثال — خود همارا دل همکو بتاتا هی که اصلي نیکي کیا هی .

٣ — معطوف و معطوف علیه میں جب حرف عطف موجود هو ' تو وهاں بهي علامت سکته لگاني ضرور نهیں .

مثال — زمین اور چاند دونوں سیارے ہیں ۔

عقلمند آدمی وقت کی قدر کرتا ہی اور اُسکو ضایع نہیں کرتا ۔

کامیابی اکثر ہوشیاری اور ہمت سے کام کرنے پر منحصر ہوتی ہی ۔

مگر جب معطوف و معطوف علیہ میں حرف عطف موجود نہو ،

تو وہاں علامت سکتہ لگانی ضرور ہی ۔

مثال — عقل ، ہوش ، علم ، ہنر ، سب وقت پر کام آتے ہیں ۔

وہ تو سیدھا ، سادھا ، ایمان دار ، آدمی ہی ۔

مستثنی اور مستثنی منہ کے درمیان میں بھی علامت سکتہ کا لگانا ضرور ہی ۔

مثال — وہ شخص ایماندار ہی ، مگر سست ۔

بہت بڑا عالم ہی ، مگر بے عمل ۔

پرہیزگار ہی ، مگر ظاہری باتوں میں ۔

جب متعدد صفتیں کسی اسم کی بغیر حرف عطف کے بیان کی جاویں تو وہاں علامت سکتہ لگانی ضرور ہی ۔

مثال — زید نہایت دانا ، ہوشیار ، عالم ، فاضل ہی ۔

مگر جب دو یا دو سے زیادہ ایسی بیان کی جاویں کہ ایک صفت دوسری صفت کی تشریح کرتی ہو ، تو اُن میں علامت سکتہ لگانی نہیں چاہیئے ۔

مثال — بھورا سیاہی مایل کپڑا ۔

ہلکا زردی مایل سبز رنگ ۔

اگر حرف عطف موجود ہو ، مگر جملہ کے اجزا لمبے لمبے ہوں ، تو بھی اُن میں علامت سکتہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — بےاعتدالی ہمارے جسم کی قوت کو ضایع کرتی ہی ، اور ہمارے دل کی جرأت کو ۔

۴ — جبکہ تین یا تین سے زیادہ الفاظ ایک ہی جزو کلام میں ہوں ، اور اُس میں حرف عطف ہو خواہ نہو ، اُن لفظوں کے اخیر میں بھی ، سواے اُس لفظ کے جو سب سے اخیر ہو ، علامت سکتہ لگانی چاہیئے ، لیکن اگر وہ اخیر کا لفظ اسم ہو تو اُس کے بعد بھی علامت سکتہ ہونی چاہیئے ۔

مثال — نظم ، موسیقی ، مصوری ، عمدہ ہنر ہیں ۔

خورم ایک دلیر ، دانا ، اور دور اندیش شہزادہ تھا ۔

جبکہ جملہ میں دو دو لفظ ساتھہ ساتھہ ہوں ، تو ہر دو کے بعد علامت سکتہ ہونی چاہیئے ۔

مثال — بے بندوبستی اور بد انتظامی ، مفلسی اور محتاجی تکلیف اور مصیبت ، ویرانی و بربادی ، آپسکی نااتفاقی کا نتیجہ ہی ۔

۵ — جملہ ندائیہ کے بعد بھی علامت سکتہ ہونی چاہیئے ۔

مثال — میرے پیارے ، میری بات سن ۔

اوجانے والے ، ادھر ہوتا جا ۔

جاگنے والوں ، جاگتے رہیو ۔

۶ — جملہ بیانیہ فقرہ مفرد کے شروع میں ہو ، خواہ بیچمیں ، خواہ اخیر میں ، اُس کے ساتھہ بھی علامت سکتہ ہونی چاہیئے ۔

مثال — اُنکی نیکی ، احسانمندی سے ، مجھے یاد ہی ۔

اُنکی نیکی مجھے یاد ہی ، نہایت احسانمندی سے ،

احسانمندی سے ، اُنکی نیکی مجھے یاد ہی ۔

۷ — جبکہ کسی جملہ میں دو اسم آویں ، اور پچھلا اسم مع اپنے متعلقات کے ، اُسی شخص یا چیز پر دلالت کرے جس پر پہلا اسم دلالت کرتا ہی ، تو اُنکے درمیان میں بھی علامت سکتہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — احمد ، شیر خواہ معاندان ۔

مگر جب کئی لفظ ملکر ایک مرکب اسم بنے ، تو اُن لفظوں کے درمیان میں علامت سکتہ نہونی چاہیئے ۔

مثال — شاہجہان‌آباد ، اکبرآباد ، الہ‌آباد ، چتورگدۃ ، مشکل‌کشا ، نبی‌آخرالزماں ، مشکل کشا علی ،

۸ — اگر اسماء موصول کے بعد بھی جملہ بیانیہ ہو ، تو اُسکے پہلے علامت سکتہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — وہ ، جو خم ہوکر پھر سیدھی ہو جاوے ، اصیل تلوار ہی ۔

مگر جب کہ اسماء موصولہ اسم کے ساتھہ ملے ہوئے ہوں ، تو اُس وقت اُن کے پہلے علامت سکتہ کا لگانا ضرور نہیں ۔

مثال — جو تلوار خم ہوکر سیدھی ہو جاوے ، اصیل ہی ۔

۹ — جب کسی جملہ کی ترکیب اولٹ دی جاوے تو اُس کے بیچ میں علامت سکتہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — خدا کے نزدیک کوئی چیز مشکل نہیں ہی ۔

اس مثال میں علامت سکتہ کی ضرورت نہیں ہی مگر جب اسکی ترکیب اولٹ دو تو علامت سکتہ کی ضرورت ہوگی ۔

مثلاً — کوئی چیز مشکل نہیں ہی ، خدا کے نزدیک ۔

۱۰ — جب کوئی فعل محذوف ہو ، تو وہاں علامت سکتہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — پڑھنے سے آدمی پورا انسان ہوتا ہی ؛ اور اچھی گفتگو سے ، لایق ؛ اور لکھنے سے ، قابل ۔

۱۱ — کاف بیانیہ یا ترجمہ کے پہلے علامت سکتہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — ذوالفقار خاں آرینگے ، کہ نہیں ۔
ٹھیک ہو ، تاکہ خوش رہو ۔

## علامت سکون

یہہ علامت فقرہ کے ایسے اجزا علاحدہ کرنے کو لگائی جاتی ہے جو ، بہ نسبت اُن اجزا کے جن میں علامت سکتہ لگاتے ہیں ، آپس میں کم مناسبت رکھتے ہیں ۔

۱ — جبکہ پہلا حصہ فقرہ کا پورا تمام ہو ، مگر اُس کے بعد کا حصہ ایسا ہو کہ اُس سے کوئی نتیجہ پایا جاوے ، یا پہلے حصہ کا مطلب بتاوے ، تو اُن میں علامت سکون لگانی چاہیئے ۔

مثال — ایمانداری سے اپنا کام کرو ؛ کیونکہ اس سے تمہاری عاقبت سنوریگی ۔

۲ — جب کئی چھوٹے چھوٹے جملے ایک دوسرے کے بعد آویں ، اور باہم اُن کے کچھہ ضروری مناسبت نہو ، تو اُن میں بھی علامت سکون لگانی چاہیئے ۔

مثال — ہر چیز پرانی ہوتی ہے ؛ وقت گذر جاتا ہے ؛ ہر چیز ~~فنا ہونے والی ہے~~ ۔

۳ — جب کسی فقرہ میں کچھہ تفصیل ہو ، تو اُس کے اجزا علامت سکون سے الگ کرنے چاہیئیں ۔

مثال — حکیموں کا قول ہے کہ نیچر کے بے انتہا کام ہیں ؛ اُسکا خزانہ معمور ہے ؛ علم ہمیشہ ترقی پر ہے ؛ اور آیندہ نسل کے لوگ ایسی باتیں دریافت کرینگے ، جو ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں ۔

## علامت وقفہ

اس علامت سے فقرہ کو دو یا زیادہ حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے ۔ جو حصے علامت سکون سے علاحدہ کیئے جاتے ہیں ، بہ نسبت اُن کے اُن حصوں میں جو علامت وقفہ سے علاحدہ ہوتے ہیں ، اور بھی کم مناسبت ہوتی ہے ، مگر ایسی بھی نہیں ہوتی کہ اُن پر مطلب ختم ہوگیا ہو ۔

۱ — جب کوئی جزو فقرہ کا اپنی ترکیب اور معنی بتانے میں پورا ہو ، مگر اُس کے بعد کا جملہ بیانیہ ہو ، تو ایسی جگہہ علامت وقفہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — غور کرنے کی عادت ڈالو ؛ کہ اس سے زیادہ عمدہ کوئی تعلیم نہیں ۔

۲ — جب کہ ایک فقرہ کے کئی جملے علامت سکون سے علاحدہ کیئے جاویں ، اور اُن کا نتیجہ اخیر فقرہ یا فقروں پر منحصر ہو ، تو اخیر فقرہ سے پہلے علامت وقفہ لگانی چاہیئے ۔

مثال — نیکی سے خدا خوش ہوتا ہے ؛ برے کاموں سے خدا ناراض ہوتا ہے ؛ نیکوں کو عاقبت میں جزا دیگا ؛ بدکاروں کو قیامت کے دن سزا دیگا ؛ یہہ ایسے خیالات ہیں کہ دنیا کو خوف ورجا میں رکھتے ہیں ، نیکی پر رغبت دلاتے ہیں ، گناہوں سے باز رکھتے ہیں ۔

## علامت وقفہ کامل

۱ — جب کوئی مفرد جملہ چھوٹا ہو ، تو اُس کے اخیر میں علامت وقفہ کامل لگانی چاہیئے ۔

مثال — زندگی کی کوئی حالت تکلیف سے خالی نہیں ۔

۲ — جب کوئی فقرہ ترتیب معانی میں پورا ہوجاوے ، تو وہاں بھی علامت وقفہ کامل لگانی چاہیئے ۔

مثال — نا اُمیدی سے ، اور آزمایش میں پڑنے سے ہمارے دلوں کا جوش کم ہوجاتا ہے ۔

۳ — جب کسی لفظ کو اختصار کرکر لکھیں ، تو اُس کے بعد بھی علامت وقفہ کامل لگانی چاہیئے ۔

مثال — الخ ۔ جو اختصار ہے الی آخرہ کا ۔ ھف ۔ جو اختصار ہے ھذا خلف کا ۔ بی ۔ اے ۔ جو اختصار ہے بیچلر آف آرٹ کا ۔ ایم ۔ اے ۔ جو اختصار ہے ماسٹر آف آرٹ کا ۔ سی ۔ ایس ۔ آئی ۔ جو اختصار ہے کمپینین آف دی آرڈر آف دی سٹار آف انڈیا کا ۔

## علامت استفہام یا سوال

یہہ علامت ایسی فقرہ کے اخیر میں لگائی جاتی ہے جس میں کوئی بات پوچھی گئی ہو ۔

مثال — تم اپنے کام سے کیوں غفلت کرتے ہو ؟
آپ کا مزاج کس طرح ہے ؟
کیا ہمنے تمسے نہیں کہا تھا ؟

## علامت تعجب

جبکہ فقرہ میں کوئی ایسا کلمہ جس سے دفعتاً جوش ، یا مسرت ، یا خوف ، یا تعجب وغیرہ پیدا ہوتا ہو تو ، اُس کے اخیر میں یہہ علامت لگائی جاتی ہے ۔

مثال — او ازلی و ابدی خدا !
او خوش کرنے والے اور خوف دلانے والے خیال !
میں نے شیخ نلو سے پوچھا کہ تم کون ہو ، اُس نے کہا کہ کہتر !!

## علامت ترکیب

جب دو لفظ مرکب کیئے جاویں تو اُن کے درمیان میں یہہ علامت لگا دیتے ہیں ' تاکہ کوئی اُن کو جدا جدا نہ سمجھے ۔

مثال — کتب - خانہ ۔ شراب - خانہ ۔ فیل خانہ ۔ منشی - خانہ ۔

## خط یا لکیر

کبھی تو اس خط سے یہہ مقصود ہوتا ہی کہ ایک لفظ سے دوسرے لفظ میں فرق ہوجاوے ' اور کچھہ مطلب نہیں ہوتا ؛ مگر در اصل اسکا استعمال ایسی جگہہ ہوتا ہی جہاں دفعتا فقرہ ٹوٹ جاتا ہی ' یا دفعتاً خیال پھر جاتا ہی ۔

مثال — خدا نے کہا — کیا ؟ — اے زمین نگل جا اپنا پانی ؛
اور اے آسمان تھم جا برسنے سے ۔

کبھی اس علامت کا بطور کنایہ کسی محذوف لفظ کے استعمال ہوتا ہی ۔

مثال — وہ تو ——— سے بھی بد تر ہی ؛ یعنی وہ تو شیطان سے بھی بدتر ہی ۔
میں جاتا تھا ——— مجھہ سے ملا ۔

اس مقام پر کسی ایسے شخص سے کنایہ ہی ' کہ جسکو پڑھنے والا جانتا ہی ' یا لکھنے والے کو اُس کا نام ظاہر کرنا مقصود نہیں ہی ۔

## علامت جملہ معترضہ

جب کسی فقرہ میں کوئی جملہ معترضہ آجاوے ' تو اُس جملہ معترضہ کے شروع و اخیر میں یہہ علامت لگانی چاہیئے ' جس سے معلوم ہو کہ وہ ایک علحدہ جملہ ہی جو مطلب کے بیچمیں آگیا ہی ۔

مثال — اسباط کو بھلائی جان لو ( اور تمکو اتنا ہی جاننا کافی ہی ) کہ انسان کے لیئے صرف نیکی ہی اصلی خوشی ہی ۔

## علامت اقتباس یا نقل

جبکہ تحریر میں کسی دوسرے کا قول آجاوے ' یا کسی دوسرے مصنف کی بعینہ عبارت اپنی تحریر میں ملادی جاوے ' تو اُس کے اول اور آخر میں یہہ علامت لگادینی چاہیئے ۔

مثال — باغ کی تعریف اس سے بہتر نہیں ہوسکتی " تو گوی خوردہ مینا بر خاکش ریختہ و عقد ثریا بر تاکش آویختہ "

جب تک آدمی خود اپنا کام آپ نکرے ' بھلائی کام نہیں ہوتا ؛ مشہور قول ہی کہ " آپ کام مہا کام " ۔

رسول خدا صلعم نے فرمایا ہی کہ " عمل نیت پر منحصر ہیں" حدیث کے یہہ لفظ ہیں " انما الاعمال بالنیات "

## علامت توجہہ

جس لفظ یا عبارت کے نیچے لکیر کی جاتی ہی اُس کا یہہ مطلب ہی کہ اُس پر زیادہ توجہہ درکار ہی ۔

مثال — ذوالفقار خاں کشتی پر جاتے تھے ' کتاب ہاتھہ میں تھی ' نادانی سے گر پڑی ' اور ڈوب گئی ۔

## علامت نجم

اسپات کی نشانی ہی کہ نقل کرنے میں بیچ میں سے غیر ضروری عبارت چھوڑ دی گئی ہی ۔

مثال — " شبی تامل ایام گذشتہ میکردم ' و بر عمر تلف کردہ تاسف میخوردم ' و سنگ خانہ دل را بالماس آب دیدہ می سفتم *** تا یکی از دوستاں کہ در کجاوہ ہم انیس من بود ' و در حجرہ ہم جلیس ' برسم قدیم از در درآمد "

## علامت حاشیہ

شخصی نزد فقیہی آمد و پرسید ' کہ آن کدام زن * مجوسی † بود ' کہ دخترش ‡ را گرگان خوردہ بودند || ؟ فقیہہ جواب داد ' کہ بابا تو تمامتر غلط گفتی ' من کدام کدام غلط ترا صحیح کنم از پیش من برو ۔

راقم
سید احمد

* آن زن نہ بود بلکہ مرد بود
† مجوسی نبود بلکہ حضرت یعقوب نبی بنی اسرائیل بودند
‡ دختر نہ بود بلکہ پسر بود
|| گرگان نخوردہ بودند بلکہ برادرانش غلط گفتہ بودند

ایک ضروري نتیجہ هی ۔ سوسئیٹي کي ایک خاص حالت میں ضرور هی کہ کچھہ لوگ جنکي تعداد معین هی خود کشي کریں ۔ یہي عام قاعدہ هی ' اور یہہ خاص سوال کہ کون یہہ جرم کریگا ' خاص قاعدوں سے متعلق هی جو عمل میں بڑے سوشئل قاعدے کے ' جس کے وہ تابع هیں ' اطاعت کرتے هیں ؛ اور بڑے قاعدہ کي ایسي قوت هوتي هی کہ نہ زندگي کي محبت اور نہ عاقبت کا خوف اُن کے عمل کو روک سکتا هی ۔ اس عجیب قاعدہ کے اسباب کو میں آیندہ لکھونگا ' لیکن قاعدہ کا وجود هر شخص کو معلوم هی جو اخلاق کي باتوں کے نقشوں کو بھي جانتا هی ۔ مختلف ملکوں میں ' جہاں کے نقشے همارے پاس موجود هیں ' معلوم هوتا هی کہ سال بسال خود کشي کرنے والوں کي تعداد برابر هوتي هی ۔ پس باعتبار اس کے کہ پورا پورا ثبوت نہیں مل سکتا ' هم پیشتر سے بتا سکتے هیں کہ آنے والے زمانہ میں کتنے لوگ خود کشي کرینگے ' بشرطیکہ سوسئیٹي کے حالات کچھہ زیادہ تبدیل نہوجاویں ۔ لندن میں بھي ' باوجود اُن تبدیلات کے کہ جو دنیا کي سب سے بڑے اور نہایت عیاش دارالخلافت میں هوا کرتے هیں ' بہت مطابقت اور قاعدہ پایا جاتا هی ۔ اُمور متعلق انتظام ملکي و تجارت اور قحط سالي کي تکلیفیں ' یہي سب خود کشي کے سبب هیں ' اور یہہ همیشہ تبدیل هوتے رهتے هیں ' تاهم اس وسیع دارالخلافت میں قریب دو سو چالیس آدمیوں کے خود کشي کرتے هیں ۔ عارضي سبب سے سالانہ خود کشي کي تعداد میں فرق یہي هوتا هی کہ زیادہ سے زیادہ تعداد دوسو چھیاسٹھہ هوتي هی ' اور کم سے کم دو سو تیرہ — سنہ ۱۸۴۶ ع میں ' جس سال ریلوے کے سبب بڑا انقلاب هوا ' لندن میں دو سو چھیاسٹھہ آدمیوں نے خود کشي کي ؛ سنہ ۱۸۴۷ ع میں کچھہ کمي شروع هوئي ' اور تعداد دوسو چھپن هوئي ' سنہ ۱۸۴۸ ع میں دوسو سینتالیس ؛ اور سنہ ۱۸۴۹ ع میں دو سو تیرہ ؛ اور سنہ ۱۸۵۰ ع میں دو سو اُنتیس ۔

یہي چند ثبوت هیں جن سے معلوم هوتا هی کہ سوسئیٹي کي یکساں حالت میں ایک قسم کے جرم ضرور مکرر هوتے هیں ۔ یہہ یاد رکھنا چاهیئے کہ یہہ نتیجہ خاص خاص منتخب واقعات سے نہیں نکالا گیا هی ' بلکہ یہہ عام نتیجہ جرم کے بہت وسیع نقشوں سے نکالا گیا هی ' اور اُن نقشوں میں لاکھوں تجربہ بہت سے ملکوں کے ' جن میں مختلف درجوں کي تہذیب ' مختلف قانون ' مختلف راے ' مختلف اخلاق ' اور مختلف عادتیں جاري تھیں ' مندرج هیں ۔ اور اگر هم یہہ بھي لکھیں کہ ان نقشوں کے حالات ایسے شخصوں نے جمع کیئے جو خاص اسي کام کے لیئے نوکر تھے ' اور اُنکو هر ایک ذریعہ حقیقت حال کے دریافت کرنے کا حاصل تھا ' اور دھوکا دینے میں اُن کي کوئي غرض نہ تھي ' تو بیشک یہہ تسلیم کي جائیگي کہ جرم کا ایک قاعدہ معین کے بموجب صادر هونا ایک ایسا امر هی کہ ' جو انسان کے اخلاق کي تاریخ کے اور کسي امر کي بہ نسبت ' زیادہ ثابت هی ۔ ان نقشوں میں متوازي سلسلۂ شہادت کا پایا جاتا هی جو بموجب مختلف حالتوں کے نہایت احتیاط کے ساتھہ جمع کیا گیا هی ' اور سب سے یہي ایک نتیجہ نکلتا هی کہ انسان کے جرم ایک مجرم کي برائي کا نتیجہ نہیں هی ' بلکہ اُس سوسئیٹي کي حالت کا نتیجہ هی جس میں وہ مجرم رهتا هی ۔ اس نتیجہ کا ثبوت صاف و عیاں هی ' اور دنیا میں سب لوگ اُس کو دیکھہ سکتے هیں ' اور ایسا هی کہ وہ تصورات ' جنکے ذریعہ سے متافزیشن اور تھیولوجین نے گذشتہ واقعات کي تحقیقات کو پریشاني میں ڈال رکھا هی ' اُسکو رد نہیں کرسکتے ۔

وہ لوگ جو اسباب سے واقف هیں کہ طبعي باتوں میں نیچر کے قاعدوں کے بجالانے میں تبدیل هوتي رهتي هی ' وہ اخلاق کي باتوں میں بھي ویسا هي فرق پاوینگے ۔ یہہ فرق دونوں حالتوں میں چھوٹے چھوٹے قانون سے پیدا هوتا هی ' جو خاص موقعوں پر بڑے قانون سے ملتے هیں اور اُن کي اصلي اور باقاعدہ تاثیر کو تبدیل کردیتے هیں ۔ اِس کي نہایت عمدہ مثال جرثقیل کے اُس عمدہ اصول میں پائي جاتي هی جسکو متوازي الاضلاع کے زوروں کي قوت کہتے هیں ' اور جسکے بموجب قوتوں میں وهي نسبت هوتي هی جو اُن قوتوں کي شکل متوازي الاضلاع کي قوتوں میں هوتي هی ۔ یہہ قاعدہ بہت بڑے بڑے نتیجوں سے بھرا هوا هی ؛ اور قوتوں کا ملانا اور اُنکا علاحدہ علاحدہ کرنا اسي قاعدہ سے متعلق هی ۔ اور جو شخص اُس دلیل سے واقف هی جسپر یہہ قاعدہ مبني هی ' وہ کبھي اسکے ٹھیک هونے میں کسي شبہہ کا بھي خیال نکریگا ۔ مگر جب هم اس قاعدہ کو کام میں لایا چاهے تو معلوم هوتا هی کہ اور قاعدے اُس کو چھتے هوئے هیں ' یعني هوا کي رگڑ کے قاعدے اور اُن جسموں کي بناوٹ کا اختلاف جنپر زور لگایا جاتا هی ۔ اور جب اس قسم کے اُمور پیش آتے هیں تو اصلي اور سیدھا اثر جرثقیل کے قاعدہ کا مختلف هوجاتا هی ۔

لیکن گو قاعدہ کے نتائج میں فرق هوتا هی ' تاهم قاعدہ تبدیل نہیں هوتا ۔ اسیطرح پر اس بڑے سوشئل قاعدہ میں ' کہ انسان کے افعال اُنکي خواهش کے نتیجے نہیں هیں بلکہ حالات ماسبق کے نتیجے هیں ' بہت فرق هوتا هی ' لیکن اصل حقیقت پر کچھہ اثر نہیں هوتا ۔ ایک ملک کے جرم کي تعداد میں جو سال بسال تھوڑا

تھوڑا فرق ہوتا ہی ' اُس کے سمجھانے کے لیئے بیان مندرجہ بالا کافی ہی ۔ بلحاظ اس امر کے کہ بہ نسبت نیچر کے سامان کے اخلاق کے متعلق بہت سی چیزیں ہیں ' تعجب اس بات کا ہوتا ہی کہ باوجود اسکے فرق زیادہ نہیں ہی ؛ اور فرق کے ایسے خفیف ہونے کے سبب سے ہم خیال کرسکتے ہیں کہ وہ بڑے بڑے سوشل قاعدے کیسے قوی ہیں کہ جن میں ہمیشہ مداخلت ہوتی ہی لیکن وہ ہر ایک مشکل کو طی کرتے ہیں ۔

انسان کے جرایم میں ہی ایسی مطابقت نہیں پائی جاتی ' بلکہ جسقدر شادیاں ہر سال ہوتی ہیں وہ بھی لوگوں کے مزاج اور خواہش کے موافق نہیں ہوتیں ' بلکہ بڑے بڑے عام واقعات کے سبب سے ہوتی ہیں جن پر آدمی کا کچھہ اختیار نہیں چلتا ۔ یہہ امر ظاہر ہی کہ شادی اور اناج کی قیمت میں ایک قسم کی خاص نسبت ہوتی ہی ۔ انگلستان میں سو برس کے تجربہ سے ثابت ہوا ہی کہ شادیوں کو لوگوں کے ذاتی خیالات سے کچھہ تعلق نہیں ہوتا ' بلکہ لوگوں کی جماعت کثیر کی آمدنی کے بموجب ہوتی ہیں ۔ پس یہہ بڑی سوشل اور مذہبی بات قیمت خوراک اور نرخ اجرت پر منحصر ہوتی ہی ۔ اسیطور پر اور باتوں میں بھی مطابقت اور قاعدہ پایا جاتا ہی ' گو سبب اُنکے باقاعدہ ہونے کا اب تک ظاہر نہیں ہی ۔ مثلاً یادداشت کی غلطیوں میں بھی ایسا ہی عام قاعدہ پایا جاتا ہی ' جسکو ہم ثابت کرسکتے ہیں ۔ لنڈن اور پیرس کے ڈاکخانوں میں اخیر زمانہ میں ایسے خطوں کی فہرست مشتہر ہوتی جن کے لفافوں پر لکھنے والوں نے پورا پتہ نہیں لکھا تھا ' اور بالفرض اسبات کے کہ اسکا سبب مختلف ہوا ہوگا ' سال بسال وہ فہرست ایک دوسرے کی نقل ہوتی تھی ۔ ہرسال اُسی تعداد کے چٹھی لکھنے والے اس آسان کام کو بھولتے تھے ۔ پس ہم پیشتر سے بتاسکتے ہیں کہ ہر ایک زمانہ آیندہ میں کتنے لوگ اس خفیف کام کو جو اتفاقیہ بات معلوم ہوتی ہی بھولینگے ۔

ایسے لوگ جنکو واقعات کے باقاعدہ ہونے کا مضبوط خیال ہی ' اور جنہوں نے اس بڑی حقیقت کو خوب سمجھہ لیا ہی کہ انسان کے افعال جو حالات ماسبق کے بموجب ہوتے ہیں کبھی بے قاعدہ نہیں ہوتے ' گو ظاہر میں بے قاعدہ معلوم ہوں ' لیکن اصل میں ایک بڑے عام انتظام کے جزو ہیں جس کے نقشہ کو ہم علم کی موجودہ حالت میں نہیں دیکھہ سکتے ' جو اسبات کو سمجھتے ہیں ' اور یہی تاریخ کی جڑ اور تاریخ کی کنجی ہی ' اُن کو بیان مذکورہ بالا سے کچھہ تعجب نہوگا ' بلکہ صاف یہہ معلوم ہوجائیگا کہ جن نتیجوں کا اوپر ذکر ہوا اُنہیں کی اُمید ہونی چاہئے تھے ' اور وہی بہت دن پیشتر معلوم ہوجانا چاہئے تھے ۔ اس میں کچھہ شبہہ نہیں ہی کہ تحقیقات کی ترقی اب بہت جلد اور دل سے ہوتی جاتی ہی ' اور مجھکو کچھہ شک نہیں ہی کہ ایک سو برس کے پیشتر سلسلہ ثبوت کا پورا ہوجاویگا ' اور پھر شاذ و نادر کوئی ایسا مورخ ملیگا جو اخلاق کی باتوں کے باقاعدہ ہونے سے انکار کرے ' جیسیکہ اب بہت کم ایسا کوئی عالم ہی جو دنیا کی باتوں کے باقاعدہ ہونے سے انکار کرتا ہو ۔

واضح ہو کہ ہمارے افعال کے لیئے ایک قاعدہ ہونے کا ثبوت لوگوں کے حالات کے نقشوں سے نکالا گیا ہی ۔ یہہ شاخ علم کی گو اب تک اپنی ابتدائی حالت میں ہی ' تاہم بہ نسبت تمام علوم کے انسان کے نیچر کی تحقیقات میں اس نے بہت روشنی بخشی ہی اور گو یہہ نہایت قوی ذریعہ حقیقت کے دریافت کرنے کا ہی ' تاہم ہمکو یہہ نہیں خیال کرنا چاہیئے کہ کوئی ذریعے باقی نہیں ہیں جو اس طرح پر ترقی پاسکتے ہیں ' اور نہ یہہ نتیجہ نکالنا چاہیئے کہ علوم طبعی سے اور تاریخ سے آجتک کچھہ نسبت نہیں رکھی گئی اسلیئے اُن دونوں میں کچھہ نسبت نہیں ہوسکتی ۔ جب ہم یہہ خیال کرتے ہیں کہ انسان اور بیرونی دنیا کیسے آپس میں ملتی ہیں ' تو کچھہ شبہہ باقی نہیں رہتا کہ انسان کے افعال اور نیچر کے قاعدوں میں نسبت قریبی ہی ۔ اگر علم طبعی اور تاریخ سے آجتک نسبت نہیں رکھی گئی تو اُسکا سبب یا تو یہہ ہی کہ مورخوں نے اُس مناسبت کو دیکھا نہیں ' یا یہہ کہ دیکھا ہو لیکن اُنکو اسقدر علم اور واقفیت نہیں کہ اُس کے عمل کی تہہ کو پہونچیں ۔ اسی سبب سے بیرونی اور اندرونی باتوں کی تحقیقات میں جدائی رہی ' اور گو یورپ کی لٹریچر کی موجودہ حالت سے آثار پائے جاتے ہیں کہ یہہ مصنوعی روک توڑ ڈالی جائے ' تاہم یہہ تسلیم کرنا ضرور ہوگا کہ اب تک اس بڑی غرض کی تکمیل کے لیئے کچھہ بھی نہیں کیا گیا ہی ۔ علم اخلاق و علم الہیات و علم باطنی کے عالم اپنے اپنے علم کی تحصیل کرتے ہیں ' اور یہہ سمجھتے ہیں کہ یہہ باتیں سائینس جاننے والے لوگوں سے متعلق ہیں ' اور اکثر یہہ کہتے ہیں کہ اس قسم کی تحقیقات مذہب کے لیئے مضر ہی ' اور انسان کی سمجھہ پر غیر واجب بھروسہ ہوتا ہی ۔ لیکن برخلاف اس کے ' علم طبعی کے بڑھانے والے ' جو یہہ سمجھتے ہیں کہ ہملوگ ترقی کرنے والے ہیں ' اپنی اپنی کامیابی پر نظر کرتے ہیں ' اور اپنی تحقیقاتوں کا مقابلہ اپنے مخالفوں کی بے حرکت حالت سے کرکے ایسے علم کی تحصیل سے نفرت کرتے ہیں جسکا بے فائدہ ہونا سب پر ظاہر ہی ۔

مورخ کا یهه کام هی که ان هونوں فریق کے بیچ میں پڑکر انکي مخالفانه دعوں کو مطابق کردے ' اور بتلادے که کس مقام پر انکے خاص خاص علوم کو مطابق هونا چاهیئے ' اور اس "اتفاق کي" صورت قایم کرنا وهي تاریخ کي بنیاد قایم کرنا هی ۔ چونکه تاریخ میں انسان کے افعال کا ذکر هوتا هی ' اور انسان کے افعال بیروني و اندروني باتوں کے میل سے پیدا هوتے هیں ' اسلیئے ضرور هی که اُن باتوں کي حقیقت دریافت کي جاوے ' اور یهه بهي دریافت کیا جاوے که کهاں تک اُنکے قاعدے معلوم هیں ' اور علم باطن اور نیچر کے جاننے والوں کے پاس آیندہ تحقیقات کے لیئے کیا سامان هیں ۔ اسکا بیان آیندہ کیا جاویگا اور اگر اُس میں کچهه کامیابي هوگي تو مصنف کي اسقدر تو تعریف هوگي که اسنے اُس اور بڑے خوفناک گڑهے کي ' جو ایسي باتوں کو علحدہ کرتا هی جس میں نسبت قریبي هی اور جسکو کبهي جدا هونا چاهیئے بهرنے کي کوشش کي ۔

راقـــــــم

هنري طامس بکل

ترجمه از

بکلز هسٹري آف سولزیشن ان انگلنڈ

# اشتهار

**کتب مفصله ذیل واسطے فروخت کے همارے پاس موجودہ هیں اور محصول ڈاک کا علاوہ اُس قیمت کے هی جس صاحب کو خریدنی منظور هوں وہ خرید فرماویں**

وہ کتابیں جن کي قیمت مدرسة العلوم مسلمانان کي کمیٹي میں جمع هوگي *

کتاب جان ڈیون پورٹ متضمن حمایت اسلام بزبان انگریزي قیمت في جلد ... صما

کتاب حمایت الاسلام ترجمه کتاب گاڈفري هیگنس متضمن جواب اعتراضات عیسائیان بزبان اُردو قیمت في جلد ... صصہ

کتاب خطبات احمدیه مولفه سید احمد خاں بزبان انگریزي قیمت في جلد ... عــه

اگر کوئي غریب مسلمان انگریزي خواں خطبات احمدیه کو خاص اپنے پڑهنے کے لیئے چاهے تو اُس کو نصف قیمت پر ملجاویگي *

کتاب مباحثه مذهبي پادري فنڈر صاحب و ڈاکٹر وزیر خاں و مولوي رحمت الله صاحب بزبان اُردو قیمت في جلد ... ۸ر

حصه اول تاریخ هندوستان زمانه هندوان مولفه منشي محمد ذکاءالله صاحب بزبان اُردو قیمت في جلد ... ۸ر

---

وہ کتابیں جن کي قیمت کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان میں جمع هوگي *

کتاب رپورٹ سلیکٹ کمیٹی اُردو و انگریزي معه خلاصه رساله هاے موصوفه کمیٹي قیمت في جلد صما۸ر

---

وہ کتابیں جنکي قیمت دوسري کمیٹي مسلمانان میں جمع هوگي *

جواب کتاب ڈاکٹر هنٹر صاحب مولفه سید احمد خاں بزبان انگریزي قیمت في جلد ... صصر۸ر

اسباب بغاوت هندوستان مولفه سید احمد خاں بزبان انگریزي قیمت في جلد ... صصر۸ر

تهذیب الاخلاق من ابتداے شوال سنه ۱۲۸۶ هجري لغایت سنه ۱۲۸۸ هجري قیمت ... ـــلے ر

تهذیب الاخلاق بابت سنه ۱۲۸۹ هجري قیمت صما۸ر

تهذیب الاخلاق بابت سنه ۱۲۹۰ هجري قیمت صما۸ر

دستخط

سید احمد خاں

سکرٹري

کمیٹي هاے مذکورہ

بمقام علیگڈہ ـــ مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE
MOHAMMEDAN
SOCIAL REFORMER
تہذیب الاخلاق

جلد پنجم ] ۱۵ شوال سنہ ۱۳۰۶ نبوي سنہ ۱۲۹۱ هجري [ نمبر ۱۴

بسم اللہ الرحمن الرحيم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک هوکر اس پرچہ کو جاري کیا هی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے هیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور هیں اُن کو اختیار هی کہ اگر چاهیں تو اَوْر کسي کو بھي بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک هوگا اُس کو بھي ساتھہ روپیہ سالانہ دینا هوگا *

یہہ پرچہ هر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین هوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني هوگي اور هر خریدار اُس سال رواں کے شروع سے جس میں وہ خریدار هوا هی خریدار تصور هوگا اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا هوگا بشرطیکہ وہ پرچہ زائد دفتر میں موجود هو *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج هونے کے لیئے بھیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چھاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں هوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هیں اور درحقیقت وہ مذهب اسلام کے برخلاف هیں وہ بھي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۹۷

# مسلمانوں کا افلاس

## " الشیطان یعدکم الفقر و یامرکم بالفحشاء والله یعدکم مغفرة منه و فضلا "

خدا تعالی فرماتا ہے کہ تمکو محتاج اور فقیر کردینے کا تو شیطان وعدہ کرتا ہے اور لچپنے کے کام کرنے کو حکم دیتا ہے ' اور خدا اپنی بخشش کا اور نعمت دینے کا وعدہ کرتا ہے — اس زمانہ میں یہہ ٹھیک مثال اُن لوگوں کی ہے جنکا پیشہ بقولوں مالا یفعلون ہے — یعنی خود تو دنیا کے بندے ہیں اور کسی مرید و معتقد کی نذر تک نہیں چھوڑتے ' مگر زبان سے دنیا کی بے ثباتی اور دنیا کا ہیچ ہونا کہتے ہیں ؛ اپنی جیب میں دنیا بھرتے ہیں اور لوگوں کو اُس کے چھوڑنے کی نصیحت کرتے ہیں — جو کام مسلمانوں کی بھلائی و بہتری اور ترقی کا سونپا جاتا ہے ' یا کیا جاتا ہے ' یہہ عقل کے دشمن ' خدا کے دشمن ' رسول کے دشمن ' مسلمانوں کے دشمن ' ایک نہایت مسکینی سے ٹھنڈے سانس بھرکر کہتے ہیں ' ہاں دنیا چند روز ہے ؛ دولت مند ہوئے تو کیا غریب ہوئے تو کیا ؛ محل میں بھی گذر جاتی ہے درخت کے سایہ میں بھی گذر جاتی ہے ؛ موٹے کپڑے سے بھی بدن ڈھک جاتا ہے مہین بھی پھٹ جاتا ہے ؛ اچھا کھانے سے بھی پیٹ بھرتا ہے جو کی روٹی سے بھی بھرتا ہے ؛ ایسی بات کرو جو وہاں کام آئے ؛ دنیا تو گذر ہی جاتی ہے — ہاں جتنی دنیا ہوگی اُتنا ہی زیادہ حساب دینا پڑیگا ؛ تقدیر پر شاکر رہو ؛ انسان کو خدا بھوکا اُٹھاتا ہے پر بھوکا سلاتا نہیں — یہہ لوگ حقیقت میں اُس آیت کے مصداق ہیں ' اور وہ ٹھیک ٹھیک وہی وعدہ کرتے ہیں جسکا اُس آیت میں ذکر ہے ۔

مگر ہم تمام مسلمانوں کی دین و دنیا کی بھلائی چاہتے ہیں ؛ یہہ خواہش کرتے ہیں کہ احکام شریعت حقہ کے بجالاویں ' ممنوعات و محرمات سے بچیں ؛ مباح کے مزے اُڑاویں ؛ نیک طریقہ اور اچھے پیشہ اور مباح وسیلوں سے دنیا کمائیں ؛ اور پھر جسطرح خدا کی مرضی ہے نیک کاموں میں اُس کو صرف کریں ؛ کہ یہی مرضی خدا کی اور یہی حکم شریعت مصطفی کا ہے ۔

مگر نہایت افسوس ہے کہ مسلمانوں کا حال روز بروز بدتر ہوتا جاتا ہے ؛ مفلسی اُنکو گھیرتی جاتی ہے ؛ جرایم میں وہ مبتلا ہوتے ہیں یا جیلخانے اُن سے بھرے جاتے ہیں ؛ بیڑیں اُنکے جوتڑوں پر لگتی ہیں ؛ ڈگریوں میں وہ پکڑے جاتے ہیں ؛ جائدادیں اُنکی فروخت ہوتی جاتی ہیں ؛ مگر وہ بے رحم اُن کے حال پر رحم نہیں کرتے ' اور اُن کو بہکانے سے باز نہیں آتے ۔ وہ اپنے اس قول پر " فبعزتک لاغوینہم الی یوم الدین " جمے ہوئے اور ثابت قدم ہیں ۔ حال کے ایک انگریزی اخبار انڈین پبلک اُپینین لاہور میں ' مسلمانوں کا حال چھپا ہے ' اُسکا ماحصل ہم اس مقام پر لکھتے ہیں ' شاید مسلمان متنبہ ہوں ۔

اخبار مذکور نے مسلمانوں کے حالات پر غور کرکر یہہ اصول قایم کیا ہے " کہ اس زمانہ میں مسلمانوں کو ضرور مفلس ہونا چاہیئے ۔ مسلمان کسانوں کا بتدریج مفلس ہونا ' جسکو ہم اس ضلع میں زیادتی مقدمات کا ایک سبب قرار دے چکے ہیں ' قابل لحاظ و غورکے ہے ۔ جو رپورٹیں اور حالات کہ اخبار میں چھپی ہیں ' اُن سب سے پایا جاتا ہے کہ عام ہندوستان میں یہہ افلاس ترقی پر ہے ۔ اس ضلع میں سنہ ۱۸۷۳ ع میں جتنی نالشیں نقدی کی مہاجنان و دوکانداروں نے کیں اُنمیں سے نصف نالشیں مسلمان کسانوں پر ہوئیں ' اور بمقابلہ کل مقدمات قسم مذکورہ کے بحساب اوسط فی صدی چونتیس مقدمے ہوتے ہیں ۔ جب ہم یہہ بات دیکھتے ہیں کہ منجملہ آٹھہ شخصوں کے ایک شخص بحساب اوسط عدالت کی لڑائی میں مشغول رہتا ہے ' تو تعداد اُن کسانوں کی خیال کرنی چاہیئے کہ کتنے لوگ روپیہ پیسہ کے معاملات میں مبتلا ہوکر عدالت کی لڑائی میں حیران پریشان رہتے ہیں ۔ رجسٹرار جنرل پنجاب کی اخیر رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ تیرہ لاکھہ اسی ہزار پونڈ ' یعنی ایک کرور اڑتیس لاکھہ روپیہ کی جائداد غیر منقولہ مسلمانوں کی سنہ ۱۸۷۳ع میں بیع و رہن ہوئی مسلمانوں کا مذہب صرف لڑائی اور لوٹ مار کے مناسب ہے ؛ تقدیر پر اندھادھندی سے اعتبار و تکیہ کرنا جیسا یہہ مذہب سکھلاتا ہے ' اور اُس کے معتقدوں کو خوش خوش ایسے موقع کی طرف لیجاتا ہے جس میں یقینی بربادی کا سامان ہوتا ہے ' اور کوئی مذہب نہیں سکھلاتا مگر وہی خیال کہ تقدیر کبھی نہیں ٹلتی تمام جوات اور ہمت کو کھودیتا ہے ' اور ترقی و بہبودی کو پژمردہ کرڈالتا ہے " ۔

تقدیر کے مسئلہ کی نسبت جو کچھہ صاحب اخبار نے لکھا ہے ' اس میں کچھہ شک نہیں کہ موجودہ حالت مسلمانوں کی ایسی ہی اہی ' اور خود غرض لالچی مولویوں نے درحقیقت ایسا ہی اُنکو سکھلایا ہے ' الا مذہب اسلام کا یہہ مسئلہ نہیں ہے ' خود قران میں خدا فرماتا ہے " لیس للانسان الا ماسعی " ۔

ایک دوسرے اخبار ' مدراس ٹائمز نے مسلمانوں کی موجودہ حالت کی نسبت نہایت عمدہ مضمون لکھا ہے ' اُسکو بھی ہم لکھتے ہیں وہ

لکھتا ہے کہ " مسلمان یورپوں کے بادشاہوں کے مشابہ ہیں ' جو نہ گذشتہ بات کو بھولتے ہیں اور نہ کسی بات کو جو آیندہ اُن کے لیئے مفید ہو سیکھتے ہیں ؛ یہہ لوگ ہر بات میں ساکن رہتے ہیں ؛ حرکت کرنے کی کبھی اُنکو خواہش نہیں ہوتی ۔ یہہ لوگ دوڑ میں پیچھے پڑ گئے ' اور گو ممکن ہے کہ بڑی کوشش سے اوروں کی برابر جاویں ' مگر وہ کوشش کرنے کی خواہش اُن کو معلوم نہیں ہوتی ' اور نتیجہ اس کا یہہ ہوگا کہ بلحاظ قومیت اور مرتبہ و اختیار کے ' مسلمان بالکل گم ہوجاوینگے ۔ اب یہہ لوگ گویا اپنے امتحان پر ہیں ' اور اگر چوکے تو ممکن نہیں کہ دوسرا موقع اُن کو مل سکے ۔ یہہ تسلیم کرنا چاہیئے کہ ان لوگوں کی حالت عجیب ہے ۔ یہہ لوگ سابق میں اس ملک کے فتح کرنے والے تھے ' اور اب اُن کو مفتوحوں میں اپنا شمار ہونے کا بالطبع رنج ہوتا ہے مذہبی تعصب اور غرور ' اور تعلیم کا چھوٹا خیال مسلمانوں کو اپنی ترقی کے اُس میدان میں پیر رکھنے سے باز رکھتا ہے جس میدان کو اُنہیں طے کرنا ضرور ہے ۔ بیشتر اسکے کہ بمقابلہ اپنے ہوشیار ہمسایہ ہندوؤں کے نوکری یا اپنی ترقی پیدا کرنے کی اُمید کریں ۔ جو قوم کہ تھوڑا عرصہ گذرا اُن کے تابع تھی ' اُس کے ساتھہ مقابلہ کرنے میں ان کے فخر کو سخت ضرر پہنچتا ہو ' مگر اُن کو چاہیئے کہ اپنی حالت کو قبول کرنے کے لیئے کافی ہمت اور اُس مقابلہ میں سخت کوشش کرنے کے لیئے کافی جرأت اور اپنی ذات کی عزت کا خیال رکھنے کے لیئے پوری ہمت کریں اگر تجربہ کی نصیحتوں کو صحیح صحیح نہیں پڑہ سکتے ' یا نہ پڑھینگے ' تو ضرور تکلیف میں رہینگے ۔ منجملہ اُن بڑے بڑے اسباب کے جن سے مسلمانوں کی خرابی ہوئی ہے ' روزینہ داری اور لاخراج داری بھی ' جس کے وہ بہت گرویدہ ہیں ' ایک بڑا سبب ہے ۔ یہہ طریقہ کاہلی پیدا کرتا ہے ' اور کاہلی سے افلاس ہوتا ہے ' اور افلاس موجب ہے ناخوشی کا " ۔

بلا شبہہ ملکی ہونا اور روزینہ دار ہونا انسان کے لیئے بہت بڑی آفت ہے اس زمانہ میں ملکی معافی دار و روزینہ دار سب سے زیادہ خراب و بری حالت میں ہیں ' مگر میری دانست میں ایک اور فرقہ بھی ایسا ہی ہے ' یعنی وہ لوگ جو پیر بن کر شہر بشہر اپنے مریدوں سے ٹیکس وصول کرتے پھرتے ہیں ' یا منبر پر بیٹھہ کر جھوٹے سچے قصہ سناکر اور واعظ بن کر لوگوں سے روپیہ لیتے پھرتے ہیں ' اور بہت سے وہ لوگ ہیں جو اپنے تئیں کسی پیر فقیر کے خاندان کا بیان کر کر ' کسی درگاہ کا خادم کہہ کر ' یا مکہ معظمہ کا مطوف اور مدینہ منورہ کا زیارت کرنے والا بتاکر روپیہ مانگتے پھرتے ہیں ۔ جو مسلمان کہ ان لوگوں کے ساتھہ سلوک کرتے ہیں ' وہ حقیقت اپنی قوم کے یعنی مسلمانوں کے دشمن ہیں ۔ نا مہذب خیرات نہایت بری چیز ہے ' اس سے قوم میں مفلسی اور ناشایستگی ' بے حیائی اور بے غیرتی پھیلتی ہے ۔

راقم
سید احمد

مضمون نمبر ۱۹۸

# لکچر

نمبر ۱

## مانسیور ایف گیزت صاحب فرانسیسی کا سولزیشن پر

اے صاحبوں

ممالک یورپ † کی سولزیشن یعنی شایستگی کو یکجائی اور بالاجمال اس لیئے بیان کیا جاتا ہے ' کہ اُن ملکوں کی جداگانہ شایستگی کے باہم ایک ایسا اتحاد نکلتا ہے جس کے سبب سے اُن تمام ملکوں کی شایستگی کو واحد قرار دے سکتے ہیں ؛ باوجود اختلافات زمانہ اور مقام اور خاص حالات کے ' شایستگی ممالک مذکور کی ایسے واقعات کے ذریعہ سے ہوتی ہے جو آپس میں بہت مشابہہ ہوتے ہیں ' اور شایستگی اُن ملکوں میں ہر جگہہ ایسے قاعدوں پر ترقی کرتی ہے ' اور ہر جگہہ اُس کے ایسے نتیجے پیدا ہوتے ہیں جو باہم متحد اور مشابہہ ہوتے ہیں : پس ایک ایسی شایستگی کا وجود پایا جاتا ہے جس کو یکجائی شایستگی بلاد یورپ نام رکھہ سکتے ہیں ۔

بلاد یورپ کی شایستگی پر یکجائی گفتگو کرنے کی دوسری وجہہ یہہ ہے ' کہ شایستگی کے حالات مکمل کسی ایک ملک سے بہم نہیں پہونچ سکتے ؛ کیونکہ کسی ایک ملک میں ممالک مذکور میں سے شایستگی کا ظہور بطور کامل نہیں ہوا ہے ' بلکہ ایک جزو اُس کا ایک ملک میں ' اور دوسرا جزو اُس کا دوسرے ملک میں ' اور علی ہذاالقیاس : پس یہہ ضرور ہے کہ کچھہ فرانس ' کچھہ انگلستان ' کچھہ اسپانیہ ' اور

† ممالک یورپ کی تفصیل یہہ ہے — انگلستان — اسکاٹلینڈ ایرلینڈ — فرانس — اسپانیہ — ہالنڈ — بلجیم — اٹالیہ — سوئٹزر لینڈ اسٹریا — جرمن — پروشیا — ٹرکی — روس — یونان — سوئڈن ناروے — جزایر بحر قلزم — ان میں سے اٹالیہ وہ ملک ہے جس کا بڑا شہر روم قدیم ہے اور وہی دارالخلافت شاہنشاہی رومی قدیم کا تھا — ٹرکی سے حال کی رومی سلطنت مراد ہے جو اہل اسلام کے قبضہ میں ہے اور جس کا دارالسلطنت قسطنطنیہ ہے — مترجم

کچھہ جرمن سے اجزاء مختلف لیکر ' کامل شایستگي کي تاریخ لکھي جاوے .

ملک فرانس ایسے موقع پر وسط میں واقع هی ' جس سے اُس کو ممالک یورپ کي شایستگي حاصل کرنے کا عمدہ ذریعہ موجود هی . کسي شخص کي تعریف بیجا کرني بلکہ اپنے ملک کي بهي بیجا تعریف کرني هرگز نہیں چاهیئے ؛ لیکن یہہ کہنا کہ فرانس همیشہ شایستگي کا مرکز رها ' کچھہ خود ستائي نہیں هی . اس سے هماري یہہ مراد نہیں هی کہ فرانس شایستگي حاصل کرنے میں سب قوموں کا پیشرا رها هی ؛ ایسا دعوی کرنا بے شک لغو هی : کیونکہ زمانہ هاے مختلف میں ملک اٹلي ایجاد اور ترقي فنون میں ' اور انگلستان ملکي معاملات اور تدبیروں میں ' سبقت لے گئے ؛ اور دوسرے ممالک بهي اور امور میں فرانس سے افضل هوگئے هوں : مگر اس سے انکار نہیں هوسکتا کہ جب اهل فرانس ترقي اور شایستگي میں آپ کو مغلوب اور پس ماندہ پاتے هیں ' تو اُن میں ایک ایسا نیا جوش اور غیرت ظاهر هوتي هی ' جس سے پهر وہ سعي اور کوشش کرکے اور قوموں کي برابر هوجاتے هیں ' یا اُن سے آگے بڑہ جاتے هیں ؛ اور صرف یهي خوش قسمتي فرانس کي نہیں هی بلکہ جب کبهي کچھہ قواعد اور امور شایستگي ' گو وہ کسي ملک میں ایجاد اور پیدا هوئے هوں ' اور ملکوں میں شایع هوکر عام فیضرساني کا باعث هونا چاهتے هیں ' تو اول اُن کي تراش خراش فرانس میں ایسي هوجاتي هی جس کے بغیر وہ علی العموم شایع اور مفید نہیں هوسکتے : فرانس اُن کے حق میں گویا دوسرا مقام اُن کي پیدایش کا قرار پاتا هی . کوئي امر اور قاعدہ شایستگي کا شاید ایسا نہوگا جس کي نشو و نما اسیطرح سے فرانس میں نہوئي هو . وجهہ اسکي یہہ معلوم هوتي هی کہ فرانس کے تمدن اور همدردي کا طرز ایسا هی ' جس کا اثر لوگوں کے دلوں پر بہت آساني اور خوبي سے هوتا هی ؛ کسي اور قوم کي طبیعت ایسي رسا نہیں هی . اهل فرانس کے خیالات بہ نسبت اور قوموں کے زیادہ عام پسند هیں ' اور تمام لوگوں کو زیادہ صاف اور قابل فہم معلوم هوتے هیں ' اور اُن کا جلد اثر هوتا هی : غرضکہ سہولت سخن ' اور صفائي تقریر ' اور عمدہ طرز تمدن ' اور باهمي همدردي کے باعث سے فرانس شایستگي میں پیشوا هونے کے بہت مناسب اور لایق قرار پایا .

پس واقعہ شایستگي کے بیان میں فرانس کو شایستگي کا مرکز قرار دینا بیجا اور خود رائي نہیں هی ؛ فی الحقیقت شخص شایستگي کا فرانس دل اور جگر هی .

همنے شایستگي کو واقعہ کے لفظ سے جان بوجھہ کر اس لیئے تعبیر کیا هی کہ شایستگي بهي ' مثل دیگر واقعات کے ' ایک ایسا واقعہ هی جس کے حالات قلمبند هو سکتے هیں ' اور اُس کي تفصیل کي جا سکتي هی .

کچھہ عرصہ سے بہت سي بحث هو رهي هی ' کہ علم تاریخ کو صرف بیان واقعات پر محدود کرنا چاهیئے ؛ بیشک اس سے بهتر اور درست کوئي بات نہیں هی : مگر واضح هے کہ لوگوں کے سرسري خیال کي بہ نسبت واقعات قابل بیان بہت کثرت سے هیں ' اور بہت مختلف قسموں کے هیں : مثلاً واقعات محسوسہ ؛ جیسے لڑائیاں ' اور معاملات ملکي ؛ اور واقعات اخلاقي جن کا وجود بوجهہ محسوس نہونے کے کچھہ بے اصل نہیں هی ؛ اور واقعات خاص جنکا نام بلحاظ هر واقعہ خاص کے جدا گانہ هوتا هی ؛ اور واقعات عام جن کا کوئي خاص نام نہیں لے سکتے ' اور جن کے ظہور کي تاریخ صحیح صحیح بیان کرني ' اور اُنکو کسي مقام یا شخص سے محدود اور مخصوص کرنا غیر ممکن هی : مگر باوجود اس کے وہ واقعات ' دیگر واقعات تاریخي سے ' کچھہ کم قدر و منزلت نہیں رکھتے ؛ اگر هم اُن کو علم تاریخ میں سے خارج کریں تو سلسلہ تاریخ کا شکستہ اور نا کامل هوجاوے .

علم تاریخ کے جس حصہ کو هم تاریخي فلسفہ کہتے هیں ' یعني تعلقات درمیان واقعات اور اُنکے اسباب اور نتیجوں کے . بالتحقیق وہ حصہ ایسے واقعات سے بهرا هوا هی ' جو قدر و منزلت میں اُن واقعات تاریخ سے کم نہیں هیں ' جنکو هم واقعات محسوس کہتے هیں ' جیسے لڑائیاں ' زلزلہ وغیرہ — تاریخي فلسفہ کے ایسے واقعات کو دیگر واقعات سے علحدہ کرنا بیشک مشکل هی ' اور اُن کے بیان میں هم سے غلطي هو جاني کچھہ بعید نہیں ' اور اُن کے بیان کو دلچسپ و رنگین کرنا بهي آسان نہیں : مگر ان دشواریوں کي وجهہ سے اُن کي ماهیت نہیں بدلتي ' اور وہ بهي علم تاریخ کا ایسا هي ضروري جزو هیں ' جیسے واقعات محسوسہ هیں .

شایستگي بهي اُنہیں واقعات میں سے هی ' یعني واقعہ شایستگي ایک عام اور مخفي اور پیچیدہ واقعہ هی ؛ مگر ایسا هونے سے اُس کے وجود میں کچھہ نقصان نہیں آتا ' اور دیگر واقعات سے کم قابل بیان نہیں قرار پاتا . اس واقعہ کي نسبت هم بہت سے سوال کرسکتے هیں ' یعني هم پوچھہ سکتے هیں ' اور استفسار کیا بهي گیا هی ' کہ آیا شایستگي بهلائي هی یا برائي ؟ بعض آدمي اُس کي بہت شکایت کرتے هیں ' اور بعض اُس سے خوش هوتے هیں . هم پوچھہ سکتے هیں ' کہ شایستگي ایک عام واقعہ هی — آیا انسان کي تمام نسلوں کے واسطے کوئي شایستگي عام هی ' یا انسانیت کا کوئي عام مقتضي هی ؟ آیا مختلف قومیں اپنے اپنے زمانہ میں کوئي ایسي چیز باقي چهوڑ جاتي هیں ' جو کبهي معدوم نہیں هوتي ' اور جس کو ترقي هوتے

ہوتے ایک بڑا ذخیرہ ہو جاتا ہی' اور وہ ہمیشہ قایم رہیگا ؟ میرے نزدیک یہہ امر قابل یقین ہی ' کہ حقیقت میں انسانیت اپنا ایک عام مقتضی رکھتی ہی : یعني مجموعہ شایستگي کا ہمیشہ برابر ایک زمانہ سے دوسرے زمانہ کو پہونچتا رہا ہی ۔ پس شایستگي کي ایک عام تاریخ قابل تحریر کرنے کے موجود ہی ؛ لیکن قطع نظر ایسے بڑے اور مشکل سوالات کے ' اگر ہم اپني تقریر کو وقت اور مقام کے حدود معین میں محصور کریں : یعني اگر ہم کسي قوم کي چند صدیوں کي تاریخ پر اکتفا کریں ' تو ظاہر ہی کہ اُن حدود کے اندر شایستگي بمنزلہ ایسے واقعہ کے موجود پائي جائیگي ' جس کے حالات قابل بیان ہونگے ؛ اور ایسے ہي واقعہ کو تاریخ کہتے ہیں ؛ بلکہ یہہ بھي کہنا چاہیئے کہ شایستگي کي تاریخ سب تاریخوں سے اعلی ہی : یعني تمام تاریخیں اُس میں شامل ہیں ۔

کیا ہمکو یہہ معلوم نہیں ہوتا کہ واقعہ شایستگي سب واقعات سے افضل ہی ؟ یہہ ایسا عام اور معین واقعہ ہی کہ اور تمام واقعات اُسپر ختم ہوتے ہیں ' اور انجام اُن سب کا اُسي پر ہوتا ہی ۔ اُن تمام واقعات پر ' جن سے کسي قوم کي تاریخ مرکب ہو ' اور جنکو ہم اُس قوم کي زندگي کے اجزا سمجھتے ہیں ' غور کرني چاہیئے : یعني اُس قوم کي تمام رسم و رواج ' اور تجارت ' اور ہنر ' اور فن ' اور لڑائي اور معاملات ملکي پر نظر ڈالني چاہیئے ۔ پس جب ہم اِن تمام واقعات کو بحیثیت مجموعي بلحاظ اُنکے تعلقات کے دیکھیں ' اور سوچیں سمجھیں ' تو ہم یہہ دریافت کرینگے کہ اُس قوم کي شایستگي کو اُن واقعات سے کیا مدد ملي ' اور کیسا اثر اُنکا اُس پر ہوا : اِس طریقہ سے ہم اُن واقعات کا صرف پورا خیال ہي نہیں باندھ سکتے ' بلکہ اُنکي اصلي قدر و منزلت بھي دریافت کرسکتے ہیں ۔ وہ واقعات بمنزلہ دریاؤں کے ہیں ' اور شایستگي ایک قسم کا سمندر ہی ' اور ہم پوچھتے ہیں کہ اُن دریاؤں سے کسقدر پاني کي امداد اُس سمندر کو پہونچي ؟ شایستگي ایسي شی ہی کہ اُسي سے ایک قوم کي دولت مرکب ہوتي ہی ' اور اُسي میں اُس قوم کي زندگي کے تمام اجزا اور وہ سب قوا ' جو اُس قوم کے وجود کا باعث ہوتے ہیں ' جمع ہوتے ہیں ۔ یہہ امر ایسا صحیح ہی ' کہ جو واقعات ناپسندیدہ اور مضر ہیں اور سب قوموں کے سینہ میں بہت بري طرح کھٹکتے ہیں : مثل ظالمانہ حکومت اور بد عملي کے ' اگر اُن سے بھی کسي طرح شایستگي کو مدد پہونچي ہو اور ترقي حاصل ہوئي ہو تو کسیقدر ہم اُن کے نقصانوں سے چشم پوشي اور اُنکي بري خاصیت سے درگذر کرسکتے ہیں ؛ اور اُن کو بھي توجہہ کے قابل قرار دے سکتے ہیں : یعني کسي قسم کے واقعات سے شایستگي پیدا ہوئي ہو ہم اُن کے نقصانوں کو جو اُس کي تحصیل میں اُٹھانے پڑے ہوں ' اُسکي خاطر سے بھول جاتے ہیں ۔

علاوہ اُنکے ایسے واقعات ہیں جنکو تمدن سے متعلق نہیں کرسکتے ؛ بلکہ وہ خاص واقعات ہیں جو ' بہ نسبت عام معاملات کے ' زیادہ تر انسان کي روح سے علاقہ رکھتے ہیں : یعني مذہبي عقائد ' اور حکیمانہ خیالات ' اور علوم دقیق ' اور انشاء اور فنون ؛ اِن سب واقعات سے اخلاق کے کامل کرنے کے واسطے ' اور سرور طبیعت یعني عقل کي تکمیل کے لیئے انسان سروکار رکھتا ہی ؛ اور اُن سے یہہ مقصود ہوتا ہی کہ انسان کي دلي حالت اور اُس سرور کو ترقي ہو ' جو عقل اور فہم سے علاقہ رکھتا ہی ؛ اور وہ تمدن سے چنداں تعلق نہیں رکھتے : مگر ان واقعات پر بھي اکثر شایستگي کے لحاظ سے توجہہ کي جاتي ہی ' اور صرف شایستگي کے تعلق کي وجہہ سے قابل التفات متصور ہوتے ہیں ۔ سب وقتوں ' اور تمام ملکوں میں ' مذہب نے لوگوں کے شایستہ کرنے کا کام اپنے ذمہ لیکر فخر حاصل کیا ہی ؛ اور علوم دقیق ' اور علم انشاء ' اور ہنر و فن ' اور تمام عقلي اور اخلاقي خوشگوار شغلوں نے بھي اس فخر میں شریک ہونے کا دعوی کیا ہی : جب ہم اُن کے اُس دعوے کو تسلیم کرتے ہیں ' تو اُنکو سزاوار تعریف و توجہہ کے قابل قرار دیتے ہیں ۔ پس ظاہر ہی کہ جو واقعات قطع نظر اپنے خارجي نتیجوں کے بذاتہ بڑي وقعت رکھتے ہیں ' اور جنکو صرف روح انسان سے علاقہ ہوتا ہی ' وہ بھي شایستگي کے ساتھہ تعلق رکھنے سے زیادہ تر قدر و منزلت کے قابل ہو جاتے ہیں : غرض کہ اس عام واقعہ یعني شایستگي کا ایسا بڑا مرتبہ ہی ' کہ اُس کے سبب سے ہر ایسي شي کو ' جو اُس سے کچھہ علاقہ رکھتي ہی ' قدر و قیمت حاصل ہوجاتي ہی ۔ ان تمام واقعات یعني مذہبي اور حکیمانہ خیالات ' و علوم و فنون کي صرف قدر و منزلت ہي شایستگي کي وجہہ سے نہیں بڑہ جاتي ' بلکہ بعض موقعوں پر ہم اُن کي ماہیت اور خوبي کا اندازہ خصوصاً اُس اثر اور دخل کے لحاظ سے کرتے ہیں ' جو شایستگي پر اُنکا ہوتا ہی : یہي اثر اور دخل ایسا ہی کہ اُسکو کسیوقت میں کسي درجہ تک واقعات مذکور کي قدرومنزلت اور سودمندي کا قطعي پیمانہ ٹھہرایا جاتا ہی اب اُس واقعہ کي تاریخ لکھنے سے پہلے ' یہہ دریافت کرنا چاہیئے کہ وہ ایسا بڑا اور عمدہ واقعہ کیا ہی ' جو قوموں کي زندگي کے تمام اجزا کا مجموعہ اور نتیجہ ہی ؟ اس کے جواب میں ہم کوئي نري حکیمانہ راے ظاہر نہیں کرینگے ' اور نہ کوئي ایسا قاعدہ یا منطقي اصول قایم کرینگے ' جسکے نتیجہ کو سولیزیشن یعني شایستگي قرار دیں ؛ کیونکہ ایسا طرز اختیار کرنے سے اکثر غلطي کا احتمال ہوتا ہی : ہمکو صرف ایک واقع کا ثابت کرنا اور بیان کرنا منظور ہی ۔

مدت تک اکثر ملکوں میں لفظ سولیزیشن یعني شایستگي کا استعمال رہا ہی ' اور لوگوں نے اُس کي تشریح میں مختلف خیال

ظاهر کيئے هيں' جو تهوڑے بهت وسيع اور صاف هيں ؛ اور لوگ اُسکے مختلف معني سمجهے هيں : مگر همکو اُس کے ايسے معنوں پر توجهه کرني چاهيئے جو اصلي اور عام فهم هوں ۔ پس واضح هو که نهايت عام لفظوں کے مروج معنوں ميں ' بهٔ نسبت اُن خاص علمي تشريحوں کے جو بهت احتياط اور غور سے کي جاتي هيں' زيادہ تر درستي پائي جاتي هے ؛ اور لفظوں کے معنے عام راے کے ذريعه سے' جو انسانيت کي خاص علامت هے ' قايم هوتے هيں : يعني معمولي معني کسي لفظ کے بلحاظ دايمي وقوع واقعات کے بتدريج قايم اور معين هوا کرتے هيں ۔ جب کوئي واقعه ايسا پيش آتا هے ' جسکا اظهار کسي لفظ سے ممکن هوتا هے' تو وہ لفظ بالطبع واسطے ظاهر کرنے اُس واقع کے موضوع هوجاتا هے اور اُسي کے معني وسيع هوتے جاتے هيں ' اور رفته رفته وہ سب مختلف واقعات اور خيالات ' جو بمقتضاے حالات کے لوگ اُس لفظ ميں داخل کرتے هيں ' اُس سے منسوب هوجاتے هيں ۔

برخلاف اس کے ' جب کسي لفظ کے معنے از روے علم قرار ديئے جاتے هيں ' تو وہ کسي ايک يا چند آدميوں کے ايجاد هوتے هيں : اسي سبب سے وہ بهٔ نسبت عام پسند معنوں کے صحيح اور درست هوتے هيں ۔ لفظ سوليزيشن يعني شايستگي کے اسطرح پر معني لينے سے' که هم اُسپر بطور ايک واقعه کے لحاظ کريں ' اور اُن تمام خيالات کو جو اُس لفظ ميں داخل هيں انسانوں کي عام راے يا فهم کے موافق تحقيق کريں' اُس کے علمي معنوں کے اختيار کرنے کي بهٔ نسبت ' جو بادي‌النظر ميں زيادہ صاف اور درست معلوم هوں ' واقعه شايستگي کے سمجهنے ميں همکو بهت زيادہ دسترس هوگي ۔

اب اس تحقيقات کي ابتدا هم چند فرضي مثالوں سے کرتے هيں : يعني انسانوں کے تمدن اور معاشرت کي چند فرضي حالتيں بيان کرکے دريافت کرينگے' که اُن حالتوں ميں عام راے کے بموجب لوگوں کي کوئي ايسي حالت پائي جاتي هے' جو دليل اسبات کي هو که وہ اپنے آپ کو روز بروز شايسته کرتے جاتے هيں' اور اُن سے کوئي ايسے معنے پيدا هوتے هيں جن کو لوگ لفظ شايستگي سے منسوب کرتے هيں ۔

پس اول هم ايک ايسي قوم فرض کرتے هيں ' جس کي معاشرت کے ظاهري حالات اچهے هوں : يعني لوگ بخوبي عيش و عشرت کے ساتهه اوقات بسر کرتے هوں ' اور چند محصول ادا کرکے سختي اور تکليف سے آزاد رهتے هوں ' اور اُن ميں عدل و انصاف بهي اچهي طرح سے هوتا هو : غرض که اُن کي جسماني حالت بهت بهتر هو ' اور اُن کي جان و مال کي حفاظت کا بخوبي انتظام موجود هو ؛ مگر اسي کے ساتهه اُن کي عقل اور اخلاق کا وجود ايسي بري طرح قايم هو' جس کو نشو و نما نه دي جاتي هو' بلکه نهايت پژمردہ اور دباکر رکها گيا هو ؛ يهه هم نهيں کهتے که وہ قوم مظلوم هو بلکه ظلم کا خيال بهي اُس کو نه آتا هو ۔ ايسي قوموں کي مثاليں بهي موجود هيں : چنانچه اکثر ايسي چهوٹي سلطنتيں هوتي هيں جن ميں امراء کو غلبه اور فوقيت حاصل رهي هے' اور عوام بهيڑوں کے گلوں کي طرح رکهے گئے هيں' يعني اُن کو خوب کهلا پلاکر خوش و خرم رکها هے ؛ ليکن اُن کي عقل اور اخلاق کي کچهه بهي ترقي يا اصلاح نهيں کي گئي : تو اب هم يهه پوچهتے هيں که ايسي حالت کو شايستگي کهينگے ؟ کيا ايسي قوم اپنے آپ کو شايسته کرتي جاتي هے ؟

اب دوسري ايک ايسي قوم فرض کرتے هيں ' جس کي جسماني آسايشيں اُس سے کمتر هوں : يعني اُس قدر عيش و آرام اس قوم کو حاصل نهو جس قدر پهلي مفروضه قوم کو تها ؛ ليکن جس قدر هو وہ قايم رهنے کے قابل هو ؛ اور اس قوم کے لوگوں کي عقلي اور اخلاقي ضروريات کي طرف سے غفلت نه کي جاتي هو ؛ بلکه کسي قدر ايسے سامان موجود هوں جن سے اُن کي عقل ترقي پاوے ؛ اور عمدہ عمدہ خيالات کي وہ تحصيل کرتے هوں ' اور مذهبي اور اخلاقي مسائل ميں بهي اُنهوں نے شگفتگي حاصل کي هو ؛ مگر باب آزادي اُن پر بالکل بند کرديا گيا هو ۔ غرض که جسطرح پهلي مفروضه قوم ميں ضروريات جسماني کا سر انجام بخوبي تها ؛ اِس قوم ميں عقل و اخلاق کي حاجتيں پوري کي گئي هوں ' اور هر شخص بقدر اپنے حصه کے سچائي اور راست بازي سے محروم نه رها هو ؛ ليکن وہ خود اپنے ليئے راستي اور صداقت کے تلاش کرنے کا مجاز نهو ' يعني اُس قوم کے اخلاق کے قايم رهنے کي مقدم علامت يهه هو ' که اُس کے خيالات ميں تبديلي روا نه رکهي گئي هو ؛ چنانچه ايسي حالت اکثر ايشيا کي قوموں کي هے ' جن ميں قوای اور صفات انساني پر † ايسے احکام کے ذريعه سے قيد اور بندش رکهي گئي هے ' جن کا خاص خدا تعالى کي جانب سے نازل هونا تسليم کيا گيا هے ' اور انسانيت کو شگفتگي اور ترقي نهيں دي جاتي ۔ يهي حال اهل هندوستان کا بهي هے ۔ پس اب

---

† مگر مصنف نے اس بات کا خيال نهيں رکها که جو در حقيقت سچا مذهب هے اور خدا کي طرف سے ديا گيا هے ' اُس ميں کوئي قيد اور بند ايسي نهيں هوتي جس سے انسان کي ترقي کے ليئے کچهه روک هو ۔ وہ بندش، حقيقت ميں عام لوگوں کے خيال ميں بندش هوتي هے ؛ ليکن اس بندش ميں يهه صفت هے که اگر نهايت آزادي سے اُس پر غور کي جاوے ' تو آزادي اور نيچر کے اصول کے بموجب وهي امر سچ قرار پاويگا جسکا بندش نام رکها گيا هے ۔ پس نام کا فرق هے مگر نتيجه ميں کچهه فرق نهيں ' جيسا که هماري راے ميں ٹهيک مذهب اسلام هے جو انسانوں کے الهامي مسايل سے بري هے —

ہم پوچھتے ہیں کہ کیا یہہ ایسی قوم بھی اپنے آپ کو روز بروز شایستہ کرتی جاتی ہی ؟

اب ہم ایسی قوم فرض کرتے ہیں جسمیں ہر شخص کو بہت سی آزادی تو حاصل ہو ' مگر نہایت بد انتظامی اور لوگوں میں مساوات کا تہونا پایا جاوے ؛ جو شخص قوی تہو وہ مظلوم اور مصیبت میں مبتلا رہکر ہلاک ہو جاوے ؛ یعنی اُس قوم کی معاشرت کی مقدم علامت زور و زبردستی ہو ۔ یہہ بات بخوبی روشن ہی کہ ایک زمانہ میں تمام یورپ کا یہی حال تہا ؛ تو ہمارا وہی سوال ہی کہ کیا یہہ حالت شایستگی کی ہی ؟ گو اس حالت میں شایستگی کے ایسے اصول موجود ہوں جو آیندہ بتدریج شگفتہ ہوں ' مگر موجودہ حالت میں جو امر غلبہ رکھتا ہی اُس کو لوگوں کی عام راے یا فہم کے بموجب شایستگی نہ کہینگے ۔

اب ہم ایک چوتہی قوم ایسی فرض کرتے ہیں ' جس میں ہر شخص بالکل آزاد ہو ؛ غیر مساوی ہونا نہایت بے اثر ہو ؛ جسکے جو دل میں آوے کرے ' اور اپنے ہمسایوں سے دولت و اختیار میں برابر ہو ؛ مگر اُس کو عام مقصدوں اور عام کاموں سے کچھہ سروکار تہو ؛ اور کسی کو عام خیالات اور عام تدبیروں سے کچھہ بحث تہو ؛ غرضکہ سامان معاشرت اور باہمی ارتباط نہایت کم ہو ' یعنی ہر شخص اور ہر قسم کے قوام ظاہر اور پیدا ہوکر بلا کسی طرح کے باہمی تعلق کے کوئی نشان اپنا نہ چھوڑ کر جداگانہ دنیا سے گذر جاویں ' اور یہی جداگانہ حالت معاشرت کی متواتر پشتوں تک بدستور رہے ؛ چنانچہ یہہ حالت وحشی قوموں کی ہی ' کہ اُن میں آزادی اور برابری پائی جاتی ہی ' مگر بلا شبہہ شایستگی نہیں ہی ۔

اسی طرح کی ہم بہت سی مثالیں دے سکتے ہیں ' مگر جسقدر بیان کیا گیا وہ لفظ شایستگی کے عام پسند اور اصلی معنوں کی تشریح اور اظہار کے لیئے کافی ہی ۔

ظاہر ہی کہ جتنی فرضی حالتیں ہماے بیان کیں ' اُن میں سے کوئی حالت ایسی نہیں ہی جس کو عام فہم اور عام پسند معنوں کے لحاظ سے شایستگی قرار دے سکیں ؛ کیونکہ ان فرضی حالتوں سے صاف ظاہر ہی کہ لفظ شایستگی میں جو امر مقدم داخل ہی ' وہ اُن میں نہیں ہی ؛ یعنی ترقی اور شگفتگی روز افزوں ' جس سے ایسی قوم کا خیال پیدا ہوتا ہی جو ہمیشہ آگے بڑھتی جاتی ہی ؛ نہ اس غرض سے کہ اپنا مقام بدل دے بلکہ اپنی حالت کے بدلنے کی غرض سے آگے بڑھتی ہی : یعنی ایسی قوم کا خیال پیدا ہوتا ہی جو تہذیب و تربیت کو خود اپنی حالت سمجھتی ہی ۔ الحاصل ترقی اور شگفتگی روز افزوں کا خیال میرے نزدیک ایسا ہی ؛ جو سولزیشن یعنی شایستگی کی بیخ و بنیاد ہی ۔ اب یہہ دیکھنا چاہیئے کہ یہہ ترقی اور شگفتگی کیا چیز ہی ؟ مگر اس کا بیان کرنا مشکل ہی ۔

لفظ سولزیشن یعنی شایستگی کی بناوٹ سے اس کا جواب صاف اور اطمینان کے قابل حاصل ہوتا ہی ۔ لفظی معنی سولزیشن کے سوشیئل لایف کی تکمیل ہی یعنی انسانوں کے باہمی تعلقات یا معاشرت کو شگفتہ و کامل کرنا ۔

پس جسوقت کسی ملک کی نسبت لفظ سولزیشن بولا جاتا ہی ' تو اُس کے سننے سے ہمارے دل میں یہی خیال پیدا ہوتا ہی ' اور ہم سمجھتے ہیں ' کہ اُس ملک میں تعلقات باہمی اور معاشرت نہایت وسیع اور شگفتہ اور تر و تازہ ہیں ؛ اور اُن کی ترتیب اور اُن کا انتظام بہت اچھا ہی : یعنی ایک تو یہہ بات سمجھتے ہیں کہ لوگوں کو جن ذریعوں سے قوت اور آسودگی حاصل ہو ' وہ کثرت سے ہیں ؛ اور دوسرے یہہ کہ اُن ذریعوں کی تقسیم سب لوگوں میں کمال خوبی اور انصاف سے ہی ۔

مگر کیا سولزیشن یعنی شایستگی کی صرف یہی مراد ہی ' اور اُسکے معمولی اور اصلی معنی اسی پر ختم ہیں ؟ اُسمیں اور کچھہ زیادہ وسعت نہیں ہی ؟ کیا انسان کی قومیں چیونٹیوں کے گروہ کی مانند ہیں ' یعنی ایسا گروہ ہیں کہ اُس میں بجز حسن انتظام اور جسمانی آرام کے اور کچھہ درکار نہیں ؛ جسمیں جسقدر زیادہ محنت اور مشقت کی جاوے ' اُسی قدر زیادہ خوبی اور انصاف کے ساتھہ اُس محنت کے ثمروں کی تقسیم ہو ' اور مقصد زیادہ یقین کے ساتھہ حاصل ہو اور ترقی کو کمال ہو ؟

ہماری طبیعت بمقتضاے انسانیت کے ایسی تنگ اور محدود معنوں سے فوراً برگشتہ ہوتی ہی ' اور پہلی ہی نظر میں معلوم ہوتا ہی کہ لفظ سولزیشن میں اس سے کچھہ زیادہ وسعت اور گنجایش ہی ؛ یعنی صرف تعلقات باہمی معاشرت اور قوت اور آسودگی کی تکمیل سے سولزیشن یعنی شایستگی کی حالت زیادہ دشیامہ رکھتی ہی ؛ اور واقعہ سولزیشن اور لفظ سولزیشن کے عام مروج معنی ' اور اُس کی نسبت عام راے ' یہہ سب ہمارے اُس خیال سے جسکا ذکر ہوا موافقت رکھتے ہیں ۔

پہلے † روم قدیم کی اُس حالت کو خیال کیا جاوے ' جو ‡ کارتہیج

---

† روم قدیم ملک اٹلی کا اب ایک بڑا شہر ہی ' جہاں پوپ یعنی مذہب عیسوی کا پیشوا رہتا ہی ؛ یہہ شہر زمانہ قدیم میں دار الخلافت رومی شاہنشاہی کا تہا اس موقع پر روم قدیم سے روم قدیم کی تمام قلمرو مراد ہی ۔

‡ کارتہیج ایک ملک براعظم افریقہ میں تہا ' جہاں روم قدیم کی طرح جمہوری سلطنت تہی ان دونوں سلطنتوں میں چند لڑائیاں ہوئیں اور مدت تک قایم ؛ رہیں ؛ آخرکار رومی سلطنت شاہنشاہی ہوگئی ۔

کي لڑائي کے بعد اُسوقت میں تھي ' جب کہ روم کي جمہوري سلطنت کا شباب اور ایسا عمدہ زمانہ تھا کہ روم والے تمام دنیا کي شاہنشاہي حاصل کرنے پر آمادہ تھے ' اور لوگوں کي حالت معاشرت ترقي پر تھي ؛ اور پھر روم کي اُس حالت ' کو دیکھا جاوے ' جو شہنشاہ اغسٹس کے عہد میں یعني اُس زمانہ میں تھي جب کہ اُس سلطنت کا زوال شروع ہوا یا لوگوں کي ترقي روز افزوں رک گئي ' اور خراب اور برے قاعدے اُن میں مروج ہونے لگے ' تو کوئي شخص ایسا نہوگا جو یہہ خیال نکرے ' کہ روم اغسٹس کے عہد میں ' فیري سیاس یا سنسینیٹس کے زمانہ کي بہ نسبت ' زیادہ شایستہ تھا .

ہم بہت سي ایسي ولایتوں کا حوالہ دے سکتے ہیں ' جنمیں بہ نسبت دوسري ولایتوں کے آبادي اور سرسبزي زیادہ ہی ' اور بہت جلد حاصل ہوتي ہی ؛ اور لوگوں میں عیش و آرام کي تقسیم نہایت عمدہ ہی مگر باوجود اس کے ' ازروے انسانوں کي عام راے یا ہماري مقتضاے طبیعت کے ' سولزیشن اُن ولایتوں کي ' بہ نسبت اُن دوسري ولایتوں کے جنمیں معاشرت کي حالت ویسي عمدہ نہیں ہی ' کمتر سمجھي جاتي ہی ــ مگر ہم پوچھتے ہیں کہ یہہ کیا بات ہی ؟ کیا اُن دوسري ولایتوں میں ' جن کي شایستگي افضل سمجھي جاتي ہی ' کچھہ ایسے فائدے موجود ہیں جن سے لوگوں کي راے میں حالت معاشرت کے اُن نقصانوں کا معاوضہ ہوجاتا ہی ' جو اُن میں موجود ہیں ؟ اسکا جواب یہہ ہی ' کہ علاوہ ترقي حالت معاشرت یا باہمي تعلقات کے لوگوں میں ایک اور قسم کي شگفتگي ظاہر ہوئي ہی ' جو اُن کے فخر کا باعث ہی : یعني ہر فرد بشر کي جداگانہ اور ذاتي شگفتگي ' جس میں ترقي اُس کے قواء اور ہر قسم کے خیالات کي داخل ہی . پس اگر کسي ولایت میں لوگوں کي مجموعي حالت یا حسن معاشرت کي تکمیل بہ نسبت دوسرے ملک کے کم ہو ' تو ممکن ہی کہ انسانیت یعني لوگوں کي ذاتي حالت زیادہ رونق اور آزادي حاصل کرے . بے شک ہماري معاشرت کے متعلق بہت سے امور ایسے ہیں جن میں اب تک کامیابي نہیں ہوئي ہی ؛ لیکن عقل اور اخلاق کے متعلق بہت سے امور میں ہم کامیاب ہوگئے ہیں ؛ چنانچہ ظاہري فائدے اور معاشرت کے حقوق اکثر آدمیوں کو حاصل نہیں ہیں ' مگر بہت سے عمدہ اور عالي دماغ آدمي دنیا میں آب و تاب کے ساتھہ موجود ہیں . پس علوم دقیق ' اور فن ' اور علم انشاء وغیرہ سب اپني رونق دکھلاتے ہیں جہاں کہیں انسان اُن بڑي علامتوں کو دیکھتا ہی ' جن کو خود انسان نے رونق بخشي ہی ؛ اور جہاں کہیں اُس عمدہ سرور اور نشاط کے ذریعہ اور خزانے پاتا ہی وہاں سولزیشن یعني شایستگي کو تسلیم کرتا ہی .

پس اس بڑے واقعہ سولزیشن میں دو واقعے داخل ہیں ' جو دونوں اُسکے وجود کي شرط ہیں : یعني شایستگي کي دو علامتیں ہیں ؛ ایک تو لوگوں کي مجموعي حالت اور معاشرت کا ترقي پر ہونا ؛ دوسرے لوگوں کي ذاتي حالت کي اصلاح اور تہذیب ہونا ؛ غرض کہ مجموعي ترقي لوگوں کي ' اور ہر انسان کي ذاتي انسانیت کي ترقي شایستگي میں شامل ہیں . جہاں کہیں انسان کي ظاہري حالت اصلاح پاکر رونق اور شگفتگي پاتي ہی ' اور جہاں انسان کي باطني حالت کو رونق اور شوکت حاصل ہوتي ہی ' تو انہیں دونوں علامتوں کے سبب سے ' باوجود نہایت ناکامل ہونے حالت معاشرت کے ' اکثر ہم بآواز بلند شایستگي کے وجود کو تسلیم کرتے ہیں .

غرض کہ اگر میري راے غلط نہیں ہی ' تو انسان کي اُس تحقیق کا نتیجہ ' جو صرف عام راے اور عام فہم کے بموجب کي جاتي ہی ' یہي ہی ؛ اور اگر ہم علم تاریخ سے شایستگي کي بڑي علامتوں یعني اُن واقعات کي ماہیت دریافت کریں ' جن کي بدولت ازروے عام تسلیم اور عام اتفاق کے سولزیشن کو ترقي ہوئي ہی ' تو ہم کو دونوں علامتوں مذکور الصدر میں سے ایک نہ ایک ہمیشہ معلوم ہوگي . واقعات مذکورہ ہمیشہ اُس ترقي کي علامتیں ہوتي ہیں ' جو لوگوں کو جداگانہ یعني ہر شخص کو ذاتي حاصل ہوتي ہی ' یاسب لوگوں کو عموماً حاصل ہوتي ہی ؛ اور بسبب اُن واقعات کے انسان کي باطني حالت یعني اُسکے عقاید اور اطوار ' یا اُس کي بیروني حالت یعني وہ تعلقات جو اُس کو اپنے ہمجنسوں کے ساتھہ ہوتے ہیں تبدیل ہو جاتے ہیں : مثلاً جبکہ مذہب عیسائي ظاہر ہوا تو اُس کي ابتدائي حالت میں اُس کا اثر اور اُسکي مداخلت لوگوں کي مجموعي حالت میں کچھہ نہیں ہوا ؛ چنانچہ حامیان مذہب نے علانیہ منادي کي کہ اس مذہب کو لوگوں کي مجموعي حالت سے کچھہ سروکار نہیں ہی ' اور اجازت دي کہ غلام اپنے مالک کي اطاعت کرے ؛ اور اور جو بڑي بڑي برائیاں اور خرابیاں اُس زمانہ کے لوگوں میں جایز تھیں اُنکي مذمت نہیں کي : لیکن باوصف اسکے کوئي شخص انکار نہیں کرسکتا کہ † مذہب عیسائي شایستگي کي ایک علامت اور ذریعہ ہوا . ہم پوچھتے ہیں کہ کس وجہہ سے ؟ جواب اسکا یہہ ہی کہ بباعث اس مذہب کے باطني حالت انسان کي یعني عقاید اور خیالات لوگوں کے ' بدل گئے ؛ اور اُنکي عقل اور اخلاق کي اصلاح ہوگئي ــ

( باقي آیندہ )

† مذہب اسلام اس سے بہت زیادہ اور عمدہ ذریعہ شایستگي کا ہوا ہی یعني شروع ہي سے لوگوں کي باطني حالت اور بیروني حالت دونوں پر ایک ساتھہ اُسکا اثر اور اُسکي مداخلت ہوئي ہی ' اور اُسنے تمام برائیوں اور خرابیوں کي ابتدا ہي سے علانیہ مذمت کي ہی اور غلامي کو بھي منع کیا ہی .

بمقام علیگدہ ــ مطبع علیگدہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE
MOHAMMEDAN
SOCIAL REFORMER
تہذیب الاخلاق

جلد پنجم ] ۱۵ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۱ نبوی سنہ ۱۲۹۱ ہجری [ نمبر ۱۵

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع
### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاری کیا ہی اور ساٹھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی کہ اگر چاہیں تو اَوْر کسی کو بھی بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھی ساٹھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور ہر خریدار اُس سال وار کے شروع سے جس میں وہ خریدار ہوا ہی خریدار تصور ہوگا اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات ، اصلی پرچہ دینا ہوگا بشرطیکہ وہ پرچہ دفتر میں موجود ہو *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین
### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگدہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

اُس کے سبب سے انسان کي ذاتي حالت بھي زیادہ درست اور مہذب ہوجاویگي ۔ جسطرح پر کہ خارجي حالت بذریعہ باطني حالت کے اصلاح پاتي ہی ' اُسیطرح باطني حالت کو خارجي حالت سے تہذیب ہوتي ہی؛ دونوں اجزاء شایستگي ایک دوسرے سے بہت سا اختلاط اور تعلق رکھتے ہیں : ہرچند کہ سینکڑوں برس اور ہر قسم کے موانع اُن کے درمیان میں حائل ہوتے ہیں ' اور ممکن ہی کہ اُن کے باہم وصل اور اختلاط ہونے کے لیئے اُن کي ہزار صورتیں بدلتي ہوں ' مگر جلد یا دیر میں اختلاط اُن کا ضرور ہوجاتا ہی : اُن کي اصلیت اور عام علم تاریخ اور انسانوں کے دلي یقین تینوں کا یہي نتیجہ اور مقتضاء ہی ۔

میں خیال کرتا ہوں کہ اگرچہ میں نے اس مضمون یعني واقعہ شایستگي کي تعریف میں کامل اور کافي گفتگو نہیں کي ہی ' مگر مختصر طرز پر جہاں تک بطور کامل تشریح اُس کے وجود کي ممکن تھي کي ہی ۔ غرضکہ اُس کي حدیں قایم ہوگئیں ' اور جو بڑے بڑے اُمور اُس کي بیخ و بنیاد ہیں ' اور شایستگي کے باب میں توجہہ کے قابل ہیں ' اُن کو بیان کردیا ہی ۔ اسي قدر کافي ہوتا ' لیکن ایک اور امر پر گفتگو کرنے سے ' جو اس موقع پر میرے خیال میں آتا ہی ' میں در گذر نہیں کرسکتا ۔ وہ امر تاریخي امور میں سے نہیں ہی ' بلکہ ایسے امور قیاسي میں سے ہی ' جنکا ایک سرا تو انسان کے اختیار میں ہوتا ہی ' اور دوسرا سرا اُس کي رسائي سے ہمیشہ باہر رہتا ہی ؛ اُن کي پوري کیفیت اور اندازہ اُس کو معلوم نہیں ہوسکتا ؛ صرف ایک ہي پہلو پر انسان کي نظر پہنچ سکتي ہی : مگر باوجود اس کے وہ اصلي اور واقعي ہیں اور ہماري توجہہ کے مستحق ہیں ' کیونکہ برخلاف ہماري مرضي کے ہمیشہ ہمارے سامنے موجود رہتے ہیں — اب دریافت کرنا چاہیئے کہ دونوں قسم کي تہذیب اور اصلاح مذکورہ میں سے ' جنسے واقعہ شایستگي مرکب ہی ' یعني خلقت کي مجموعي حالت کي ترقي ' اور انسان کي جداگانہ ذاتي حالت یعني انسانیت کي تہذیب میں سے ' کون سي قسم اصل مقصود اور نتیجہ ہی ' اور کون سي اُس مقصود کے حاصل کرنے کا ذریعہ ہی ؟ آیا انسان اپني ذات اور قواء اور خیالات کي ترقي اس غرض سے کرتا ہی ' کہ انسانوں کي مجموعي حالت یعني تمدن اور معاشرت کي تکمیل اور دنیوي تعلقات کي اصلاح ہووے ' یا خلقت کي مجموعي حالت کي اصلاح اور ترقي اِس مراد سے کي جاتي ہی کہ اُس سے انسان کي ذات اور قواء اور خیالات کي شگفتگي ہو : یعني سلطنت کي مجموعي حالت ہرایک انسان کي جداگانہ ذاتي حالت کے کام آوے ' یا انسان کي جداگانہ ذاتي حالت سے خلقت کي مجموعي سلطنت کو امداد پہنچے ؟ ہمیشہ اس سوال کے جواب پر یہہ بحث منحصر رہتي ہی کہ آیا انسان کي علت غائي صرف یہي ہی کہ

باہم اپنے ہمجنسوں کے رہکر اپني اوقات گذار دے اور اُس کي ذات بالکل مجمع خلایق کے کام آوے ' یا اُس کي ذات میں کوئي اور ایسي چیز بھي موجود ہی جو اُس کي دنیوي زندگي سے برتر اور افضل ہی ؟ ۔

اس سوال کو ایک نامي شخص رایر کولرڈ صاحب نے ' جنکي دوستي کا فخر مجھکو حاصل ہی ' اور جو ایسے جلسوں سے جیسا کہ ہمارا † جلسہ ہی ترقي کرکے زیادہ قوي اور خطر ناک ‡ جلسوں میں اول درجہ پر پہنچے ہیں ' اور جنکي گفتگو کا اثر اُن کے تمام سامعین کے دلوں پرہی ' اپنے علم و یقین کے موافق اپني اُس گفتگو میں حل کیا ہی ' جو اُنہوں نے مسودہ قانون تدارک دزدي مال گرجا کے باب میں کي ہی : چنانچہ اُن کي اُس گفتگو میں یہہ دو فقرہ مندرج ہیں " کہ انسان خلقت کے گروہوں میں پیدا ہوتے اور مرتے ہیں ' اور اُن کے مقدر اُس سے انجام پاتے ہیں ؛ مگر اُن گروہوں میں انسان کي بالکل ذات داخل اور شامل نہیں ہی : علاوہ اُس توجہہ کے جو انسان مجموعي حالت یعني دنیا پر صرف کرتا ہی ' اُسکي ذات کا نہایت عمدہ حصہ یعني وہ اعلی درجہ کے قواء ' جنکے ذریعہ سے وہ خدا تعالی تک رسائي حاصل کرتا ہی ' اور حیات آخرت اور عالم غیر محسوس کي ایسي خوشي جو بیان میں نہیں آ سکتي حاصل کرتا ہی ' اُس کے پاس باقي رہتے ہیں ؛ انسان کا وجود مخصوص بالذات امتیاز اور تصدیق کے قابل اور غیر فاني ہی ' اور مقدر اُس کا ملکوں یا خلقت کے گروہوں کے انجام سے مختلف ہی ۔

میں اس پر کچھہ اپني طرف سے زیادہ کرنا ضرور نہیں سمجھتا ' اور خاص اس امر کي بحث مجھکو منظور نہیں ہی ' اس لیئے صرف اُس کے بیان کردینے پر اکتفا کرتا ہوں ۔ شایستگي کي تاریخ میں اُس کا ظہور موجود ہی ' یعني جب تاریخ شایستگي پوري ہو جاتي ہی اور ہماري موجودہ زندگي کي نسبت کچھہ زیادہ کہنا باقي نہیں رہتا ' تو ضرور انسان اپنے دل سے پوچھتا ہی کہ آیا اب کوئي چیز اُس کي توجہہ کے قابل رہي ہی یا نہیں ' اور وہ سب چیزوں کے انجام پر پہونچ گیا یا نہیں ؟ پس یہہ امر تمام اُن امور میں سے نہایت عالي منزلت اور آخر ہی ' جس کي طرف تاریخ شایستگي ہمکو مایل کرسکتي ہی ؛ اس مقام پر اس امر کے صرف مرتبہ اور درجہ کا ذکر کردینا کافي ہی ۔

---

† اِس جلسہ سے عام جلسہ مراد ہی جو آپس میں لوگ جمع ہوکر نیچ کے طور پر کرتے ہیں ۔

‡ اس جلسہ سے ملکي جلسہ مراد ہی جو بہ نسبت عام جلسوں کے زیادہ قوي اور پر خطر ہوتا ہی ۔

سب

تتمہ لکچر نمبر ا

جو کچھہ بیان کیا گیا ' اُس سے ظاہر ہی کہ شایستگی کی تاریخ دو طریقوں اور دو صورتوں سے بیان ہو سکتی ہی ' اُس کے دو منہج ہیں : ایک تو یہہ کہ مورخ کسی قوم کی اندرونی اور باطنی حالت پر کسی محدود زمانہ کے اندر اپنی توجہہ مصروف کر سکتا ہی ؛ دوسرے اُس قوم کی بیرونی اور خارجی حالت سے بحث کر سکتا ہی ' یعنی جو واقعات اور تبدیلیاں اور انقلاب انسان کی ذات میں ہوئے ہیں ' اُن کے حالات لکھے ' اور اُسکو ختم کرکے اُس قوم کی مجموعی حالت اُسی زمانہ کی بیان کرے ؛ خواہ اس کے برعکس عمل کرے ' یعنی انسان کی ذات پر توجہہ کرنے کے بدلے وہ دنیا کے حالات کو اپنا مضمون بناوے ' اور انسان کے خیالوں اور رایوں کے انقلابوں کے بیان کرنے کے بجاے وہ انسان کی خارجی حالت یعنی لوگوں کی مجموعی حالت کی تبدیلیوں اور واقعات کو اپنا مد نظر ٹہراوے . یہہ دونوں حصے اور شایستگی کی تاریخیں آپس میں بہت سا اتصال اور اختلاط رکھتی ہیں ' بلکہ دونوں کو ایک دوسرے کا عکس اور شبیہہ تصور کرنا چاہیئے ؛ مگر باوجود اسکے وہ ایک دوسرے سے جدا ہوسکتے ہیں : خصوصاً آغاز بیان میں تو اُنکو اس نظر سے جدا کرنا لازم ہی کہ ہر ایک حصہ کا مفصل اور صاف صاف بیان ہوسکے . میرا یہہ ارادہ نہیں ہی کہ انسان کی ذاتی اور قلبی شایستگی کی تاریخ پر تمہارے روبرو کچھہ گفتگو کروں ' بلکہ خارجی واقعات یعنی لوگوں کے باہمی تعلقات اور معاشرت کے واقعات محسوسہ کی تاریخ پر متوجہہ ہونا منظور ہی . البتہ میری یہہ خواہش تھی کہ تمام واقعہ شایستگی کی کیفیت ' جیسی وسعت اور پیچیدگی کے ساتھہ میرے خیال میں ہی ' آپ صاحبوں کے روبرو بیان کرتا ' اور تمام بڑے بڑے اُمور جو شایستگی سے متعلق ہیں ظاہر کرتا ؛ مگر بالفعل میں اپنی تحقیق کے میدان کو تنگ اور محدود رکھکر صرف لوگوں کی مجموعی حالت اور معاشرت کی تحقیق اور تاریخ پر اکتفا کرتا ہوں .

میں اس تاریخ کا آغاز اس طرح پر کرونگا کہ یورپ کی شایستگی کے اجزا کا بیان اُنکی ابتدائی پیدایش سے یعنی زوال سلطنت روم قدیم سے کرونگا ؛ اور لوگوں کی مجموعی حالت کا جو کچھہ حال اُس سلطنت کی مشہور و معروف تباہی اور خرابی کے وقت میں تھا ' اُسکو معلوم کرونگا . مجھکو شایستگی مذکور کے اجزا کو از سرنو شگفتہ کرنا منظور نہیں ہی ؛ اُنکا فراہم اور جمع کردینا مقصود ہی ؛ اور پندرہ سو برس میں جو اُسوقت سے اب تک گذرے ہیں شایستگی مذکور کو جو کچھہ نشو و نما اور شگفتگی ہوئی ہی ' اُس کو مسلسل بیان کرونگا .

میں سمجھتا ہوں کہ جب میں اس واقعہ کی کسی قدر تاریخ بیان کرونگا ' تو یقین کے ساتھہ دریافت ہوگا کہ شایستگی ہنوز کم سن ہی یعنی تھوڑے ہی عرصہ سے اُس کا وجود قایم ہوا ہی ' اور دنیا کی تمام رفتار کا حال ابھی تک ہمارے اندازہ اور قیاس میں نہیں آیا ہی . بے شک ابھی انسان کی فہم و فراست اُس درجہ سے بہت بعید ہی ' جس پر اُس کا پہونچنا ممکن معلوم ہوتا ہی ؛ اپنے انجام تک کے تمام زمانہ کی ماہیت ہماری سمجھہ میں آنی دشوار ہی . اگر کوئی شخص اپنے دل میں غور اور فکر کرکے اُس غایت درجہ کی رفاہ اور فلاح کا نقشہ اور تصور باندھے ' جو اُس کے خیال اور توقع میں ہو ' اور پھر اُس تصور کو دنیا کی واقعی موجودہ حالت سے مقابلہ کرے ' تو اُس کو یقین ہو جاویگا کہ لوگوں کی مجموعی حالت اور شایستگی کی بنیاد تھوڑے عرصہ سے قایم ہوئی ہی ' اور جس قدر راہ ہمنے طے کی ہی وہ ' بمقابلہ اُس راہ کے جو ہنوز طے ہونی باقی ہی ' نہایت قلیل اور خفیف ہی ؛ مگر اس سے اُس سرور میں کچھہ کمی نہیں ہو سکتی ہی جو ہمکو اپنی واقعی حالت کے سوچنے اور سمجھنے سے حاصل ہو .

چونکہ میں تاریخ شایستگی یورپ کے بڑے بڑے واقعات پندرہ سو برس گذشتہ کی بابت تمہارے روبرو بیان کرنا چاہتا ہوں ' اُن سے تمکو دریافت ہوگا کہ اب تک انسان کی حالت نہ صرف بلحاظ حالات خارجی یعنی تمدن اور معاشرت کے ' بلکہ حالات باطنی یعنی قلبی اور روحی کے اعتبار سے بھی کس قدر جفا کشی اور آفتوں میں مبتلا رہی ہی . اُس تمام زمانہ میں انسان کی طبیعت کو اُسی قدر سختی اور مصیبت گزارا کرنی پڑی ہی ' جس قدر کہ انسانوں کے مجموعہ کو ؛ اور معلوم ہوگا کہ شاید اول ہی مرتبہ انسان کی ذات ایسی حالت کو زمانہ حال میں پہونچی ہی جو موجود ہی ؛ گو ابھی تک وہ بہت ناقص اور نا کامل ہی ' لیکن ایسی ہی کہ اُس میں کچھہ امن و امان اور صلح اور اتفاق پایا جاتا ہی . یہی حال خلقت کی مجموعی حالت کا بھی ہی ' چنانچہ اُس کو بھی بہت ترقی حاصل ہوئی ہی ' اور انسانوں کی حالت زمانہ سابق کی نسبت آسودہ اور قرین انصاف ہی . جب کہ ہم اپنے بزرگوں کے حال پر نظر ڈالیں تو لیو کریٹس شاعر کے اُن اشعار کو اپنی حالت سے منسوب کر سکتے ہیں ' جن کا مضمون یہہ ہی کہ ایک بڑے طوفان میں سمندر کے کنارے پر کسی مقام محفوظ سے ایسے جہازوں کو خطرہ میں دیکھنا ' جو طوفان غضب ناک اور ہوائے ہولناک کے پنجہ بلا میں مبتلا ہوگئے ہوں ' خوشنما ہی .

اور بغیر کچھہ بہت سي شبہہ کے هم اپني حالت سے هومر کے اُن اشعار کو منسوب کرسکتے هیں جن کا مضمون یہہ هی ' کہ خدا کا شکر هی کہ هم اپنے پیشینیوں کي بہ نسبت بہت بہتر حالت میں هیں ۔ مگر همکو غافل نہونا چاهیئے اور اپنے عیش و عشرت اور اصلاح و خوبي پر بھولنا نہ چاهیئے ' ورنہ هم دو بڑے خطروں یعني شیخي اور کاهلي میں مبتلا هو جاوینگے ' اور اپني طبیعت کي قوت اور کامیابي اور روشن ضمیري پر اعتماد بیجا کرنے لگینگے ' اور عیش وآرام کي حالت سے ضعیف اور خراب هوکر طرح طرح کي آفتوں میں مبتلا هونگے ۔ مجھکو معلوم هوتا هی کہ اب هم ایسي غیر مستقل حالت کو قبول کرتے جاتے هیں ' کہ کبھي تو اپني حالت کي نہایت خفیف وجوهات سے فریاد و شکایت کرنے لگتے هیں ' اور کبھي بالکل بلا وجہہ قانع اور رضامند هو جاتے هیں ۔ هماري طبیعت میں بڑي صلاحیت اور متواتر خواهش اور بے انتہا بلند نظري همارے خیال اور دل میں همیشہ رهتي هی ؛ مگر جب همکو اپني زندگي کے متعلق کوئي کام کرنا هوتا هی ' اور اُس میں کچھہ دقت اور جانکاهي اور خرچ کرنا پڑتا هی ' اور اپنے مقصد کے حاصل کرنے میں سعي و کوشش کرني هم پر واجب هوتي هی ' تو همارے هاتھہ کاهلي سے بغلوں کي جانب جاتے هیں ' اور هم اپنے مقصد کو اُسي طرح کي آساني اور سہل انکاري سے مایوس هوکر چھوڑ دیتے هیں ' جس طرح کہ بے خبري اور اضطرابي سے پہلے اُس کي تحصیل کي خواهش ظاهر کرتے هیں ۔ پس همکو هوشیار هونا لازم هی تاکہ هم قباحتوں میں نہ پڑیں ؛ همکو ارادہ کرنے سے پہلے اپني قوت اور فہم و فراست اور علم کا واجبي تخمینہ کرلینے کي عادت کرني چاهیئے ' اور جو هے همکو اپنے نزدیک ' بطور جایز اور انصافاً اور نہایت درستي اور اُن قاعدوں کے مراعات کے ساتھہ جن پر هماري شایستگي کي بنیاد قایم هی حاصل نہوسکے ' اُس کا ارادہ نہیں کرنا چاهیئے ۔ کبھي کبھي هم ایسے اصول اور طریقے اختیار کرتے هیں ' جن پر همیشہ خود اعتراض کرتے هیں اور اُن سے نفرت رکھتے هیں : یعني وہ طریقے جنکو وحشت کے زمانہ میں یورپ کے قوي اور زبردست آدمي اپنا حق سمجھتے تھے ' یعني جانوروں کے سے زور و زبردستي اور کھوایي هوئي دروغ گوئي سے اپنا کام نکالتے تھے ۔ یہہ طریقے چار پانچ سو برس پیشتر بیشک روز مرہ کي عمل درآمد میں تھے ؛ لیکن جب هم ایسي نامعقول خواهش کو ایک لحظہ بھي گوارا کرتے هیں ' تو پھر همارے اندر نہ تو وہ استقلال نہ وہ وحشیانہ دلکي قوت ' جیسے کہ اُس زمانہ کے لوگوں میں تھي ' پائي جاتي هی ۔ اُن لوگوں کي حالت رنج اور سختي سے بھري هوئي تھي ' اسي وجہ سے وہ اُس سے نجات پانے کے لیئے همیشہ بضرورت امادہ سعي اور کوشش اور جانفشاني کے رهتے تھے ؛ اور هم اس زمانہ کے لوگ اپني حالت پر قانع هیں ۔ پس همکو چاهیئے کہ کسي ایسي بیہودہ خواهش میں جس کے حاصل هونے کا ابھي وقت نہ ایا هو ' دل لگاکر خطرہ میں نہ پڑیں ۔ بہت سا کچھہ همکو عطا هوا هی ' اور بہت هي کچھہ اُسکا معارضہ همسے طلب کیا جاویگا : آیندہ زمانہ کے لوگ همسے هماري کارروائي اور اُسکے نتیجوں کے حساب کا سخت مواخذہ کرینگے ؛ اب حکام اور رعایا سب کي نسبت مباحثہ اور تحقیق کا عمل میں آنا جایز اور ضروري قرار پایا هی ؛ اور سب کے سب مواخذہ دار هیں ۔ پس همکو چاهیئے کہ اپني شایستگي کے اصول کي استقلال اور ایمانداري سے همیشہ پیروي کرتے رهیں ' اور اُنسے تجاوز نکریں : وہ اصول یہہ هیں — انصاف — قانون کے بموجب عمل درآمد — اپني عام کارروائي اور افعال کا مشتہر کرنا ' کردار اور گفتار کي آزادي — یہہ بات همکو هرگز نہیں بھولني چاهیئے کہ جب هم یہہ چاهتے هیں ' اور همارا چاهنا معقول بھي هی ' کہ تمام معاملات هم پر ظاهر کیئے جاویں اور هم اُنپر بحث و مباحثہ کرنے کے مجاز هوں ' تو اُسي کے ساتھہ هماري کارروائي پر بھي دنیا کي نظر لگي هوئي هی ' اور اپني باري کے وقت هماري کارروائي پر بھي مباحثہ هوگا ' اور لوگ اُسکي خوب چھان بین کرینگے ۔

راقم

ایف گیزٹ بزبان فرانس

مترجمہ

ولیم هیزلسٹ بزبان انگریزي

---

# لکچر

## نمبر ۲

## مانسیور ایف گیزٹ صاحب فرانسیسي کا سولزیشن پر

اے صاحبو

جو کہ مجھکو تھوڑي سي جگہہ میں مختصر کرکے بہت سا مضمون لکھنا منظور هی ' اِسلیئے میرے لکچروں میں باوجود اس ارادہ کے کچھہ طوالت هوجاویگي ؛ اور اس اختصار کے ارادہ کے سبب سے ایک اور مشکل پیش آویگي ' یعني بعض اوقات مجھکو ایسي باتیں بیان کرني پڑینگي جنکا ثبوت اُسي وقت نہ دے سکونگا ؛ اور ایسے ایسے خیالات اور امور پیش آوینگے جنکي تصدیق آیندہ کسي موقع پر ملتوي رکھي جاویگي : پس مجھکو اُمید هی کہ آپ صاحب بعضے وقت صرف میرے قول هي کا بضرورت اعتبار کرینگے ۔

پہلے لکچر میں میںنے واقعہ شایستگي کي توضیح عام طور پر ' بغیر تذکرہ کسي خاص شایستگي ' اور بلا لحاظ کسي وقت اور مقام کے ' کي هی : یعني صرف نفس واقعہ شایستگي پر محض حکیمانہ طور پر گفتگو کي هی ' اور اب میں تاریخ سولزیشن یعني شایستگي یورپ پر گفتگو کرتا هوں ۔ لیکن اُس کا خاص بیان کرنے سے پہلے آپ صاحبوں کو اُس کي خاص علامتوں سے واقف اور آگاہ کرنا چاهتا هوں ؛ اور اُس کا ایسا صاف اور روشن امتیاز قایم کیا چاهتا هوں کہ وہ تمام دیگر شایستگیوں سے ' جو دنیا کے مختلف مقاموں میں ظاهر هوئي هیں ' بالکل غیر اور علحدہ ثابت هوجاوے : غرض کہ میں اپنے اس ارادہ کي مبادرت کرتا هوں ' اور اچهي طرح تکمیل اُس کي صرف اُس وقت متصور هوگي ' جب کہ میں یورپ کے لوگوں کي مجموعي حالت کي کیفیت ایسي ٹهیک ٹهیک بیان کرسکونگا ' جس سے اُسکي شناخت اور اُس کا امتیاز ایسا هوجاوے گویا اُس کي تصویر تمهارے آگے موجود هی ۔

جب هم اُن شایستگیوں پر ' جو یورپ کے زمانہ حال کي شایستگي سے پہلے ایشیا میں یا دنیا کے اور حصوں میں ظاهر هوئیں' جنمیں یونان اور روم قدیم کي شایستگي کو بهي داخل سمجهنا چاهیئے ' نظر ڈالتے هیں ' تو خواہ نخواہ همارے دل میں یہہ خیال پیدا هوتا هی کہ اُن شایستگیوں میں وحدت اور یکرنگي موجود هی ؛ اور معلوم هوتا هی کہ وہ سب واقعہ واحد اور خیال مفرد سے ظہور میں آئیں ؛ اور هم کہہ سکتے هیں کہ خلقت کا تمام گروہ ایک هي اصول غالب کا پابند رها ' اور اُسي سے اُس کي تمام رسم و رواج ' اور جلسے اور قاعدے ' اور عقاید اور خیالات ' غرض کہ هر قسم کي ترقیاں ظہور میں آئیں — مثلاً ملک مصر میں اُس اصول † غالب نے تمام مجمع خلایق پر اپنا اثر و دخل کیا' جسکے بموجب یہہ یقین کیا جاتا هی کہ فلاں فلاں احکام اور قاعدے خاص خدا تعالی کي طرف سے معاملات دنیوي کے انتظام کے واسطے نازل هوئے هیں : چنانچہ یہہ مسئلہ شایستگي مصر کے رسم و رواج اور هر قسم کي یادگاریوں ‡ اور حالات سے ' جنکا کچهہ بقیہ اب بهي موجود هی ' ظاهر هوتا هی ۔ هندوستان میں بهي یہي حال پایا جاتا هی ؛ وهاں بهي اب تک یہي مسئلہ بڑے زور شور سے پهیلا هوا هی ؛ اُسکے مقابلہ میں اور خیالات بہت کم ٹهرتے هیں ؛ اور مقامات دیگر میں دیگر اصول غالب' جسکے بموجب گروہ خلایق نے تربیت پائي هو ' پایا جاویگا : مثلاً کسي نتحمند قوم کا غلبہ ۔ جہاں کہیں یہہ اصول غالب هوتا هی ' وهاں صرف زور اور زبردستي پر لوگوں کے قوانین اور رسم و رواج کي بنیاد قایم هوتي هی' اور اور کہیں مجموعي حالت خلقت کي جمہوري اصول پر قایم هوتي هی : چنانچہ جو جمہوري سلطنتیں سوداگروں اور تاجروں کے ذریعہ سے † ایشیاء کوچک اور شام اور ایونیہ اور فنیشیہ میں قایم هوئیں' وہ اسي اصول غالب کے بموجب قایم هوئیں ۔ غرض کہ جب هم زمانہ قدیم کي شایستگیوں پر نظر ڈالتے هیں ' تو همکو دریافت هوتا هی کہ اُس زمانہ کي رسم و رواج اور قاعدے اور جلسے اور خیالات اور اطوار سب میں ایک عجیب قسم کي یکرنگي اور وحدت موجود هی ؛ اور ایک قوت واحد اور غالب تمام حالات پر حاوي اور اُن میں دخیل پائي جاتي هی ۔

همارې یہہ مراد نہیں هی کہ ممالک مذکورہ کي شایستگي کا همیشہ ایک هي اصول اور طریقہ رها ۔ جب کہ هم اُن ملکوں کي زیادہ تر قدیم تاریخ کو دیکهتے هیں ' تو معلوم هوتا هی کہ جب خلقت کے کسي گروہ میں قواء مختلف ظاهر اور شگفتہ هوئے ' یعني مختلف قوت والے پیدا هوگئے ' تو اُن کي کوشش شاهنشاهي کے حاصل کرنے یعني سب پر غالب رهنے کے لیئے هوئي : چنانچہ مصریوں اور یونانیوں وغیرہ میں سپاهیوں اور بہادروں کے گروہ نے کاهنوں اور پوجاریوں کے فرقہ سے لڑائي اور مقابلہ کیا ؛ اور اور مقاموں میں ذات اور تفرقہ کے ممد و معاون لوگ اُن لوگوں کے مخالف رهے ' جو بلاقید ذات اور فرقہ کے عام میل جول کے حامي اور مدد گار تهے ؛ اور جو لوگ کسي ملک کي حکومت میں امرا اور عمایدکا غلبہ چاهتے تهے ' وہ جمہوري حکومت کے قواعد اور عام پسند خیالات سے نا اتفاقي کرتے رهے ؛ مگر یہہ مخالفت اور مقابلہ ایسے زمانوں میں هوا هی جن کي تاریخ موجود نہیں هی : اس لیئے اُن کي یادگار نہایت خفیف اور عام طور پر باقي رهي هی ۔

یہي مخالفت قوموں کي امورات زندگي میں بهي بعض اوقات ظاهر هوتي هی ' مگر همیشہ جلد ختم هو جاتي هی ؛ یعني منجملہ اُن قوتوں ( یعني صاحب قوتوں ) کے ' جو غلبہ پاتے هیں ' کوئي

† یہہ وہ مسئلہ هی ' جسکا ذکر لکچر اول میں اُس مقام پر آیا هی ' جہاں شایستگي کے توضیح کے واسطے چند فرضي حالتیں قوموں کي بیان کي هیں ؛ ملاحظہ کرو حالت فرضي دوم کو ۔

‡ اس لفظ میں کتابیں بهي داخل هیں ۔

† ایشیاء کوچک اور شام کا ملک عرب کے شمال میں واقع هی' اور سلطنت عثمانیہ یعني سلطان روم کے قبضہ میں هی ؛ اور فنیشیہ افریقہ میں واقع تها ؛ اب یہہ نام اُس کا نہیں رها ؛ یہہ کوئي حصہ مغربي افریقہ کا بحر قلزم کے ساحل پر هی جو زمانہ قدیم میں فنیشیہ کے نام سے پکارا جاتا تها ؛ اور اُس کا دارالسلطنت شہر کارتهج تها : اسي کارتهج اور روم قدیم کے باهم مدت تک لڑائیاں رهیں تهیں ' اور ایونیہ کوئي جزیرہ اُسي بحر قلزم میں واقع هی ۔

قوت ( یعنی صاحب قوت ) شاہنشاہی کے حصول میں کوشش اور تکرار کرکے اُس کو جلد حاصل کرلیتی ہی ' اور مجمع خلایق پر بالکل قابض ہو جاتی ہی ۔ لڑائی جھگڑا کا خاتمہ ہمیشہ اس طرح پر ہوتا ہی کہ کوئی خاص اصول نہایت غلبہ حاصل کرلیتا ہی ' گو وہ ایسا غالب نہیں ہو جاتا کہ دوسرے تمام اصولوں کو خارج کردے ؛ اور قوموں کی تاریخ میں مختلف اصولوں کا وقت واحد میں موجود ہونا اور باہم مخالفت رکھنا اتفاقیہ ہوتا ہی ' یعنی بہت تھوڑے عرصہ تک رہتا ہی ۔

نتیجہ اس تمام تقریر کا یہہ ہی کہ اکثر زمانہ قدیم کے سولزیشنوں یعنی شایستگیوں میں نہایت سادگی پائی گئی ' اور اس سادگی سے مختلف نتیجے پیدا ہوئے : چنانچہ یونان میں بعض اوقات اصول معاشرت کی سادگی سے بہت بڑی ترقی اور نہایت جلد ہوئی ' کہ کسی اور قوم نے ایسے تھوڑے عرصہ میں ایسی عمدگی کے ساتھہ اپنی ترقی نہیں کی ؛ مگر اس حیرت انگیز ترقی کے بعد دفعتاً یونان کے قواء بالکل صرف اور ضایع ہوگئے ؛ اور اُس کا زوال اگرچہ ایسی ہی شتابی سے نہیں ' تاہم بہت جلد ہوا ' جس سے تعجب آتا ہی ۔ معلوم ایسا ہوتا ہی کہ یونان کی شایستگی کے اصول میں جو قوت ذہنی یا قوت ایجاد تھی وہ باقی نہیں رہی ' اور اُس کی جگہہ اور کوئی قوت قایم نہیں ہوئی ۔

اور مقاموں میں ' مثلاً مصر اور ہندوستان میں ' اصول شایستگی کی یکتائی کا اثر اور طرح پر ہوا ۔ وہاں لوگوں کی مجموعی حالت ایک درجہ خاص پر قایم رہگئی ' یعنی اُس سے آگے نہیں بڑھی ؛ اصول غالب کی سادگی سے تمام حالات اور معاملات میں ایسا طریقہ واحد پایا جاتا ہی ' جس سے طبیعت پژمردہ ہوتی ہی ؛ ملک ویران اور برباد تو نہیں ہوا ' مگر لوگوں کی مجموعی حالت کے وجود کا یہہ حال ہو گیا کہ اُس میں حس و حرکت نہ رہی ' اور برف کی مانند جم گیا ۔

جو ظلم و ستم اصول اور قاعدوں کے نام سے مختلف صورتوں پر قدیم زمانہ کی شایستگیوں میں ظاہر ہوا ' اُس کا سبب یہی قرار دے سکتے ہیں کہ مجمع خلایق صرف ایک ہی قوت کے اختیار اور قابو میں ہوگیا ' اور اُس قوت نے کسی اور قوت کے وجود کو گوارا نہ کیا ؛ جو قاعدہ اُس کے مخالف اور اُس سے مختلف ہوا ' اُس کے ہٹانے اور مٹانے کے لیئے کوشش کی گئی : اصول غالب اور حاکم نے کسی مخالف قاعدے کے ظہور اور اجرا کو اپنے ساتھہ روا نرکھا ۔

شایستگی کی اس وحدت کا اثر علمی اور عقلی امور پر بھی ایساہی ہوا : چنانچہ سب اہل یورپ جانتے ہیں کہ ہندوستان کے علوم کی جو یادگاریاں اب یورپ میں تقسیم اور شایع ہوئیں ' اُن سب میں ایجاد کا طرز و طریقہ ایک ہی پایا جاتا ہی ' اور وہ سب واقعہ واحد کا نتیجہ اور خیال واحد کا مظہر معلوم ہوتے ہیں ۔ مذہبی یا اخلاقی کتابیں اور تاریخانہ روایتیں ' رزمیہ نظم کی تصنیفات وغیرہ ' اِن سب میں ایک ہی علامت پائی جاتی ہی ؛ اور عقل کے کاموں اور کتابوں میں بھی ویسی ہی سادگی اور یکرنگی ظاہر ہوتی ہی جیسیکہ واقعات اور رسم و رواج اور قاعدوں میں ہی بلکہ خاص یونان میں ' جو انسان کی عقل کے خزانوں کا مخزن تھا ' علوم و فنون میں ایک عجیب یکتائی پائی جاتی ہی ۔

زمانہ حال کی شایستگی کی کیفیت اس سے بالکل مختلف ہی ؛ بغیر اِس بات کے کہ اُس کا بیان مفصل کیا جاوے ' اُس کے حالات پر صرف سرسری نظر ڈالنے سے فوراً معلوم ہوجائیگا ' کہ وہ ایسے اصول پر مبنی ہی جو باوجود مختلف اور متفرق ہونے کے آپس میں گھلے ملے ہیں ؛ تمام مختلف طریقے اور اصول جن سے لوگوں کی مجموعی حالت نے ترکیب پائی ہی ' زمانہ حال کی شایستگی میں موجود ہیں : یعنی قواء دینی اور دنیوی اور اجزاے سلطنت شخصیہ اور سلطنت جمہوری اور سلطنت قومیہ ' اور وہ طریقہ انتظام دنیا کا جس کا مخرج خدا تعالی کو تسلیم کیا گیا ہی : غرض کہ ہر قسم کے انتظام اور طریقے تمدن اور معاشرت کے باہم مخلوط ہیں ؛ اور ایک دوسرے کے زور کو دبائے ہوئے ہی ۔ یورپ میں غایت درجہ کی آزادی اور بے انتہا دولت اور شوکت اور قوت موجود ہی ' اور یہہ سب قواء مختلف ہمیشہ ایک دوسرے کے مخالف اور مقابل رہتے ہیں ؛ مگر کسی ایک قوت کو دوسری قوتوں پر ایسا غلبہ نہیں ہوتا ' کہ یورپ کے سب لوگوں کی مجموعی حالت پر اُس کی تاثیر غالب ہوجاوے ۔ قدیم زمانوں میں خلقت کے سارے گروہوں کا طرز اور طریقہ ایک ہی قسم کا معلوم ہوتا تھا ؛ یعنی کبھی تو انتظام سلطنت شخصیہ کا ' اور کبھی وہ انتظام جو بذریعہ احکام الہی ہوتا ہی ' اور کبھی انتظام جمہوری سلطنت کا ' ایک وقت میں غالب اور رایج ہوتا تھا ' اور کوئی دوسرا طریقہ انتظام دنیا کا اُس کے مقابلہ میں قایم نہیں رہ سکتا تھا ؛ مگر اب اہل یورپ کی مجموعی حالتوں کی ترکیب اور ترتیب میں تمام طریقے اور سارے ڈھنگ آپس میں ملے جلے اور مخلوط پائے جاتے ہیں : یعنی خالص یا کچھہ آمیزش کے ساتھہ انتظام سلطنت شخصیہ ' اور انتظام بذریعہ احکام الہی ' اور انتظام سلطنت جمہوری ' اور تھوڑا بہت انتظام سلطنت قومیہ ' سب کے سب وقت واحد میں پہلو بہ پہلو تروتازہ اور شگفتہ ہورہے ہیں ؛ اور باوجود

اپنے اختلاف اور رنگینی کرتا کرن کے ' اُن میں ایسی مشابہت اور باھمی تعلق پایا جاتا ھی جو صاف ظاھر ھی ۔

اھل یورپ کے خیالات اور رایوں میں بھی وھی اختلاف اور طرح طرح کی مخالفت پائی جاتی ھی ؛ کیونکہ خلقت کے گروھوں کی مجموعی حالت کی ترکیب میں مختلف طریقے انتظام دنیا کے وقت واحد میں موجود ' اور ایک دوسرے کے مخالف اور مقابل ھوکر ھر ایک کی قوت اور اثر کو محدود اور اُس کی اصلاح کرتے رھتے ھیں : پس متوسط زمانوں کی دلیرانہ تحریروں کو دیکھنے سے معلوم ھوتا ھی ' کہ اُس وقت میں کوئی ایسا خیال اور مسئلہ ظاھر نہیں ھوا کہ اُس کے انتہائی نتیجے پیدا ھوئے ھوں : بلکہ معلوم ھوگا کہ اختیار مطلق کے ممد و معاون اپنے مسئلہ کے انتہائی نتیجوں سے بلا اپنے علم اور ارادہ کے دفعتاً باز آئے ؛ اور اُنہوں نے اپنے آس پاس ایسے خیالات اور تاثیروں کے وجود کو موجود پایا ' جنہوں نے مزاحمت کرکے اُنکے ارادوں کو حد غایت پر نہیں پہونچنے دیا ۔ جمہوری طریقہ کے معاون بھی اُسی قاعدہ کے پابند پائے جاوینگے : غرض کہ ھر ایک جانب سے ایسی سینہ زوری اور ھٹ اور ارادہ بے ٹھکانے اور اندھا دھندی کے ساتھہ ظاھر نہوگا ؛ جیسا کہ قدیم زمانوں کی شایستگیوں میں پایا جاتا ھی ؛ اور لوگوں کی رایوں اور خیالات میں بھی ایسا ھی اختلاف اور مقابلہ پایا جائیگا : یعنی آزادی کا معقول انس ایسی طبیعت کے ساتھہ موجود ھی ' جو اطاعت کی بہ آسانی صلاحیت رکھتی ھی ؛ اور ھرشخص کی دوسرے شخص کے ساتھہ بڑی وفاداری ' اور اُسی کے ساتھہ اس غالب خواھش کا وجود سب کے دلوں میں پایا جائیگا ' کہ ھر شخص اپنی مرضی کے موافق ازادانہ عمل کرے ' اور ھر طرح کی قید و بند کو اُٹھاوے ' اور اس طرح بے تکلف اوقات بسر کرے کہ گویا اُسکو کسی کی کچھہ پرواہ نہیں ھی ؛ اور لوگوں کی ذاتی حالت یعنی جداگانہ طبیعتیں بھی ایسی ھی مختلف اور متحرک ھیں جیسے کہ مجموعی حالت ھی ۔

زمانہ حال کے علوم کا بھی ایسا ھی حال ھی ۔ اس پر سب کو اتفاق ھی کہ خوبصورتی اور ظاھر کی عمدگی اور رونق میں ھمارے علوم زمانہ قدیم کے علوم سے کمتر ھیں ؛ لیکن بلحاظ عمیق ھونے خیالات اور رایوں کے ھمارے علوم اُن سے زیادہ زر خیز اور قوی ھیں ۔ معلوم ھوتا ھی کہ بہ نسبت سابق کے انسان کی طبیعت بہت زیادہ امور کی طرف بر انگیختہ اور راجع ھوئی ' اور نہایت عمیق گھسی بیٹھی ھی : اسی وجہہ سے ظاھری صورت کا نقص پیدا ھوا ھی ' کیونکہ جسقدر زیادہ کثرت اور تیرنگی کے ساتھہ حالات اور لوازم ھونگے ' اُسیقدر اُنکی سادہ اور خالص طرز روش قایم ھونے میں زیادہ دشواری پیش آویگی ۔ عمدہ اور سندی اور اُستادی کے کاموں میں جس شی کو ھم صورت اور وجاھت پاکیزہ کہتے ھیں ' اور جس چیز کو تصنیف اور ایجاد کی خوبصورتی اور لطافت کہتے ھیں ' وہ وہ صفائی اور سادگی اور یکتائی ھی جو کسی اُستادی کے کام میں ظاھر کی جاتی ھی : مگر جب کہ رائیں اور خیالات نہایت مختلف اور رنگین ھوں ' جیسی کہ یورپ کی شایستگی میں پائی جاتی ھیں ' تو سادگی اور صفائی کا حاصل کرنا بہت دشوار معلوم ھوا ھی ۔

پس تمام اطراف و جوانب میں زمانہ حال کی شایستگی کی یہہ بڑی علامت ( یعنی متفرق اور مختلف قواء یا اُصول کا مخلوط اور مجتمع ھونا ) ظاھر اور روشن ھی ۔ یہہ نقصان البتہ اُس میں ھی ' کہ جب ھم علم اور فن میں انسان کی طبیعت کی کسی خاص شگفتگی اور ترقی جداگانہ پر توجہہ کرتے ھیں ' تو اُس کو زمانہ قدیم کی شایستگیوں میں کی اُسی قسم کی ترقی سے اکثر کمتر پاتے ھیں ؛ مگر جب ھم کل مجموعہ شایستگی پر لحاظ کرتے ھیں ' تو اس زمانہ کی یورپ کی شایستگی کو بہ نسبت ھر ایک زمانہ کی شایستگی کے بہت زرخیز اور مالا مال دیکھتے ھیں : کیونکہ ایک ھی وقت میں اُس میں بہت سی قسموں کی ترقیاں رونق پذیر ھوئی ھیں ؛ اور اسیوجہہ سے یورپ کی شایستگی کا وجود پندرہ سو برس سے قایم رھا ھی ' اور اب بھی اُس کو برابر ترقی ھوتی جاتی ھی ۔ اگرچہ ترقی اُسکی شاید ایسی تیزی سے نہیں ھوئی جیسی کہ یونان کی شایستگی کو ھوئی ' مگر اُس کی ترقی کبھی مسدود اور ساکن نہیں ھوئی ھی ؛ اور جو بڑی راہ اُسکو آیندہ طی کرنی باقی ھی ' اُس میں سے روز بروز کچھہ نکچھہ طی ھوتی رھتی ھی ؛ بلکہ اُس کی رفتار زیادہ تیز ھوتی جاتی ھی : کیونکہ اُس کی آزادی اور رفتار کی مزاحمتیں رفع ھوتی جاتی ھیں ۔ جب کہ اثر اور شایستگیوں میں صرف ایک اُصول یا طریقہ واحد رایج ھوتا ھی ' یا وہ اور طریقوں پر نہایت غلبہ حاصل کرکے ظلم و ستم کا باعث ھوجاتا ھی ' تو یورپ کے زمانہ حال کی شایستگی کے وہ مختلف اجزا ' جنسے خلقت کی مجموعی حالت کے انتظام کی ترکیب قایم ھوئی ھی ' مخرج اور ذریعہ اُس ازادی کا ھیں جو آج تک یورپ میں پائی جاتی ھی ؛ اور اس شایستگی کے مختلف اجزا کے مخلوط ھونے سے یہہ امر غیر ممکن ھی ' کہ ایک جزو اُسکا دوسرے جزو کو خارج اور باطل کردیوے ؛ اور جبکہ وہ اجزاء ایک دوسرے کو نیست و نابود نہیں کرسکتے ' تو اُن سب کا یکجائی موجود ھونا اور اُن کے آپس میں ایک قسم کا ارتباط اور اتفاق ھونا ضروری ٹھہرا ۔ اسی اتفاق کی وجہہ سے اُن میں کا ھر ایک جزو اُس قسم کی ترقی میں مصروف ھی جو اُس کے حصہ میں آئی ھی ؛ اور اگر اور مقاموں

میں کسي خاص اصول واحد کے غلبہ سے زور و ظلم قایم ہوا ہی ، تو یورپ میں آزادي کي وجہہ سے شایستگي کے مختلف اجزا اور وہ حالت مخالفت اور مقابلہ کي ، جو اُن اجزا کے باہم ہمیشہ رہتي ہی ، قایم ہوتي ہی ۔

اس حالت سے یورپ کي ایک بڑي اور اصلي برتري قایم ہوتي ہی ۔ اگر ہم ، اس کي زیادہ تحقیقات کریں ، اور واقعات خارجي سے کنارہ کرکے اصلي حالات پر متوجہہ ہوں ، تو دریافت ہوگا کہ یہہ برتري جائز اور واجب ہی ، اور جس طرح وہ اصلي واقعات سے قایم ہوتي ہی اُسي طرح عقل بھي اُس کو تسلیم کرتي ہی ۔ چند لمحہ یورپ کي شایستگي سے قطع نظر کرکے ہم دنیا کي عام حالت اور طریقہ پر التفات کریں ، تو معلوم ہوگا کہ دنیا کے کارخانوں کي کیفیت بھي ایسي ہي مختلف اور طرح طرح کے حالات سے بھري ہوئي ہی ، اور اُس اجزاء مختلف اور مخالف کے باہم ایسي ہي جد و جہد اور نفاق پایا جاتا ہی جیسا کہ یورپ کي شایستگي میں ۔ ظاہر ہی کہ دنیا میں کسي اصول واحد ، یا کسي ترکیب خاص ، یا کسي خیال مفرد ، یا کسي خاص قوت کو ایسا رتبہ حاصل نہیں ہی کہ تمام دنیا پر اُس کو غلبہ ہو ، اور دنیا کے سارے کارخانے اُسي کي متابعت اور تاثیر سے ایک خاص صورت پکڑیں ، اور اُسي صورت پر ہمیشہ قایم رہیں ، اور اُس قوت غالب کے سوا اور سب قواء اور تاثیریں بالکل معدوم ہوجاویں : بلکہ تمام قوتیں اور اصول اور مختلف ترکیبیں مخلوط ہوکر ایک دوسرے کے اثر کو محدود اور معتدل کرتي ہیں ، اور اُن کي آپس میں سخت مخالفت علی‌الاتصال چلي جاتي ہی ؛ جس کا یہہ نتیجہ ہوتا ہی کہ کبھي کوئي اصول غالب ہوجاتا ہی ، کبھي مغلوب ہوجاتا ہی ؛ مگر ایسا کبھي نہیں ہوتا کہ کسي ایک اصول کو غلبہ کامل اور فتح مطلق حاصل ہو ، یا وہ بالکل مغلوب اور معدوم ہوجاوے ۔ غرض کہ دنیا میں مختلف طریقے اور خیالات اور اصول ، اور اُن کے باہم ایک دوسرے کے برخلاف جد و جہد کا ہوتا رہنا ، اس غرض سے پایا جاتا ہی کہ اُن کو کسیقدر یکتائي اور وحدت حاصل ہو ؛ گو یہہ یکتائي محض خیالي ہی ، ممکن الحصول نہیں ، لیکن انسان اپني آزادي اور افعال سے اُس وحدت اور یکتائي کي طرف راجع اور مایل ہی ۔ خلاصہ یہہ کہ دنیا کي عام حالت مختلف اور رنگین اجزا سے مرکب ہی ، اور یورپ کي شایستگي ٹھیک اُس کي تصویر ہی : یعني جیسا طریقہ دنیا کے حالات اور کارخانوں کا ہی ، اُسي طرح یورپ کي شایستگي نہ تو محدود اور تنگ ہی ، نہ ایسي غالب اور مطلق اصول پر مبني ہی جس کے مقابلہ میں دوسرے اصول اور قواعد موجود اور قایم نرہ سکیں ، نہ اُس کي حالت سکون اور قیام کي ہی ۔ مجھکو یقین ہی کہ اُس کي حالت سے خصوصیت کي علامت اول ہي مرتبہ دور ہوکر ، اُس کي شگفتگي اور ترقي اُسي طرح اختلاف اور زرخیزي اور کوشش اور مستعدي کے ساتھہ ہوئي ہی ، جیسي کہ تمام دنیا کي حالت کي رنگ برنگي کیفیت کي ہوتي ہی ۔

ہم یہہ کہہ سکتے ہیں کہ یورپ کي شایستگي ازلي راستي کے مقام اور قدرت کے میدان میں پہونچي ہی ، اور اُس کي ترقي خدا تعالی کے ارادوں کے بموجب ہوتي ہی ، اور اُس کي فوقیت اور برتري کا بھي یہي سبب معقول معلوم ہوتا ہی ۔

میں چاہتا ہوں کہ یہہ مقدم اور خاص علامت یورپ کے سولزیشن یعني شایستگي کي اِن لکچروں کے سنتے وقت برابر تمہاري آنکھوں کے روبرو اور تمہارے دلوں کے اندر موجود رہے ؛ میںنے بالفعل اس علامت کو صرف ظاہر کردیا ہی ، ثبوت اس کا واقعات کي توضیح اور تشریح سے حاصل ہوگا ۔ باوجود اس بات کے اگر اس علامت کے اسباب اور اجزاء ، جو میںنے یورپ کي شایستگي سے منسوب کي ہی ، اسي شایستگي کے ابتدائي حالات سے دریافت ہوویں ، اور سولزیشن کي پیدایش کے وقت یعني شہنشاہي روم قدیم کے زوال کے وقت میں اور دنیا کي عام حالت میں ، اور اُن واقعات میں جو نہایت قدیم زمانہ سے یورپ کي شایستگي کي ترکیب پانے اور قایم ہونے کے باعث ہوئے ہیں ، اس زر خیز اور متحرک اختلاف کي اصل و بنیاد کي شناخت اور تمیز ہوسکے ، تو مجھکو یقین ہی کہ تم میري راے سے اتفاق کروگے اور میرے بیان کي تائید اُس سے بخوبي ہوگي ۔ اب میں اُس تحقیق کو شروع کرتا ہوں ؛ چنانچہ قدیم شہنشاہي روم کے زوال کیوقت سے میں یورپ کي حالت کي تحقیقات کرتا ہوں ، اور رسم و رواج اور قواعد اور خیالات اور رایوں سے یہہ بات معلوم کرنے کا قصد رکھتا ہوں ، کہ قدیم دنیا سے زمانہ حال کي دنیا کو کونسے اجزا اور اصول بہم پہونچے ہیں ۔ اگر اصول مذکور میں وہي علامت موجود پائي جاوے جو میں نے بیان کي ہی ، تو تمکو اُس کا بہت کچھہ یقین ہو جاویگا ۔

اول ہمکو شہنشاہي روم قدیم کي کیفیت اور اُس کي ترکیب یعني بناوٹ اور نشو نما کا حال بخوبي سمجھہ لینا چاہیئے ۔ واضح ہو کہ ابتدا میں قدیم روم کي سلطنت ایسي پنچایت کي مانند تھي ، جو شہروں میں واسطے انتظام اور صفائي اور آراستگي شہر کے قایم ہوتي ہی ؛ اور اُس کي گورنمنٹ صرف اُن قاعدوں اور رسم و رواج کا ایک مجموعہ تھا ، جو شہر کے اندر کے رہنے والوں کي حالت کے مناسب اور موضوع تھي : غرض کہ جو جلسے اور قاعدے شہروں کي آرایش

اور انتظام اور سلامتي کے مرتب هوتے هيں ' وہ اُس سلطنت ميں خلقت کي مجموعي حالت کي خاص علامت تهي ۔

يهہ حال صرف شهر روم کا نہ تها ' بلکہ اگر هم تمام ملک اٹلي کے اُس زمانہ ابتدائي کا حال ملاحظہ کريں ' تو دريافت هوگا کہ شهر روم کے چاروں طرف بجز شهروں کے اور کچهہ آبادي نہ تهي ؛ اور جو رومي قوم اُس وقت ميں کهلاتي تهي اُس کا وجود بجز ايک شهروں کے مجمع کے اور کچهہ نہ تها : چنانچهہ † قوم اٹرس کنس اور سيم ناٹيٹس اور سيبانيس اور يونان برتر کي قوم ' غرض کہ ان سب قوموں کا يهي حال تها ۔ اُسوقت ميں يهہ آبادي نہ تهي ' جس کو مفصلات اور ضلع کي آبادي کهتے هيں ؛ مفصل ميں کهيتي تو هوتي تهي ' مگر آبادي کچهہ بهي نہ تهي ؛ مالکان اراضي شهر کے باشندے هوتے تهے ؛ وہ اپني حقيت کي نگراني کرنے باهر جايا کرتے تهے ' اور اکثر اپنے ساتهہ غلاموں کو بهي لے جايا کرتے تهے ؛ مگر جس آبادي کو هم آجکل مفصلات اور ضلع کهتے هيں ' جو هر ضلع ميں جا بجا موجود هي ' يعني کهيں تو ديهات اور کهيں خاص خاص عمارتيں هيں ' زمانہ قديم ميں اٹلي ميں کهيں اس آبادي کا نام و نشان بهي نہ تها ؛ لوگ اُس سے بالکل ناواقف تهے ۔

اب يهہ ديکهنا چاهيئے کہ جب سلطنت روم کو وسعت هوئي ' تو اُس نے آبادي کے باب ميں کيا کارروائي کي ۔ تاريخ کے ديکهنے سے معلوم هوگا کہ اُس نے شهروں کو فتح کيا ' اور شهر هي آباد کيئے ؛ شهروں هي سے اُس کي لڑائياں رهيں ' اور شهروں هي سے رفاقت اور دوستي رهي ؛ اُس نے جو لوگ دوسري جگهہ آباد هونے کے ليئے ' اپني قلمرو سے باهر کو بهيجے ' وہ شهروں هي ميں آباد هونے کو بهيجے گئے ۔ غرض کہ اُس عالم کي تاريخ ' جس کو رومي سلطنت نے فتح کيا ' بهت سے شهروں کے آباد اور فتح کرنے کي تاريخ هي ۔ البتہ مشرق ميں روميوں کي سلطنت کي يهہ صورت نہ تهي ' گو مشرق ميں بهي اُس کو وسعت هوئي تهي ؛ مشرق ميں بہ نسبت مغرب کي آبادي کے تقسيم مختلف تهي : چنانچهہ مشرق کے شهروں ميں ايسي گنجان آبادي نہ تهي ' جيسي کہ مغربي شهروں ميں تهي ؛ مگر چونکہ همکو يورپ کي آبادي سے زيادہ غرض هي ' اس ليئے مشرق کے حال پر کچهہ توجهہ نهيں کرني چاهيئے ۔

مغرب ميں جا بجا آبادي کي وهي حالت تهي جو ميں نے بيان کي ۔ ملک گال يعني فرانس اور هسپانيہ ميں بجز شهروں کے اور کچهہ نہ تها ' اور شهروں سے کچهہ فاصلہ پر تمام ملک ميں جنگل تها اور دلدل تهي ؛ جو ياد گار اور سڑکيں روميوں نے بنائيں ' اُنکي کيفيت ديکهنے سے معلوم هوگا کہ بڑي بڑي سڑکيں ايک شهر سے دوسرے شهر تک بنائي گئي تهيں ؛ اور يهہ بيشمار سڑکيں جو اب هر ضلع ميں جا بجا پائي جاتي هيں موجود نہ تهيں ' اور کوئي آبادي اُن بيشمار ديهات اور بيرونجات کي آرامگاهوں اور گرجوں کي مانند ' جو متوسط زمانوں سے يورپ ميں پهيلي هي ' اُسوقت ميں مطلق نہ تهي ۔ رومي سلطنت نے بجز ايسي بهت سي يادگاروں يعني شهروں کے ' جن ميں ايک هي مقام پر بهت سي آبادي جمع هوگئي ' اور جن کي خاص علامت باهمي تعلقات کي يهہ هي کہ اُن کا حال پنچايت کے مجمعوں کي مانند هي ' اور کچهہ باقي نهيں چهوڑا : غرضکہ هم کسي نظر سے اور کسي طور پر رومي سلطنت کے وقت دنيا کو ديکهيں ' يهي معلوم هوگا کہ شهروں کي آبادي کو بڑا غلبہ اور کثرت حاصل تهي ' اور مفصلات ميں خلقت کے تمدن اور معاشرت کا وجود نہ تها ۔

روم کي قلمرو ميں جو آبادي کي حالت شهروں کے انتظام کي پنچايت کي مانند تهي ' اسي وجهہ سے يگانگت اور يکرنگي کا قايم و برقرار رهنا ' جس سے ايک بڑي سلطنت کے حصوں ميں باهمي تعلق قايم رهتا هي ' دشوار هوگيا ۔ رومي سلطنت کي پنچايت ( يعني جمہوري سلطنت ) ' جو شهروں کے انتظام کے واسطے موضوع تهي ' دنيا کو فتح تو کرسکي ' ليکن اُس کو ترکيب دينا اور اُس ميں انتظام اور حکومت کرنا ايسا آسان نہ تها جيسا کہ فتح کرلينا : پس جب وہ سلطنت باسباب ظاهر اپنا کام پورا کرچکي ' اور تمام مغرب اور بهت سا حصہ مشرق کا اُس کے تحت حکومت هوگيا ' تو اُس کے بے شمار شهر اور چهوٹي چهوٹي رياستيں ' جن سے وہ مرکب تهي اور جن کے آپس ميں کچهہ تعلق نہ تها ' اور هر ايک اُن ميں سے خود مختار تهي ' علحدہ علحدہ هوگئيں ؛ گويا هر اطراف و جوانب ميں متفرق اور منقسم هوگئيں ۔ يهہ ايک سبب اُن اسباب ميں سے هي جن کي وجهہ سے شهنشاهي کا هونا ضرور هوا ' کيونکہ شهنشاهي ايسے طرز کي حکومت تهي جس کے اجزا بہ نسبت پهلي سلطنت جمہوري کے زيادہ متحد اور وابستہ تهے ؛ اور شهنشاهي زيادہ تر اس قابل تهي کہ

† يهہ اُن چهوٹي چهوٹي قوموں کے نام هيں جو ملک اٹلي ميں آباد تهيں ' اور يونان برتر اٹلي کے اُس حصہ کو کهتے تهے جسميں يوناني لوگ جاکر بسے تهے ؛ غالبا وہ حصہ جزيرہ سسلي تها جو اٹلي کے جنوب ميں واقع هي اور اُسي کا ايک جزو سمجها جاتا هي ؛ اب اُس کا نام جزيرہ سسلي هي ؛ زمانہ قديم ميں اُس کو يونان برتر شايد اس وجهہ سے کهتے تهے کہ وہ خاص يونان سے اُوپر کي جانب واقع هي ۔

سلطنت سابق کے اجزا کو جن میں بہت تھوڑا تعلق اور یگانگت تھی وابستہ اور مجتمع کرے : چنانچہ خلقت کے گروہوں کے اُن متفرق حصوں میں جن سے رومی سلطنت مرکب تھی اجتماع اور اتفاق قایم کرنے کے لیئے کوشش عمل میں آئی ' اور کسیقدر کامیابی ہوئی ' جبکہ عہد سلطنت شہنشاہ † اگسٹس اور شاہنشاہ ڈایوکلیشین میں معاملات تمدن اور معاشرت کی بابت قانون بنائے گئے ' اور قانونوں نے بہت سی رونق پائی ' تو اُسیوقت میں اُس ظالمانہ انتظام کا بڑا سررشتہ قایم ہوا ' جس کے سبب سے روم کی تمام قلمرو میں ایسے کارپردازوں اور اہلکاروں کا گویا جال پورا گیا ' جن کی تقسیم قلمرو کے مختلف حصوں میں ایک خاص فرقہ کے اختیار سے عمل میں آئی جن کے آپس میں بھی اور دربار سلطنت کے ساتھہ بھی اتفاق اور سازش تھی ؛ اُن کے ذریعہ سے لوگوں میں حاکم کی خواہش اور مرضی کا پورا کرنا ' اور لوگوں کے کاموں اور اختیاروں کو حاکم کے ہاتھہ میں منتقل کرنا مقصود تھا ۔

اس سررشتہ اور انتظام کو رومی قلمرو کی خلقت کے اجزا باہم مجتمع کرنے ہی میں صرف کامیابی نہیں ہوئی ' بلکہ ایسی قوت کا خیال جو مطلق اور غیر محدود ہو ' اور جو تمام دوسری قوموں کا مرکز اور مرجع ہووے ' لوگوں کے دلوں میں بہت آسانی سے جگہہ پکڑ گیا ۔ ہمکو اس بات کے دیکھنے سے حیرت ہوتی ہی ' کہ جو چھوٹی چھوٹی جمہوری سلطنتیں اور شہروں کی پنچایتوں کے مجمع ایسے تھے جنکے باہم کوئی اچھا انتظام اور اتفاق نہ تھا ' اور وہ رومی قلمرو میں داخل تھیں ' اُن کے دلوں میں صرف شہنشاہ کی بارگاہ مقدس اور عالی کی بہت بڑی تعظیم اور عظمت بہت جلد قایم اور شایع ہوگئی ۔ ان تمام حصوں میں بے شک کوئی تعلق قایم ہونے کی سخت ضرورت معلوم ہوئی ہوگی ' اور اُس کے سبب سے لوگوں کی طبیعت میں ظالمانہ حکومت یعنی شاہنشاہی کا اعتبار پیدا ہوگیا ہوگا ' اور اُس حکومت کے خیالات نے اُن کے دلوں میں رسائی کی ہوگی ۔

ایسے عقیدہ اور اعتبار ' اور ایسے اہلکاروں کے انتظام مذکور ' اور فوج کی بدولت شاہنشاہی روم نے اُس بربادی اور تباہی کا جو اُسکی قلمرو کی اندرونی حالت میں کام اپنا کر رہی تھی ' اور اُن حملوں کا جو † وحشی قومیں کرتی تھیں ' مقابلہ کیا ؛ اور مدت تک اپنے زوال مسلسل کی حالت میں اُن خرابیوں کا مقابلہ کرتے اور اپنے آپکو بچاتے رہے ؛ مگر آخر کار وہ وقت آپہونچا جبکہ اُس کے اجزا کی نااتفاقی اور انتشار غالب ہوگیا ؛ اُسکے عالیشان قد وقامت کے قایم رکھنے میں نہ تو کوئی ہنر و فطرت حکومت ظالمانہ کی کام آئی ' اور نہ وہ بے پروائی جس سے لوگوں نے اُس حکومت کی اطاعت اور غلامی اختیار کی تھی کافی ہوئی ۔ چوتھی صدی میں وہ سلطنت بالکل متفرق اور منقسم ہو گئی ؛ ہر طرف سے وحشی قومیں گھس آئیں ' اور اُس کے صوبجات کی طرف تمام سلطنت کی بھلائی اور انجام کے لئے کچھہ بھی مقابلہ اُن وحشیوں کا نہوا ' اور کچھہ زیادہ تکلیف اور دقت گوارا نہیں کی گئی ۔

( باقی آیندہ )

---

† روم کی سلطنت جمہوری کی تباہی کے بعد یہی پہلا شاہنشاہ ہوا ؛ اس کے عہد میں ہر علم و فن کو ایسی ترقی اور رونق ہوئی کہ جب کسی زمانہ میں علوم و فنون کی کسی قوم میں بڑی ترقی ہوتی ہی ' تو اُس زمانہ کو بطور استعارہ کے عہد اگسٹاین اُس ملک کا کہتے ہیں ' لفظ اگسٹس کے معنی نہایت مبارک اور عمدہ کے ہیں ' اور اسی شاہنشاہ کے نام سے مہینہ اگسٹ کا نام اُس کی عزت اور یادگار کے واسطے مشہور کیا گیا ۔

† وحشی سے یہہ مراد ہی کہ وہ قومیں ناتربیت یافتہ اور غیر مہذب تھیں ۔

---

# اطلاع

ہمارے پاس ہمارے بہت سے دوستوں کے خطوط آئے ہیں جو اپنی عنایت سے میرا فوٹو گراف طلب فرماتے ہیں میں نے حال میں اپنا فوٹو گراف ایک نہایت عمدہ فوٹوگرافر سے بنوایا ہی اور وہ سب تصویریں فوٹوگراف کی کمیٹی مدرسۃالعلوم کو دیدی ہیں پس میرے جن دوستوں کو میری تصویر فوٹوگراف کی مطلوب ہو دو روپیہ قیمت بھیج کر طلب فرمالیں وہ سب روپیہ چندہ مدرسۃالعلوم میں جمع ہوگا *

راقم
سید احمد

از مقام بنارس

بمقام علیگدہ —— مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تہذیب الاخلاق

جلد پنجم ] یکم ذیحجہ سنہ ۳۰۶ نبوی ۱۲۹۱ ھجری [ نمبر ۱۶

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاری کیا ہی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی کہ اگر چاہیں تو اَور کسی کو بھی بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھی ساتھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور ہر خریدار اُس سال رواں کے شروع سے جس میں وہ خریدار ہوا ہی خریدار تصور ہوگا اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا بشرطیکہ وہ پرچہ زائد دفتر میں موجود ہو *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

## تتمۂ مضمون لکچر نمبر ۲

ایسے ادبار کے زمانہ میں کئی شاہنشاہوں کو ایک عجیب خیال پیدا ہوا ' یعنی اُنہوں نے یہہ امتحان کرنا چاہا کہ عام آزادي کي اُمیدوں سے یعنی ایسے انتظام اور حکومت کے قایم ہونے سے ' جسکو اب ہم ایسي حکومت کہتے ہیں جو لوگوں کے وکیلوں کے ذریعہ سے ہوتي ہی' روم کي قلمرو میں اتفاق اور انتظام بہ نسبت ظالمانہ حکومت کے اچھے طور سے قایم رہ سکتا ہی یا نہیں : چنانچہ شاہنشاہ ہونوریس اور تھیوڈوسس صغیر کا فرمان مصدورہ سنہ ۴۱۸ع موسومہ حاکم ملک گال یعني فرانس موجود ہی ' جسکا یہہ مقصود تھا کہ فرانس کے جنوبي حصہ میں ایک ایسي حکومت قایم کي جاوے جسمیں رعایا کي طرف سے وکیل حاضر ہوویں ' اور اُس کے ذریعہ سے شاہنشاہي کے مختلف حصوں کا اتفاق اور انتظام قایم رہے ۔ اُس فرمان کا مضمون یہہ ہی ۔

## فرمان بنام ایگریکولا حاکم فرانس

اُس قابل اطمینان کیفیت کے لحاظ سے جو تمنے ملک فرانس کي نسبت تحریر کي ہی ' علاوہ اور ایسے حالات کے جو ظاہرا اُس ملک کیواسطے مفید ہیں ' ہم احکام مندرجہ ذیل کو ہمیشہ کے واسطے قانون کي منزلت بخشتے ہیں ' یعني اُن احکام کا نفاذ بطور قانون کے دوامي رہیگا ' اور ہم حکم دیتے ہیں کہ ہمارے † ساتوں صوبوں کے باشندے اُن احکام کي اطاعت کریں ' جو ایسے احکام ہیں کہ اُن کے جاري ہونے کي خود اُن کو خواہش اور التماس کرنا چاہیئے تھا ۔

ہمکو معلوم ہوتا ہی کہ تمہارے دربار میں ' خاص اور عام فلاح کي نظر سے ' حکام نایب اُن صوبوں کے ہر صوبہ سے بلکہ ہر شہر سے زمینداروں کي حقیت کے حالات اور اَوْر اُمور بیان کرنے کے واسطے اکثر حاضر ہوتے ہیں : اسلیئے ہم نے یہہ مناسب اور مفید سمجھا ہی کہ اس سال سے تمہارے دارالحکومت شہر آرلیز میں ایک تاریخ معین پر ساتوں صوبوں کے باشندوں کي طرف سے ایک سالانہ مجلس ہوا کرے ۔ اس قاعدہ سے ہماري غرض یہہ ہی کہ خاص اور عام دونوں قسم کے امور کا انتظام اُس کے ذریعہ سے ہوتا رہے ۔ تمہارے دربار میں نہایت نامور معزز لوگوں کے جمع ہونے سے ' بشرطیکہ تم تاریخ معینہ پر کار سرکار کي ضرورت سے باہر نہ گئے ہو ' نہایت صحیح اطلاع اور عمدہ خبریں ہر ایسے معاملہ کي نسبت حاصل ہوسکینگي جو قابل غور اور توجہ کے ہوگا ؛ اور جو امر بعد غور کامل طے ہوگا اُس کا علم سب صوبوں کو ہوجاویگا ' اور جن صوبوں کے لوگ اُس مجلس میں حاضر نہونگے اُن پر بھی اُنہیں قاعدوں کي پابندي لازم ہوگي جو اُس مجلس میں انصافاً قرار پاوینگے ۔ علاوہ اس کے شہر ‡ قسطنطنیہ میں سالانہ مجلس کےقایم کرنے سے ہمکو یقین ہی کہ سرکار ہي کو فائدہ نہ پہونچیگا ' بلکہ لوگوں کے باہمي تعلقات اور معاملات تمدن اور معاشرت کو بھي بہت ترقي حاصل ہوگي ۔ بے شک یہہ شہر ایسے عمدہ موقع پر واقع ہی کہ غیر ملکوں کے لوگ وہاں بکثرت آتے ہیں اور تجارت کثرت سے ہوتي ہی ' اور مقاموں کي ہر قسم کي چیزیں وہاں آتي ہیں ' یعني زر خیز ملک مشرقي ' اور خوشبوؤں سے مالامال ملک عرب ' اور نازک اور پاکیزہ اشیا کا مخرج ملک § ایسریا ' اور ذرخیز خطہ افریقہ ' اور خوبصورت ملک اسپانیہ ' اور بہادر ملک فرانس کي تمام عمدہ چیزیں جو اُنمیں پیدا ہوتي ہیں ' اس شہر میں ایسي فراواني سے موجود رہتي ہیں کہ جو اشیاء دنیا کے اور مقاموں میں بڑي عمدہ اور نایاب سمجھي جاتي ہیں ' وہ اس جگہہ کي خاص پیداوار معلوم ہوتي ہیں ۔ علاوہ اس کے اس مقام پر دریاے رون کے سمندر ٹسکن میں گرنے سے وہ تمام ملک ' جس میں سے وہ دریا گذرتا ہی اور جن کو یہہ سمندر گھیرے ہوئے ہی ' قریب ہوگئے ہیں ۔ جو کہ تمام دنیا کي وہ سب چیزیں ' جو نہایت عمدہ اور کارآمد سمجھي جاتي ہیں ' براہ خشکي و تري بذریعہ گاڑیوں اور جہازوں کے آکر اس شہر میں جمع ہوتي ہیں ' اسلیئے اس شہر میں ' جہاں خدا تعالی کي خاص عنایت سے زندگي کے عیش و آرام کے سامان اور تجارت کي ہر طرح کي آساني اور آسایش مہیا اور موجود ہی ' جو حکم ہم مجلس عام کے منعقد ہونے کي نسبت صادر کرتے ہیں اُس سے ملک فرانس کو ضرور فائدہ پہونچیگا ۔

سابق میں بھي حاکم پٹرونیس نے بنظر فیض رساني اور مصلحت کے اسي جلسہ کے منعقد ہونے کا حکم دیا تھا ' مگر اُسکے بعد انقلاب

† وورمیوں نے ملک فرانس کو سات صوبوں پر منقسم کیا تھا ۔

‡ شاہنشاہ قسطنطین اعظم نے قدیم رومي قلمرو کے حصہ مشرقي کا دارالسلطنت شہر قسطنطنیہ آباد کیا تھا ' جو اب دارالسلطنت ترکي یعني سلطنت عثمانیہ کا ہی جس کو اہل اسلام روم کہتے ہیں ' اور اسي شاہنشاہ نے شہر آرلیز واقعہ ملک فرانس میں ایک حاکم اعلی مقرر کرکے اُس شہر کو فرانس کا دارالحکومت قرار دیا تھا ؛ اُس کي یہہ خواہش تھي کہ اُس شہر کا نام بھي اُسي کے نام پر رکھا جاوے ' کیونکہ اُس کو اُس سے نہایت اُنس تھا ' لیکن رسم و رواج کے غلبہ سے یہہ خواہش اُس کي پوري نہ ہوئي اور شہر کا نام آرلیز قایم رہا ۔

§ اِس کو اب سریا یعني ملک شام کہتے ہیں جو مملکت عثمانیہ میں یعني سلطان روم کے قبضہ میں ہی ۔

اور پریشانی کے واقع ہونے اور ایسے بادشاہوں کے سبب سے ' جنہوں نے تمام اختیارات کو خود غصب کرلیا ' اُس کا عمل درآمد جاتا رہا : پس اب ہم اپنی رائے مصلحت آمیز اور اپنے حکم سے پھر اُس کو شگفتہ اور تروتازہ کرتے ہیں — اے حاکم والا جاہ ایگریکولا اور ہمارے عزیز بھانجے ' تمکو چاہیئے کہ ہمارے اس حکم کے بموجب اور کسی اور ایسے قاعدے کے لحاظ سے بھی ' جو حکام سابق نے مقرر کیا ہو ' اپنے صوبہ جات میں قواعد مندرجہ ذیل کی تعمیل کراؤ — وہ سب لوگ جو سرکاری عہدوں پر مامور ہوں یا ریاست اور حقیت کے مالک ہوں ' اور سب صوبوں کے منصف اور عادل ' ماہ اگست اور ستمبر کے دوسرے ہفتہ میں شہر ارلیز میں جمع ہوکر ' مجلس منعقد کیا کریں ' اور اپنے اجلاس کے ایام خود اپنی مرضی سے قرار دیا کریں — صوبجات نوم‌پوپیلینیا اور ایکوئیٹین ثانی بہت فاصلہ پر ہیں ؛ اگر وہاں کے حاکمان عدل کثرت کار سرکار کی وجہ سے خود شریک جلسہ نہو سکیں ' تو حسب معمول اپنی طرف سے نائب مقرر کرکے اُس مجلس میں بھیج دیا کریں — جو کوئی موقع اور وقت معینہ پر حاضر ہونے سے قاصر رہیگا ' اُس پر جرمانہ اس حساب سے ہوگا کہ حکام عدل و انصاف میں سے ہر غیر حاضر پر پانچ پونڈ طلاء ' اور شہری † کمیٹیوں کے ممبروں میں سے ہر غیر حاضر ممبر پر تین پونڈ طلاء — اس مصلحت اندیشی کی تدبیر سے ہماری غرض یہہ ہی ' کہ ہمارے صوبوں کے باشندوں کو بہت سا فائدہ پہونچے ' اور یہہ قاعدہ ہماری عین نوازش اور کرم کی دلیل ہی ' جس سے شہر آرلیز کی رونق اور آبادی کو بھی ترقی ہوگی ۔ ہم اپنے بھائی ‡ کے بیان کے بموجب اُس شہر کے لوگوں کی وفاداری اور وابستگی کے بہت ممنون ہیں ۔ یہہ فرمان پندرھویں مئی کو لکھا گیا ' اور دسویں جون کو شہر آرلیز میں پہونچا ۔

اس قاعدہ سے فائدہ حاصل کرنا صوبوں اور شہروں کے رہنے والوں نے پسند نہیں کیا ' چنانچہ اُس مجلس میں شریک ہونے کے لیئے کسی نے اپنے نائب مقرر نہیں کیئے : کیونکہ خلقت کے اُس مجموعہ کی اصل خصلت کے یہہ امر برخلاف تھا کہ تمام اختیارات کا ایک ہی مرکز ہو ' اور اس تدبیر سے اُن کے باہم اتفاق رہے ؛ بلکہ عالی ہمتی اور طبیعت کی آزادی کا جا بجا ظہور ہوا ' اور خلقت کے ایک عام مجموعہ یا ولایت کا از سر نو قایم کرنا غیر ممکن معلوم ہوا ۔ شہروں کے لوگ اپنے اپنے خاص حالات پر متوجہہ رہے ؛ اُنہوں نے اپنی شہرپناہ کے بیرونی مقاموں سے کچھہ سروکار نہ رکھا : جس کا نتیجہ یہہ ہوا کہ شاہنشاہی تباہ اور برباد ہو گئی ' کیونکہ کسی شہر کے باشندوں نے اُس کی تائید نہیں کی ؛ وہ صرف اپنے اپنے شہر کے انتظام اور درستی کے خواہشمند رہے ۔ پس جو بات شاہنشاہی روم کی ابتدا میں ہمکو معلوم ہوتی ہی ' وہی اُس کے زوال کے وقت بھی ظاہر ہوتی ہی : یعنی رومی قلمرو کی خلقت میں اُس قسم کی طبیعت اور اصول کا غلبہ ' جس کے ذریعہ سے لوگ آپس میں جمع ہوکر بطور پنچایت کے اپنے شہروں کا انتظام اور اُن کی اصلاح کرتے ہیں ۔ غرض کہ شاہنشاہی روم کی تباہی کے وقت اُس کی قلمرو کی خلقت نے اپنی ابتدائی حالت پر عود کیا : چنانچہ شہروں سے وہ سلطنت مرکب تھی ' اور اُس کی بربادی کے بعد بھی شہر ہی باقی رہے ۔

الحاصل جو قاعدہ آبادیوں اور شہروں کے انتظام اور درستی کا کمیٹی کے ذریعہ سے مروج تھا ' وہ یورپ کی زمانہ حال کی شایستگی کو رومیوں کی شایستگی سے وراثتاً حاصل ہوا ہی ؛ اگرچہ اخیر میں بہ نسبت ابتدائی زمانہ کے یہہ قاعدہ بہت ضعیف اور کمزور ہوگیا تھا ' اور بڑی بے ضابطگی اور خرابی اُس میں ظاہر ہوتی تھی ' مگر یہی ایک ایسا اصلی قاعدہ تھا ' جو رومی سلطنت کے تمام قواعد اور اصولوں میں سے اُس کے زوال کے بعد قایم اور باقی رہا ۔

یہہ کہنا کہ صرف یہی قاعدہ باقی رہا صحیح نہیں ہی ' بلکہ ایک اور امر یا خیال بھی باقی رہا ' یعنی شاہنشاہی کا خیال اور اُس جاہ و جلال اور اعلی اور مطلق قدرت کا خیال ' جو شاہنشاہ کے نام کے ساتھہ لازم و ملزوم ہی ۔ غرض کہ یورپ کی شایستگی کو رومیوں کی شایستگی سے جو اصول اور خیالات بہم پہونچے ' وہ یہہ ہیں : یعنی ایک تو شہر اور آبادیوں کی درستی اور انتظام کا قاعدہ ' جو کمیٹی کے ذریعہ سے کیا جاتا ہی ' اور آزادی کی وہ عادتیں اور قاعدے اور اُصول اور نظیریں ' جو اُس قاعدہ سے متعلق ہیں : دوسرے اُس قانون کے بنانے کا قاعدہ ' جو اُمور تمدن اور معاشرت کے باب میں سب خلقت کے لیئے علی‌العموم یکساں نافذ کیا جاتا ہی ' یعنی اُس قدرت اور اختیار مطلق کا خیال جو شاہنشاہ عالی جناب اور مقدس کو حاصل ہوتا ہی ' جس سے عام انتظام اور ہر ایک کو مطیع و محکوم کرنے کا قاعدہ حاصل ہوا ہی ۔

مگر اُسی زمانہ میں رومیوں کے اندر ایک دوسرا گروہ نہایت مختلف قسم کا قایم ہوا ؛ اُس مجمع کے اصول اور قاعدے اور رائے اور خیالات بہت مختلف تھے ' اور وہ ایسا مجمع تھا کہ اُس کی

---

† رومی قلمرو میں شہروں کی کمیٹیاں شہروں اور دوسری آبادیوں میں جا بجا قایم تھیں اور اُن کا کثرت سے رواج تھا ۔

‡ بھائی سے قسطنطین شہر ثانی مسماۃ پلیسیڈینس مراد ہی جس کو شاہنشاہ ہونوریس نے امورات سلطنت میں اپنا شریک قرار دیا تھا ۔

بدولت یورپ کے اس زمانہ کی مجموعی حالت میں بہت سے مختلف قسم کے اصول شایع اور مروج ہونے والے تھے : اُس مجمع سے ہماری مراد عیسائیوں کا گرجا یعنی پادریوں کا ترتیب یافتہ گروہ ہی ' مذہب عیسائی مراد نہیں ہی . واضح ہو کہ چوتھی صدی کے آخر اور پانچویں صدی کے شروع میں ' مذہب عیسائی صرف بمنزلہ ایسے اعتقاد کے نہ رہا تھا ' جو محض لوگوں کی ذات سے مخصوص ہو ؛ بلکہ عیسائیوں کا ایک عام جلسہ قایم ہوگیا تھا ؛ اُس جلسہ میں حکومت کا سلسلہ جاری تھا ؛ اور ان میں پادریوں کا ایسا گروہ تھا ' جو مختلف کاموں کے انجام دینے کی لیاقت رکھتا تھا ' اور محاصل اور خراج اور آزادانہ کارروائی کے ذریعے اور ایسے قاعدے اور طریقے ' جو ایک بڑے گروہ کے انتظام کے لیئے مناسب تھے ؛ اور ہر صوبہ کی مجلسیں ' اور عام قومی مجلسیں ' اور اخلاقی امور پر عموماً مباحثہ کرنے کی رسم اُس مذہب کے لوگوں میں موجود اور رایج تھی . غرضکہ مذہب عیسائی اُس زمانہ میں صرف ایک ملت اور طریقہ ہی نہ تھا ' بلکہ اُس کا گرجا یعنی پادریوں کا گروہ قایم ہوگیا تھا .

اگر پادریوں کا تربیت یافتہ گروہ نہوتا ' تو ہم نہیں کہہ سکتے ہیں کہ شہنشاہی روم کی تباہی کے زمانہ میں مذہب عیسائی کو کیا کیا پیش آتا . ہم یہہ راے مذہب عیسائی کی نسبت صرف بلحاظ امورات انسانی یعنی دنیوی کے ظاہر کرتے ہیں ؛ کسی ایسے امر واقع سے ہماری غرض نہیں ہی ' جو قدرتی † واقعات کے قدرتی نتیجوں کے برخلاف ہو ؛ یعنی اگر مذہب عیسائی ' اپنے ابتدائی زمانہ کے موافق ' اُسوقت میں بجز ایک عقیدہ اور خیال ہونے کے اور کچھہ اصلیت نرکھتا ' تو ہم یقین کرسکتے ہیں کہ وہ شہنشاہی روم کی تباہی ' اور وحشی قوموں کے حملوں میں غرق اور معدوم ہوجاتا؛ چنانچہ زمانہ مابعد میں ' ایشیا اور تمام شمالی حصہ افریقہ میں ' وہ مذہب اُس قسم کے حملوں یعنی مسلمان ‡ وحشی قوموں کی یورش کی آفتوں کا صدمہ نہ اُٹھا سکا ؛ گو وہ ایک گروہ ترکیب یافتہ کی صورت میں اُسوقت قایم تھا ' مگر پھر بھی پامال ہوگیا . جب کہ زمانہ مابعد میں اُسکا یہہ حال ہوا ' تو یہہ امر زیادہ قرین قیاس ہی کہ شاہنشاہی روم کے زوال میں بھی اُسکی یہی کیفیت ہوتی . اُس وقت میں وہ ذریعے موجود نہ تھے ' جنکے سبب سے ' قطع نظر قواعد معینہ اور مسلمہ عام کے ' اس زمانہ میں اخلاقی خیالات اور مذہبی عقاید قایم ہوجاتے ہیں ' یا وہ انقلاب کے مقابلہ میں مخالفت اور مزاحمت کا باعث ہوجاتے ہیں ؛ یعنی ایسے ذریعے موجود نہ تھے ' جنکی مدد سے کوئی حقیقت یا خالص خیال لوگوں کے دلوں پر بڑی حکومت اور غلبہ حاصل کرتا ہی ' اور اُنکے افعال پر حاوی اور واقعات اور معاملات میں دخیل ہوجاتا ہی ؛ غرضکہ چوتھی صدی میں کوئی ایسا امر موجود نہ تھا ' جس کی بدولت ذاتی خیالات اور رایوں کو غلبہ اور زور حاصل ہوتا . ظاہر ہی کہ ایسی سخت آفت کے مقابلہ کے واسطے اور ایسے طوفان عظیم سے ظفرمند ہونے کے لیئے ایسے گروہ خلایق کا وجود نہایت ضروری تھا ' جو بہت استحکام سے مرتب اور قایم ہوا ہو ' اور اُس کے اجزا اور ارکان آپس میں اچھی طرح متفق اور وابستہ ہوں . میرا یہہ کہنا کہ چوتھی صدی کے شروع میں صرف گرجا یعنی پادریوں کے گروہ کے سبب سے ' مذہب عیسائی سلامت رہا کچھہ مبالغہ نہیں ہی ؛ بلکہ محض ایک سچی بات کا ظاہر کرنا ہی ؛ گرجا ہی کے قواعد اور قوت اور حکام کی بدولت ' مذہب عیسائی رومی شہنشاہی کی اندرونی تباہی اور وحشیوں کے زور و غلبہ کے مقابلہ کی تاب لاسکا ' اور اُسیکی بدولت وحشیوں پر شایستگی نے فتح پائی ؛ اور رومی شاہنشاہی کے زمانہ کی خلقت اور وحشی قوموں کے درمیان میں شایستگی کے قایم رکھنے کا خاص ذریعہ اور وسیلہ وہی گرجا کا گروہ ہوا . پس یہہ بات دریافت کرنے کے لیئے کہ اُس زمانہ سے مذہب عیسائی کی بدولت زمانہ حال کی شایستگی کو کیا ترقی حاصل ہوئی ' اور کون کون سے نئے قواعد اور اصول اس شایستگی میں داخل اور مروج ہوئے ' مذہب عیسائی پر توجہہ کرنے کی بہ نسبت زیادہ تر گرجا کے گروہ یعنی پادریوں کی حالت پر ہمکو متوجہہ ہونا چاہیئے .

جبکہ ہم اُن مختلف انقلابوں پر ظاہری یعنی دنیوی لحاظ سے نظر ڈالیں ' جو مذہب عیسائی کی ترقی کے زمانہ میں اُس کے آغاز رواج سے پانچویں صدی تک واقع ہوئے ؛ یعنی ہم اُس مذہب کو بطور ایک گروہ کے سمجھیں ' نہ بطریق ایک بڑے مذہبی عقیدہ کے ' تو ہمکو معلوم ہوگا کہ اُسپر تین مختلف حالتیں گذریں .

اپنے سب سے پہلے زمانہ میں عیسائیونکا گروہ بحیثیت ایک ایسے مجمع کے تھا کہ جو اپنے عام عقیدہ اور عام رایوں کے سبب سے ممتاز اور مخصوص ہوگیا تھا ؛ چنانچہ سب سے پہلے عیسائی مذہب کے

† قدرتی واقعات اور نتیجوں سے ایسے واقعات اور نتیجے مراد ہیں جو بمقتضاے حالات دینا واقع اور پیدا ہوتے ہیں ' اور اُنکو حالات قرین قیاس بھی کہتے ہیں .

† ابتداے اسلام میں عرب اور ترکستان اور تاتار کی مسلمان قومیں اکثر خانہ بدوش تھیں ' جنہوں نے عیسائیوں پر یورش کی اور فتح پائی ' اُن کے خانہ بدوش ہونے اور معاشرت کا سامان بکثرت اور عمدہ نہ رکھنے کے سبب سے مصنف اُنکو وحشی قومیں کہتا ہی .

لوگ ایک هي طرح کے خیالات ' اور ایک هي قسم کے عقاید مذهبي کي پیروي کرنے سے بطور ایک جماعت کے قایم هوئے تھے ' اور اُن میں کوئي ترتیب اور سلسلۂ مسائل اور قواعد اور انتظام اور حکام کا نه تها .

هر ایک نیا مجمع ' گو وه کیسا هي ضعیف البنیاد هو ' ایسي اخلاقي قوت کي تاثیر سے خالي نهیں هوتا ' جس کے سبب سے وه زنده دل رهتا هی ' اور اُسي کے بموجب کاربند هوتا هی ؛ پس عیسائیوں کي متعدد جماعتوں میں ایسے ایسے آدمي تھے ' جو ساري جماعت کو وعظ اور هدایت کرتے تھے ' اور اُسپر اخلاق کي راه سے حکومت کرتے تھے ؛ مگر کوئي حاکم حسب ضابطه ' اور کوئي انتظام مسلمه نه تها : بلکه ابتدا میں عیسائیوں کي صرف ایک ایسي جماعت تھي جو اپنے عقائد اور خیالات کے یکساں هونے کے سبب سے قائم هوگئي تھي .

عیسائیوں کے گروه کو جلد جلد ترقي هوئي ' جس کي علامتیں نهایت قدیم یادگاروں اور کتابوں میں پائي جاتي هیں ؛ پس جسقدر ترقي هوتي گئي ' اُسي کے موافق ایک مجموعۂ مسائل اور قواعد اور انتظام اور حکام کا قایم هوتا گیا : چنانچه اُن میں ایک قسم کے حکام ' جو متقدمین کهلاتے تھے ' کاهن یعني پریسٹ بنے ؛ اور دوسري قسم کے حکام سربراه‌کار یا نگراں حال کهلاتے تھے ' وه بڑے پادري یعني بشپ قرار دیئے گئے ؛ اور تیسري قسم کے حکام خادموں یعني ڈیکن کے نام سے ملقب هوئے ؛ اور اُنکا یهه کام قرار پایا که غریبوں اور محتاجوں کي خبر گیري کریں اور خیرات تقسیم کیا کریں .

اُن مختلف حکام کے کاموں کو ٹھیک ٹھیک دریافت اور معین کرنا غیر ممکن هی ؛ کیونکه اُنکے آپس میں نهایت خفیف فرق اور امتیاز تها ' اور اُن کے کاموں میں تبدیلي هوجاتي تھي ؛ مگر یهه امر صاف اور واضح هی که کارپردازوں کے ایک محکمه کي ترتیب ضرور عمل میں آئي .

مذهب عیسائي کے دوسرے زمانه میں ایک خاص علامت کا غلبه پایا جاتا هی ' یعني عیسائیوں کے گروه کو به هیئت مجموعي هر کام میں حکومت اور فوقیت حاصل تھي ؛ چنانچه کل مجمع کي راے اور اختیار سے کارپرداز منتخب هوتے تھے ' اور انتظام کي درستي بلکه مسائل کا رواج بھي اُن هي پر موقوف اور منحصر تها ؛ گرجا کے حکام یعني پادریوں کا ترتیب‌یافته گروه اور عیسائي قوم ابھي تک علیحده نهیں هوئي تھي ' اور ایک دوسرے سے بلا واسطه وجود جدا گانه نهیں رکھتے تھے : بلکه عیسائیوں کے گروهوں کو اپنے گروه کے لوگوں پر بڑا رعب داب حاصل تها .

مذهب عیسائي کے تیسرے زمانه میں اس سے بالکل مختلف حالت اُس کي هوگئي ؛ چنانچه پادریوں کا گروه عیسائي قوم سے علحده قایم هوگیا ' جس کي ترتیب اور انتظام ' اور محاصل اور آمدني ' اور علاقه جداگانه تها ؛ یعني پوري حکومت اُس کو حاصل تھي : غرض که پادریوں کا گروه ایک ایسا کامل مجمع تها ' جسکو اپنے وجود اور قیام کے واسطے هر طرح کے ذریعے حاصل تھے ؛ اور وه اُس مجمع سے یعني قوم عیسائي سے ' جس سے اُس کو تعلق اور واسطه تها ' اور جس پر اُس نے اپنا رعب داب پھیلایا تها ' الگ تها . غرض که عیسائي گرجا کي ترکیب کا تیسرا زمانه ایسا تها ' یعني پانچویں صدي میں ایسي صورت پر اُس کا ظهور هوا ؛ حکام کا گروه اور لوگوں سے بالکل علحده هوگیا تها ؛ اس قسم کي حکومت مذهبي امورات میں آج تک کسي اور فرقه یا ملک میں قائم نهیں هوئي : اُن تعلقات میں جو پادریوں کو اهل ایمان سے تھے پادري لوگ بے انتها حکومت کرتے تھے .

پادریوں کو ایک اور ذریعه بھي رعب داب کا حاصل تها : یعني بڑے پادري اور کاهن اُس قسم کے مجسٹریٹ اعلی مقرر هوئے ' جو شهروں کي انتظامي کمیٹي کي طرف سے مقرر هوتے هیں . یهه بات همکو پهلے دریافت هو چکي هی که رومي سلطنت کے اصول اور قواعد میں سے ' بجز اُس قاعدے کے جس کے بموجب شهروں کا انتظام کمیٹیوں کے ذریعه سے هوتا هی ' اور کچھه باقي نهیں رها تها ؛ ظالمانه حکومت کي خرابیوں ' اور شهروں کي بربادیوں کے سبب سے ' اُن کمیٹیوں کے ممبر تو شکسته دل اور کاهل هو گئے تھے ؛ اور برعکس اس کے بڑے پادریوں اور کاهنوں کا گروه نهایت زنده دل اور سرگرم تها : پس اُنهوں نے تمام معاملات کي نگراني اور هدایت کے واسطے ایسي مستعدي ' جیسي که قیاس چاهتا هی ' ظاهر کي . اگر اس معامله میں هم اُن کو ملامت کریں اور غاصب ٹھهراویں ' تو یهه هماري غلطي هوگي : کیونکه اُنکو حسب اقتضاے حالات موجوده اُسوقت کے خود بخود اختیارات حاصل هوئے . اُس وقت میں صرف پادریوں کا هي فرقه از روے اخلاق کے قوي اور تروتازه تها ؛ پس وه جابجا صاحب اختیار هوگیا : یهي دنیا کا طریقه اور دستور هی .

اس انقلاب کي علامتیں اُن تمام قوانین سے ظاهر هوتي هیں ' جو اُس زمانه کے شاهنشاهوں نے ' جس کا هم ذکر کر رهے هیں ' جاري کیئے تھے ؛ چنانچه اگر هم شاهنشاه تھیو ڈوسیس ' یا شاهنشاه جسٹینین کے مجموعۂ قوانین کو ملاحظه کریں ' تو بهت سے ایسے قواعد اور آئین پائے جاوینگے ' جن کے بموجب شهروں اور آبادیوں کے انتظام کے امور پادریوں کے سپرد کیئے گئے : کسي قدر اُن میں سے ذیل میں نقل کیئے جاتے هیں .

## مجموعۂ قوانین جستینینی باب اول دفعہ ۱ اور باب چہارم دفعہ ۲۹

ہم شہروں کے سالانہ امور یعنی اُن امور کی بابت ، جو شہر کے معمولی محاصل سے علاقہ رکھتے ہوں ، خواہ وہ محاصل شہر کی حقیت اور جایداد یا لوگوں کی بخشش اور وصیت سے ہوں ، خواہ کسی دوسرے مخرج اور آمدنی سے وصول ہوتے ہوں ؛ اور اُن امور کی بابت ، جو عمارات سرکاری یا مختلف سامانوں کے ذخیروں ، یا حماموں یا غسلخانوں یا بندرگاہوں کے قایم رکھنے ، یا شہر پناہوں اور برجوں کے تعمیر کرنے ، یا پلوں اور سڑکوں کی مرمت کرنے سے ، یا ایسے مقدمات کی تحقیقات سے جن سے شہر کو عام یا خاص فائدہ اور غرض ہو تعلق رکھتے ہوں ، یہہ حکم نافذ اور صادر کرتے ہیں کہ خدا پرست بڑا پادری ، اور تین معزز اور مشہور آدمی جو شہر والوں میں سے منتخب کیئے جاویں ، باہم جمع ہوکر اجلاس کیا کریں ؛ اور جو کام ہر سال طیار ہووے ، اُسکی جانچ پڑتال اور اُن لوگوں کی نگرانی جو اُن کاموں کو انجام دیتے ہیں کرتے رہیں ؛ اور اُن کی ترتیب درستی کے ساتھہ ، اور اُن کا حساب بہ احتیاط تیار کیا کریں ؛ اور یہہ بات ثابت کیا کریں کہ ہمنے اپنا کام ، جو عام یادگاروں کی درستی اور انتظام اور سرکاری عمارتوں ، یا اُس روپیہ سے متعلق ہی جو سڑکوں یا اور سرکاری عمارتوں میں خرچ ہووے ، بخوبی تمام انجام دیا ہی ۔

## مجموعۂ قانون ایضاً دفعہ ۳۰

اول یا دوسرے درجہ کی عمر کے † نابالغوں کی ولایت ، یا اُن سب لوگوں کی ولایت کے باب میں جن کے واسطے قانوناً ولی مقرر ہونا چاہیئے ، یہہ حکم نافذ کیا جاتا ہی — جب کہ جائداد اشخاص مذکورہ کی پانسو آری سے زیادہ نہو ؛ تو اُن کے ولی کا تقرر حاکم صوبہ پر منحصر نہوگا ؛ کیونکہ ایسی کار روائی سے خرچ بہت بڑھجاتا ہی ، خصوصاً ایسی حالت میں کہ حاکم ممدوح اُس شہر میں مقیم نہو جس میں ولی کا مقرر ہونا ضرور ہو : پس ایسی صورت میں ولی کا تقرر بہ اختیار مجسٹریٹ شہر کے ، بڑے پادری خدا پرست یا اور سرکاری عہدہ داروں کے مشورہ کے ساتھہ ، عمل میں آنا چاہیئے ۔

## مجموعۂ قانون ایضاً باب اول کی دفعہ ۶ اور باب ۵۵ کی دفعہ ۸

ہماری یہہ خواہش ہی کہ شہروں کے محافظ ، جن کا اُن اُمور سے جو ایمان صادق سے علاقہ رکھتے ہیں ، اور راز ہاے مقدس سے بخوبی واقف ہونا ضرور ہی ، بڑے پادریوں اور کاہنوں ، اور معزز اور مشہور لوگوں اور حقیت داروں ، اور انتظام شہر کی کمیٹی کے ممبروں کے اختیار سے ، منتخب اور مقرر ہوا کریں ؛ اور اُن کے تقرر کی رپورٹ فوج کے اعلی افسر کی خدمت میں منظوری کے لیئے روانہ ہوا کرے : تاکہ اُس اعلی افسر کی منظوری کی سند سے اُس تقرر کو زیادہ پختگی اور استحکام حاصل ہووے ۔

ہم بہت سے اور قوانین کا بھی حوالہ دے سکتے ہیں ، جن سے یہی امر ظاہر ہوگا جو ہمنے بیان کیا ہی ، یعنی اُس رومی انتظام میں ، جس کے بموجب شہروں کے بندوبست کے واسطے کمیٹیاں مقرر تھیں ، اور زمانہ ہاے متوسط کے انتظام اور قاعدہ میں ، اُس سررشتہ کا وجود پایا جائیگا جس میں علاوہ شہر کے اور لوگوں کے پادری بھی دخیل تھے ؛ شہری معاملات میں پادریوں کا دخل اُس قدیم زمانہ کے بعد ، جس میں کمیٹی انتظام کے ممبر مجسٹریٹ ہوتے تھے ، اور زمانہ حال کے شہر کی کمیٹیوں کے سررشتہ سے پہلے ہوا ۔

اس سے ظاہر ہی کہ پادریوں کو اپنے گروہ کی خاص ترکیب اور ترتیب سے ، اور اُس رعب داب کے باعث سے جو وہ عیسائی قوم پر رکھتے تھے ، اور اُس مداخلت کی وجہہ سے جو امورات ملکی میں اُن کو ہوتی ، کیسا بڑا اختیار حاصل ہوگیا تھا ؛ اُسی وقت سے پادریوں کے فرقہ نے زمانہ حال کی شایستگی کی قسم اور ہیئت کے قایم کرنے اور اُس کے ترقی دینے میں بہت مدد کی : جو اصول اور قاعدہ اس فرقہ کی بدولت شایستگی کو حاصل ہوا ہی اب ہم اُس کو بیان کرینگے ۔

اُس زمانہ میں ، جبکہ قوت جسمانی نے خلقت کی مجموعی حالت میں طوفان برپا کررکھا تھا ، اور بڑے زور شور سے نمودار ہورہی تھی ، ایسے اخلاقی رعب داب اور ایسے اخلاقی قوت کے ظہور میں آنے سے جس کی اصل و بنیاد صرف لوگوں کے عقیدوں اور اخلاقی خیالات پر مبنی تھی ، بہت بڑا فائدہ متصور تھا ۔ اگر پادریوں کے فرقہ کا وجود ایسے وقت میں نہ ہوتا ، تو تمام دنیا نری قوت جسمانی کے اختیار اور قابو میں آجاتی ۔ یہہ قوت اخلاقی صرف پادریوں کے فرقہ کو حاصل تھی ، اور اُنہیں کے ذریعہ سے وہ کام میں آئی ؛ بلکہ اس فرقہ نے اور بھی کارروائی کی ؛ چنانچہ اُس نے ایسی حکومت اور قانون کو ، جو تمام انسانی قوانین سے افضل اور برتر ہی ، قایم رکھا ، اور اُس کے خیال اور اثر کو لوگوں میں شایع کیا ؛ اور انسانوں کی نجات کے لیئے اس بڑے عقیدہ کی اصل و بنیاد کو ظاہر اور روشن کیا ، کہ تمام انسانی قوانین سے بہتر اور افضل ایک ایسا قانون موجود ہی ، جو ہر زمانہ کی رسم و رواج اور حالات کے موافق کبھی تو عقل کے نام سے ، اور کبھی قانون الہیہ کے نام سے نامزد ہوتا ہی ؛ مگر بہرحال

† رومی قانون میں نابالغوں کے تین درجے تھے اور اُن تینوں کے حقوق اور عوارض جداگانہ تھے ۔

وجود اُس قانون واحد کا مختلف زمانوں میں ہر جگہہ ہمیشہ پایا جاتا ہی ۔

حاصل یہہ کہ پادریوں کے ذریعہ سے ایک بڑے واقعہ کی بنیاد پڑگئی ' یعنی قوت اور اختیارات روحانی اور جسمانی کے درمیان امتیاز قایم ہوگیا ؛ یہی امتیاز اور تقسیم آزادی ایمان کا مخرج ہی ' اور ایسے اصول پر مبنی ہی جو نہایت کامل اور وسیع آزادی ایمان کی بنیاد ہی ۔ قوت † روحانی اور جسمانی کی تقسیم کی بنا اس بات پر ہی ' کہ روح اور طبیعت اور عقیدۂ باطنی اور راستی اور حقیقت پر قوت جسمانی یعنی حاکم کو حکومت کرنے کا کچھہ حق نہیں ؛ نہ اُس کی کچھہ تاثیر اُن پر ہوتی ہی ۔ یہہ تقسیم اُس امتیاز سے پیدا ہوتی ہی ' جو عالم خیال اور عالم اعمال ' یا عالم واقعات باطنی اور خارجی کے درمیان میں قایم اور مسلم ہی ۔ غرضکہ یہہ قاعدہ آزادی ایمان کا ' جس کے واسطے اہل یورپ اسقدر لڑے بھڑے ' اور اُنہوں نے بڑی بڑی تکلیفیں اور ظلم سہے ' بہت عرصہ کے بعد اکثر پادریوں کی مرضی کے برخلاف ترقی پاکر ' آخرکار امتیاز قوت جسمانی اور روحانی کے نام سے یوروپ کی شایستگی کے عین ابتدائی زمانہ میں قایم اور مسلم ہوگیا ؛ اور پادریوں کے فرقہ نے اُس ضرورت کے سبب سے ' جو وحشیوں سے اپنی قوم کے محفوظ رکھنے کے لیئے اُن کو پیش آئی ' اس مسئلہ کو رایج اور قایم کیا ۔

پس اخلاقی رسم داب کے موجود ہونے اور قانون الہیۂ کے قایم ہونے ' اور روحانی اور جسمانی اختیارات کے تقسیم ہونے سے ' پانچویں صدی میں پادریوں کے فرقہ سے تین بہت بڑے فائدے اہل یورپ کو حاصل ہوئے ۔

مگر اُس زمانہ میں بھی سارے اثر اُس فرقہ کے بالکل نافع اور مفید نہیں تھے ' چنانچہ اُسی پانچویں صدی میں اُس فرقہ کے کتنے ہی نقص اور خراب اصول بھی ظاہر ہوئے ، جو ہماری شایستگی کی ترقی میں نہایت دخیل اور اُس کے مزاحم رہے ہیں : مثلاً اُسی زمانہ میں جس کا ہم ذکر کررہے ہیں حاکم اور محکوم کا فرق قایم ہوا ' یعنی پادریوں نے یہہ ارادہ کیا کہ محکوم کے مقابلہ میں حاکم ایک علحدہ اور دوسری چیز قایم ہوجاوے ' اور محکوم قوانین کے پابند کردیئے جاویں ؛ اُن کی خواہشیں اور زندگی کے کام ' بغیر اس بات کے کہ اُن کی عقل اور طبیعت آزادی کے ساتھہ رضامند ہو ' اپنے قبضہ اور تصرف میں لائے جاویں ۔ علاوہ اس کے پادریوں نے اس بات کے ایئے بھی کوشش کی کہ خلقت کے امور دنیوی میں اُن قواعد اور احکام کو غلبہ ہووے ' جو خدا تعالی کی طرف سے نازل ہوئے ہیں ' اور جسمانی یعنی دنیوی اختیارات پر تسلط کرکے خود مختاری کے ساتھہ حکومت کریں؛ اور جب احکام الہی کو اس طرح پر غلبہ دینے سے دنیوی حکومت حاصل کرنے میں وہ کامیاب نہوئے ' تو اُنہوں نے دنیوی بادشاہوں کی رفاقت اختیار کی ' اور لوگوں کی آزادی کی مضرت کو گوارا کرکے بادشاہوں کے غیر محدود اختیار میں شریک ہونے کی غرض سے ' اُنکی خود مختاری کی جان و دل سے تائید کی ۔

غرضکہ یہہ اصول شایستگی کے تھے ' جو یورپ کو پانچویں صدی میں پادریوں اور رومی شاہنشاہی سے بہم پہونچے ؛ اُسی حالت میں رومی قلمرو کی خلقت پر وحشیوں نے قابو پاکر قبضہ اور تسلط کرلیا ۔ اب اُن تمام اصول اور قواعد کے بخوبی سمجھنے کے لیئے ' جو ہماری شایستگی کے وجود اول کی ترتیب میں مخلوط اور مجتمع ہوئے ' ہمکو صرف وحشیوں کے حالات کی کیفیت معلوم کرنی باقی رہی ہی ۔

واضح ہو کہ وحشیوں کی کیفیت بیان کرنے سے بالفعل میرا یہہ مقصد نہیں ہی ' کہ میں اُن کی تاریخ کے حالات پر گفتگو کروں ۔ اے صاحبوں تمکو معلوم ہی کہ اُس زمانہ میں رومی شہنشاہی کے فتح کرنے والے تقریبا ایک ہی قوم اور نسل میں سے تھے ' چنانچہ بجز قوموں سکلیوونک اور المینی کے وہ سب لوگ اہل جرمنی تھے ' اور شایستگی اور تہذیب بھی اُن کی قریبا بدرجۂ مساوی تھی ۔ بیشک اُن کی شایستگی میں کسیقدر تفاوت اُس قربت اور دوری کے لحاظ سے ضرور ہوگا ' جو رومی قلمرو کی خلقت سے اُن مختلف قوموں کے مسکنوں میں تھی : مثلاً قوم گاتھہ بالضرور بہ نسبت قوم فرانکس یعنی فرانسیسوں کے زیادہ ترقی یافتہ تھی ' اور اُن کے اطوار زیادہ نرم اور پسندیدہ تھے ؛ مگر جب ہم بحیثیت مجموعی اُن کے حالات پر نظر ڈالیں ' اور اُن سے جو کچھہ نتیجے ہماری نسبت پیدا ہوئے ' اُن پر غور کریں ' تو معلوم ہوگا کہ وحشیوں کی باہمی شایستگی میں بہت ہی تھوڑا اصلی تفاوت تھا ۔

† اگرچہ قوت جسمانی اور قوت روحانی کے معنی ظاہر اور صاف ہیں ' مگر اس موقع پر جو مراد مصنف کی ہی اُس کی تشریح کردینی نامناسب نہوگی ۔ قوت جسمانی سے وہ قوت مراد ہی جو حاکم کو بزور شمشیر اور حکومت کے لوگوں کے جسم اور بیرونی حالات پر حاصل ہی ؛ اور قوت روحانی سے وہ قوت مراد ہی ' جو مذہب اور اخلاق کے باب میں کسی مجموعۂ مسایل مذہبی اور قوانین اخلاق کو لوگوں کی روح اور طبیعت اور باطنی حالات پر حاصل ہوتی ہی ' اور حاکم کو اُس میں مداخلت نہیں پہونچتی ۔

غرضکہ وحشي قوموں میں جو عام حالت لوگوں کي تهي ' اُس کي کیفیت سمجهني ضرور هی ؛ مگر یہہ ایسا مضمون هی کہ اس زمانہ میں اُسکي کیفیت سے همارا بخوبي واقف هونا نہایت دشوار هی ۔ اگرچہ بغیر بہت سي دشواري کے رومیوں کے اُس انتظام کي کیفیت ' جس کے بموجب شہروں کے بندوبست کي کمیٹیاں جا بجا مقرر تهیں ' اور پادریوں کے حالات هماري سمجهہ میں آتے هیں : کیونکہ اُنکا اثر آج تک باقي چلا آتا هی ' اور اُنکے پتے اور نشان بہت سے قواعد اور جلسوں اور واقعات سے پائے جاتے هیں : خلاصہ یہہ کہ هزاروں ذریعے اُن کي شناخت اور تشریح کے همارے پاس موجود هیں —— مگر وحشیوں کي رسم و رواج اور تمدن اور معاشرت کا وجود بالکل نیست اور نابود هوگیا : پس هم اسبات پر مجبور هوتے هیں کہ خواہ نہایت قدیم زمانہ کي تاریخانہ یادگاروں سے ' یا اپني عقل و قیاس کے ذریعہ سے ' اُن کے حالات جمع کریں ۔

وحشیوں کي خصلت اور حقیقت کا نقشہ بخوبي ذهن نشین هونے کے لیئے البتہ ایک راے اور واقعہ ایسا هی جسکا سب چیزوں سے پہلے بخوبي سمجهہ لینا ضرور هی ۔ اُس راے اور واقعہ سے میري مراد وہ خوشي هی ' جو هر فرد بشر کو اپني ذات کے بے تعلق اور غیر محتاج هونے سے حاصل هوتي هی ۔ یعني وہ سرور جو آدمي کو اپني ذات خاص سے اپنے قوت بازو اور پوري آزادي سے دنیا اور زندگي کے اتفاقات † میں کام لینے سے حاصل هوتا هی ؛ یعني اُس عمل اور کارروائي کي خوشي اور نشاط جو هر شخص بلا جبر و مشقت اپني مرضي سے کرنا چاهتا هی ؛ یعني ایسي دلیرانہ کارروائي کا لطف اور حظ جسکا انجام اور نتیجہ غیر محقق هوتا هی ؛ اور وہ خطروں سے بهرے هوئے اور بے نظیر هوتي هی ۔ غرضکہ وحشیوں میں اسي راے اور خیال کا غلبہ تها ؛ وہ اوصاف اخلاقي کے محتاج تهے ؛ اسي محتاجي کے سبب سے بیشمار گروہ انساني مخلوقات یعني وحشیوں کي متواتر حرکت اور دوا دوش سے مضطرب رهتے تهے ۔ اس زمانہ میں جبکہ هم لوگ ایک نہایت ترتیب پائے هوئے مجمع خلایق میں زندگي بسر کرتے هیں ' تو اُس خیال یا راے کي کیفیت کو ' اُس تمام اثر اور قوت کے ساتهہ جو ' اُسکو چوتهي اور پانچویں صدي کے وحشیوں پر حاصل تهي ' بخوبي معلوم نهیں کرسکتے ۔ اُس کا پورا پورا سمجهنا دشوار هی ۔ میرے نزدیک صرف ایک کتاب موجود اور باقي هی ' جسمیں وحشت کي بہت خاص علامت اپني پوري آب و تاب کے ساتهہ منقش اور موجود هی ؛ یعني انگلستان کي اُس فتح کي تاریخ ' جو قوم † نارمنز نے حاصل کي تهي ' مولفۂ تهیري صاحب ۔ صرف یهي ایک ایسي کتاب هی ' جسمیں وہ تمام خیالات ' اور خواهشیں ' اور میلان طبیعت ' جو لوگوں پر ایسي حالت معاشرت میں ' جو وحشت کے قریب قریب هو ' موثر اور حاوي هوتے هیں ' اس خوبي اور درستي سے ظاهر اور جمع کیئے گئے هیں ' کہ ‡ هومر شاعر کي صداقت بیاني اور نقشہ بندي کي برابري کرتے هیں ۔

ممالک امریکہ کے وحشیوں کے حالات زندگي میں ' جو عجیب و غریب داستان کوپر صاحب نے لکهي هی ' میرے نزدیک اُس میں کچهہ حالات ایسے هیں ' جو یورپ کي قدیم وحشي جرمني قوموں کے حالات سے مشابہ هیں ' گو وہ مشابہت ادنی درجہ کي هی ' اور راستي اور سادگي بهي اُن میں کم هی ۔ امریکہ کے وحشیوں کے طریقہ اوقات بسري میں ' اور جو باهمي تعلقات اور خیالات اُن کے جنگلوں میں موجود پائے جاتے هیں ' اُن میں ایسي چند باتیں هیں ' کہ اُن سے همکو قدیم اهل جرمن کے کسیقدر طور و طریقے یاد آتے هیں ۔ اِس میں کچهہ شک نهیں ' کہ وہ حالات کسیقدر شاعرانہ طرز پر بیان کیئے گئے هیں ' اور جو نہایت بري بري باتیں ' اور ناپسندیدہ حالات وحشیوں کي اوقات بسري کے هیں ' وہ بخوبي ظاهر نهیں کیئے گئے ۔ اس موقع پر میں اُن نقصانوں کا ذکر کرنا نهیں چاهتا جو وحشیوں کے اطوار اور طریقوں سے باهمي تعلقات خلایق یعني تمدن اور معاشرت کو پہنچے هیں ' بلکہ وحشي شخص کي خاص ذاتي اور جداگانہ حالت سے اس وقت مجهکو بحث کرني هی ۔ هرایک وحشي کي طبیعت میں ' جو یہہ خواهش نہایت غالب تهي ' کہ هر آدمي ذاتي آزادي اور بے تعلقي رکهتا هو ' اُس کے سبب سے وحشیوں کي ذات میں اُس سے زیادہ ناپسندیدہ اور خراب باتیں موجود تهیں جو تهیري صاحب نے ظاهر کي هیں ' چنانچہ اُن میں ایسي سنگدلي اور سرد مهري تهي جو صاحب ممدوح کے بیان سے پوري پوري ظاهر نهیں هوتي ' مگر باوجود اس نقصان اور برائي ' یعني سنگدلي اور خود غرضي کے ' جب هم اُس خواهش کي ماهیت اور اُس کي اصلي خالص جز پر نظر کرتے هیں ' تو ظاهر هی کہ ذاتي آزادي اور بے تعلقي کا انس ایک بڑا عمدہ امر اخلاق کا هی ' اور انسان کي اخلاقي یا

---

† اتفاقات سے ایسے کام دنیا کے مراد هیں جنکے نتیجہ اور انجام کي نسبت همکو یقین اور اعتبار نهیں هوتا ۔

† یہہ فرانسیسوں کي ایک قوم تهي جسکا وطن نارمنڈي تها جو فرانس کا ایک صوبہ هی بہت مدت تک اس قوم کي سلطنت انگلستان میں رهي ۔

‡ یہہ قدیم یونان کا نہایت مشہور شاعر هی اُس کے کلام میں یہہ کمال هی کہ جس شی کے حالات وہ بیان کرتا هی اُس کا ایسا نقشہ باندہ دیتا هی گویا وہ شی آنکهہ کے سامنے موجود هی اور واقعي هی خیالي نهیں ۔

باطنی خلقت اُس کی نہایت مقتضی ہی ' اور یہہ خواہش یا انس وہ سرور ہی ' جو آدمی کو اُس وقت حاصل ہوتا ہی جب کہ وہ یہہ جانتا ہی کہ مجھکو اپنی اصلاح اور فائدہ کے واسطے اپنی راے اور مرضی کے موافق عمل کرنے کا اختیار اور آزادی حاصل ہی ' اور میں بذاتہ ایک چیز جداگانہ اور بے تعلق اور آزاد ہوں ۔

یہہ خیال یا مسئلہ مذکور جرمنی کے وحشیوں ہی کی بدولت یورپ کی شایستگی کا جزو قرار پایا ۔ رومی قلمرو کے باشندے ' اور عیسائی قوم ' اور قریبا تمام شایستہ قومیں قدیم زمانہ کی ' اس عمدہ خیال سے نا آشنا تھیں ۔ زمانہ قدیم کی مختلف شایستگیوں میں ' جس آزادی کا ہم تذکرہ پاتے ہیں ' وہ آزادی امورات ملکی سے متعلق تھی ' یعنی اُس شخص کی آزادی سے جو ملکی فرقے یا جماعت میں شریک ہوتا تھا ۔ اُن شایستہ قوموں میں سے انسان نے اپنی ذاتی آزادی کے واسطے کوشش نہیں کی ' بلکہ اپنی ملکر آزادی کے لیئے سعی کی ؛ چنانچہ ہر جس کسی خاص جلسہ سے تعلق رہتا تھا ' اُسی کے مقاصد پر فدا' اور اُسی کے حاصل کرنے میں اپنی جان دینے کو مستعد رہتا تھا ۔ یہی حال پادریوں کے فرقہ کا تھا ۔ چنانچہ اُس فرقہ کے ارکان اپنی خاص جماعت کے ساتھہ جان و دل سے وابستہ ہوتے تھے ' اور اُس کے قرنین پر جان نثار ہونے کے خیال کو عزیز رکھتے تھے ' اور اُس کی بادشاہت کو وسعت دینے پر آمادہ رہتے تھے ' بلکہ یہہ کہنا چاہیئے کہ اس مذہبی جوش اور خیال سے یہہ اثر پیدا ہوا ' کہ انسان نے اپنی ہی حرکت کو اُولٹ کو اپنی ذات یا نفس پر ڈالا ؛ یعنی اُس نے خاص اپنی ذات کو مطیع اور محکوم کرنے ' اور اپنی طبیعت کو اپنے ایمان اور عقیدہ کا تابع اور پابند کرنے میں دل سے کوشش کی ' لیکن خیال اور عشق ' اُس ذاتی آزادی اور بے تعلقی کا ' جو باوجود ہر طرح کے خطروں اور جوکھوں کے ' ہر شخص کو صرف اپنے نفس کی رضامندی اور سرور کے واسطے حاصل ہونی ضرور ہی ' نہایت عمدہ اور نادر خیال تھا ' جس سے رومی قلمرو کی خلقت اور عیسائی لوگ محض ناواقف تھے ' اور اُس نے صرف وحشیوں کے ذریعہ سے بیدار ہوکر زمانہ حال کی شایستگی کے گہوارہ میں پرورش پائی ' اور اس شایستگی کے امور میں اُس کو ایسی بڑی مداخلت رہی ہی ' اور ایسے! ایسے عمدہ نتیجے اُس سے پیدا ہوئے ہیں ' کہ اُس کو اس زمانہ کی شایستگی کا اعلی جزو تصور کرنا چاہیئے ۔

ایک اور امر یعنی شایستگی کا ایک اور جزو بھی ' ہمکو وحشیوں سے حاصل ہوا ہی ' اُس کے لیئے بھی ہم اُنہیں کے مرہون منت ہیں ؛ اس امر سے میری غرض اُس تعلق سے ہی ' جس کے سبب سے ضرورت کے وقت ہر سردار کے متوسل اُس کو فوج کی مدد دیتے تھے ' یہہ تعلق خاص خاص شخصوں اور سپاہیوں کے باہم اسطرح سے قایم ہوا ' کہ اُس سے ہرایک کی آزادی کو کچھہ ضرر نہیں پہنچا ' اور درجہ اور مرتبہ کے مساوات جو اُن کے آپسمیں کامل طور پر موجود تھے ' وہ بھی شروع شروع میں بہت کچھہ سلامت اور قایم رہے ؛ مگر باوجود اس کے اُس قسم کی ماتحتی اور توسل ' جو ایک فرقہ کے ارکوں میں ایک دوسرے کی نسبت ہوتا ہی ' اُن میں قایم ہوگیا ۔ اور آخرکار اسی قاعدہ کی بدولت وہ امیرانہ انتظام رایج ہوگیا ' جو بعد کو سلسلہ ریاست ہاے متفقہ ' اور طوایف الملوکی کے نام سے مشہور ہوا ؛ اور یہی تعلق اُس رفاقت اور وفاداری کی بنیاد ہی ' جو ایک آدمی دوسرے آدمی کے ساتھہ بغیر کسی خارجی ضرورت اور ایسے فرض کے کرتا ہی جو معاشرت کے عام اصولوں پر مبنی ہو ۔ قدیم زمانہ کی جمہوری سلطنتوں میں کوئی آدمی کسی دوسرے آدمی سے کوئی خاص واسطہ اور بےتکلف اتحاد نہیں رکھتا تھا ' بلکہ سب کے سب اپنے شہر سے وابستہ اور تعلق رکھنے والے ہوتے تھے ؛ یعنی اُن کے باہم عام تعلق ہوتا تھا ' مگر وحشیوں میں خاص خاص آدمیوں کے آپسمیں باہمی تعلق دو وجہہ سے قایم ہوا ؛ اول تو اُس تعلق کی وجہہ سے ' جو سردار کو اپنے مصاحب اور رفیق سے ' اُس حالت میں تھ جب کہ اُن کے گروہ یورپ میں سرگشتہ اور آوارہ پھرتے تھے ؛ اور دوسرے اُس تعلق کی وجہہ سے ' جو اُسوقت اُن کے باہم پیدا ہوا جبکہ طوایف الملوکی ہوئی ' اور صاحب ریاست ہوکر اُن میں ریاست داران متوسل و متفق کا سلسلہ قایم ہوا ' جس کے بموجب وہ اپنے اعلی سرداروں یا بادشاہوں کے تابعدار سمجھے جاتے تھے ' اور سردار اعلی آقا کے لقب سے ' اور اُنکے ماتحت متوسلین اورفرمانبردار کے لقب سے ' ملقب ہوئے ۔ غرض کہ زمانہ حال کی شایستگی کا یہہ دوسرا اصول ' یعنی رفاقت اور تعلق ایک آدمی کا دوسرے آدمی کے ساتھہ ' وحشیوں ہی سے ہمارے ہاتھہ لگا ہی ' اور اُنہیں کے طور و طریقوں سے ہمارے طریقوں میں داخل ہوا ہی ' اور اُس کو بھی ہماری شایستگی میں بڑا دخل ہی ۔

اے حضرات ' اب آپ فرمائیں کہ میں نے شروع میں کیا یہہ بات غلط بیان کی تھی ' کہ زمانہ حال کی شایستگی اپنے آغاز ہی میں ایسی مختلف اور رنگ برنگی ' اور ایسی متحرک ' اور منتشر تھی ؛ جیسی کہ اُس کی کیفیت اس بیان سے معلوم ہوتی ہی ' جو میں نے آپ کے روبرو عام طور پر بیان کیا ہی ؟ کیا یہہ بات اب ہمکو معلوم اور تحقیق نہیں ہوگئی ' کہ ہماری شایستگی کی ترقی روز افزوں

ميں جو مختلف اصول مجتمع هيں ' وہ تقريباً سب کے سب رومي سلطنت کے زوال کے وقت ميں بهي موجود تهے ؟ اب همکو معلوم هوگيا کہ اُس وقت ميں تين ايسے مجمع خلايق کے موجود تهے ' جن کے باهم کچهہ مناسبت اور مشابهت نہ تهي : يعني ايک تو شهروں کے انتظام کي کميٹياں ' اور مجلسيں ' جو رومي شهنشاهي کي اخير يادگار اور بقيہ هيں ' دوسرے عيسائيوں کا مجمع ' تيسرے وحشيوں کا گروہ ؛ ان مجمعوں کي ترتيب اور ترکيب بهت مختلف تهي ' اور اُس کا نشو و نما بالکل مختلف اصول اور قاعدوں پر هوا ؛ اُن مجمعوں کے ذريعہ سے جو خيالات اور رائيں لوگوں ميں ظاهر هوئيں ' وہ بهي نهايت مختلف اور غير تهيں . چنانچہ همکو معلوم هوا هی کہ مطلق آزادي ' اور بالکل بے تعلقي کے ساتهہ ' جو هر شخص اپنے نفس اور اپنے افعال کي نسبت چاهتا تها ' غايت درجہ کي اطاعت اور فرمانبرداري بهي موجود تهي ؛ اور اُن واليان رياست ' اور جاگير داروں کي حکومت کے پهلو بہ پهلو ' جو ادنی درجہ کے جاگير داروں اور سپاهيوں کے آقا اور سردار هوتے تهے ' مذهبي يعني پادريوں کي حکومت اور اُن کا غلبہ پايا جاتا تها ؛ اور گرجا کے يعني مذهبي قواعد اور احکام ' اور روميوں کے فاضلانہ قوانين اور رائيں ' اور وحشيوں کے روايتي يعني بغير لکهے هوئے رسم و رواج ' سب ايک هي زمانہ ميں موجود تهے : غرض کہ نهايت مختلف قوموں اور زمانوں ' اور طرح طرح کے حالات معاشرت ' اور طور و طريقوں ' اور خيالوں ' اور رايوں کي آميزش اور اختلاط ' يا ايک هي وقت ميں اُن سب کي موجودگي ' جا بجا پائي جاتي تهي . ميں سمجهتا هوں کہ جو کيفيت ميں نے بيان کي اُس سے هماري شايستگي کي عام خاصيت اور علامت ' جس کے ظاهر کرنے ميں ميں نے کوشش کي هی ' بخوبي واضح اور روشن هوتي هی .

هماري شايستگي کے اجزا ميں جو اختلاف اور پريشاني اور بے ترتيبي پائي جاتي هی ' بے شک اُس سے بهت نقصان همکو پهونچا هی : اس سبب سے يورپ کي ترقي دير اور توقف کے ساتهہ بتدريج هوتي هی ' اور يورپ بهت سي آفتوں اور تکليفوں ميں مبتلا رها هی ؛ مگر باوجود اس کے ميرے نزديک اس کا کچهہ افسوس کرنا نهيں چاهيئے ' کيونکہ اُسي انقلاب اور اختلاف اور مخالفت کي بدولت ' اب لوگوں کو بحيثيت مجموعي ' اور هر شخص کو بحالت جداگانہ ' اس بات کا موقع ملا هی ' کہ اُن کي هر قسم کي ترقي کامل طور پر هو سکے ' اور هر معاملہ اور هر کام ميں انسان کے قواء کو بے انتها وسعت اور شگفتگي حاصل هو سکتي هی : پس يهہ موقع اُن تمام تکليفوں اور مصيبتوں اور هر قيمت اور لاگت کا ' جو اُس کے پيدا کرنے ميں همکو اُٹهاني پڑيں ' کافي وافي معاوضہ هی . تمام مراتب اور حالات پر غور کرنے کے بعد ' يهہ ثابت هوتا هی ' کہ شايستگي يورپ کي ايسي انقلاب پذير ' اور زورآور ' اور جفاکش حالت سے ' دوسري سادہ وضع کي شايستگيوں کي بہ نسبت انسان کو بهت زيادہ فائدہ پهونچتا هی ' غرضکہ بہ نسبت نقصان کے اُس سے انسان کو نفع زيادہ حاصل هوا هی .

اب هم اُس حالت کي عام علامتوں سے جس ميں دنيا رومي شهنشاهي کے زوال اور ادبار سے مبتلا هوئي واقف هوگئے ' اور اُن مختلف اصولوں سے بهي ماهر هوگئے ' جو يورپ کي شايستگي پيدا کرنے کے ليئے متحرک اور پراگندہ هوکر مخلوط اور مجتمع هوئے ؛ اس کے بعد اب آيندہ همکو يهہ ديکهنا هوگا کہ اُنهوں نے کيا کيا عمل اور اثر اپنا دکهايا ' اور اُن کو کس کس طرح سے نشو و نما اور شگفتگي حاصل هوئي : پس لکچر مابعد ميں يهہ امر ثابت کيا جاويگا کہ اُس زمانہ ميں جس کو هم وحشيوں کا زمانہ کها کرتے هيں ' اور جس ميں وحشيوں کے حملوں سے بڑا گهپلا اور انقلاب واقع هوا ' اُن اصولوں نے کيسي صورت پکڑي ' اور کيا کيا نتيجے اُن سے پيدا هوئے *

راقم
ايف گيزٹ بزبان فرانس
مترجمہ
وليم هيزلسٹ بزبان انگريزي

بمقام عليگدہ ـــ مطبع عليگدہ انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شايع هوا

THE
MOHAMMEDAN
SOCIAL REFORMER
تهذيب الاخلاق

جلد پنجم ] ۱۵ ذيحجه سنه ۱۳۰۶ نبوي سنه ۱۲۹۱ هجري [ نمبر ۱۷

بسم الله الرحمن الرحيم

## اِطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر ر بابت اِس پرچه کے بطور چندة خرااا بطور قيمت وصول هو و، ب، خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجوا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

جن دوستوں نے شريک هوکر اس پرچه کو جاري کيا هی اور ساتهه روپيه سالانه اس پرچه کے اجوا کے لئے بطور امداد ديتے هيں وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں بطور ممبر کے متصور هيں اُن کو اختيار هی که اگر چاهيں تو اَوْر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شريک کريں اور جو شخص اس طرح پر شريک هوگا اُس کو بهي ساتهه روپيه سالانه دينا هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور هر خريدار اُس سال رواں کے شروع سے جس ميں وه خريدار هوا هی خريدار تصور هوگا اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پوچه دينا هوگا بشرطيکه وه پرچه زائد دفتر ميں موجود هو *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے لئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چندة يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسيم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيدة جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپه هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هی که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام کے برخلاف هيں وه بهي ستائے جاويں *

مضمون نمبر ۳۰۰

# لکچر

نمبر ۳

## مانسیور ایف گیزٹ صاحب فرانسیسی کا سولزیشن پر

اے صاحبوں — یورپ کی شایستگی کے بنیادی اصول اور اُسکی وہ ابتدائی کیفیت جو رومی شاہنشاہی کے زوال کے وقت تھی ' آپ کے روبرو بیان کی گئی ۔ اُس سے پہلے میں نے کچھہ حال اُن اصول کے اختلاف اور مسلسل باہمی مخالفت کا بیان کرکے ' اِس امر کے ثابت کرنے میں کوشش کی کہ اُن اصول میں سے کوئی اصول یورپ کے مجمع خلایق پر ایسا غلبۂ مطلق حاصل کرنے میں ' یا اُس پر اس قدر حاوی ہو جانے میں ' کامیاب نہیں ہوا کہ اُس کے سوا اور اصول بالکل معدوم ' یا حد سے زیادہ اُس کے مطیع ہو گئے ہوں ۔ اور یہہ بات ظاہر ہو چکی ہی کہ یہی خاص علامت شایستگی یورپ کی تھی ' اُسی کے ذریعہ سے اُسی کا بخوبی امتیاز ہوتا ہی ۔ اب ہم اُس شایستگی کے اُس زمانہ کی تاریخ بیان کرنا شروع کرتے ہیں ' جس کو وحشیوں کا زمانہ کہتے ہیں ۔

اس زمانہ پر پہلے ہی نظر ڈالنے سے ممکن نہیں کہ اُس واقعہ پر نظر نہ پڑے جو بظاہر بیان مذکور کے مخالف معلوم ہوتا ہی ۔ جب ہم ایسے چند خیالات کی ماہیت کو دیکھتے ہیں ' جو یورپ کے قدیم حالات کی نسبت یقین کیئے جاتے ہیں ' تو معلوم ہوتا ہی کہ ہماری شایستگی کے مختلف اصول ؛ یعنی سلطنت شخصیہ ' اور دنیا کا انتظام بذریعہ احکام الہی ' اور حکومت نوعیہ ' اور جمہوری کے اصول ' سب اس بات کا دعوی کرتے ہیں کہ ابتدا میں یورپ کا مجمع خلایق ہمارے تحت اور قابو میں تھا ' اور ہمارا اختیار اور مطلق حکومت صرف اس وجہہ سے ضایع ہوگئی کہ اصول مخالف نے اُس کو غصب کرلیا ۔ جو کچھہ اس امر میں لکھا گیا اور بیان کیا گیا ہی ' اُن سب تحریروں اور بیانوں کے ملاحظہ سے دریافت ہوگا کہ وہ تمام طریقے اور انتظام ' جن کے ذریعہ سے ہماری ابتدائی حالت کی توضیح اور تشریح کا ارادہ کیا گیا ہی ' اس بات کے دعویدار ہیں کہ یورپ کی شایستگی کے اصولوں میں سے ایک نہ ایک اصول کو غلبۂ مطلق حاصل رہا ہی ۔

چنانچہ ایک فرقہ اُن لوگوں کا ہی ' جو طوایف الملوکی یا انتظام ریاست ہاے متفقہ کے معاون ہیں ' اُن میں سے نہایت مشہور بولین‌ولیرز صاحب کے پیرو ہیں ۔ اُن کا یہہ دعوی ہی کہ رومی شاہنشاہی کے زوال کے بعد ' فتحمند قوم کے لوگوں کو ' جو بعدہ امراء مالک ہوگئے ' تمام اختیارات اور حقوق حاصل تھے ' اور کل مجمع خلایق اُنہیں لوگوں کا محکوم اور مطیع تھا ۔ اُس کے بعد اُن امیروں سے بادشاہوں نے اور رعایا نے وہ حکومت چھین لی ؛ پس طوایف‌الملوکی ' یا حکومت امرا ' یورپ کی ابتدائی حالت اور اصلی ہیئت تھی ۔

علاوہ اس فرقہ کے ' سلطنت شخصیہ کے مددگاروں کا بھی ایک فرقہ ہی ' مثلاً ڈوبس صاحب کی خانقاہ کے پیرو بیان مذکورالصدر کے برخلاف یہہ ظاہر کرتے ہیں ' کہ یورپ کا مجمع خلایق بادشاہوں کے تحت و تصرف میں تھا ؛ یعنی رومی شاہنشاہوں کے حقوق جرمنی بادشاہوں کو وراثتاً پہونچے تھے ' اور قدیم قوموں نے خصوصاً قوم گالز ' یعنی فرانسیسیوں نے ' اُن کو بادشاہ ہونے کے لیئے خود بلایا تھا ' پس اُنہیں کی حکومت جایز تھی ' امیروں نے جو کچھہ تسلط کیا وہ سب بادشاہوں کے حقوق اور اختیار کا بیجا قبض و تصرف تھا

اسی طرح سے تیسرا فرقہ اُن آزاد مدبروں یا حکومت جمہوری کے حامیوں کا پایا جاتا ہی ' جنکو ہم کسی اور نام سے بھی پکار سکتے ہیں ' مثلاً رعایا کے مدد و معاون کہیں ' اُن میں سے میبلی صاحب کی خانقاہ والوں کے مقولہ کے بموجب ' پانچویں صدی سے مجمع خلایق کی حکومت اُس محکمہ کو پہونچی جو آزادانہ قواعد اور اصول سے مرکب اور مرتب تھا ' یعنی آزاد لوگوں یا رعایا کی جماعت کو حاصل ہوئی ' اور امیروں اور بادشاہوں نے اُس ابتدائی آزادی کو لوٹ کھسوٹ کر اپنے آپ کو مالا مال کرلیا ' اُن کے حملوں کی مار مار سے عام آزادی مغلوب ہو گئی ' ورنہ اُن کے عہد سے پہلے اُسی کو فوقیت اور پوری سبقت حاصل تھی ۔

بادشاہت اور امیروں اور رعایا کے طرفداروں کے دعووں سے بڑھ کر مذہب کے حامی اور معاون اپنا دعوی پیش کرتے ہیں جو احکام الہی پر مبنی ہی ۔ وہ کہتے ہیں کہ مذہب اپنے اصل مقصود اور ایسے حق کے سبب سے ' جو خدا تعالی کی ذات خاص سے اُس کو حاصل ہی ' مالک اور مختار تمام مجمع خلایق کا تھا ' اور صرف اُسی کو استحقاق اُس کی حکومت کا تھا ' پس یورپ کی ملکہ † جایز اور

† یہہ انگریزی زبان کا محاورہ ہی کہ جس شی کو لوگ بہت عزیز اور عمدہ جانتے ہیں اُس کو مونث کے صیغہ سے یاد کرتے ہیں ' مثلاً چاند کو ملکہ آسمان کہتے ہیں ۔

 لکچر نمبر ۳

حقدار ہونے کا رتبہ صرف مذہب ہي کو حاصل تھا ، کیونکہ اُسي کي کوشش اور محنت سے یورپ حقایق اور شایستگي تک پہونچا ہی ۔

پس اے صاحبوں ، ہماري حالت نہایت پیچیدہ ہی ، ہمنے یہہ خیال کیا تھا کہ ہم یہہ بات ثابت کرچکے کہ یورپ کي شایستگي کے اصول میں سے کوئي اصول اُس کي تاریخ کے زمانہ میں غالب مطلق نہ تھا ، بلکہ وہ سب اصول ہمیشہ اتصال اور اختلاط اور مخالفت اور مصالحت کي حالت میں موجود اور قایم رہے ، مگر ہم پہلي ہي منزل میں ایسي راے کا وجود پاتے ہیں جو صریح مخالف ہمارے بیان کے ہی ، یعني یہہ راے کہ یورپ کي عین ابتدائي حالت میں ، یعني اُس زمانہ میں ، جب کہ یورپ وحشیوں سے معمور تھا ، فلاں فلاں اصول اور قاعدہ مجمع خلایق پر بالکل حاوي اور غالب تھا ، اور کسي ایک ملک میں نہیں ، بلکہ یورپ کے تمام ملکوں میں ہماري شایستگي کے مختلف اصولوں کي طرف سے اسي قسم کے مخالف دعوے مختلف زمانوں میں کچھہ کچھہ مختلف صورتوں میں ظاہر ہوئے ہیں ؛ چنانچہ جن تاریخ والے فرقوں کا ہم ابھي ذکر کرچکے ہیں وہ جا بجا موجود پائے جاتے ہیں ۔

یہہ امر یعني مخالف دعویہاے مذکور کا پیش ہونا بناتہ ایک امر اہم نہیں ہی، بلکہ اسوجہہ سے بہت منزلت رکھتا ہی کہ اُس سے ایسے اور وقعات ظاہر ہوتے ہیں جو ہماري تاریخ میں بڑا رتبہ رکھتے ہیں ۔ حال کے یورپ کے اول زمانہ کي حکومت اور اختیار کي نسبت جو نہایت مخالف دعوے ایک ہي وقت میں پیش کیئے گئے ہیں ، اُن سے دو واقعے لحاظ کے قابل ظاہر ہوتے ہیں ، اول اختیارات ملکي کے استحقاق کي اصل اور قاعدہ جو اُن خیالات میں سے ہی جن کو یورپ کي شایستگي میں بڑا دخل رہا ہی ۔ دوسرا امر یہہ ہی کہ ہمکو یورپ کے زمانہ وحشت کي حالت کي خاص اصلي علامت اور خاصیت معلوم ہوتي ہی ، اور بالفعل ہمکو خاص اُسي زمانہ سے سروکار اور بحث ہی ۔

اب ان دونوں واقعوں کے ثابت کرنے میں کوشش کي جاویگي ، یعني اُن اصل دعوؤں کي مخالفت سے جن کو ہم ابھي بیان کرچکے ہیں، ایسا مسلسل نتیجہ نکالا جاویگا جس سے وہ دونوں واقعے ثابت ہوجاوینگے ۔

اب خیال کرنا چاہیئے کہ یورپ کي شایستگي کے مختلف اصول ، یعني دنیوي انتظام بذریعہ احکام الہي ، اور بادشاہي ، اور حکومت ذرعیہ اور جمہوري کے معاون، اپنے اس دعوی کے ثبوت میں کہ یورپ کا مجمع خلایق پہلے پہل ہمارے ہي اصول کے تحت حکومت تھا کیا کہتے ہیں ، اور اُن سب کا کیا یہہ دعوي نہیں ہی کہ ابتداءً ہمارا ہي اصول جایز اور درست تھا ؟ اس سے ظاہر ہی کہ استحقاق اختیارات ملکي ایک ایسا حق ہی جو قدامت اور امتداد زمانہ پر مبني کیا گیا ہی ، مختلف اصولوں مذکور کے حامي اور مددگار اُس حق کا مخرج اور اپنے اختیارات کے استحقاق کا ثبوت اسي بات کو قرار دیتے ہیں کہ ہمارا حق سب سے مقدم اور قدیم تھا ۔ آپ صاحب غور کریں کہ یہہ دعوی کسي خاص انتظام اور گروہ کے معاونوں سے مخصوص نہیں ہی ، بلکہ تمام اصولوں کے حامي اور مدد گار یہي دعوی کرتے ہیں ۔ اس زمانہ میں ہم صرف ایک انتظام یعني بادشاہي کو جایز اور واجب تصور کرتے ہیں ، مگر واضح ہو کہ یہہ ہماري غلطي ہی کیونکہ یہي جواز اور واجبیت تمام اصولوں اور انتظاموں میں متصور ہوسکتي ہی ۔ یہہ بات ہمکو معلوم ہوچکي ہی کہ ہماري شایستگي کے تمام اصول خاص اپني نسبت اُس جواز اور استحقاق کو منسوب اور مخصوص کرنا چاہتے ہیں ۔ اگر ہم یورپ کے زمانہ مابعد کي تاریخ کو دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ مجمع خلایق کي نہایت مختلف صورتیں اور انتظام اور حکومتیں سب بدرجہ مساوي جایز اور درست تسلیم کي گئي تھیں ، اور کوئي استحقاق سے خالي نہ تھي ؛ چنانچہ حکومت امرا اور حکومت جمہوري جو ملک اٹلي اور سوئیٹزر لینڈ میں ہوئي، اور حکومت جمہوري مقام سین مرینو ، اور یورپ کي تمام بڑي بڑي بادشاہتیں ، سب اپنے کو جایز اور مستحق کہتي ہیں اور اُن کا مستحق ہونا تسلیم بھي کیا گیا ہی : ان سب حکومتوں مذکور نے اپنے استحقاق کے دعوی کو ، اپنے جلسوں اور قاعدوں اور اپنے سررشتہ حکومت کے سب سے پہلے اور ہمیشہ سے ہونے پر ، بربناء تاریخ اُسي طرح سے مبني کیا ہی ، جس طرح بادشاہوں نے اپنے دعوی کو قایم کیا ہی ۔

اگر ہم یورپ سے قطع نظر کرکے اور ملکوں اور زمانوں پر نظر ڈالیں، تو یہي مسئلہ استحقاق اختیارات ملکي کا جا بجا نظر آویگا ؛ یعني حکومت کي کسی جزو ، یا کسي جلسہ اور طریقہ ، یا قاعدہ سے ہم اُس کو ہو جکچھہ منسوب پاوینگے ، کوئي ملک اور زمانہ ایسا نہیں ہی جس میں مجمع خلایق اور اختیارات ملکي کا کچھہ نہ کچھہ وجود نپایا جاوے ، اور جس سے اسي قسم کا استحقاق جو قدامت اور امتداد مدت پر مبني ہی منسوب نہ کیا گیا ہو ، اور وہ استحقاق تسلیم نہ کیا گیا ہو ۔

اب جاننا چاہیئے کہ یہہ اُصول استحقاق کیا ہی ، اور اُس کے اجزا کیا ہیں اور اُسنے شایستگي یورپ میں کسطرح سے مداخلت پائي ہی ۔ واضح ہو کہ تمام اختیارات اور حکومتوں کي ابتداء میں قوت جسماني کا وجود پایا جاتا ہی اور یہہ قاعدہ تمام اختیارات ملکي کي

نسبت میں بلا امتیاز بیان کرتا ہوں ' مگر میری یہہ غرض نہیں ہی کہ تمام اختیارات کی اصل اور بنیاد صرف زور اور قوت ہی ہوتی ہی' یا یہہ کہ اگر اُن کی ابتدا میں بجز زور و قوت کے اور کچھہ استحقاق اُن حکومتوں کو نہوتا تو وہ قایم ہوجاتیں' بلکہ ظاہر ہی کہ اور حقوق کا ہونا بہی ضروری ہی؛ چنانچہ حکومت اور اختیارات مجامع خلایق کی بعض مصلحتوں کے سبب سے ' یعنی مجامع خلایق کے اطوار اور طریقوں اور رایوں اور خیالات کی حالت کے لحاظ سے قایم ہوا کرتے ہیں؛ لیکن پہر بہی اس امر سے اغماز نہیں ہو سکتا کہ تمام حکومتوں اور انتظاموں کی ابتدا قوت جسمانی سے معیوب اور داغدار ہوتی ہی ' گو اُنکی خاصیت اور صورت کیسی ہی کیوں نہو .

مگر کوئی صاحب حکومت اس ابتدا کا اقرار نہیں کرتا ' بلکہ تمام ذی اختیار اُس سے انکار کرتے ہیں ' اور کوئی تسلیم نہیں کرتا کہ ہمارا اختیار اور حکومت زور و قوت کے ذریعہ سے قایم ہوئی ' ایک ایسی سمجھہ یا ہوشیاری جسکے برخلاف عمل کرنا غیر ممکن ہی صاحبان حکومت کو اسبات سے آگاہ اور متنبہ کرتی ہی کہ زور و زبردستی سے استحقاق کی بنیاد قایم نہیں ہوتی ' اگر ہماری اصل اور بنیاد زور و قوت تہی تو ہمارا حق کبہی قایم نہیں ہوسکتا .

پس اب جو ہم ابتدائی زمانوں کا حال دیکھتے ہیں اور مختلف انتظاموں اور سررشتوں اور اختیاروں اور حکومتوں کو زور و زبردستی کے پنجہ اور قابو میں پاتے ہیں ' تو اسیوجہہ سے ہر قسم کے صاحب حکومتوں میں سے ہرایک یہہ حجت اور دعوے کرتا ہی کہ میرا انتظام اور میری حکومت دوسرے حقوق کے وجود سے پہلے اور سب سے اول موجود تھی' اور مجمع خلایق اس زور و زبردستی اور تنازعہ اور فساد کی حالت سے پہلے ' جس میں تم مجھکو پاتے ہو میرے ہی اختیار و حکومت میں تھا ' میرا ہی انتظام و اختیار جایز اور درست تہا ' لیکن اور لوگوں نے میرے حقوق پر ناحق حجت اور تکرار کرکے اُنکو بطور ناجایز غصب کرلیا .

امر مذکورہ بالا سے صرف یہہ بات ظاہر ہوتی ہی کہ زور و زبردستی کا قاعدہ استحقاق اختیارات ملکی کی بنیاد نہیں ہی ' بلکہ اُس کی اصل اور بنیاد اس سے بالکل مختلف ہی . اب سمجھنا چاہیئے کہ تمام سررشتوں اور حکومتوں کا زور و زبردستی سے اسطرح پر منکر ہونے سے مقصد کیا ہی ' ظاہر ہی کہ اُنکو اسبات سے اقرار ہی کہ اُنکا استحقاق کسی اور بات پر منحصر ہی جو اُنکے استحقاق کی اصلی بیخ و بنیاد ہی ؛ یعنی اُنکا استحقاق عقل اور معقولیت اور راستی اور انصاف پر مبنی ہی ' وہ ایسی اصل اور بنیاد سے شاید اس خواہش سے اپنے آپ کو متعلق کرنا چاہتے ہیں کہ اُنکو زور و زبردستی سے قایم ہونے والی حکومتیں خیال نہ کیا جاوے ' وہ اپنی قدامت کے حیلہ اور پردہ سے ایک مختلف استحقاق رکہنے کا دعوے کرتے ہیں . پس استحقاق اختیارات و حکومت ملکی کی اول خاصیت یہہ ہی کہ زور و قوت جسمانی کو اپنا مخرج تسلیم نہ کرکے وہ اپنے آپ کو ایک خیال یا قوت اخلاقی سے ؛ یعنی راستی اور انصاف اور عقل اور معقولیت کے مسئلہ سے متعلق اور منسوب کرتے ہیں ' اسی اُصول اور بنیاد سے استحقاق اختیارات ملکی کا قاعدہ قایم ہوا ہی ' اور قدامت اور امتداد مدت کے ذریعہ سے وجود اُسکا حسب مندرجہ ذیل قرار پاتا ہی .

یعنی جب کہ تمام حکومتوں اور انتظاموں اور خلایق کے مجمعوں کے ابتدا میں زور و قوت کا غلبہ ظاہر ہو لیتا ہی ' تو زمانہ اپنا دخل اور اثر شروع کرتا ہی اور زور و زبردستی کے کاموں اور نتیجوں کی ہیئت تبدیل کرکے اُنکی اصلاح کرتا ہی ' اور مجمع خلایق کے ہر قسم کے لوگوں سے مرکب ہوکر محض قایم رہنے ہی سے وقت کے گذرنے پر اُن کاموں کی اصلاح ہوجاتی ہی جو زور و زبردستی سے ابتدا میں ظاہر اور پیدا ہوئے تہے انسان کی خاص ذات میں انتظام اور انصاف و معقول پسندی کے خیالات موجود ہیں ' اور وہ ہمیشہ اُس کے ساتھہ رہتے ہیں ' اور اُس کی طبیعت میں یہہ خواہش موجود ہی کہ وہ خیالات اُس کے شایع ہوں ' اور جن حالات میں وہ زندگی بسر کرتا ہی اُن میں اُن خیالات کی مداخلت اور تاثیر ہووے ' اور اس کام کے انجام دینے کے لیئے ہمیشہ کوشش کرتا رہتا ہی ' اور اگر وہ حالت معاشرت جو اُسکو حاصل ہوتی ہی قایم رہتی ہی ' تو ہمیشہ اُس کی کوششوں کا کچھہ نہ کچھہ اثر پیدا ہوتا رہتا ہی ؛ غرض کہ جس عالم اور مجمع خلایق میں انسان اپنی اوقات بسر کرتا ہی ' اُس میں عقل اور اخلاق اور استحقاق اور درستی کے اُصول کو رواج دیتا ہی .

انسان کے کاموں اور کوششوں کے علاوہ ایسے قدرتی قانون کی وجہہ سے جسکی شناخت اور امتیاز میں غلطی ہونی غیر ممکن ہی ' اور جو اُس قانون اور قاعدہ سے مشابہ ہی جس کے بموجب مادی دنیا اور عالم اجسام انتظام اور ترتیب پایا ہوا ہی ' اسقدر معقولیت اور انصاف اور انتظام خود بخود موجود ہی جو ایک مجمع خلایق کے قیام اور بقا کے واسطے نہایت ضروری ہی ' چنانچہ مجمع خلایق کے قایم اور باقی رہنے ہی سے ہم یہہ نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ کوئی مجمع خلایق محض بیہودہ اور بے انصاف اور بےتمیز نہیں ہوتا ' اور معقولیت اور انصاف اور راستی اور درستی کے اُس اُصول سے جس پر خلقت کے تمام مجمعوں کی بقا اور قیام منحصر ہی بالکل محروم اور

معرا نہيں هوتا ۔ اور اگر مجمع خلايق شگفته هوکر ترقي پاتا هی اور زيادہ قوي اور آسودہ حال هوتا جاتا هی ' اور تمدن اور معاشرت کي حالت کو روز بروز زيادہ آدمي قبول کرتے جاتے هيں ' تو اسکا سبب يهه هوتا هی که وقت کے گذرنے اور زمانه کي گردش سے عقل اور انصاف اور درستي اُسکو زيادہ حاصل هوتي جاتي هی ' اور درجه بدرجه اُس کے حالات کي ترتيب اصلي استحقاق اور درستي کے موافق هوتي جاتي هی ۔

غرض که اُس مجمع خلايق کا جو خيال اور راے استحقاق اختيارات و حکومت ملکي کي نسبت هوتي هی ' وہ تمام دنيا ميں مذکورہ بالا طريقه سے دخيل هوتي هی ' اور دنيا سے هر ايک شخص کي جداگانه طبيعت ميں نفوذ کرتي هی ۔ پهر حال اُس انتظام و حکومت کي بنياد اور ابتدا کسيقدر ايسا استحقاق هی جو از روے اخلاق يعني انصاف اور عقل اور راستي اور درستي کے استحقاق کے نام سے موسوم هوسکتا هی اور بعدہ ايسي منظوري اور تسليم پر اُسکا مدار هوتا هی جو وقت کے گذرنے سے حاصل هوتي هی ' جس سے اسباب کے يقين کرنے کي وجهه پيدا هوتي هی که عقل نے واقعات اور معاملات ميں بخوبي دخل پايا اور اصلي استحقاق اور درستي عالم ظاهري پر موثر هوئي ۔ اب هم جس زمانه کے حال پر متوجه گفتگو کرينگے اُس سے معلوم هوگا که زور و زبردستي اور کذب و دروغ نے بادشاهت کے انتظام اور حکومت امرا اور جمهوري کے قواعد اور اصول کو ' بلکه خاص مذهب کو بهي گهير ليا تها ' اور هر جگهه زور و زبردستي اور دروغ اور کذب کي اصلاح زمانه کي تاثير سے بتدريج هوتي گئي ' اور بجاے اُن کے راستي اور درستي ' شايستگي ميں قايم هوگئي ؛ حاصل يهه که انسانوں کي حالت معاشرت ميں راستي اور درستي کے دخيل هونے سے ' استحقاق اختيارات ملکي کا خيال اور مسئله رونق پذير هوا ' اور زمانه حال کي شايستگي ميں مذکورہ طرز سے اُس نے اپنے ليئے جگهه اور مرتبه حاصل کيا ۔

مختلف زمانوں ميں جب که مسئله استحقاق اختيارات ملکي کو ' اختيار مطلق يعني بادشاهت کا نشان قرار دينا چاها ' تو اُس کي اصليت ميں خرابي پڑگئي ' اختيار مطلق يعني بادشاهت کا نشان هونے سے ' اُس کي اصليت اسقدر بعيد اور غير هی که صرف انصاف اور راستي اور درستي کے نام سے اُس کي بنياد دنيا ميں قايم هوئي هی ' اور اُس کا اثر عالم پر ظاهر هوا هی ؛ پس وہ مسئله ايسا نہيں هی که اُس کے مقابله ميں کوئي اصول قايم نه رہ سکے اور وہ کسي شخص کي ذات خاص سے تعلق نہيں رکهتا ' بلکه جهاں کہيں درستي اور راستي ظهور پذير هوتي هی ' وهاں اُس کا وجود بهي قايم هوتا هی ' چنانچه اُس کو آزادي اور حکومت دونوں سے مناسبت اور اتحاد هی ' اور خاص حقوق اور اُن قواعد سے جنکے بموجب ملکي اختيار عمل ميں لائے جاتے هيں دونوں سے مساوي تعلق هی ۔ هم اُسکا وجود نهايت مختلف انتظاموں اور سررشتوں ميں ' مثلاً طوايف الملوکي کے انتظام اور † فلانڈرز اور جرمن کي اُن کميٹيوں اور جلسوں ميں ' جو شهروں کے انتظام کے ليئے مقرر تهيں ' اور اٹلي کي جمهوري حکومتوں ميں بهي ايسي هي خوبي اور کمال سے پاتے هيں ' جيسا که بادشاهي کے قواعد ميں ' غرضکه وہ ايک ايسي صفت اور علامت هی جو زمانه حال کي شايستگي کے مختلف اصولوں ميں پهيلي هوئي هی ' اور اس کي ماهيت کو شايستگي کي تاريخ کے ابتدا هي ميں سمجهه لينا ضرور تها ۔

دوسرا امر يا واقعه جو اُن مختلف دوروں مذکورالصدر سے صاف صاف ظاهر هوتا هی جو وقت واحد ميں پيش کيئے گئے هيں ' اُس زمانه کي اصلي علامت هی جسکو هم يورپ کي وحشت کا زمانه کها کرتے هيں ' جب که يورپ کي شايستگي کے تمام اصولوں کے معاونوں کو يهه دعوی هی که زمانه مذکور ميں يورپ خاص همارے قبضه اور حکومت ميں تها ' تو ايسے دعووں کا صريح نتيجه يهه هی که اصول مذکور ميں سے کسي اصل اور جزو کو کامل غلبه حاصل نه تها ' کيونکه جب کوئي قاعدہ معاشرت اور تمدن کا دنيا ميں غالب هوتا هی تو اُس کا امتياز کچهه مشکل نہيں هوتا ۔ دسويں صدي کے حالات کے معائنه سے بے تامل طوايف الملوکي کے انتظام کا امتياز هوتا هی ' اور سترهويں صدي ميں اس بات کے اقرار کرنے ميں همکو تامل نہيں هی که حکومت شخصيه يعني بادشاهت غالب هوگئي ' اگر هم فلانڈرز کے اُن مجمعوں پر نظر کريں جو شهروں کے انتظام اور درستي کے ليئے مقرر هيں ' اور ملک اٹلي کي جمهوري حکومتوں کو ملاحظه کريں ' تو فی الفور هم اِس بات کي گواهي دينگے که جمهوري سلطنت کے اصول کو وهاں سبقت حاصل هی ؛ غرض که جب في الحقيقت مجمع خلايق کے حالات ميں کوئي اصول غالب موجود هوتا هی ' تو اُسکي شناخت اور تميز نهونا محال هی ۔

اُن مختلف سررشتوں اور انتظاموں کے باهم جو يورپ کي شايستگي ميں دخيل هوئے ' اس امر کي بابت جو تنازعه واقع هوا که ابتداء شايستگي مذکور ميں کونسا قاعدہ اور سررشته غالب تها ' اُس سے ثابت هوتا هی که سب اصول اور قاعدے وقت واحد ميں اپنا وجود رکهتے تهے ' اور اُن ميں سے کوئي بهي عموماً اسقدر رايج اور حاوي

† يهه ايک ملک مملکت اسپين يعني اندلس کا هی

نہیں ہوا کہ مجمع خلایق اُسي کي شکل اور صورت پر قایم ہوجاتا اور اُسي کے نام اور علامت سے مشہور ہوتا ۔

غرضکہ یورپ کے زمانہ وحشت کي یہہ خاصیت اور علامت تھي ؛ یعني تمام مختلف اصول مخلوط ہو رہے تھے ' اور سارے انتظام اور قاعدے اپني ابتدائي حالت میں تھے ' اور اُن کے آپسمیں مخالفت اور تفرقہ عام تھا ' اور وہ تفرقہ اور تنازعہ بھي دایمي یا کسي قاعدہ پر نہ تھا ۔ اِس زمانہ کي حالت معاشرت کے طرز اور طریقہ ' یعني حالات پر غور کرنے سے میں آپ صاحبوں کے روبرو یہہ بات ثابت کرسکتا ہوں کہ کسي جگہہ کبھی ایک ایسے امر واحد یا اصول مفرد کا موجود ہونا غیر ممکن تھا جو عام اور مستحکم اور مسلم ہو گیا ہو ' پس اِس بات کے ثبوت میں دو باتوں پر میں حصر کرتا ہوں ؛ یعني لوگوں کي حالت جداگانہ ' اور عام قاعدوں اور طریقوں کي حالت پر توجہہ کرتا ہوں ' جسکي کیفیت سے کل مجمع خلایق کا نقشہ ظاہر ہوجاویگا ۔

اِس زمانہ میں چار قسم کے لوگ پائے جاتے ہیں ایک آزاد آدمي ' جو کسي برتر درجہ کے آدمي یعني کسي مربي کے متوسل اور ماتحت نہ تھے ' اور اپنے مال و متاع کے کامل آزادي کے ساتھہ قابض اور اپني زندگي جس طرز پر بسر کرنے کو جي چاہے بسر کرنے کے مختار مطلق تھے ' اور کسي دوسرے شخص کے کسیطرح مرہون منت نہ تھے اور کچھہ تعلق کسي سے نرکھتے تھے ۔ دوسرے متوسل ' جنکو دوسرے آدمیوں سے پہلے تو وہ تعلق تھا جو مصاحب اور سردار کے درمیان میں ہوتا ہی ' پھر دوسرے تعلق کي وجہہ سے متوسل اور فرمانبردار قرار پائے ' یعني ایسا تعلق اُن میں ہوگیا جو آقا اور تابعدار کے آپسمیں ہوتا ہی ' اور اُنہوں نے جاگیریں یااور بخششیں عطا ہونے کے سبب سے دوسروں کي خدمت کا فرض اپنے ذمہ اختیار کیا ۔ تیسرے آزادشدہ آدمي ۔ چوتھے غلام ۔

مگر ہم پوچھتے ہیں کہ کیا یہہ مختلف فرقے قایم اور معین ہوگئے تھے ؟ جبکہ حدود معین میں ایک مرتبہ لوگوں نے آپ کو محدود کرنا منظور کرلیا تو کیا اُنہیں حدود کے اندر وہ ہمیشہ قایم رہے ؟ مختلف فرقوں کے باہم جو تعلقات تھے کیا اُن میں کوئي بات قاعدہ اور استقلال کي موجود تھي ؟ اسکا جواب یہہ ہی ' ہرگز نہیں ۔ اُس زمانہ کے حالات کے دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ آزاد آدمي ' اپني حالت کو ہمیشہ چھوڑ چھوڑ کر کسي ایسے شخص کي خدمت اختیار کرتے تھے جس سے اُنکو کچھہ بخشش وغیرہ حاصل ہوتي تھي اور متوسلوں کے فرقہ میں قایم ہوتے تھے ؛ اور اور فرقوں کے لوگ اپني حالت کے زوال پر غلاموں میں داخل ہوجاتے تھے ۔ اور کسي جگہہ یہہ پایا جاویگا کہ متوسل اپنے مربیوں سے علحدہ ہوتے اور غیر متوسل ہوکر از سرنو آزاد رہنے کے لیئے کوشش کرتے تھے ؛ غرض کہ تحریک اور پراگندگي کے سبب سے ایک فرقہ سے دوسرے فرقہ میں برابر انتقال اور تبدل کا ہونا ' اور عموماً مختلف فرقوں کے تعلقوں کا غیر معین اور غیر مستقل ہونا ' اور کسي شخص کا اپني حالت پر یکساں قایم نرہنا ' جابجا پایا جاویگا ۔

زمینداري کي حقیت کا بھي یہي حال تھا ؛ یہہ بات مشہور ہی کہ اراضي کي تقسیم اس طرح پر تھي کہ بعض اراضي بالکل معافي کي تھي ' اور بعض پر کسیقدر حقوق کسي سردار یا حاکم بالادست کے قایم تھے ' اور یہہ بھي آپ صاحبوں پر روشن ہی کہ دوسري قسم اخرالذکر اراضي کي حقیت میں ایک بہت درست اور معین ترتیب اور سررشتہ کے قایم ہونے کا کس طرح پر ارادہ کیا گیا تھا ' چنانچہ جس حقیت پر کچھہ خراج دینا پڑتا تھا ' وہ اول میں سالہاے محدود اور معین کے واسطے عطا کي جاتي تھي ' اور اُس کے بعد جاگیردار کے حین حیات تک اور اخر کار موروثي حقیت ہوجاتي تھي ' غرض کہ انتظام اور ترتیب کے قایم کرنے میں کوشش محض بیکار تھي ' اور سب قسموں کي حقیت بلا ترتیب اور بے قاعدہ موجود تھي ' چنانچہ ایک ہي زمانہ میں اراضي خراج گذار کي تین قسمیں مذکور موجود تھیں ' اور اراضي واحد چند سال میں ان مختلف قسموں میں داخل ہوتي تھي ' جس طرح لوگوں کي حالتوں میں کچھہ استقلال نہ تھا اُسي طرح اراضیوں کي حالت بھي ناپائدار تھي ۔ تمام اطراف اور جوانب میں وہ بڑا انقلاب اور تبدل پایا جاتا تھا جو خانہ بدوشي کي حالت سے کنارہ کرکے قیام اور سکون کي حالت قبول کرنے ' اور ذاتي اور خاص تعلقات معدوم ہوکر حقیت اور لوگوں کے باہمي اور مجموعي تعلقات قایم ہونے سے اظہر من الشمس ہی ۔ اس انقلاب اور تبدل کے زمانہ میں شایستگي کے تمام جزوںکا حال پریشان اور بے ترتیب تھا اور وہ خاص خاص امور اور خاص خاص مقاموں سے مخصوص تھے ۔

اُسوقت کے قواعد اور طریقوں میں بھي اُسي قسم کي بے استقلالي اور آمیزش پائي جاتي ہی ' چنانچہ وقت واحد میں تین قاعدے ترتیب اور انتظام کے موجود تھے ' یعني بادشاہت کا انتظام ' اور طوایف الملوکي جس میں حقیتوں اور لوگوں کے باہم توسل اور استمداد کا سلسلہ قایم تھا ' اور آزاد جلسے یعني آزاد لوگوں کي مجلسیں جو متفق ہوکر معاملات کے طی کرنے کے واسطے بحث و مباحثہ کرتي تھیں ۔ ان تینوں سررشتوں اور انتظاموں میں سے کسي ایک کے دخل اور قابو میں مجمع خلایق نہ تھا ' اور کوئي ایک انتظام اور قاعدہ کسي دوسرے سررشتہ اور اصول پر غالب نہیں ہوا ' چنانچہ آزاد جلسے تو موجود تھے ' مگر جن لوگوں کو اُن میں شریک ہونا چاہیئے تھا وہ

شاہ و قادر ہي شریک ہوتے تھے ' اور حکومت امرا یعني طوایف الملوکي کا بھي مصدر آمد نہہ اچھا اور باترتیب نہ تھا ' اور بادشاہت جو محض سادہ اور آسان قاعدہ انتظام کا ہی اور جسکا معین اور مشخص ہونا نہایت سہل ہی کسي معین طریقہ پر قایم نہ تھے ' کہیں کہیں تو لوگوں کي منظوري اور انتخاب سے بادشاہ مقرر ہوتے تھے ' اور کہیں یہہ رواج تھا کہ بادشاہت موروثي ہوتي ' یعني باپ کا جانشین بیٹا ہوتا اور کبھي خاندان میں سے انتخاب کیا جاتا تھا ' اور کبھي بادشاہ متوفی کا کوئي رشتہ دار بعید بلکہ غیر شخص بادشاہ کیا جاتا تھا ' غرضکہ کسي قاعدہ اور انتظام میں کوئي امر مخصوص اور معین نہ پایا جاویگا ' تمام قواعد اور اصول اور معاشرت کي تمام قسموں کي حالتیں یکجائي اور باہم مخلوط موجود تھیں ' اور ہمیشہ اُن میں تبدیلي ہوتي رہتي تھي ۔

طوایف الملوکي ' یعني امیروں کي ریاستوں کا بھي یہي حال تھا ' اُن میں بھي اُسي قسم کا تغیر اور تبدل رایج تھ ؛ چنانچہ کبھي تو وہ قایم ہوتي تھیں اور کبھي ٹوٹ پھوٹ کر ختم ہوجاتیں تھیں ' کبھي وہ مجتمع ہوتي تھیں اور کبھي منقسم اور منتشر ' اُن کے امتیاز اور اُن کے منفصل ہونے کے لیئے کچھہ سرحدیں معین نہ تھیں ' نہ کوئي طریقہ خاص حکومت کا تھا ' نہ کسي جدگانہ قوم کا وجود تھا ' بلکہ ہر قسم کے حالات اور اصول اور امور اور قوموں اور زبانوں کا عام اختلاف و اختلاط پایا جاتا تھا ' غرضکہ یورپ کے زمانہ وحشت کا ایسا حال تھا ۔

اب خیال کرنا چاہیئے کہ اس عجیب زمانہ! بي حد اور انتہا کیا تھي ' اُس کي ابتدا تو بخوبي ممتاز اور مخصوص ہی ؛ یعني رومي شاہنشاہي کے زوال سے اُس کا آغاز ہوا ' مگر یہہ معلوم کرنا چاہیئے کہ اختتام اُس کا کب ہوا ' اس سوال کا جواب دینے کے لیئے ہمکو اس امر کا دریافت کرنا ضرور ہی کہ مجمع خلایق کي ایسي حالت کسوجہہ سے قایم ہوئي ' اور ایسي وحشت کے اسباب کیا تھے ۔

مجھکو اسکے دو مقدم سبب معلوم ہوتے ہیں ، ایک دنیوي سبب جو خارجي حالات سے واقعات کے دورہ میں قایم ہوا ' دوسرا اخلاقي سبب یعني باطني جو خاص انسان کے باطن اور ذات سے متعلق تھا ۔

خارجي سبب تو حملوں کا جاري اور قایم رہنا تھا ' یہہ خیال نکرنا چاہیئے کہ پانچویں صدي میں وحشیوں کے حملے موقوف ہوگئے تھے ' اور رومي سلطنت میں زوال آجانے سے یہہ بھي قیاس نکرنا چاہیئے کہ اُس کي ترقیات اور اُس کے کھنڈرات پر وحشیوں کي سلطنتیں فوراً قایم ہوگئیں ' اور نقل مکان اور حملوں کا خاتمہ ہوگیا ' بلکہ یہہ نقل مکان اور انقلاب بعد زوال سلطنت روم کے مدت تک جاري رہا ' جسکا ثبوت بخوبي ظاہر ہی ۔

دیکھو اول ہي نسل کے بادشاہان فرانس دریاے † راین کے پار ہمیشہ لڑنے کو جاتے تھے ' چنانچہ بادشاہ کلوتھر اور ڈیگوبرٹ ہمیشہ مہمات جرمني میں مصروف رہتے ' اور قوم تھورانچین اور اہل ڈنمارک اور اہل سیکسن ‡ سے جو دریاے راین کے داہنے کنارہ پر مقیم تھے لڑتے بھڑتے رہتے تھے ' اب فرمائیئے کہ اُس کي وجہہ کیا تھي ' یہي وجہہ تھي کہ وہ قومیں دریاے راین کے اس پار اکر رومي سلطنت کي لوٹ اور غنیمت میں شریک ہونا چاہتي تھیں ۔ علاوہ اُن کے اُسي زمانہ میں اُن فرانسیسیوں نے جو ملک فرانس میں مقیم ہوگئے تھي ' اور خصوصا مشرقي اہل فرانس نے ملک اٹلي پر بڑے بڑے حملے کیوں کیئے ' اور سوئیٹزرلینڈ پر حملہ کرکے کوہ § الپ سے گذر کر ملک اٹلي میں کیوں داخل ہوئے ؟ اسکا سبب یہہ تھا کہ شمال و مشرق کي طرف سے نئي قوموں کي آبادي اور دباؤ سے وہ مجبور ہوئے ؛ پس اُن کي مہمیں صرف لوٹ کھسوٹ کي غرض سے نہیں بلکہ بمقتضاے ضرورت عمل میں آئیں ' یعني جن مقاموں میں وہ آباد ہوئے تھے ' اُن سے اُن کو نکال دیا گیا ' اور وہ اور مقاموں میں قسمت آزمائي کرنے کو گئے ' تاکہ وہاں دولت اور آسایش حاصل کریں ۔ جرمن والوں کي ایک نئي قوم ظاہر ہوئي جس نے ملک اٹلي میں اُس بادشاہت کي بنیاد ڈالي جو لومبارڈ والوں کي سلطنت مشہور ہوئي ' اور فرانس کے شاہي خاندان میں تبدیلي ہوئي ' یعني قوم کارلوونجینین ' بجاے میروونجینین کے قایم ہوئي ۔ اب یہہ بات مسلم ہی کہ خاندان شاہي کي اس تبدیلي سے حقیقت میں ملک فرانس پر خود فرانسیسیوں کي طرف سے نیا حملہ واقع ہوا ' اور قوموں کے اس مبادلہ کے سبب سے مغربي فرانسیسیوں کي بجاے ' مشرقي فرانسیس قایم ہوئے ' اور یہہ تبدیلي کامل اور یہہ دوسري قوم صاحب حکومت ہوگئي ؛ شاہنشاہ شارلیمین ' اہل سیکسن کے مقابلہ میں وہي کارروائي کرنے لگا جو قوم میرو وانجینین ' بمقابلہ تھورانجین کے کرتي تھي ' چنانچہ وہ اُن قوموں سے جو دریاے راین کے پار مقیم تھیں ' ہمیشہ برابر لڑتا رہا ۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ ان انقلابوں کا کیا باعث تھا ' اُن کا سبب یہہ تھا کہ قوم اولوٹرائیٹینز اور ولتدیز اور سورابیز اور اہل بوہیمیا یعني سکلیونک نسل والوں نے اہل جرمن کو دبایا ' اور چھٹي صدي سے نویں صدي تک اُنکو مغرب کي طرف بڑھنے اور چلے جانے پر مجبور کیا ' اور شمال و مشرق میں جا بجا حملوں کي مارا مار رہي ' جسکا اثر زمانہ کے واقعات پر ہوتا رہا ۔

( باقي آیندہ )

† دریاے راین ملک جرمن اور فرانس اور سوئیٹزر لینڈ کي حد فاصل ہی ۔

‡ یہہ اہل سیکسن ابا و اجداد انگریزوں کے ہیں ' جنہوں نے جرمن سے نقل مکان کیا تھا ' چنانچہ اب تک ایک صوبہ سیکسني کے نام سے وہاں موجود ہی ۔

§ یہہ ایک بڑا پہاڑ ملک اٹلي اور استریا اور جرمن میں واقع ہی ۔

نمبر ۲۰۱

## لعنۃ اللہ علی الکاذبین

پچھلے کو اتوار میں میری نسبت ایک بزرگ نے یہہ مشتہر فرمایا کہ وقت آنے حیدرآباد کے میں اُن سے ملنے گیا اور اُنہوں نے پوچھا کہ " حیدرآباد سے بھی شغل تحریر تہذیب کا رکھیگا بجواب اُس کے میں نے کہا کہ برس روز سے زیادہ ہوا کہ میں نے اس تحریر کو ترک کردیا ہی اور یہہ تحریر میری حسب اسباب ظاہر کے تھی ورنہ باطن میرا وہ ہی جو اہل اسلام کا ہی " یہہ تحریر حضرت کی سراسر جھوٹہہ اور محض تہمت ہی سبحانک ھذا بہتان عظیم چند روز پیشتر لوگوں نے ایسی ہی بیہودہ خبریں اوڑائی تھیں اور میرے خاص دوستوں نے بھی مجھسے استفسار کیا تھا میں نے بجواب خط عزیزی ماجد علی کے اصلی کیفیت اپنی مشتہر کردی تھی اب حیدرآباد آنے سے پھر منافق مسلمانوں کو یہہ خیال شاید ہوا ہو اور اُنکو اپنے غلط خیال کے موافق گمان تبدیلی خیالات اور وضع کا میری نسبت پیدا ہوا ہو مگر میرے مذہبی خیالات اور دلی ولولوں میں کچھہ فرق نہیں ہوا مسلمانوں کے مذہبی اوہام کی غلطیاں ظاہر کرنے اور اُن میں تہذیب و شایستگی پھیلانے کا خیال جیسا تھا ویسا ہی ہی —

اُنہیں خوے دل آزاری جو آگے تھی وہ اب بھی ہی
وفا کی ہمکو بیماری جو آگے تھی وہ اب بھی ہی

میں نے نہ اپنے اعتقاد کو بدلا نہ اپنے خیال کو نہ اپنی وضع کو نہ اپنے لباس کو نہ اپنی طرز معاشرت کو اور انشاء اللہ العزیز —

تا زمیخانہ و می نام و نشاں خواہد بود
سر ما خاک رہ پیر مغاں خواہد بود
حلقہ پیر مغانم ز ازل در گوش است
ما ہمانیم کہ بودیم و ہماں خواہد بود

مولوی محمد علی صاحب کی تحریروں کی تاثیر بھی میری توبہ کی ایک خیالی وجہہ قرار دی گئی ہی مگر میں سچ کہتا ہوں اور سراسر سچ کہتا ہوں کہ اُنکی اکثر تحریرات کا اثر اگر کسیکے دل پر ہوسکتا ہی تو اتنا ہی کہ اسلام شہوت رانی اور ظلم اور فساد اور بد اخلاقیوں کا ایک ذریعہ اور جھوٹی کہانیوں اور بیہودہ خبروں اور عقل و حقیقت کی مخالف باتوں کا ایک مجموعہ ہی نہ اسلام سے دنیوی برکتیں ہوتیں نہ بنی نوع انسان کی معاشرت اور اخلاق میں اُس سے اصلاح ہوتی ... یہہ ہی کہ مولانا صاحب پادریوں پر احسان کر رہے ہیں اور اُنکو اسلام کی غلط برائیوں کے ظاہر کرنے اور اُس کی اصلی خوبیوں کے چھپانے میں مدد دے رہے ہیں جو سیاہی موجودہ اسلام کے چہرہ سے دور کی جاتی ہی مولوی صاحب اُسے پھر لگا دیتے ہیں اور جو الزام مسلمانی مذہب سے دور کیا جاتا ہی مولانا صاحب اُسیکو پھر جمادیتے ہیں پس جبکہ میرے نزدیک مولانا صاحب کا دل و دماغ ایسا ہو اور میرے دل پر اُن کی تحریرات کا ایسا اثر ہوتا ہو تو اُس سے مجھے کیا ہدایت ہوسکتی ہی ہاں اُن کی تحریرات سے کبھی کبھی طالب علموں کی کج بحثیوں کا مزہ آجاتا ہی یا صرفی و مصباح پڑھنے والوں کے لفظی مباحثوں کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھر جاتی ہی دگر ہیچ — اسوقت مجھے ایک حکایت منظوم یاد آگئی جو شایقین کے نذر کرتا ہوں سننے والے اُسے میری زبان سے سنیں اور داد دیں *

عارفے از کوہ بصحرا گذشت — دید عزازیل بداماں دشت
دل ز غم وسوسہ پرداختہ — دیدہ ز نیرنگ تہی ساختہ
گفت بدو عارف صحرا نورد — کز چہ دریں بادیہ ہرزہ گرد
طبع تو آسودہ ز وسواس چیست — ایں قدرت کندی الماس چیست
کار تو در صومعہ و خانقاہ — باز چرا ماندۂ از کار گاہ
تفرقہ بخش صف طاعت تئی — رخنہ گر سلک جماعت تئی
در صف اصحاب تہیب تو کو — جادوے جبریل فریب تو کو
شعبدۂ انگیزی خویت کجاست — خوی بد عربدۂ جویت کجاست
رہزن ہوواں بدل بد سگال — طنز کناں داد جواب سوال
کز برکات علماے زماں — فارغم از کشمکش این و آں
داشت مرا باز ازیں جد و جہد — جہلہ گریہاے فقیہان عہد
یک تن ازیں طایفۂ بوالہوس — از پئے گمراہی کونین بس

اب میں اپنے دوستوں اور یاروں کی خدمت میں صاف صاف عرض کرتا ہوں کہ اگر کوئی میری نسبت ایسی لغو اور بےہودہ اور جھوٹی خبریں اوڑاوے اُسے غلط اور تہمت سمجھیں اور ناصحین دلسوز کی حضور میں بھی یہہ التماس ہی کہ آیندہ نصیحت سے معاف فرماویں اور اپنا اور میرا وقت ضایع نکریں *

من ترک عشقبازی و ساغر نمیکنم — صد بار توبہ کردم و دیگر نمیکنم
شیخم بہ طنز گفت حرام است می مخور — گفتم مگو کہ گوش بہ ہر خر نمیکنم
ایں تقریم بس است کہ چوں زاہدان شہر — ناز و کرشمہ بر سر منبر نمی کنم

راقم
مہدی علی

از حیدرآباد

علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے باہتمام سے شایع ہوا

